عالم اسلام میں اپنی نوعیت کی منفرد کتاب

# ثبوت حاضر ہیں!

قادیانیوں کے بدترین کفریہ عقائد و عزائم پر مبنی عکسی شہادتیں

ترتیب و تحقیق

محمدؐ متین خالد



# چیلنج

## "ثبوت حاضر ہیں"

یہ کتاب' اپنے اندر
قادیانی مذہب کے بانی
آنجہانی' مرزا غلام احمد قادیانی
اس کے بیٹوں' اس کے نام نہاد خلفا اور دیگر قادیانیوں کی
مستند تصانیف اور اخبارات و رسائل کی
قابل اعتراض اور کفریہ عبارتوں کی عکسی نقول لیے ہوئے ہے
قادیانی جرائم کے یہ ثبوت
اتنے واضح ہیں کہ دنیا کی کسی بھی عدالت میں
ان عکسی دستاویزات کی صداقت کو چیلنج کرنا
کسی بھی قادیانی کے لیے ممکن نہیں ہے۔
ہم اس کتاب میں درج
تمام حوالوں اور عکسی نقول
کی صداقت کی ذمہ داری قبول کرتے ہیں
اور قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا طاہر احمد سمیت
دنیا کے تمام قادیانیوں (بشمول لاہوری گروپ) کو
چیلنج کرتے ہیں کہ
اگر اس کتاب میں موجود' کوئی بھی عکس غیر حقیقی ہو' یا
ایک بھی حوالہ من گھڑت پایا جائے
تو ہم اس کیلئے ہر قسم کی سزا پانے کے لیے تیار ہیں!
بصورت دیگر انہیں ضد اور ہٹ دھرمی چھوڑ کر آخرت کی فکر کرتے ہوئے
اسلام کی آغوش میں آجانا چاہیے۔
ہے کسی قادیانی میں جرات جو ہمارے اس چیلنج کو قبول کرے؟

(مصنف)

عالمِ اسلام کی تاریخ میں اپنی نوعیت کی منفرد کتاب

# ثبوت حاضر ہیں!

قادیانیوں کے بدترین کفریہ عقائد و عزائم پر مبنی عکسی شہادتیں



عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت

حضوری باغ روڈ ملتان




| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | --- | ثبوت حاضر ہیں! |
| ترتیب و تحقیق | --- | محمد متین خالد |
| تعداد | --- | ایک ہزار |
| کمپوزنگ | --- | فراز کمپوزنگ سنٹر |
| ڈیزائننگ | --- | عنایت اللہ رشیدی |
| قیمت | --- | 300/= روپے |
| اشاعت اول | --- | اکتوبر 1997ء |
| اشاعت دوم | --- | نومبر 1997ء |
| اشاعت سوم | --- | مارچ 1999ء |
| مطبع | --- | شرکت پرنٹنگ پریس- 43 نسبت روڈ لاہور |
| ناشر | --- | عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت' حضوری باغ روڈ ملتان |

ملنے کا پتہ

- عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت' حضوری باغ روڈ' ملتان۔ فون: 514122
- مکتبہ تعمیر انسانیت' غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور۔ فون: 7237500




اپنے پیارے بیٹے

# محمدؐ بن متین

کے نام

جسے میں نے تحفّظِ ختمِ نبوت کیلئے وقف کر دیا ہے
اللہ تعالیٰ اُسے سعادت کی زندگی اور شہادت
کی موت نصیب فرمائے کہ:

"شیر کی ایک دن کی زندگی، گیدڑ کی
سو سالہ زندگی سے بہتر ہے"



# توجہ فرمائیں!

اس باب کے 16 مختلف ابواب ہیں۔ ہر باب اپنے موضوع کا مکمل احاطہ کرتا ہے۔ ہر باب کے شروع میں قادیانیوں کی متعلقہ گستاخیوں اور ہرزہ سرائیوں کو نمبر شمار لگا کر ایک ترتیب سے درج کر دیا گیا ہے۔ پھر اسی باب کے آخر میں اسی ترتیب کے ساتھ قادیانی کتب کے عکسی فوٹو دے دیئے گئے ہیں۔ مثلاً "اللہ تعالیٰ کی توہین" کے باب میں توہین نمبر 5 کی عکسی فوٹو، اسی باب کے آخر میں حوالہ نمبر 5 کے تحت دے دی گئی ہے۔ قادیانی کتابوں کے ٹائٹل کا فوٹو ہر حوالہ ساتھ بار بار دینے کی بجائے صرف ایک دفعہ دیا گیا ہے۔ اس کے لیے دیکھیں صفحہ نمبر 16

Go To Page

مزید براں قادیانی تحریروں کو نمایاں کرنے کے لئے ان کے باہر موٹی آؤٹ لائن لگادی گئی ہے۔






Go To Page



Go To Page



Go To Page





Go To Page



Go To Page






Go To Page



Go To Page





Go To Page





Go To Page





Go To Page





Go To Page

## مسلمانوں کو گالیاں اور کفر کا فتویٰ 389





Go To Page

## مسلمانوں سے معاشرتی بائیکاٹ 413





Go To Page

## مرزا قادیانی کے حالات زندگی 437



Go To Page
14


Go To Page

## شرمناک قادیانی تحریریں 795




Go To Page

## متفرقات 833





# فہرست ٹائٹل کتب

# قادیانی عقائد کی بھیانک تصویر

قادیانیت' منکرین ختم نبوت کا ایسا گروہ ہے جسے انگریز نے عالم اسلام کی بیخ کنی کے لیے خود کاشت کیا اور پھر اس کے تمام مفاوات کا تحفظ کیا۔ یہ لوگ اعلیٰ عہدوں پر فائز ہونے کے باعث دن رات پوری امت مسلمہ' اسلام اور وطن عزیز کے خلاف تباہ کن ریشہ دوانیوں میں مصروف ہیں۔ یہ مار آستین ہیں۔ یہ لوگ بیرون ممالک میں اسلام کا لبادہ اوڑھ کر اسلام دشمن طاقتوں کی جاسوسی' اسلام کی تخریب اور پاکستان کی جڑیں کاٹنے کا کام کرتے ہیں۔ عالم اسلام کے اول دشمن اسرائیل کے دارالحکومت تل ابیب میں ان کا مشن پوری سرگرمی سے کام کر رہا ہے۔ اسرائیل کی فوج میں باقاعدہ قادیانی موجود ہیں۔ ان حالات میں اس فتنہ کے تدارک کی ذمہ داری امت محمدیہ ﷺ کے ہر فرد پر عائد ہوتی ہے۔ قادیانیت کے خلاف خواص و عوام میں ایک نیا شعور پیدا ہو رہا ہے۔جس سے قادیانیت کی زہر ناکیوں اور ریشہ دوانیوں کے خلاف نفرت کا احساس عام ہو رہا ہے۔

ان حالات میں عزیزی محمد متین خالد کا وجود ایک نعمت مترقبہ سے کم نہیں۔ وہ دینی حلقوں بالخصوص تحفظ ختم نبوت کے محاذ پر کسی تعارف کے محتاج نہیں ہیں۔ انہیں مسئلہ ختم نبوت سے جو لگاؤ اور انس ہے' وہ کسی سے ڈھکا چھپا نہیں۔ آج کے نوجوانوں میں قادیانیت کا اتنا ماہر اور اس کے متعلق نئی معلومات سے باخبر شاید اور کوئی نہیں۔ تحفظ ختم نبوت پر ان کی متعدد کتابیں شائع ہو کر دوام شہرت پا چکی ہیں جو ان کے عشق رسول ﷺ پر شاہد ہیں' اب ان کی تازہ تصنیف "ثبوت حاضر ہیں" منظر عام پر آ رہی ہے۔ میں نے اس کتاب کے مسودہ کو اپنی مصروفیات اور ناسازی طبع کے باوجود بڑے غور سے پڑھا۔ مزید براں انہوں نے زبانی طور پر بھی مجھے اس

کتاب کے بارے میں بتایا۔

قادیانیت ایسے سنگین فتنہ کو سمجھانے کا یہ انداز' یہ تخیل' یہ فکر' اور یہ اسلوب بالکل نیا ہے جس کی مثال شاید پہلے سے موجود نہیں ہے۔ انہوں نے جس چھان پھٹک اور تحقیق سے قادیانیت کے سربستہ رازوں سے پردہ اٹھایا اور پوشیدہ گوشے بے نقاب کئے ہیں' اسے تمام دینی حلقوں میں یقینی طور پر سراہا جائے گا اور ہمیشہ یاد رکھا جائے گا اور انہیں اپنی محنت کی داد ملتی رہے گی۔

قادیانی کتب کے مستند حوالوں کی موجودگی میں اب قادیانیت کے کفر میں کسی شک و شبہ کی گنجائش باقی نہیں رہتی' قادیانیوں کو آنکھیں بند کر کے نہیں بلکہ آنکھیں کھول کر اپنے عقائد کی بھیانک تصویر کو بنظر غائر دیکھنا چاہیے اور اس سے عبرت حاصل کرنی چاہیے۔ یہ کتاب اپنی تحقیق کے لحاظ سے ایک ایسا چشمہ ہے جس سے قادیانی سیراب ہو کر مشرف بااسلام ہو سکتے ہیں اور یوں یہ کتاب مسلمانوں اور قادیانیوں دونوں کے لیے مفید ثابت ہو گی۔

عزیزی متین خالد کا کمال یہ ہے کہ اس نے بڑے سلیقہ اور مہارت سے قادیانیت کے "جن" کو یوں قابو کیا کہ اسے گھڑے کی مچھلی بنا دیا۔ اس سے نہ صرف اس کا اپنا قد بلند ہوا ہے بلکہ ملت اسلامیہ کو بھی بلند قامتی عطا ہوئی ہے۔ مجھے اس خوش قسمت نوجوان پر فخر ہے۔

میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ خالد کی اس محنت شاقہ کو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے وسیلہ جلیلہ سے اپنی بارگاہ اقدس میں قبول فرمائے اور اس کی عمر اور قلم میں برکت فرمائے تاکہ وہ پہلے سے بڑھ کر مزید اس محاذ پر کام کر سکے۔ آمین بحرمتہ نبی الامی الکریم

دعا گو

(جسٹس) پیر محمد کرم شاہ الازہری

جج سپریم کورٹ آف پاکستان

سجادہ نشین آستانہ عالیہ امیریہ

بھیرہ شریف۔ سرگودھا

# قادیانیت کا اصل چہرہ

پاکستان ایک اسلامی ملک ہے جس کا سرکاری مذہب اس کے آئین کی رو سے اسلام قرار دیا گیا ہے۔ اسلامی تعلیمات میں عقیدہ توحید اور عقیدہ ختم نبوت بنیادی اہمیت کے حامل ہیں۔ مسلمانوں کے نزدیک حضور اکرم ﷺ اللہ کے آخری نبی ہیں اور ان کے بعد کوئی نبی نہیں۔ ختم نبوۃ کا یہ عقیدہ تاریخ کے ہر دور میں' ہر مسلک کے مسلمانوں کے درمیان متفقہ طور پر موجود رہا ہے۔ اجماع امت کے حامل مسلمانوں کے اس عقیدے سے انحراف نہ صرف قرآن و سنت کی تعلیمات کے خلاف ہے بلکہ یہ اتحاد امت کو پارہ پارہ کرنے کی مذموم کوشش کے مترادف بھی ہے۔ اس عقیدہ کا تحفظ وطن عزیز کی جغرافیائی حدود کی حفاظت سے بھی زیادہ لازمی ہے۔ یوں تو لاتعداد مسلمانوں نے تحفظ ختم نبوت' کی ترجمانی کا فریضہ سرانجام دیا ہے۔ مگر میں یہاں مفکر پاکستان حضرت علامہ اقبالؒ کے ان کلمات کا ذکر کرنا چاہوں گا جو انہوں نے پنڈت جواہر لعل نہرو سے بحث کے دوران ادا کئے تھے۔ ان کا کہنا تھا کہ "حضور ﷺ کی ختم نبوت پر ایمان لائے بغیر کسی مسلمان کا ایمان کامل نہیں ہو سکتا اور اب جو کوئی' کسی بھی قسم کا دعویٰ نبوت کرتا ہے' وہ جھوٹا' کاذب' کافر اور مرتد ہے۔" ربوہ والے حضور ﷺ کے بجائے نعوذ باللہ مرزا صاحب کی ختم نبوت پر ایمان رکھتے ہیں جب وہ یہ کہتے ہیں کہ ہم بھی ختم نبوت کے قائل ہیں تو ان کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ مرزا صاحب کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا اور یہی وجہ ہے کہ پہلے قادیان اور اب ربوہ میں صرف "خلیفے" آ رہے ہیں' کوئی نبی نہیں آیا۔ لاہوری حضرات مرزا صاحب کو نبی نہیں صرف مصلح قرار دیتے ہیں حالانکہ مرزا صاحب نے دعویٰ نبوت کیا تھا اور ان کی جھوٹی نبوت پر ایمان لانے والے لوگ بھی خاصی تعداد میں موجود ہیں۔ ظاہر ہے کہ جھوٹی نبوت کے دعویدار کو مصلح ماننے والے بھی انہی کے بھائی بند ہو سکتے ہیں اور انہی کی صف میں شامل ہیں۔

حقیقت یہ ہے کہ قادیانی مسئلہ دور غلامی کی یادگار ہے۔ اگر ہم غلام نہ ہوتے تو یہ مسئلہ کبھی پیدا نہ ہوتا۔ گزشتہ تیرہ سو سال میں کسی بھی آزاد اسلامی یا

مسلمان ملک میں یہ مسئلہ پیدا نہیں ہوا۔ کسی بھی اسلامی یا مسلمان ملک میں کسی دیوانے یا پاگل نے بھی دعوئ نبوت کی جرات نہیں کی۔ ایران میں بہائی مذہب کے بانی کا جو حشر ہوا' اس سے کون ناواقف ہے؟ بہاء اللہ نے خود ہی اپنے آپ کو اسلام سے خارج کر لیا۔ مسلمان کہلانے کی اسے بھی جرات نہ ہوئی لیکن ایران نے اس کے باوجود اسے اور اس کے مقلدین کو برداشت نہ کیا۔ ہمیں افسوس ہے کہ آزادی کے بعد 26'27 سال تک ہم نے اس مسئلہ کو حل کرنے کی کوشش نہ کی' حالانکہ ہم نے یہ ملک اللہ' اس کے رسولؐ اور اسلام کے نام پر حاصل کیا تھا۔ اگر ختم نبوت ہمارا جزو ایمان ہے تو رسول کریمؐ کو خاتم النبین ماننے کے بعد ختم نبوت کی مختلف تاویلیں کرتے ہوئے دعوئ نبوت کرنے والے اور اس جھوٹے نبی کی امت کے لیے پاکستان میں کیا جگہ رہ جاتی ہے؟ یہ پنجاب کی بدقسمتی تھی کہ یہ پودا اس سرزمین میں ہی لگ سکا اور اس نے یہیں نشوونما پائی۔ یہ پنجابیوں کی مذہب کے معاملے میں سادہ لوحی اور اسلام کی طرف سے عطا کردہ فراخدلی کا نتیجہ تھا کہ انگریز کا یہ خود کاشتہ پودا تناور درخت بن گیا۔

قادیانیوں کی امنگوں اور آرزؤں کا مرکز قادیان ہے جو بھارت میں واقع ہے۔ یہ تصور ان کا جزو ایمان ہے کہ وہ ایک نہ ایک دن ضرور واپس قادیان جائیں گے۔ ان کے قادیان جانے کے دو ہی طریقے ہوسکتے ہیں۔ ایک تو یہ کہ قادیانی حضرات مشرقی پنجاب کو بزور بازو فتح کرکے قادیان پہنچیں' یہ بڑی ناقابل عمل سی بات ہے' ویسے بھی قادیانی حضرات جہاد پر یقین نہیں رکھتے اور ان سے توقع نہیں کی جاسکتی کہ وہ لڑ کر مشرقی پنجاب فتح کرسکیں۔ دوسرا ذریعہ اکھنڈ بھارت کا ہے۔ یعنی مغربی پاکستان بھی خدانخواستہ بھارت کا حصہ بن جائے یا پنجاب اور تین پاکستانوں میں تقسیم ہو جائے۔ جنہیں بھارت کی زیر سرپرستی بنگلہ دیش جیسا درجہ حاصل ہو جائے۔ ہمارے خیال میں یہ صورت کسی بھی باغیرت پاکستانی کو پسند نہیں ہوگی۔

قادیانیت کی تاریخ سے شناسا لوگوں کو علم ہوگا کہ قادیانیت کی تحریک کا واحد مقصد دنیا کے مسلمانوں کو احمدی بنانا تھا۔ وہ ہندوستان کو اس لیے اکھنڈ رکھنا چاہتے تھے کہ "وسیع بیس" سے اس مقصد کے لیے کام کیا جائے۔ وہ برصغیر کی تقسیم کو عارضی سمجھتے تھے۔ ان کے ان عزائم کی تصدیق قادیانیوں کے ترجمان روزنامہ الفضل قادیان کے 15 اپریل 1947ء کے اس شمارے سے بخوبی ہو جاتی ہے جس میں

قادیانی جماعت کے دوسرے سربراہ مرزا بشیرالدین کا سر ظفراللہ چوہدری کے بھتیجے کے نکاح کے موقع پر خطبہ شائع ہوا تھا۔ اس خطبہ میں قادیانی جماعت کے سربراہ نے بڑے واضع الفاظ میں کہا تھا کہ "ہمیں کوشش کرنی چاہیے کہ ہندو مسلم سوال اٹھ جائے اور ساری قومیں شیر و شکر ہو کر رہیں تاکہ ملک کے حصے بخرے نہ ہو۔۔۔ ممکن ہے عارضی طور پر کچھ افتراق پیدا ہو اور دونوں قومیں جدا رہیں مگر یہ حالت عارضی ہوگی اور ہمیں کوشش کرنی چاہیے کہ جلد دور ہو جائے۔ بہرحال ہم چاہتے ہیں کہ اکھنڈ ہندوستان بنے اور ساری قومیں باہم شیرو شکر رہیں۔"

سماجی اور سیاسی اعتبار سے یہ فرقہ خود کو سواد اعظم سے الگ تصور کرتا ہے۔ واقعات کے لحاظ سے یہ گروہ برطانیہ' اسرائیل اور بھارت کے ففتھ کالمسٹ کی حیثیت رکھتا ہے جو پاکستان میں سرگرم عمل ہے اور اس کی وفاداری بھی مشکوک ہے۔ انہوں نے تقسیم ہند کے بعد سے جان بوجھ کر اپنی جماعت کا ایک حصہ قادیان میں متعین کر رکھا ہے تاکہ ضرورت پڑنے پر ان سے کام لیا جائے۔ قادیانی حضرات خود ہی اپنے آپ کو مسلمانوں سے الگ سمجھتے ہیں' وہ مسلمانوں کو اپنے میں سے نہیں سمجھتے ان کے ساتھ شادی بیاہ نہیں کرتے' ان کی نماز اور جنازے میں شرکت نہیں کرتے۔ ان کی دعا میں ان کے ساتھ ہاتھ اٹھا کر شامل ہونا پسند نہیں کرتے۔ ایسے طرز عمل کے بعد انہیں بطور مسلمان وہ تمام مراعات حاصل کرنے کا حق نہیں ہونا چاہیے جو انہیں وفاقی اور سول ملازمتوں میں میسر ہیں یا بینکنگ' صنعت اور زندگی کے دیگر تمام دوسرے شعبوں میں حاصل ہیں۔

قادیانی جماعت میں سے زیادہ پڑھا لکھا اور روشن خیال سر ظفر اللہ چوہدری تھے' لیکن انہوں نے بھی بانی پاکستان بابائے قوم حضرت قائداعظمؒ کی نماز جنازہ میں شرکت کرنے کی بجائے غیر مسلم سفیروں کے ساتھ زمین پر بیٹھنا پسند کیا تھا اور جب ان سے پوچھا گیا کہ آپ وزیر خارجہ ہیں لیکن جنازہ میں شریک نہیں ہوئے' اس کی وجہ کیا ہے؟ اس پر ظفر اللہ خاں نے کہا کہ "مجھے کافر حکومت کا مسلمان وزیر خارجہ سمجھ لیا جائے یا مسلمان حکومت کا کافر وزیر خارجہ" عقیدہ کے لحاظ سے اس سے بڑھ کر کسی کی پختہ زناری اور کیا ہو سکتی ہے؟ اس طرح انہوں نے تاریخ میں یہ شہادت ریکارڈ کروائی کہ مسلمانوں کا مذہب الگ ہے اور قادیانی ان سے الگ ایک نئے مذہب کے پیروکار ہیں۔

علامہ اقبال" اس گروہ کو یہودیت کا چربہ قرار دیتے ہیں۔ وہ فرماتے ہیں۔

"کسی مذہبی تحریک کی اصل روح ایک دن میں نمایاں نہیں ہو جاتی۔ اچھی طرح ظاہر ہونے کے لیے برسوں چاہیں۔ تحریک کے دو گروہوں کے باہمی نزاعات اس امر پر شاہد ہیں کہ خود ان لوگوں کو جو بانی تحریک کے ساتھ ذاتی رابطہ رکھتے تھے، معلوم نہ تھا کہ تحریک آگے چل کر کس راستہ پر پڑ جائے گی؟ ذاتی طور پر میں اس تحریک سے اس وقت بیزار ہوا تھا۔ جب ایک نئی نبوت..... بانی اسلام کی نبوت سے اعلیٰ تر نبوت..... کا دعویٰ کیا گیا اور تمام مسلمانوں کو کافر قرار دیا گیا۔ بعد میں یہ بیزاری بغاوت کی حد تک پہنچ گئی جب میں نے تحریک کے ایک رکن کو اپنے کانوں سے آنحضرت ﷺ کے متعلق نازیبا کلمات کہتے سنا۔ درخت جڑ سے نہیں' پھل سے پہچانا جاتا ہے۔'"

("اسٹیٹسمین کے جواب میں"' حرف اقبال از لطیف شیروانی)

علامہ صاحب مزید فرماتے ہیں:

"ثانیا" ہمیں قادیانیوں کی حکمت عملی اور دنیائے اسلام سے متعلق ان کے رویہ کو فراموش نہیں کرنا چاہیے۔ بانی تحریک نے ملت اسلامیہ کو سڑے ہوئے دودھ سے تشبیہ دی تھی اور اپنی جماعت کو تازہ دودھ سے اور اپنے مقلدین کو ملت اسلامیہ سے میل جول رکھنے سے اجتناب کا حکم دیا تھا۔ علاوہ بریں ان کا بنیادی اصولوں سے انکار' اپنی جماعت کا نیا نام (احمدی)' مسلمانوں کی قیام نماز سے قطع تعلق' نکاح وغیرہ کے معاملات میں مسلمانوں سے بائیکاٹ اور ان سب سے بڑھ کر یہ اعلان کہ دنیائے اسلام کافر ہے' یہ تمام امور قادیانیوں کی علیحدگی پر دال ہیں بلکہ واقعہ یہ ہے کہ وہ اسلام سے اس سے کہیں دور ہیں' جتنے سکھ' ہندوؤں سے' کیونکہ سکھ ہندوؤں سے باہمی شادیاں کرتے ہیں۔ اگرچہ وہ ہندوؤں میں پوجا نہیں کرتے۔" (اسٹیٹسمین کے جواب میں' حرف اقبال از لطیف شیروانی)

بھٹو حکومت کے دور میں ستمبر 1974ء میں پارلیمنٹ میں بڑی مفصل بحث کے بعد مرزا غلام احمد قادیانی کے پیروکاروں کو غیر مسلم قرار دے دیا گیا تھا۔ بھٹو حکومت نے اس طرح نوے سالہ پرانا مسئلہ حل کرنے کی سعادت حاصل ہونے کا بھی دعویٰ کیا تھا۔ یہ دعویٰ بے جا بھی نہیں تھا لیکن اس آئینی ترمیم کے بعد مروجہ تعزیرات میں ترمیم کے لیے جن قانونی اقدامات کی ضرورت تھی' ان کے اہتمام کو

بوجوہ موخر کر دیا تھا۔ اس مقصد کے لیے اس زمانے میں قومی اسمبلی میں ایک نجی مسودہ قانون بھی پیش کیا گیا لیکن اسے دبا دیا گیا تھا اور اس طرح مسلمانوں کے اس ضمن میں یہ مطالبات پورے نہ ہوسکے اور دس سال تک وجہ اضطراب بنے رہے بعد ازاں حکومت پاکستان کی طرف سے امتناع قادیانیت کے نام سے نافذ کیے جانے والے آرڈیننس سے قانونی اقدامات پورے ہو گئے۔ اس آرڈیننس کے نفاذ نے مسلمانوں کے مطالبہ' توقع اور خواہش پورا کرنے والے قانونی اور منطقی اقدام کا اہتمام کیا۔

قادیانیوں کے اسلام اور پاکستان دشمنی پر مبنی عزائم کے آگے بند باندھنے کے لیے جہاں قانونی و آئینی اقدامات ضروری ہیں وہاں' علمی محاذ پر ان کا تعاقب کرنا بھی بہت اہم ہے۔ اس حوالے سے متعدد اہل قلم نے اپنے اپنے انداز میں خدمات سرانجام دی ہیں۔ مگر نوجوان محقق جناب محمد متین خالد کی تازہ کاوش "ثبوت حاضر ہیں" قادیانیت کا اصل چہرہ بے نقاب کرنے کے حوالے سے اپنی مثال آپ ہے۔ متین صاحب تبریک و تحسین کے مستحق ہیں کہ انہوں نے کمال محنت سے قادیانی کتابوں کو کھنگال کر' قادیانی عقائد کی عکسی نقول کتابی صورت میں پیش کی ہیں۔ یہ ایک بلند پایہ تحقیقی کتاب ہے جو قادیانیوں کے متعلق نادر معلومات' حیرت انگیز انکشافات اور قادیانیوں کی مذموم سرگرمیوں کے خفیہ گوشوں کو لیے ہوئے ہے۔

یہ نہایت محنت طلب کام تھا جسے خالد نے بڑی خوبی سے نبھایا۔ میرے نزدیک یہ محض کتاب ہی نہیں بلکہ ایک ایسا تیشہ بھی ہے جو مسلمانوں کے اندر کی بے حمیتی کو توڑ کر انہیں تحفظ ختم نبوت کی شاہراہ پر گامزن کرے گا اور خود قادیانی بھی اس معرکہ آراء کتاب سے ایمان کی روشنی حاصل کرسکتے ہیں۔ مجھے امید ہے خالد کے اس کارنامہ کی ہر علمی حلقے میں قدر ہوگی۔ میں اس کے لیے تہہ دل سے دعاگو ہوں۔

**مجید نظامی**

چیف ایڈیٹر۔ روزنامہ نوائے وقت لاہور



# دعوت فکر

الحمدللہ پاکستان ایک اسلامی ریاست ہے۔ جس کے آئین کے سیکشن 7 الف میں قرآن و سنت کی بالادستی کا اقرار کیا گیا ہے۔ قرآن و سنت کی رو سے عقیدہ ختم نبوت دین اسلام کی اساس ہے۔ یہ ایک ایسا عقیدہ ہے جس کی بدولت امت مسلمہ انتشار سے محفوظ ہے۔ یہی عقیدہ پوری امت مسلمہ کے اتحاد' یکجہتی' وحدت' استحکام اور سالمیت کا آئینہ دار ہے۔

قادیانی جماعت اس عقیدہ کی منکر ہے۔ قادیانیوں کا اس عقیدے سے انکار امت مسلمہ کی یکجہتی اور استحکام کو نقصان پہنچانے اور انتشار و تفریق پیدا کرنے کا باعث ہے' لہٰذا مسلمانوں کے پاس اس کے سوا کوئی چارہ نہیں کہ وہ ایسی جماعت کی مذموم سرگرمیوں کے خلاف اپنا دفاع کریں۔

یہ ایک حقیقت ہے کہ اسلام اور قادیانیت دو الگ الگ مذاہب ہیں مسلمانوں کا عقیدہ ہے کہ نبوت و رسالت حضور نبی کریم ﷺ پر ختم ہو گئی ہے۔ جبکہ قادیانی حضرات مرزا غلام احمد کو نیا نبی اور رسول مانتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ان کے نزدیک غیرقادیانی یعنی مسلمان' کافر اور دائرۂ اسلام سے خارج ہیں۔ دراصل قادیانیت' برطانوی سامراج کی بدترین یادگار ہے جو اس کی حمایت اور سرپرستی میں کام کر رہی ہے کہ ایک مذہب ہی نہیں بلکہ ایک ایسی تحریک بھی ہے جس کی اسلام اور پاکستان سے وفاداری مشکوک ہے۔ پاکستان کے مذہبی حلقوں کا ہمیشہ سے یہ تاثر رہا ہے کہ قادیانی حضرات امت مسلمہ کے ہر معاملے کی بھرپور مخالفت کرتے رہتے ہیں اور یہود و ہنود کے ہر اس منصوبے کی حمایت کرتے ہیں جس کا مقصد مسلمانوں یا اسلام کو نقصان پہنچانا ہو۔ ایسے شواہد بھی سامنے آئے ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے

کہ یہ لوگ اسلام دشمن طاقتوں سے تعاون کرتے ہوئے اسلامی عقائد اور تعلیمات کو مسخ کرنے اور ان میں تحریف کرنے کے لیے ان کے ایجنٹ کے طور پر بھی کام کرتے رہے ہیں۔ یہ اطلاعات بھی ملتی رہی ہیں کہ قادیانی لابی غیر محسوس طریقے سے پاکستان کو اندر ہی اندر سے کمزور کرنے میں مصروف ہے۔ کراچی اور پنجاب میں جو تخریب کاری' دہشت گردی اور قتل و غارت ہو رہی ہے' قادیانی لابی کو بھی اس ضمن میں شک کی نظروں سے دیکھا جاتا ہے۔ ہمارے بعض مذہبی حلقوں کا یہ خیال ہے کہ یہی وہ خفیہ ہاتھ ہے جو ملک کی معاشی ترقی اور استحکام کا دشمن ہے۔ خود علامہ اقبال ؒ نے بھی اس خطرناک گروہ کی نشاندہی پنڈت جواہر لعل نہرو کے نام اپنے تاریخی مکتوب میں یہ کہہ کر' کر دی تھی کہ "قادیانی اسلام اور ملک دونوں کے غدار ہیں۔"

1974ء میں پاکستان کی منتخب پارلیمنٹ نے متفقہ طور پر دوسری آئینی ترمیم کے ذریعے قادیانیوں کو ان کے کفریہ عقائد کی بنا پر آئین کے آرٹیکل 106 اور آرٹیکل 260 کی ذیلی شق (3) کے تحت غیر مسلم اقلیت قرار دیا۔ یہ ترمیم طویل صلاح مشورے' علمی بحث و مباحثے اور مسئلے کی مکمل چھان بین کے بعد جمہوری' پارلیمانی اور عدالتی طریقے پر کی گئی تھی۔ پارلیمنٹ میں انہیں غیر مسلم قرار دیئے جانے والے اجلاس میں یہ قرارداد بھی پیش کی گئی کہ "احمدی اندرونی اور بیرونی سطح پر تخریبی سرگرمیوں میں مصروف ہیں' حکومت پاکستان اپنی ذمہ داریاں پوری کرتے ہوئے ان سرگرمیوں کے سدباب کے لیے فوری اور ٹھوس اقدامات کرے۔" درج بالا حقائق کو مدنظر رکھتے ہوئے ضرورت اس بات کی ہے کہ اس گروہ کی سرگرمیوں پر کڑی نظر رکھی جائے اور مسلمانوں کو ان کی حقیقت اور مذموم عقائد و عزائم سے آگاہ کیا جائے۔ مسلمانوں کے لیے جہاں عقیدہ ختم نبوت کی تفصیلات سے آگاہی ضروری ہے' وہاں ان کے لیے قادیانیوں کے اصل چہرے سے شناسی بھی ضروری ہے۔

میرے لیے یہ بڑی ہی خوشی کی بات ہے کہ نوجوان محقق جناب محمد متین خالد نے "ثبوت حاضر ہیں" کے نام سے ایک ایسی کتاب مرتب کی ہے جس میں

قادیانیوں کے عقائد و تعلیمات (جو کہ انتہائی قابل اعتراض ہیں) کو ان کی مستند کتابوں سے عکسی دستاویزی شہادتوں کے ساتھ پیش کیا ہے۔ انہوں نے یہ دستاویز تیار کر کے جہاں قادیانیوں کے مکروہ چہرے کو بے نقاب کیا ہے' وہاں تحفظ ناموس رسالتؐ کے کارکنوں 'علمائے کرام' اور وکلاء حضرات سمیت تمام مسلمانوں کو قادیانیت کے خلاف نئے علمی دلائل سے مسلح کیا ہے۔ یہ بات پورے ادراک سے کہی جاسکتی ہے کہ ان کی تحقیق سے نہ صرف مسلمانوں کو ایک نئی تڑپ' سوز جگر' اور دعوت فکر ملے گی' بلکہ اس کتاب کے مطالعے سے قادیانیوں کو بھی اپنے عقائد پر نظرثانی کرنے کا سنہری موقع ملے گا اور ان تمام نام نہاد دانشوروں کی بھی جو ایک خاص منصوبے کے تحت انہیں مسلمان قرار دیتے ہیں' برین واشنگ ہوگی۔ قادیانیت کی اصل حقیقت کو سمجھنے کے لیے اس سے بہتر کتاب میری نظر سے نہیں گزری۔ انشاء اللہ یہ کتاب قادیانیت کے لیے آکاس بیل اور مصنف کے لیے اخروی نجات کا باعث ہوگی۔ میں اس عبقری نوجوان کو قادیانیت کا اصل چہرہ سامنے لانے پر مبارک باد پیش کرتا ہوں اور اس کی تحقیق و جستجو اور جذبہ تحفظ ناموس رسالت ﷺ کی تروتازگی کی دعا کرتا ہوں۔ آمین

**لیفٹیننٹ جنرل (ر) حمید گل**

(سابق) سربراہ آئی ایس آئی

اسلام آباد



# جعلی نبوت کا خاتمہ

ہمارے عزیز محمد متین خالد نے اپنی تالیف "ثبوت حاضر ہیں" پر جب ہم سے تبصرہ کرنے کی درخواست کی تو ہم شش و پنج میں پڑ گئے کہ ہم اس پر کیا تبصرہ کریں کیونکہ "آفتاب آمد دلیل آفتاب" کے مصداق جب انہوں نے قادیانیوں کی اپنی تحریروں کی عکسی شہادتیں پیش کر دیں تو اب اس کے بعد مزید کسی ثبوت یا تبصرے کی کیا ضرورت باقی رہ جاتی ہے۔ حضرت علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ ہمارے پیر و مرشد ہیں۔ انہوں امت مسلمہ کے بارے میں یہ کہہ کر بات ختم کر دی ہے کہ:

دل بہ محبوب حجازی بستہ ایم
زیں جہت با یک دگر پیوستہ ایم

امت مسلمہ کو باہم پیوستہ کرنے والا رشتہ ہی حب رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔ جو شخص اس رشتہ کو کمزور کرنے کی کوشش کرے گا' وہ اس امت کا دوست نہیں بلکہ دشمن ہوگا۔ وہ تو یہاں تک فرماتے ہیں کہ عالم عربی کی حدود و ثغور بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہی کی ذات کی وجہ سے ہیں لہٰذا۔

محمد صلی اللہ علیہ وسلم عربی سے ہے عالم عربی

عرب ممالک پہلے بھی موجود تھے لیکن عالم عرب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری کے بعد وجود میں آیا۔ لہٰذا عالم عرب ہو یا عالم اسلام ہو' اس کی اساس حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی قدر ہی ہے۔ اگر بہ او نرسیدی تمام بولہبی است - جو شخص اس بنیاد کو کمزور کرے گا وہ بولہبی فرقے کا فرد شمار ہوگا۔ حضرت علامہؒ نے پنڈت جواہر لعل نہرو کے نام اپنے خط میں اسی لیے فرمایا تھا کہ احمدی صرف اسلام ہی کے غدار نہیں بلکہ وہ ہندوستان کے بھی غدار ہیں۔ انہوں نے ایک ایسی حکومت کی تقویت کے لیے لٹریچر تیار کیا جس نے سات سمندر پار سے آکر ہندوستان پر غاصبانہ قبضہ کر رکھا تھا۔ حضرت علامہؒ کے نزدیک بہائی فرقہ قادیانیوں سے حد درجہ

زیادہ مخلص اور بہتر ہے کیونکہ بہائی کھلے طور پر اسلام سے بغاوت کا اعلان کرتے ہیں لیکن قادیانی فرقہ اسلام کے اندر رہ کر اس کی جڑیں کاٹنا چاہتا ہے۔ ہم ذوالفقار علی بھٹو کے زبردست ناقد ہیں لیکن اس کی یہ خدمت کبھی نہیں بھول سکتے کہ اس نے قادیانیوں کو اسلام سے خارج کر کے غیر مسلم اقلیت قرار دے دیا۔ یعنی جو کام قادیانیوں کو خود کرنا چاہیے تھا' وہ حکومت کو کرنا پڑا۔ سوال یہ ہے کہ قادیانی جب نئی نبوت کا اجرا کر کے مسلمانوں سے علیحدہ ہو چکے ہیں تو وہ ان کے اندر رہنے پر کیوں مصر ہیں۔ اب بھی وہ مردم شماری کے موقع پر اپنے نام مسلمانوں کے طور پر لکھواتے ہیں اور خود کو غیر مسلم ماننے پر تیار نہیں ہیں۔ وہ مسلمانوں کے اندر رہ کر ان کی جڑیں کاٹنا چاہتے ہیں لیکن خدا کا شکر ہے کہ اب ساری دنیا میں وہ غیر مسلم تسلیم کر لیے گئے ہیں۔ یہ اس زمانے کی بات ہے جب قادیانیوں کو ابھی غیر مسلم ڈکلیئر نہیں کیا گیا تھا کہ ہمارے کالج میں ایک قادیانی پروفیسر ہوا کرتے تھے جن کا نام رحمت علی تھا لیکن "مسلم" تخلص کرنے کے باعث وہ خود کو "رحمت علی مسلم" لکھا کرتے تھے۔ وہ پیریڈ پڑھانے کے لیے جس کلاس میں بھی جاتے' طلباء ان کے پہنچنے سے پہلے بلیک بورڈ پر ان کا نام "رحمت علی غیر مسلم" لکھ دیا کرتے تھے۔ ہم نے اس وقت اندازہ لگا لیا تھا کہ ایک نہ ایک روز قادیانی غیر مسلم قرار پا جائیں گے کیونکہ زبان خلق نقارہ خدا ہوتی ہے۔

حضرت علامہ اقبال" ختم نبوت کو خدا کا بہت بڑا احسان قرار دیتے ہیں کیونکہ اس ختم نبوت کے نظریے نے امت مسلمہ کو متحد رکھا ہوا ہے' وہ فرماتے ہیں کہ:

لا نبی بعدی ز احسان خدا است
پردۂ ناموس دین مصطفیؐ است

قوم را سرمایہ ملت ازو
حفظ سر وحدت ملت ازو

گزشتہ چودہ صدیوں میں یہی عقیدہ ختم نبوت مسلمانوں کے اتحاد کا ضامن رہا ہے۔ نبوت کے کتنے ہی دعویدار کھڑے ہوئے لیکن امت مسلمہ نے کبھی انہیں درخور اعتنا نہیں سمجھا۔ ہمارے نزدیک اگر کوئی مسلمان کسی مدعی نبوت سے اپنے

دعویٰ کے ثبوت میں کوئی معجزہ یا دلیل طلب کرتا ہے' وہ اپنی کمزوری ایمان کا مظاہرہ کرتا ہے۔ جب حضور اکرم ﷺ فرما گئے ہیں کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں ہے' تو اب کسی مدعی نبوت سے یہ کہنا کہ اگر تم سچے ہو تو کوئی معجزہ دکھاؤ' درست نہیں ہے۔ اس کا مطلب تو یہ ہوا کہ آپ اس کی سچائی کے امکان کے قائل ہیں۔ جب کوئی نبی آ ہی نہیں سکتا تو خواہ کوئی مدعی نبوت سورج کو مشرق کی بجائے مغرب سے نکال کر دکھا دے' ہم کیسے اس پر ایمان لا سکتے ہیں؟ اس لیے ہم مرزا غلام احمد قادیانی کے دعوے کے رد میں زیادہ بحث مباحثے کے قائل نہیں۔ ہمارے نزدیک اس کے جھوٹے ہونے کے لیے یہی دلیل کافی ہے کہ ہمارے حضور ﷺ نے فرما دیا ہے کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا۔

ہم جھنگ کالج میں پڑھایا کرتے تھے۔ ہمارے ایک ساتھی پروفیسر نظام خاں بڑے بذلہ سنج آدمی تھے۔ ایک مرتبہ وہ ایف اے کے امتحان میں سپرنٹنڈنٹ بن کر تعلیم الاسلام کالج ربوہ تشریف لے گئے۔ وہاں انہیں پندرہ بیس روز تک قیام کرنا پڑا۔ قادیانی رعب ڈالنے کے لیے اپنے بڑے لوگوں کی مہمانوں سے ملاقات کروایا کرتے ہیں۔ چنانچہ ایک روز سر ظفر اللہ خاں جو ان دنوں عالمی عدالت کے جج تھے' نظام خاں صاحب سے ملنے آئے' انہوں نے خاں صاحب سے ازراہ مروت پوچھا کہ آپ یہاں ہمارے مہمان ہیں' آپ کو کوئی تکلیف تو پیش نہیں آئی؟ خاں صاحب نے جواب دیا کہ مجھے یہاں خطرہ ایمان تو محسوس نہیں ہوا لیکن خطرہ جان ضرور محسوس ہو رہا ہے۔ سر ظفر خاں نے حیران ہو کر پوچھا' کیوں؟ کسی کی طرف سے آپ کو دھمکی ملی ہے یا کسی طالب علم نے نقل کرنے کے لیے آپ پر دباؤ ڈالا ہے؟ خاں صاحب فرمانے لگے کہ ایسی کوئی بات نہیں ہے' لیکن یہاں کے پانی سے مجھے "دست شریف" لگ گئے ہیں۔ سر ظفر اللہ بات کی تہ کو نہ پہنچ سکے۔ حیران ہو کر کہنے لگے کہ دست شریف؟ چہ معنی؟ خاں صاحب نے جواب دیا کہ جناب! چونکہ یہ "پیغمبری بیماری" ہے لہٰذا اس ڈر سے کہ کہیں اس کی توہین نہ ہو جائے یا آپ کے جذبات کو ٹھیس نہ پہنچے' میں نے "دست شریف" کہہ کر عزت سے اس کا نام لیا ہے۔ ظاہر ہے کہ اس کے بعد سر ظفر اللہ کو پروفیسر نظام خاں سے دوبارہ ملاقات کی جرات نہیں ہوئی۔

سر ظفر اللہ کو اسی قسم کی شرمندگی ایک اور موقع پر بھی اٹھانا پڑی۔ جنیوا

کے کسی ہوٹل میں وہ قدرت اللہ شہاب اور ان کی بیگم کے ساتھ کھانا کھا رہے تھے۔ جب کوفتوں کی ڈش آئی تو قدرت اللہ شہاب کی بیگم کہنے لگی کہ خدا جانے یہ قیمہ کیسا ہے' اس لیے میں تو نہیں کھاؤں گی۔ سر ظفراللہ کہنے لگے کہ جب ہوٹل والے کہتے ہیں کہ یہ حلال گوشت کا قیمہ ہے تو ہمیں حضورؐ کے اس فرمان پر عمل کرنا چاہیے کہ کھانے کے معاملے میں زیادہ شک و شبے میں نہیں پڑنا چاہیے۔ بیگم شہاب کہنے لگیں کہ یہ ہمارے حضور ﷺ کا فرمان ہے یا آپ کے حضور کا؟ اگر ہمارے حضور ﷺ کا فرمان ہے تو سر آنکھوں پر! اس پر سر ظفراللہ خاں اپنا سا منہ لے کر رہ گئے۔

مدعیان نبوت پہلے بھی پیدا ہوتے رہے ہیں لیکن آج تک نبوت کا کوئی ایسا دعویدار پیدا نہیں ہوا تھا جس نے کسی قوت کے گماشتے کے طور پر نبی ہونے کا دعویٰ کیا ہو۔ یہ شرف قادیان کے نبی کو حاصل ہے کہ اس نے ایک استعماری قوت کے ایجنٹ کے طور پر نبی ہونے کا دعویٰ کیا اور اپنی ممدوح قوت کی مدح میں کتابیں لکھ لکھ کر الماریاں بھر دیں۔ چاہیے تو یہ تھا کہ اس استعماری قوت کی رخصتی کے ساتھ ہی اس کی ایجنٹ نبوت بھی پاکستان سے رخصت ہو جاتی لیکن یہ ناخوشگوار فریضہ اہل پاکستان کو سرانجام دینا پڑا۔ "پہنچی وہیں پہ خاک جہاں کا خمیر تھا" کے مصداق آج اسی جعلی نبوت کے خلیفہ برطانیہ میں مقیم ہیں اور عالم اسلام کے خلاف ریشہ دوانیوں میں مصروف ہیں۔ امت مسلمہ کو یقین ہے کہ جس طرح نبوت کے سابقہ دعویدار نسیاً منسیاً ہو چکے ہیں' اسی طرح وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ یہ خانہ ساز نبوت بھی اپنے فطری انجام کو پہنچ جائے گی کیونکہ "لا نبی بعدی" کا یہی تقاضا ہے۔

ہم اپنے عزیز محمد متین خالد کے شکرگزار ہیں کہ "ثبوت حاضر ہیں" کے عنوان سے کتاب لکھ کر انہوں نے جعلی نبوت کے خاتمے کے پراسس میں اپنا حصہ ڈالا ہے۔ انہوں نے ہم سے دیباچہ لکھنے کا مطالبہ کیا تھا' لہٰذا "دیباچہ حاضر ہے!"

**پروفیسر محمد سلیم**

مدیر "سرراہے"

روزنامہ نوائے وقت لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# شاہکار کتاب

الحمدللہ و سلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ- امابعد

مسیلمہ کذاب اور اسود عنسی سے جھوٹے مدعیان نبوت کا جو سلسلہ شروع ہوا تھا' اس کا سلسلہ گذشتہ صدی کے دجال لعین مرزا غلام احمد قادیانی تک پہنچا ہوا ہے اور موجودہ دور میں اس دجال کی جھوٹی نبوت کی تبلیغ جاری ہے۔ یوں تو مسیلمہ کذاب سے لے کر مرزا غلام احمد قادیانی تک تمام جھوٹے نبیوں نے اپنے اور اپنے مذہب پر ملمع سازی کی ایسی دبیز چادر چڑھانے کی کوشش کی جس کی وجہ سے عام مسلمانوں کے ذہنوں کی رسائی' ان کے اس مکر و فریب اور جھوٹ کی طرف بڑی مشکل سے ہوئی ہے لیکن مرزا قادیانی نے دجل و فریب میں تمام آئمہ تلبیس کو پیچھے چھوڑ دیا اور اپنے عقائد پر لفاظی اور ملمع کا ایسا لبادہ اوڑھے رکھا کہ ابتدا تو اکثر علماء کرام اس کے کفر کے بارے میں متذبذب رہے اور علماء کا ایک طبقہ تو مناظر اسلام کی حیثیت سے اس کا معتقد رہا۔ لیکن حق اور باطل کا امتیاز ہو کر رہتا ہے۔ جلد ہی مرزا کی اس ملمع سازی سے پردہ اٹھا اور علماء امت نے متفقہ طور پر مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کی ذریت کے کفر کا فتویٰ صادر فرمایا۔ یہ اس امت محمدیہ ﷺ پر علماء حق کا بہت بڑا احسان ہے' پاکستان بننے کے بعد بھی ہمارے مسلمانوں اور حکمران طبقے کی اکثریت' قادیانیت کی اس ملمع سازی کے دامن میں جکڑی رہی اور اس مسئلہ کو فرقہ وارانہ حیثیت دے کر عام طور پر قادیانیوں کی بے جا حمایت کرتی رہی۔ علماء کرام نے ابتدا ہی سے قادیانیت کے اس فریب کا پردہ چاک کرنے کے لیے ان کے عقائد کی روشنی میں کتابیں تحریر کیں اور عام مسلمانوں

تک قادیانیوں کے کفریہ عقائد پہنچاتے رہے تاکہ مسلمان قادیانیت کے فریب سے بچ سکیں۔ میری رائے میں جتنے جھوٹے مدعیان نبوت پیدا ہوئے' ان میں دجل و فریب اور تلبیس کے اعتبار سے مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کی ذریت کو پہلے نمبر پر قرار دیا جاسکتا ہے۔ ایک جھوٹی نبوت اور اس کے اوپر تسلسل سے جھوٹ' مرزا قادیانی کا طرۂ امتیاز ہے۔ ایک ہی کتاب میں کئی جھوٹی اور متضاد باتیں درج ہیں۔ کون سی بات سچ ہے اور کون سی جھوٹی؟ خود مرزا قادیانی بھی اس کے بارے میں کچھ نہیں بتا سکتا تھا۔ مرزا قادیانی سے لے کر موجودہ خلیفہ مرزا طاہر تک بڑے اطمینان سے اپنی اور اپنے بڑوں کی باتوں سے اس طرح انکار کر دیں گے کہ آدمی حیرت میں مبتلا ہو جائے۔ آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر جھوٹ بولنے کا محاورہ غالباً مرزا قادیانی اور اس کی ذریت کے لیے وضع کیا گیا ہے۔ تحریری خط و کتابت اور زبانی گفتگو دونوں میں مرزا قادیانی کا طریقہ کار یہی رہا کہ عین وقت پر جھوٹ بول کر اپنی سابقہ گفتگو کا انکار کر دیتا تھا۔ اسی بنا پر عام طور پر علماء کرام نے مرزا قادیانی سے گفتگو' زبانی کی بجائے تحریری کرنا مناسب سمجھی' اس میں بھی وہ اپنی تحریر سے منکر ہو جاتا۔ 1974ء میں جب مرزا قادیانی کے خلیفہ مرزا ناصر پر' مولانا مفتی محمود رحمتہ اللہ علیہ نے اٹارنی جنرل یحیٰی بختیار کی وساطت سے قادیانی عقائد کے سلسلے میں سوالات کیے تو مرزا ناصر احمد مکمل طور پر مرزا قادیانی کی تحریروں کا انکار کر دیتا۔ اس پر مفتی محمود' مولانا غلام غوث ہزاروی اور دیگر علماء کرام عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کے تعاون سے کتاب پیش کرتے تو بعض دفعہ ان کتابوں سے بھی انکار کر دیتا۔ یہ طریقہ آج کل مرزا طاہر نے نہ صرف خود اختیار کیا ہوا ہے بلکہ اپنی ذریت کو بھی ہدایت کی ہوئی ہے کہ جب بھی علماء ان سے گفتگو کریں اور کوئی کتاب پیش کریں تو صاف طور پر ان کتابوں اور حوالہ جات سے منکر ہو جاؤ۔ اس بنا پر بعض مرتبہ عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کو اس بات کی ضرورت محسوس ہوئی کہ مرزا کی وہ کتابیں جو نایاب ہو رہی ہیں' ان کو محفوظ کیا جائے تاکہ قادیانیوں کے خلاف عدالتی کارروائیوں یا مباحثوں میں ان کتابوں کو پیش کیا جاسکے۔ بہرحال مرزا قادیانی اور اس کی جماعت کے اس طرز عمل کی وجہ سے قادیانی کتب اور حوالہ جات کو محفوظ

کرنے کی ضرورت تھی اور بے شمار کتابوں کی طباعت ایک مشکل مرحلہ تھا۔ خدا بھلا کرے عزیزم متین خالد صاحب کا جن کو اللہ تعالیٰ نے قادیانیت کی تردید کا خصوصی ملکہ اور شغف عطا فرمایا ہے اور اس سلسلے میں ان کی تصانیف کو عام لوگوں میں مقبولیت حاصل ہوئی ہے۔ انہوں نے پہلے قادیانیوں کے ایک ایک کفریہ عقیدہ کو ان کی کتابوں سے چن کر ایک جگہ جمع کیا۔ پھر ان کفریہ عقائد کے بارے میں قادیانیوں کی کتابوں سے حوالہ جات جمع کئے اور ہر عقیدہ کے ساتھ قادیانیوں کی کتاب سے فوٹو لے کر اصل حوالے کو بھی طباعت میں شامل کر دیا۔ اس طرح قادیانیت کے تمام جھوٹے عقائد بھی ایک جگہ جمع ہوگئے اور اس کے ساتھ تمام حوالہ جات اپنی اصلی کتابوں کے فوٹو کی صورت میں جمع ہوگئے اور یوں قادیانیت پر اصل حوالہ جات کے حوالہ سے ایک بہت بڑا ذخیرہ جمع ہوگیا ہے جو عدالتی کارروائیوں' مناظروں اور مباحثوں میں ریکارڈ اور ثبوت کے طور پر پیش کیا جاسکے گا۔ یہ کتاب اپنی نوعیت کی پہلی کتاب ہے اور اپنے موضوع کے اعتبار سے ایک شاہکار ہے۔ ساڑھے آٹھ سو سے زائد صفحات پر مشتمل اس کتاب کے مطالعے سے ہر مسلمان قادیانیت کے ایک ایک پہلو سے نہ صرف آگاہ ہو جائے گا بلکہ قادیانیت کے تمام عقائد اور عزائم روز روشن کی طرح واضح ہو جائیں گے۔

عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت کی تالیفات میں یہ ایک گرانقدر اضافہ ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کتاب کو شرف قبولیت عطا فرمائے اور اسے مسلمانوں کے لیے نافع بنائے اور ہر مسلمان کو قادیانیت کے شر سے محفوظ فرمائے۔

وصلی اللہ علی نبیہ محمد و آلہ وصحبہ اجمعین

(مولانا) **محمد یوسف** (لدھیانوی) عفا اللہ عنہ

مرکزی نائب امیر عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت پاکستان (کراچی)



# قادیانیت کا KLEDO SCOPE

تمام دنیا کے اہل ادیان' جن میں عیسائی' یہودی اور مسلمان سبھی شامل ہیں' ان کا عقیدہ اور عمل یہی ہے کہ کسی شخص یا گروہ کے کسی امت میں شامل قرار دیئے جانے یا اس سے خارج کئے جانے کی بنیاد عقیدہ "نبوت" ہے۔

ایک شخص سیدنا موسیٰ علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ کا آخری نبی تسلیم کرتا ہے اور ان کے بعد مبعوث ہونے والے رسول سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کو تسلیم نہیں کرتا' اسے یہودی کہا جائے گا۔ کوئی مذہب اور دنیا کا کوئی ملک حتی کہ دھریہ ممالک بھی' اس شخص کو عیسائی تسلیم نہیں کریں گے۔ اور اگر یہ شخص باوجود عیسیٰ علیہ السلام کو رسول تسلیم نہ کرنے کے---- یہ اصرار کرے کہ اسے عیسائی مانا جائے تو اس کے اصرار کو سیاسی اور دینی' دونوں طبقے اصرار بے جا قرار دیں گے اور اس کی دماغی صحت کو مخدوش تصور کریں گے یا اس کے اس اصرار کو اس کی نیت کے فساد اور عیسائیوں کے خلاف اس کی کسی سازش پر مبنی سمجھیں گے۔

اسی طرح' ایک ایسا شخص جو سیدنا موسیٰ علیہ السلام کے بعد' سیدنا عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام کو اللہ کا برحق نبی مانتا ہے' جونہی وہ ان کی نبوت کو تسلیم کرنے کا اعلان کرے گا' اسے یہودیوں سے خارج اور عیسائیوں میں شامل سمجھا جائے گا اور اگر یہ شخص اس پر احتجاج کرے کہ جب وہ موسیٰ علیہ السلام ایسے عظیم اور صاحب شریعت و ناسخ شریعت سابقہ نبی کو تسلیم کرتا ہے' اور ان کے بعد اس نے جس حضرت مسیح علیہ السلام کو نبی اللہ تسلیم کیا' تو یہ نبی نہ تو نئی شریعت لائے تھے اور نہ ہی انہوں نے شریعت موسوی کو منسوخ قرار دیا بلکہ وہ تو شریعت عیسوی کے مجدد تھے' ان کو نبی تسلیم کرنے سے اسے یہودیوں سے خارج کیوں قرار دیا جا رہا ہے اور یہ مطالبہ کرے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو نبی ماننے کے باوجود اسے یہودیوں ہی میں شامل سمجھا جائے اور یہودی سٹیٹ میں جو حقوق ایک یہودی کو حاصل ہیں' اسے وہ دیئے جائیں تو آج کی دنیا کے مذہبی اور دھریہ' دونوں قسم کے

ممالک اس کے اس دعویٰ اور مطالبہ کو رد کر دینے پر مجبور ہوں گے اور اسے یہودیوں سے خارج اور عیسائیوں میں شامل تصور کریں گے اور اسی کی بنیاد پر اس کے سیاسی' معاشرتی' معاشی اور مذہبی حقوق و فرائض کا تعین ہو گا۔

یہ قانون ابتدائے آفرینش سے جاری ہے' کل بھی اسے بین الاقوامی حیثیت حاصل تھی اور آج بھی کمیونسٹ' عیسائی' یہودی' ہندو' پارسی اور لامذہب (سیکولر) ممالک اور اقوام اس قانون کو تسلیم کرتی ہیں اور دنیا کا پورا نظام سیاست و مذہب اسی کے مطابق چل رہا ہے۔

نہ کل "نبوت" کی بنیاد پر قومیت اور مذہب کی تبدیلی کو بے جا تعصب' تنگ دلی اور باہمی نفرت کا نام دیا گیا اور نہ آج کوئی عیسائی' یہودی اور کمیونسٹ اس پر نکتہ چینی کا جواز رکھتا ہے۔

ملت اسلامیہ از اول تا ایں دم' سید الرسل' امام الانبیاء' احمد مجتبیٰ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو خاتم النبیین اور سلسلہ نبوت کی آخری کڑی تسلیم کرتی ہے اور حضور ﷺ کے عہد میں' مسیلمہ کذاب سے آج تک ہر مدعی نبوت کو' مسلمانوں نے حضور اکرم ﷺ کی امت سے خارج قرار دیا ہے اور ان سے تمام معاملات اسی خروج از ملت اور دین کو ترک کرنے والوں ہی کی حیثیت سے کئے ہیں۔

مرزا غلام احمد قادیانی نے بھی' حضور سرور کونین ﷺ کی امت سے معاملہ اسی اساس پر کیا ہے جو "دعویٰ نبوت" کو تسلیم کرنے اور نہ کرنے کی صورت میں' ابتدائے آفرینش سے آج تک معمول رہا ہے۔ (اس اضافے کے ساتھ کہ انہوں نے مسلمانوں کو اپنی چراگاہ بنایا)

مرزا غلام احمد قادیانی نے سن شعور کے بعد اپنے خاندان کی روایات کے مطابق' انگریزی حکومت سے رابطہ قائم کیا اور بات باقاعدہ ملازمت تک پہنچی۔ ملازمت کے دوران اس کا تعلق عیسائی مشنریوں سے ہوا اور وہ تعلق گہرا ہوتا چلا گیا۔

ترک ملازمت کے بعد مرزا قادیانی نے ایک جانب عیسائی پادریوں سے مناظرے شروع کئے اور دوسری طرف عیسائی حکومت کو اللہ ذوالجلال کا سایہ عاطفت قرار دیا اور ہندوستان و بیرون ہند' انگریزی حکومت کی اطاعت کو مذہبی فریضہ قرار دیا اور برطانوی حکومت کی مخالفت کو نمک حرامی اور دین اسلام سے

انحراف ثابت کرنے کی مسلسل کوشش کی۔

آنجہانی مرزا غلام احمد اپنے دعوی الہام سے وفات تک' انگریزوں کے لیے جاسوسی کو دینی کام تصور کرتا رہا اور ایسے مسلمانوں اور غیر مسلمین کے کوائف وائسرائے ہند کو بھجواتا رہا جو خفیہ یا اعلانیہ' برطانوی حکومت کے مخالف تھے یا ہندوستان آزاد کرانے کی جدوجہد کے معاون تھے۔ (ملاحظہ فرمائیں اس کتاب کا باب "انگریز کی خدمات")

اسی دوران مرزا غلام احمد قادیانی نے ان تمام مسلم ممالک میں اپنی کتابیں شائع کیں اور بعض ممالک میں مبلغ بھی بھجوائے جو ان لوگوں کی جاسوسی کرتے تھے جو برطانیہ کی غلامی سے نجات حاصل کرنے کے لیے جدوجہد کر رہے تھے اور انگریز انہیں اپنے بیہمانہ مظالم کا نشانہ بنائے ہوئے تھے (بالخصوص عرب ممالک اور افغانستان و ترکی) اور یہ قادیانی کارکن' ان ممالک کے باشندوں کو "جہاد" کے بارے میں بددل کرتے تھے۔

ایک عرصے تک' مختلف قسم کے مذہبی دعاوی کے بعد' مرزا غلام احمد قادیانی نے' نبوت کا دعویٰ کیا۔ مسلمانوں کا ایک اہم طبقہ مرزا قادیانی کو' آغاز ہی سے مخدوش انسان تصور کرتا تھا۔ اس کے الہامات کو وہ "دعویٰ نبوت" یا اس دعویٰ کی تمہید قرار دیتا تھا اور مرزا مسلسل و پیہم دعوی نبوت سے انکار بھی کرتا تھا' ختم نبوت کو اساس ایمان بھی تسلیم کرتا تھا اور برملا کہتا تھا کہ میں نبوت کا دعوی کروں تو اسلام سے خارج اور کفار میں شامل تصور کیا جاؤں گا۔ لیکن جب اس نے واضح الفاظ میں اور قسمیں اٹھا کر اپنے آپکو نبی کی حیثیت سے پیش کرنا شروع کر دیا تو مسلمانان ہند نے چودہ سو سالہ اسلامی تاریخ کے اجماع کے مطابق مرزا قادیانی کو کافر' مرتد اور دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا۔

مسلمانوں اور قادیانیوں کے مابین اختلاف کا آغاز تو مرزا قادیانی کے دعاوی سے ہوا' دعوی نبوت نے اس اختلاف کو فیصلہ کن مرحلے میں داخل کر دیا' اسی دوران مرزا نے' دو رے جملہ انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام کے بالمقابل اپنی انفرادیت اور عظمت کا ادعا کیا تو امت مسلمہ کے جذبات میں اور زیادہ شدت پیدا ہوئی' مرزا قادیانی نے بعض انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام بالخصوص سیدنا مسیح علیہ السلام اور انہی کے ساتھ سیدنا ابوبکر صدیقؓ سیدنا علی مرتضیٰؓ سیدنا حسین ابن علیؓ، اہل بیتؓ اور بعض دوسرے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی شان میں

گستاخیاں کیں اور اپنے آپ کو ان سب سے برتر اور افضل ثابت کرنے کی کوشش کی تو اس کا ردعمل بھی شدید صورت میں رونما ہوا۔

یہ سلسلہ جاری ہی تھا کہ مرزا قادیانی اس دنیا سے کوچ کر گیا۔ اس کے مرنے (مئی 1908ء) کے بعد' حکیم نورالدین بھیروی' خلیفہ بنا۔ حکیم نورالدین' کو چونکہ غم تھا کہ جس گدھی پر وہ فائز ہوئے ہیں' آخر کار' یہ مرزا غلام احمد کے گھر ہی واپس لوٹے گی' لہٰذا 14-1913ء میں جب مرزا محمود' حکیم نورالدین کی اولاد اور متعدد اکابرین' جن میں مولوی محمد علی' خواجہ کمال الدین وغیرہ زیادہ اہم تھے' ان سب کو پچھاڑ کر' جماعت پر مستولی ہو گئے تو ان سے شکست کھانے والوں' مولوی محمد علی' خواجہ کمال الدین وغیرہ نے لاہور کو اپنا مرکز بنایا اور کچھ دنوں بعد جب انہوں نے دوبارہ مسلمانوں سے قریبی تعلق رکھنے کی ضرورت شدت سے محسوس کی تو وہ اپنے اس بنیادی عقیدے سے ہی منحرف ہو گئے کہ وہ مرزا غلام احمد کو نبی مانتے ہیں (درآنحالیکہ وہ اس سے پہلے اپنے حلفیہ بیانات میں' برملا مرزا غلام احمد کو نبی اور اس کے نہ ماننے والوں کو کافر قرار دیتے رہے تھے)۔

دوسری طرف مرزا محمود نے جماعت پر قابض ہونے کے فوراً بعد' انگریز سے اپنا رشتہ مستحکم کیا' جنگ عظیم اول (1914ء' 1919ء) میں نہ صرف یہ کہ انگریز کی کھلم کھلا حمایت کی بلکہ جب انگریز بغداد پر قابض ہوا تو مرزا محمود نے اس پر انتہائی مسرت کا اظہار کیا' قادیان میں شیرینی تقسیم ہوئی اور چراغاں کیا گیا' ایسی ہی خوشی کا اظہار' ترکی کی شکست اور دوسرے مسلمان ملکوں پر انگریزی اقتدار کے مستحکم ہونے کے مواقع پر کیا گیا۔

جنگ عظیم اول کے بعد' مرزا محمود نے اپنی جماعت کی سیاسی برتری کے ساتھ ساتھ معاشی استحکام کو زیادہ اہمیت دی اور بالخصوص معاشی میدان میں مسلمانوں کی پسماندگی سے فائدہ اٹھا کر اپنی جماعت کی معاشیات کو مستحکم کیا' اور نوبت بایں جا رسید کہ جہاں قادیانی' حکومت کے دفاتر میں گھسے اور انہوں نے اپنے ساتھیوں کے لیے سرکاری محکموں میں مواقع فراہم کئے' وہاں قادیان میں یہاں تک ہو گیا کہ قادیانی' قادیان کے مسلم دکانداروں سے "تجارتی معاہدہ" کے عنوان سے ایک فارم پر کرایا کرتے جس میں دوسری اہم شرائط کے علاوہ یہ عہد ہوتا کہ وہ کسی ایسے گروہ سے تعلق نہیں رکھیں گے جو مذہبی بنیادوں پر قادیانیوں کا مخالف ہو اور وہ اپنے محلوں میں چھوٹے چھوٹے مسلمان دکانداروں سے سالانہ ٹیکس قسم کی رقوم

حاصل کیا کرتے تھے۔

ان عوامل نے مسلمانوں اور قادیانیوں میں نزاع کو' زندگی کے تمام شعبوں تک وسیع کر دیا اور جب قادیانیوں نے اپنے سے اختلاف کرنے والے قادیانیوں تک کو' قادیان بدر کرنے انہیں سوشل' اقتصادی اور معاشی بائیکاٹ کا ہدف بنایا اور 1937ء میں عبدالکریم مباحلہ اور حکیم عبدالعزیز پر قاتلانہ حملہ کیا گیا اور فخرالدین ملتانی ایسے فعال و گرم جوش قادیانی کو قتل کر دیا گیا تو مسلمانوں نے اس گروہ کی جارحانہ ذہنیت کو اپنی حقیقی صورت میں سمجھا اور انہوں نے یہ محسوس کیا کہ ملت اسلامیہ کو قادیانیوں سے صرف اعتقادی ارتداد ہی کا نہیں' معاشی' معاشرتی اور مجلسی استبداد کا بھی خطرہ ہے اور سیاسی پہلو سے قادیانی' مسلمانوں کے جس قدر دشمن ہیں' اتنا دشمن شاید انگریز بھی نہیں۔

حالات و واقعات کے اس تسلسل کے دوران کانگرس کا عروج ہوا تو مرزا محمود نے پنڈت جواہر لال نہرو سے گرمجوشانہ تعاون کا رشتہ استوار کیا اور اگرچہ پنڈت نہرو' انگلستان کے ایک سفر سے واپسی کے بعد' اس کا برملا اظہار اپنے خصوصی رفقاء سے کر چکے تھے کہ انگریز کو ہندوستان بدر کرنے کی مہم کی کامیابی کا ایک اہم تقاضا یہ ہے کہ قادیانیوں کی قوت کمزور ہو---- مگر جب پنڈت نہرو نے ڈاکٹر شنکر داس کے اس نقطہ نظر کو اپنا لیا کہ ہندوؤں کے قومی مقاصد کے لیے ایک "ہندوستانی نبی" بہت زیادہ مفید ہے اور یہ "ہندوستانی نبی" ہی ہو سکتا ہے جو عرب اور مدینہ سے مسلمان کا رشتہ کمزور کر کے' ایک بھارتی قصبہ قادیان سے اس کا تعلق مضبوط کرے تو پنڈت نہرو قادیانیوں کے سرپرست کی حیثیت سے اٹھ کھڑے ہوئے تا آنکہ علامہ اقبال علیہ الرحمہ کو میدان میں کودنا پڑا اور انہوں نے عقائد کی اہمیت' قوموں کے اجتماعی شعور' ملت اسلامیہ کی اساس ختم نبوت ایسے اہم عنوانات پر دلائل و براہین سے بحث کی جو مذہب کے اعتقادی اور امت مسلمہ کے اجتماعی پہلوؤں پر' مدت تک دانشوروں اور سیاستدانوں کے لیے مشعل ثابت ہو گی' علامہ نے ایک جملے میں ایک عظیم حقیقت بیان کر دی۔ فرماتے ہیں۔

"جب قادیانی مذہبی اور معاشرتی معاملات میں علیحدگی کی پالیسی اختیار کرتے ہیں تو پھر سیاسی طور پر مسلمانوں میں شامل ہونے کے لیے کیوں مضطرب ہیں؟"

انگریز اور ہندو' دونوں کی مصلحتوں کا تقاضا یہی تھا کہ وہ قادیانیوں کو

مسلمانوں میں شامل رکھیں' اور اس جونک کو ملت اسلامیہ کا خون چوسنے کا موقعہ زیادہ سے زیادہ فراہم کریں اور اس مدعی نبوت کے طفیل امت محمدیہ علی صاحبہا الصلوۃ والسلام میں انتشار کی جو خلیج وسیع ہو' اس سے کماحقہ فائدہ اٹھالیں۔ انگریز جب بے بسی کے عالم میں' برصغیر سے بھاگنے لگا تو اس نے اس عالم سراسیمگی میں بھی اپنے ہوش و حواس بحال رکھے اور بانی پاکستان کو مجبور کر دیا کہ وہ قادیانیوں کے سرخیل سر ظفر اللہ کو پاکستان کا پہلا وزیر خارجہ بنائیں۔

وزارت خارجہ ایسے اہم ترین منصب کے علاوہ قادیانیوں نے باقاعدہ منصوبہ بندی کے تحت' حکومت کے حسب ذیل محکموں پر قابض ہونے کی اسکیم بنائی اور وہ اس میں کامیاب ہوئے' محکمے یہ تھے۔

(1) فوج (2) پولیس (3) ایڈمنسٹریشن (4) ریلوے (5) فنانس (6) سائنس (7) کسٹمز (8) انجینئرنگ

قادیانی حکومت کے اعلیٰ ترین مناصب پر فائز ہوئے اور ان مناصب سے انہوں نے وہ دونوں فائدے حاصل کئے جو آنجہانی مرزا محمود احمد نے ان الفاظ میں واضح کئے تھے۔

"پیسے بھی اس طرح کمائے جائیں کہ ہر صیغے میں ہمارے آدمی موجود ہوں اور ہر جگہ ہماری آواز پہنچ سکے اور ہماری جماعت فائدہ اٹھا سکے" (روزنامہ الفضل ربوہ 11 جنوری 1954ء)

اسی کے ساتھ ساتھ قادیانی اس کوشش میں مصروف رہے کہ پاکستان کے کسی ایک علاقے کو' خالص قادیانی علاقہ بنایا جائے۔ 1952ء میں انہوں نے "بین الاقوامی سیاسی سازش" کے تحت بلوچستان کو "قادیانی علاقہ" بنانا چاہا مگر بات نہ بن سکی تو اس کے بعد انہوں نے جہاں ربوہ کو ایک مضبوط مرکز بنانے کے لیے خصوصی کوششیں کیں' وہاں انہوں نے حکومت کے تمام اہم شعبوں کو اس طرح گرفت میں لیا کہ قادیانی پورے نظام حکومت کو اپنے سیاسی ذہن کے ساتھ لے چلنے میں بسا اوقات کامیاب ہوئے۔

1969ء کے انتخابات میں قادیانیوں نے پہلی مرتبہ کھل کر ایک سیاسی طالع آزما جماعت کی صورت اختیار کی اور معرکہ انتخاب میں کودے۔ پیپلز پارٹی کے حلیف بنے اور کمیونسٹوں سے مل کر انہوں نے ریاست کو سیکولر بنانے اور زندگی کے تمام شعبوں بالخصوص سیاسی محاذ پر مسلمانوں کی نمائندگی کی سند حاصل کرنے کی

بھرپور کوشش کی۔

1971ء میں پیپلز پارٹی کی گورنمنٹ قائم ہوئی تو مرزا ناصر نے بار بار انتخابی معرکوں میں قادیانی کارکنوں کی خدمات کو بڑھا چڑھا کر بیان کیا اور اندرونی سطح پر مرزا طاہر احمد کے ذریعہ مسٹر بھٹو اور مسٹر کھر سے مضبوط تعلقات قائم رکھے اور اس کوشش میں بڑی حد تک کامیاب بھی رہے کہ حکومت پاکستان کی پالیسیاں قادیانیوں کے حسب منشا طے ہوں' قادیانیوں سے شدید مذہبی اختلاف رکھنے والوں کو حکومت کے ہاتھوں ختم یا بے اثر کیا جائے اور مثبت طور پر قادیانی حکومت کے ہر شعبہ اور اقتصادی مفادات سے متعلق محکموں میں کار فرما قوت بن جائیں۔

17 اپریل 1972ء کو یہ حیرت انگیز واقع رونما ہوا کہ پاکستان کے عظیم دوست' چین کے سفیر نے ربوہ کا خفیہ دورہ کیا' تقریباً" 42 گھنٹے وہ ربوہ میں رہے' مگر اس کی خبر کہیں شائع نہ ہوئی۔ (ہفت روزہ المنبر فیصل آباد نے اپنی 28 اپریل 1972ء کی اشاعت میں اس خفیہ دورے کی مکمل داستان شائع کی' بعد ازاں ہفت روزہ لولاک فیصل آباد میں بھی اس کی تفصیل شائع ہوئی۔

1973ء کے جلسہ سالانہ ربوہ کے موقعہ پر پاک فضائیہ کے دو طیاروں نے ایئر مارشل ظفر چوہدری قادیانی کی قیادت میں مرزا ناصر کو سلامی دی مگر جب مولانا مفتی محمود صاحب نے قومی اسمبلی میں اس مسئلے کو زیر بحث لانا چاہا تو مرکزی کمیونسٹ وزیر خورشید حسن میر آڑے آئے اور مفتی صاحب کو اپنی قرارداد پڑھنے تک کا موقعہ نہ دیا۔

1973ء میں اولاً" ربوہ کے ایک کالج کو قومیانے' ثانیاً" دستور میں اسلامی دفعات بالخصوص عقیدہ ختم نبوت کے شامل کرنے اور ثالثاً" آزاد کشمیر میں' قادیانیوں کو اقلیت قرار دیئے جانے کی قرارداد کی منظوری پر قادیانی مشتعل ہوئے اور انہوں نے ان۔۔۔ مواقع پر جارحانہ لب و لہجے میں بات کی اور "موت" کو محبوب بتانے اور اپنے مخالفین کی ذلت و نامرادی کے تقدیر مبرم ہونے کے اعلانات کئے۔ مگر عملاً قادیانی اتنے جری ہو چکے تھے کہ فضائیہ میں انہوں نے موجودہ حکومت کے خلاف سازش کی' اس سازش کا انکشاف جن اشخاص نے کیا' فضائیہ کے قادیانی سربراہ ظفر چوہدری نے انہیں ہدف بنایا اور صریح دھاندلی و قانون شکنی کرتے ہوئے انہیں طرح طرح کے مظالم کے بعد ریٹائرڈ کیا۔۔۔ نوبت بایں جا رسید کہ وزیر اعظم بھٹو نے کیس کا خود مطالعہ کیا' حقائق ان کے سامنے آئے تو انہوں نے

ظفر چوہدری کو اس کلیدی عہدے سے الگ کیا۔۔۔ مگر "قادیانی ہنوز انتہائی اہم مناصب پر فائز ہیں' حکومت کی قوت کو قادیانیت کے فروغ اور اپنے مخالفین کی سرکوبی کے لیے استعمال کر رہے ہیں' بیرون پاکستان یہ تاثر دے رہے ہیں کہ قادیانی ہی پاکستان کے کرتا دھرتا ہیں۔"

مرزا ناصر نے خلافت سنبھالنے کے معاً" بعد (1965ء میں) آئندہ بیس پچیس برس میں متعدد بار قادیانی حکومتوں کے قیام کی پیش گوئی کی اور اسے بار بار دھرایا' اس پیش گوئی کو پاکستان میں عملاً پورا کرنے کے لیے انواع و اقسام کی فوجی اور غیر فوجی تیاریاں کیں مثلاً۔

(الف) دس ہزار' احمدی گھوڑوں (مرزا ناصر کے الفاظ یہی ہیں) کی تیاری

(ب) ان گھوڑوں کے سواروں کی نیزہ بازی میں مہارت

(ج) ایک لاکھ سائیکل سواروں کی ٹیم کی تیاری' جو ایک سو میل تک روزانہ سفر کر سکیں اور بوقت ضرورت بوجھ لاد کر دوڑ سکیں۔

(د) سائیکل سوار ٹیموں میں قادیانی خواتین کی شمولیت کا اہتمام

(ہ) چھوٹے بچوں کے لیے نشانہ بازی کی مشق کا اہتمام

(و) دس کروڑ روپے کا منصوبہ جس کے ذریعہ دنیا کی ایک سو زبانوں میں قادیانی لٹریچر شائع کیا جائے۔

(ز) مختلف ممالک میں تین عظیم پریس نصب کئے جائیں (ربوہ میں پریس لگ چکا ہے)

(ج) اڑھائی کروڑ روپیہ سالانہ (جس میں کم از کم دس فیصدی کا اضافہ ہر سال ہو) کا بجٹ۔

آنجہانی مرزا غلام احمد قادیانی کی امت اپنے مذموم عقائد کی برآوری کے لیے ملک کے کلیدی عہدوں کے طفیل اپنا ہی کھیل' کھیل رہی تھی' وہ ملک عزیز میں اپنا غلبہ چاہتے تھے۔ ان کی جراتیں اور جسارتیں یہاں تک بڑھ گئی تھیں کہ ملک کے تعلیمی اداروں میں طلبہ یونین کے انتخابات میں علی الاعلان حصہ لیتے اور شکست کو اپنی انا کا مسئلہ بنالیتے۔ نشتر میڈیکل کالج ملتان کی طلبہ یونین کے انتخابات میں ایک قادیانی طالب علم کے ہارنے کا انتقام انہوں نے اس انداز سے لیا کہ پوری امت ان کے خلاف شعلہ جوالہ بن گئیں۔ 22 مئی 1974ء کو نشتر میڈیکل کالج کے طلبہ کا ایک گروپ تفریح اور مطالعاتی دورے پر پشاور کے لیے چناب ایکسپریس سے

روانہ ہوا۔ گاڑی جونہی ربوہ پہنچی تو وہاں حسب معمول قادیانی لڑکوں اور طلبہ کی بوگی کے لیے خصوصاً" لڑکیوں (قادیانی حوروں) نے اپنا کفریہ لٹریچر تقسیم کرنا شروع کر دیا جس پر طلباء نے اظہار ناپسندیدگی کیا اور ختم نبوت زندہ باد کے نعرے لگائے' اس کے جواب میں قادیانی مشتعل ہوگئے اور احمدیت زندہ باد' محمدیت' مردہ باد (نعوذ باللہ)' مرزا غلام احمد کی جے' ایسے کفریہ اور اشتعال انگیز نعرے لگائے اور طلبہ کو زدوکوب کیا۔ اسی اثناء میں گاڑی چل پڑی اور یوں ایک بڑا حادثہ ٹل گیا۔ لیکن جب طلبہ کی واپسی اسی ٹرین سے ہوئی اور گاڑی جیسے ہی 29 مئی 1974ء کو سرگودھا اسٹیشن پہنچی تو قادیانی نوجوان ایک سوچے سمجھے منصوبے کے تحت مذکورہ بوگی میں بغیر کسی استحقاق کے سوار ہوگئے جیسے ہی ربوہ اسٹیشن آیا' بوگی کو چاروں طرف سے گھیر لیا گیا۔ طلبہ کو مار مار کر لہولہان کر دیا گیا۔ قادیانی اسٹیشن ماسٹر نے گاڑی کو نہ جانے دیا۔ جب یہ لٹا پٹا قافلہ فیصل آباد پہنچا تو ایک قیامت کا سماں تھا۔ ریلوے اسٹیشن پر مولانا تاج محمودؒ کی قیادت میں لوگ قادیانی دہشت گردی کے خلاف سراپا احتجاج تھے۔ قادیانیت کے خلاف مسلمانوں کی نفرت اور غم و غصہ کی لہر پورے ملک میں پھیل گئی۔ پنجاب اسمبلی میں اس واقعہ کی صدائے بازگشت سنی گئی۔ قائد حزب اختلاف علامہ رحمت اللہ ارشد' حاجی سیف اللہ خاں اور جناب تابش الوری نے مطالبہ کیا کہ قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا جائے۔ اسی روز قومی اسمبلی میں قائد حزب اختلاف مولانا مفتی محمودؒ نے سانحہ ربوہ کے بارے میں آواز بلند کی کہ وہ اس مسئلہ کو زیر بحث لانا چاہتے ہیں۔ وزیر تعلیم عبدالحفیظ پیرزادہ نے یہ استدلال پیش کیا' کہ چونکہ امن و امان کا مسئلہ صوبائی نوعیت کا ہے اور یہ مسئلہ صوبائی اسمبلی میں پیش ہو چکا ہے' اس لیے قومی اسمبلی میں اس کی ضرورت نہیں۔ پورے ملک میں قادیانیوں کے خلاف احتجاجی مظاہرے شروع ہوگئے۔ 31 مئی کو سانحہ ربوہ کی تحقیق کے لیے لاہور ہائی کورٹ کے جج جناب جسٹس کے ایم صمدانی پر مشتمل یک رکنی ٹریبونل کا اعلان کیا گیا۔ صوبہ سرحد کی صوبائی اسمبلی نے قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کی قرارداد متفقہ طور پر منظور کرلی جبکہ صوبہ سندھ کی اسمبلی میں حزب اقتدار اور حزب اختلاف کے درمیان اس مسئلہ پر سمجھوتہ ہوگیا۔ 28 جون 1974ء کو پنجاب اسمبلی کے ستر ارکان نے قرارداد پیش کی لیکن اس وقت کے سپیکر شیخ رفیق احمد نے قرارداد خلاف ضابطہ قرار دے دی۔ 28 جون کو مولانا مفتی محمودؒ نے مجلس عمل کا اجلاس اسلام آباد منعقد کیا تاکہ قومی اسمبلی

میں قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کی قرارداد پیش کی جائے۔ مجلس عمل نے مسلمانوں سے قادیانیوں کے سوشل بائیکاٹ کی اپیل کی۔ 30 جون کو مولانا شاہ احمد نورانی نے قومی اسمبلی میں قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کی تحریک پیش کی۔ یکم جولائی کو وزیراعظم ذوالفقار علی بھٹو نے ایک اعلیٰ سطحی اجلاس طلب کرلیا۔ تحریک کا مورال ایسا تھا کہ قوم کا ہر فرد خود کو تحریک کا حصہ سمجھتا تھا' پوری قوم نے ملت واحدہ کا عملی نمونہ پیش کیا۔ ادھر قادیانیوں نے اپنی خاص حکمت عملی کے تحت اندرون ملک تمام قومی بینکوں سے اپنا سرمایہ نکلوا کر بیرون ملک یا غیر ملکی بنکوں میں منتقل کرانا شروع کر دیا تاکہ ملک میں معاشی ابتری پیدا ہو سکے۔ ادھر لندن میں بیٹھے سابق وزیر خارجہ پاکستان سر ظفراللہ خاں' حکومت پاکستان کو دھمکیاں دے رہے تھے کہ پاکستان میں قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیا گیا تو اس فرقے کے تمام لوگ بھرپور مزاحمت کریں گے اور کسی قسم کی قربانی سے دریغ نہیں کیا جائے گا۔ قومی اسمبلی میں 13 روز تک قادیانی جماعت کے سربراہ مرزا ناصر احمد اور لاہوری جماعت کے سربراہ صدر الدین لاہوری پر خصوصی جرح ہوئی اور ان کا حلفی بیان قلبند کیا گیا۔ اس سلسلہ میں انصاف کے تمام تقاضے پورے کیے گئے۔

مرزا ناصر احمد نے قومی اسمبلی میں اپنی جماعت کی طرف سے محضرنامہ پیش کیا۔ جس کا جواب مجلس عمل نے علماء کرام کے مشورہ سے دیا جسے "ملت اسلامیہ کا موقف" کے نام سے شائع کرانے کے بعد اراکین اسمبلی میں تقسیم کیا گیا۔ لاہوری گروپ کے محضرنامہ کا جواب مولانا غلام غوث ہزارویؒ نے دیا۔ قادیانی و لاہوری جماعت کے سربراہوں کے مفصل بیانات' ان پر علماء کی جرح اور یحییٰ بختیار کے وضاحتی نوٹس کے دوران قادیانی مسئلہ کا ایک ایک گوشہ اراکین اسمبلی کے سامنے واضح ہوگیا ورنہ اسمبلی کے اکثر اراکین اس مسئلہ کو فرقہ وارانہ مسئلہ سمجھتے تھے۔ اٹارنی جنرل یحییٰ بختیار کی طرف سے قادیانی جماعت کے سربراہوں پر کی گئی جرح اپنی مثال تھی اور اس کے نتیجے میں ارکان پارلیمنٹ کو فیصلے تک پہنچنے کے لیے کسی مشکل کا سامنا نہیں کرنا پڑا۔ وزیراعظم بھٹو نے 7 ستمبر 1974ء فیصلہ کی تاریخ مقرر کر دی۔ پوری قوم کی نگاہیں اس یوم سعید پر مرکوز ہو کر رہ گئیں۔ 7 ستمبر 1974ء ملت اسلامیہ کی تاریخ کا وہ سنہری اور ناقابل فراموش دن ہے جب قومی اسمبلی نے قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دے دیا اور دستور میں ترمیم کے ذریعے مسلمان کی تعریف' ختم نبوت پر ایمان اور قادیانیت سے برات کو شامل کیا گیا اور یوں آئین

پاکستان کی دفعہ 106 کی شق (3) اور آئین کی دفعہ 260 کی شق (2) میں ترمیم کر کے منکرین ختم نبوت کو غیر مسلم اقلیت قرار دے دیا گیا۔

قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دینے کے بعد آئین اور قانون کا تقاضا تھا کہ انہیں شعائر اسلامی' اسلام کی مقدس شخصیات کے القابات وغیرہ استعمال کرنے' خود کو مسلمان کہلوانے اور قادیانی مذہب کو بطور اسلام پیش کرنے سے روکا جائے۔ اس سلسلہ میں اسمبلی میں کچھ پیش رفت بھی ہوئی تھی مگر بعد میں اس پر کام کو روک دیا گیا۔ یہاں تک کہ 26 اپریل 1984ء کو صدر پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق شہید نے امتناع قادیانیت آرڈیننس جاری کیا جس کی رو سے کوئی قادیانی اپنے مذہب کی شخصیات کے لیے اسلامی القابات اور شعائر اسلامی استعمال نہیں کر سکتا۔ خود کو مسلمان ظاہر نہیں کر سکتا اور نہ ہی اپنے مذہب کو اسلام کے طور پر پیش کر سکتا ہے' خلاف ورزی کی صورت میں وہ قید اور جرمانہ کا مستحق ہوگا۔ اس آرڈیننس نے قادیانیوں کو غیر مسلم اقلیت قرار دیئے جانے والی آئینی ترمیم کے قانونی تقاضوں کو مکمل کیا۔ پورے ملک میں اس آرڈیننس کو سراہا گیا۔ قادیانی جماعت کے چوتھے سربراہ مرزا طاہر احمد نے اس قانون کی نہ صرف خود خلاف ورزی کی بلکہ اپنے خطبات کے ذریعے اپنے مذہب کے تمام پیروکاروں کو بھی خلاف ورزی پر اکسایا اور حکم دیا کہ وہ اعلانیہ طور پر پورے ملک میں انفرادی اور اجتماعی طور پر اس قانون کی خلاف ورزی کریں۔ جس پر مرزا طاہر احمد کے خلاف قانون کے تحت مقدمات درج ہوگئے اور وہ گرفتاری سے بچنے کی خاطر رات کی تاریکی میں ملک سے مجرمانہ طور پر فرار ہو کر برطانیہ چلا گیا۔ ۔ پہنچی وہیں پہ خاک جہاں کا خمیر تھا۔ مرزا طاہر آج کل سیٹلائٹ پر اسلام اور پاکستان کے خلاف ہرزہ سرائی میں مصروف ہے۔

پاکستان میں قادیانی جماعت کے سالانہ جلسہ پر پابندی لگنے کے بعد قادیانی جماعت ہر سال برطانیہ میں اپنا جلسہ منعقد کرتی ہے۔ جس کا توڑ کرنے کے لیے عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت ہر سال باقاعدگی کے ساتھ برطانیہ میں انٹرنیشنل ختم نبوت کانفرنس منعقد کرواتی ہے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ہماری محنت کے نتیجہ میں آج برطانیہ ایسے آزاد خیال ملک میں بیداری کی لہر دوڑ رہی ہے۔ ہر شخص سمجھتا ہے کہ یہ لوگ اسلام کا لبادہ اوڑھ کر منافقت سے کام لیتے ہیں اور ان سے سوشل بائیکاٹ کی تحریک بھی چل رہی ہے۔ یہ بھی خبریں آرہی ہیں کہ مرزا طاہر احمد برطانیہ

سے جرمنی شفٹ ہو رہا ہے۔ انشاء اللہ بزرگوں کے عزم کے مطابق قادیانی اگر چاند پر بھی چلے گئے تو ان کا وہاں بھی محاسبہ کیا جائے گا۔

اسلام دشمن مغربی طاقتوں نے مرزا طاہر احمد اور اس کے حواریوں کے پروپیگنڈہ سے متاثر ہو کر اس صدارتی آرڈیننس کو قادیانیوں کے انسانی حقوق کے منافی قرار دیا اور انڈیا سمیت پورا مغربی میڈیا کھل کر قادیانیوں کی حمایت میں آگیا اور اس اقدام کے خلاف واویلا شروع کر دیا۔ امریکی سینٹ کی خارجہ تعلقات کی کمیٹی نے پاکستان کی فوجی اور اقتصادی امداد کے لیے اپنی قرارداد میں جو شرائط شامل کی تھیں، ان میں ایک شرط یہ بھی تھی کہ "امتناع قادیانیت آرڈیننس" ختم کیا جائے کیونکہ اس سے قادیانیوں کی مذہبی آزادی اور سرگرمیوں میں رکاوٹ آرہی ہے۔

ادھر پاکستان میں قادیانیوں نے امتناع قادیانیت آرڈیننس کو وفاقی شرعی عدالت میں چیلنج کیا جہاں وہ بڑی تیاری اور بڑے کروفر کے ساتھ آئے۔ اللہ کے فضل سے وہ یہاں بھی ذلیل و رسوا ہوئے اور ان کی رٹ مسترد ہو گئی۔

آنجہانی مرزا قادیانی نے 23 مارچ 1989ء کو قادیانی فتنہ کی بنیاد رکھی چنانچہ اس فتنہ کے سو سال پورے ہونے پر قادیانی 23، مارچ 1989ء کو صد سالہ جشن منانا چاہتے تھے۔ اس کے لیے انہوں نے اپنے پاکستانی مرکز ربوہ میں عالمی سطح پر اہتمام کیا جس میں خدام احمدیہ کی طرف سے عسکری طاقت کا مظاہرہ بھی شامل تھا۔ جھوٹ کے سو سال مکمل ہونے پر صد سالہ جشن اور وہ بھی آئین و قانون کے خلاف، یہ مسلمانوں کے لیے اشتعال کا باعث تھا۔

عالمی مجلس تحفظ ختم نبوت نے اس تشویشناک صورت حال پر غور کرنے کے لیے اپنے اجلاس منعقدہ 12 مارچ 1989ء کو اہم فیصلے کیے۔ مجلس کا ایک وفد ہوم سیکرٹری پنجاب سے ملا اور ان کی توجہ حالات کی سنگینی کی طرف متوجہ کروائی جس پر پنجاب حکومت نے ہوش مندی کا مظاہرہ کرتے ہوئے قادیانی جشن پر فوری پابندی عائد کر دی۔ قادیانیوں نے اس پابندی کو لاہور ہائی کورٹ میں چیلنج کر دیا۔ جناب جسٹس خلیل الرحمان خان صاحب نے اس اہم کیس کی سماعت کی۔ انہوں نے قادیانیوں سے کہا کہ جشن کا وقت گزر گیا۔ اب یہ رٹ بعد از وقت ہے۔ مگر قادیانی مصر تھے کہ نہیں! فیصلہ ہونا چاہیے کہ جشن پر پابندی جائز تھی یا ناجائز۔ بہرحال عدالتی کارروائی شروع ہوئی۔ دونوں طرف سے وکلاء پوری تیاری کے

ساتھ پیش ہوئے۔ 22 مئی 1991ء کو کیس کی سماعت مکمل ہو گئی۔ جناب جسٹس خلیل الرحمان خان صاحب نے 17 ستمبر 1991ء کو فیصلہ سنایا اور قرار دیا کہ جشن پر پابندی آئین' قانون اور انصاف کے عین مطابق ہے۔ انہوں نے اپنے فیصلہ میں لکھا کہ جب' قادیانی اپنے سینہ پر کلمہ کے بیج لگاتے ہیں تو وہ توہین رسالت ﷺ کے مرتکب ہوتے ہیں کیونکہ قادیانی' مرزا قادیانی کو "محمد رسول اللہ" سمجھتے ہیں۔

اسی طرح پاکستان کی متعدد ہائی کورٹس میں انہوں نے جتنے بھی کیس دائر کئے اس میں منہ کی کھائی۔ آخری مرتبہ وہ 1993ء میں اپنے خلاف صادر ہونے والے تمام فیصلوں کے خلاف سپریم کورٹ آف پاکستان میں آئے جہاں انہوں نے یہ موقف اختیار کیا کہ امتناع قادیانیت آرڈیننس "بنیادی انسانی حقوق" کے خلاف ہے۔ سپریم کورٹ کے فل بنچ نے 5 دن مسلسل دن راولپنڈی میں اس کیس کی سماعت کی۔ اس بنچ نے متفقہ طور پر قادیانیوں کی تمام اپیلیں خارج کر دیں اور اس تاریخی آرڈیننس کو قرآن و سنت اور بنیادی انسانی حقوق کے عین مطابق قرار دیا۔ سپریم کورٹ کے فل بنچ کا یہ فیصلہ تاریخ ساز ہے اور میرے خیال میں ہر مسلمان کو اس کا مطالعہ ضرور کرنا چاہیے۔ سپریم کورٹ نے متفقہ طور پر اپنے فیصلہ میں لکھا کہ "ہر قادیانی اپنے کفریہ عقائد کی بنا پر "سلمان رشدی سے بڑھ کر ہے۔" مرزا طاہر نے سپریم کورٹ کے ان ریمارکس پر سخت برہمی کا اظہار کرتے ہوئے نہ صرف اس تاریخی فیصلہ پر کڑی تنقید کی بلکہ ججوں کے بارے میں بھی اپنے دادا مرزا قادیانی کی طرح غلیظ زبان استعمال کی۔

حضور نبی کریم ﷺ کی عزت و ناموس کے تحفظ کی خاطر 1988ء میں تعزیرات پاکستان میں C295 کا اضافہ کیا گیا جس کی رو سے توہین رسالت ﷺ کے مرتکب کی سزا' سزائے موت ہے۔ جبکہ اس سے پہلے اس کی سزا صرف تین سال تھی۔ قادیانیوں کا مطالبہ ہے کہ اس قانون کو ختم کیا جائے۔ وہ اسے کالا اور امتیازی قانون کہتے ہیں۔ کلیدی عہدوں پر فائز قادیانیوں اور اسلام دشمن مغربی طاقتوں کی کوششوں سے کئی بار اس سلسلہ میں کوشش ہو چکی ہے۔ مگر اسلامیان پاکستان کی حضور نبی کریم ﷺ سے بے پناہ عقیدت و محبت کی بنا پر وہ اپنی کوششوں میں ناکام رہے اور انشاء اللہ ناکام رہیں گے۔

یہ ہے قادیانیوں کی سرگرمیوں' ان کی تاریخ اور ان کے مقاصد کی ایک ہلکی سی عکاسی اور "ثبوت حاضر ہیں" ان عنوانات کے دستاویزی شواہد کی ترجمان

ہے۔ یہ کتاب انہی حقائق کو آشکارا کرے گی جس کے مطالعہ سے آپ قادیانیت کے بارے میں علی وجہ البصیرت ایک قطعی رائے قائم کرنے میں سہولت حاصل کر سکیں گے۔

برادر عزیز جناب محمد متین خالد کی چشم بصیرت نے خوردبین کے بغیر قادیانیت شناسی کا حق ادا کر دیا ہے۔ جس طرح خوشبو کسی تعارف کی محتاج نہیں ہوتی' وہ پھیلتی ہے تو اپنا تعارف خود کرواتی ہے' اسی طرح خالد کی کتاب اپنا تعارف خود کرواتی ہے۔ وہ نوجوان ہیں اور بہت سی گوناں گوں خوبیوں کے مالک ہیں۔ انہوں نے انتھک محنت' ریاضت' دیدہ وری اور ذہانت کے ساتھ سینکڑوں قادیانی کتابوں کو کھنگال کر اس کتاب کو ایسی تہذیب و ترتیب سے پیش کیا ہے کہ مذہبی دنیا ان کی تحقیق پر ورطہ حیرت میں ڈوب جائے گی۔ یقین سے کہا جاسکتا ہے کہ ان کی تحقیق کی ضیاء پاشیوں سے بے شمار لوگ فیض یاب ہوں گے۔ ختم نبوت کے ہر کارکن کے لیے یہ کتاب KLEDO SCOPE ہے جس پھرکی گھومتی (ورق الٹتا) ہے تو قادیانیت کے بارے میں ہر نیا انکشاف سامنے ہوتا ہے' اس کے ساتھ ساتھ یہ تاریخی کتاب قادیانی اذہان میں بھی تلاطم برپا کرے گی۔ جناب محمد متین خالد تمام مسلمانوں کی طرف سے تحسین و ستائش کے مستحق ہیں۔ یہ کتاب میرے خیال میں ان کے لیے باعث افتخار اور ملت اسلامیہ کے لیے موجب نازش ثابت ہوگی۔ میں اس کی اشاعت پر بے حد خوشی و انبساط محسوس کر رہا ہوں۔ اللہ تعالیٰ ان کی اس محنت کو قبول فرمائے اور ان کے علم و عمل میں برکت نصیب فرمائے۔ آمین

بہ احترامات فراواں

(فقیر) اللہ وسایا

ایڈیٹر ہفت روزہ ختم نبوت انٹرنیشنل (کراچی)





# نفیر قلم

عقیدہ ختم نبوت اسلام کا بنیادی اور اساسی عقیدہ ہے۔ قرآن و سنت میں اس عقیدہ کی اہمیت و عظمت واضح طور پر بیان کی گئی ہے۔ اس عقیدہ کا تحفظ ہر مسلمان پر فرض ہے۔ یہ عقیدہ اتنا نازک اور حساس ہے کہ اگر اس پر ذرا سا بھی شک و شبہ کا گرد و غبار پڑ جائے یا اس کے تحفظ کے سلسلہ میں ذرا سی بھی بے حمیتی' کمزوری یا لاپروائی برتی جائے تو آدمی ایمان کی لازوال دولت سے محروم ہو سکتا ہے۔۔۔۔ اسے ایک چلتی پھرتی لاش تو کہا جا سکتا ہے ــــ مگر وہ مسلمان کہلوانے کا ہرگز مستحق نہیں ہو سکتا۔ یہ عقیدہ اپنی اہمیت کے اعتبار سے ایمان کی معراج ہے۔ یہی وہ عقیدہ ہے جس پر ہر مسلمان اپنا سب کچھ قربان کر سکتا ہے اور یہی اسلامی غیرت و حمیت کا تقاضا ہے۔ یہ عقیدہ اسلام کے ازلی دشمنوں کی آنکھ میں شروع سے ہی کھٹکتا رہا ہے۔ انہوں نے ہمیشہ مسلمانوں کی صفوں میں گھس کر اس مستحکم عقیدہ کو کمزور کرنے کی کوشش کی مگر انہیں ہمیشہ منہ کی کھانا پڑی۔ اسلامی تاریخ کے کسی بھی دور میں اگر کسی نے' بھولے سے بھی اس عقیدہ پر حملہ کرنے کی جرات کی تو اس کی موت کو عبرت کا نشانہ بنا کر اس عقیدہ کی عظمت کا اعتراف کیا گیا۔

عہد حاضر میں قادیانی فتنہ' منکرین ختم نبوت کا منظم گروہ ہے جو حکومت برطانیہ کے زیر سایہ پروان چڑھا جس کا مقصد اسلام کی بنیادوں کو مسخ کرنا' امت مسلمہ میں انتشار و تفریق پیدا کرنا اور انگریز کے مفادات کے لیے کام کرنا تھا۔ اس کی تخلیق مسلمانوں کی نظریاتی سرحدوں پر ایک سنگین اور منظم حملہ ہے اور یہ فتنہ اسلام کے لیے ایک مستقل خطرہ ہے۔ یہ لوگ اپنے عقائد کے لحاظ سے شیطان سے بڑھ کر ہیں۔ ان کے اذہان خباثت کی عمل گاہیں ہیں۔ یہ لوگ گفتار کے ساحر اور جھوٹ کو سچ میں بدل دینے کے ماہر ہیں۔ ان کی شریانوں میں توہین اسلام کا وہ فاسد خون ہے جس کی بناء پر انہیں ملک و ملت کے لیے سرطان کہا جا سکتا ہے۔

ہر مسلمان کی خواہش ہے کہ اس کے عقائد کا تحفظ ہو اور اس کے مذہبی جذبات کی دل آزاری نہ ہو۔ یہ کہاں کا انصاف ہے کہ ایک اقلیتی گروہ سامراجی اسلام دشمن طاقتوں کی

شعبہ پر اسلام اور اس کی مقدس شخصیات پر رکیک حملے کرے' نبی کریم ﷺ کی عظیم نبوت کے مقابلہ میں اپنی نئی نبوت قائم کرے' اور پھر یہ مطالبہ اور اصرار بھی کرے کہ انہیں ان عقائد کی تبلیغ و تشہیر کی مکمل اجازت دی جائے۔ ہمارے بعض نام نہاد دانشور ایک خاص منصوبے کے تحت انہیں مظلوم قرار دیتے ہیں۔ ان پر عائد پابندیوں کو "حقوق انسانی" کے منافی قرار دیتے ہیں اور انہیں مکمل آزادی دینے کا مطالبہ کرتے ہیں خواہ اس سے پورا معاشرہ جزع و فزع کا شکار ہو جائے۔

الحمدللہ مجھے ایک عرصہ تک تحفظ ختم نبوت کے محاذ پر ایک کارکن کی حیثیت سے کام کرنے کی سعادت حاصل رہی ہے۔ اپنی تبلیغی جدوجہد کے دوران مجھے بے شمار تجربات و مشاہدات سے گزرنا پڑا۔ ایک مشکل یہ پیش آتی رہی کہ ہر وہ شخص جس سے قادیانیت کے کفریہ عقائد و عزائم کے بارے میں بحث ہوتی' اس کا پہلا مطالبہ یہ ہوتا کہ اسے قادیانی کتابوں کے اصل حوالہ جات دکھائے جائیں' ایسے حوالہ جات اور ثبوت اس کے لیے دلچسپی اور حیرانگی کا باعث ہوتے۔ ایسے میں ایک ایسی کتاب کی شدت سے ضرورت محسوس ہوئی جسے پڑھ کر ہر شخص قادیانیت کے عقائد و عزائم سے آگاہ ہو سکے اور جو عام یا رسمی انداز کی کتاب نہ ہو بلکہ ایک ایسی تحقیقی کاوش ہو جو اپنے اندر ٹھوس اور مضبوط دلائل لئے ہوئے ہو اور اس کے بعد کسی بھی شخص کے لیے قادیانیوں کے کفریہ عقائد و عزائم سے انکار کی گنجائش نہ ہو۔

اس مسئلہ کا یہی حل تھا کہ ایک ایسی کتاب مرتب کی جائے جس میں قادیانی کفریہ عقائد و عزائم کے تقریباً تمام دستاویزی ثبوت ان کی مستند کتابوں سے عکسی صورت میں پیش کر دیے جائیں تاکہ ہر شخص کم از کم یہی کتاب پڑھ کر قادیانی عقائد کی "اصلیت" سے واقفیت حاصل کر سکے۔ اس سلسلہ میں جب میں نے حضرت مولانا اللہ وسایا صاحب سے بات کی تو انہوں نے چونکا دینے والا انکشاف کرتے ہوئے کہا کہ امیر مرکزیہ حضرت خواجہ خان محمد مدظلہ سمیت تمام بزرگوں کی شدید خواہش ہے کہ ایسی کتاب ضرور مرتب ہونی چاہیے اور مزید حکم صادر فرماتے ہوئے کہا کہ "یہ ذمہ داری آپ قبول فرمائیں" مجھے معلوم تھا کہ یہ کوئی آسان کام نہیں ہے بلکہ خار وار وادی میں اترنے کے برابر ہے مگر میں نے کمر ہمت باندھی' اللہ تعالیٰ سے مدد اور توفیق کی دعا کی اور ایک آہنی عزم کے ساتھ کتاب کی تدوین میں مشغول ہو گیا۔ اس دوران مجھے جن جانگسل مشکلات کے پل صراط سے گزرنا پڑا' وہ ایک لمبی داستان ہے

قادیانیوں کی مستند ترین کتابوں' رسائل اور اخبارات کو حاصل کرنا جوئے شیر لانے کے مترادف تھا' بعد ازاں ایک طویل عرصہ تک تقریباً پچاس ہزار سے زائد صفحات کو پوری

چھان پھٹک سے کھنگال کر ان کی قابل اعتراض کفریہ عبارتوں کو تلاش کرنا ایک صبر آزما کام تھا' پھر نہایت ذمہ داری کے ساتھ اصل حوالہ جات کی فوٹو کاپی کروانا' اسے علیحدہ کاغذ پر چسپاں کر کے متعلقہ حصہ کو نمایاں کرنے کے لیے نشانات لگانا' اس کے پازیٹو تیار کروانا اور ان عکسی حوالہ جات کی بڑی احتیاط سے ترتیب و تدوین کرنا ایک کٹھن اور مشکل کام تھا جو محض توفیق الٰہی سے ممکن ہوا۔ زندگی میں جن خواہشات کے پورا ہونے کی اللہ تعالیٰ سے دعا مانگی تھی' ان میں ایک اس کتاب کی تکمیل تھی۔ آج اس کی اشاعت پر میں اپنے رب کا جتنا بھی شکر ادا کروں' کم ہے۔

میرے خیال میں یہ کتاب ایک ایسا "بیرو میٹر" ہے جس سے قادیانیت کی سنگینی اور اس کے منافقانہ رویوں کا اندازہ' آسانی سے لگایا جا سکتا ہے۔ مجھے یقین ہے کہ اس کے مطالعہ سے نہ صرف ہر مسلمان قادیانیت کے اصل چہرہ کو پہچان سکے گا بلکہ تعصب کی عینک اتار کر اس کا مطالعہ کرنے والے قادیانی بھی راہ ہدایت پا سکتے ہیں۔

اس کتاب کی تیاری کے سلسلہ میں حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی مدظلہ' حضرت مولانا اللہ وسایا مدظلہ' حضرت مولانا عزیز الرحمٰن جالندھری' صاحبزادہ طارق محمود' مولانا عبدالرحیم اشرف' اور حضرت مولانا تاج محمدؒ (فقیر والی) کی تصانیف اور مشوروں نے مجھے بھرپور راہنمائی بخشی جس کے لیے میں ان سب بزرگوں کا شکریہ ادا کرتا ہوں۔

میں صمیم قلب سے طاہر نذیر چوہدری (پی آئی اے)' جناب رفیق غوری (چیف ایڈیٹر جی این این)' تنویر شہزاد (بزنس ریکارڈر لاہور)' جناب محمد خالد تسیم چشتی۔ (مینجنگ ڈائریکٹر ماہنامہ حسن طلب لاہور)' محترم عمران اقبال' محترم سعید اللہ صدیق (مکتبہ تعمیر انسانیت لاہور) اور جناب محمد عبداللہ عابد (ایڈیٹر ماہنامہ چلمن لاہور) کا شکر گزار ہوں کہ انہوں نے اس کتاب کی تکمیل میں میری معاونت کی۔

یہ کتاب کیسی اور اسکی افادیت کتنی ہے؟ اس کے بارے میں مجھے آپ کی قیمتی رائے کا انتظار رہے گا۔

محمد متین خالد

لاہور کینٹ





مسلمانوں اور قادیانیوں کے مابین اولین وجہ علیحدگی' مرزا غلام احمد قادیانی کا دعویٰ نبوت ہے' ہم تاسف کے ساتھ یہ کہنے پر مجبور ہیں کہ مرزا غلام احمد اور ان کی امت کا رویہ' زیر بحث مسئلہ میں دیانت اور مذہبی تقدس کی نفی کے مترادف ہے۔

قادیانی امت کا قادیانی یا ربوی فرقہ اگرچہ قطعی طور پر مرزا غلام احمد کو نبی تسلیم کرتا ہے اور ان کا لاہوریوں سے نزاع اسی عنوان پر ہے' بیسیوں مناظرے ان دونوں گروہوں کے مابین ہو چکے ہیں اور قادیانی' لاہوری مرزائیوں کو مرزا غلام احمد کی تعلیمات سے منحرف قرار دینے کی سب سے بڑی وجہ اسی امر کو قرار دیتے ہیں کہ لاہوری گروہ نے 1913ء میں مرزا محمود سے شکست کھانے کے بعد مرزا غلام احمد کی نبوت سے انکار کر دیا اور اب تک وہ اسی طرز کو اپنائے ہوئے ہیں درآنحالیکہ 1913ء تک تمام لاہوری اکابر اہل قادیان و ربوہ ہی کی طرح مرزا غلام احمد قادیانی کو نبی اور رسول تسلیم کرتے تھے۔

اسی طرح قادیانی' تمام امت مسلمہ کو کافر اور دائرہ اسلام سے خارج قرار دیتے ہیں اور اس کی سب سے بڑی دلیل ان کے ہاں یہ ہے کہ مسلمان' مرزا غلام احمد کی نبوت کے منکر ہیں۔

یہی نہیں بلکہ قادیانی' مسلمانوں کا مذہبی' سوشل' اور معاشرتی بائیکاٹ بھی اسی وجہ سے کیے ہوئے ہیں کہ مسلمان اس وقت کے نبی کے منکر ہیں۔

لیکن اس موقف کے بالکل برعکس قادیانی' اپنے آپ کو ختم نبوت کے قائل بھی ثابت کرتے ہیں اور یہاں تک کہتے سنائی دیتے ہیں کہ پاکستان کے دستور میں حضور اکرم ﷺ کے خاتم النبیین اور حضورؐ کے بعد ہر مدعی نبوت کو کاذب سمجھنے کا حلف اٹھانے کے لیے بھی وہ تیار ہیں۔

صریح الفاظ میں مرزا غلام احمد کو نبی اللہ کہنا اور پھر ختم نبوت پر ایمان کا اظہار اور پاکستان کے دستور کے مطابق حضور اکرم ﷺ کو آخری نبی تسلیم کرنے کا اعلان بھی کرنا' اس تضاد کو قادیانی نباھے جا رہے ہیں' اس پر ہر ہوشمند دیانتدار شخص تعجب کا اظہار کیے بغیر نہیں رہ سکتا۔

قادیانیوں کے ہاں یہ تضاد کیوں اختیار کیا گیا؟ اس سوال کا جواب قدرے موخر کرتے ہوئے ہم اس عنوان کے تحت دو باتوں کو ابتدا" واضح کر دینا ضروری محسوس کرتے ہیں۔

اول یہ کہ خاتم النبیین حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کے ہاں اور حضورؐ کی امت کے قطعی اجماعی فیصلے کی رو سے ختم نبوت کا تغیر نا آشنا مفہوم کیا ہے۔

ثانیا" مرزا غلام احمد جب مسلمان تھا تو اس کے نزدیک' ختم نبوت سے مراد کیا تھی۔ حضور اکرم' خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم نے ختم نبوت کی وضاحت کس طرح فرمائی؟ اس سلسلے کی ایک واضح اور دو ٹوک حدیث ملاحظہ فرمائیں:

حضور اکرم ﷺ نے فرمایا' میری اور دوسرے انبیاء کی مثال ایسی ہے جیسے کسی شخص نے گھر بنایا' اسے بہت عمدہ اور آراستہ و پیراستہ بنایا مگر ایک زاویئے میں ایک اینٹ کی جگہ خالی چھوڑ دی' لوگ اس گھر کے اردگرد گھومتے اور اسے دیکھ دیکھ کر خوش ہوتے اور کہتے کہ یہ ایک اینٹ بھی کیوں نہ لگا دی گئی؟

حضورؐ نے فرمایا (قصر نبوت کی) یہ اینٹ میں ہوں' میں نے اس خالی جگہ کو پر کر دیا' قصر نبوت مجھ سے ہی مکمل ہوا اور میرے ساتھ ہی انبیاء کا سلسلہ ختم کر دیا

گیا۔ (اجمالا" اور تفصیلا" یہ حدیث' بخاری' مسند احمد' نسائی' ترمذی اور ابن عساکر میں ہے۔)

اگر ارشادات رسالت ماب ﷺ میں کوئی بھی دوسری حدیث اس باب میں نہ ہوتی تو ایک ایسے شخص کیلئے جو سید العرب و العجم کو سچا نبی تسلیم کرتا ہے' اس کے لیے تنہا یہ حدیث "ختم نبوت" کے مفہوم کو متعین اور واضح کرنے کے لیے کافی تھی اور اس کے ایمان کا تقاضا یہی تھا کہ وہ اس واحد مفہوم کے سوا کسی بھی تاویل کو ناقابل غور قرار دے کر رد کر دیتا۔

جس طرح ہر مسلمان کا یہ عقیدہ ہے کہ "امت" کی واحد بنیاد "نبوت" ہے۔ اسی طرح علوم نبوت کے ماہرین اسے ایک اہم حقیقت تسلیم کرتے ہیں کہ خاتم النبیین ﷺ کی امت کی تعمیر و تکیل حسب ذیل تین اہم مراحل میں ہوئی ہے۔

(1) معراج (2) حجتہ الوداع (3) مرض الوفاۃ

معراج = جب سرور کائنات ﷺ کو مسجد الحرام سے مسجد اقصیٰ اور مسجد اقصیٰ سے آسمان دنیا اور پھر اس کے بعد ساتوں آسمانوں اور آخر کار عرش رب عظیم کے قدسی ماحول تک سیر کرائی گئی تو اس عالم خلوت میں "لوحی الی عبدہ ما لوحی" کے پر کیف لمحات میں حضور اکرم ﷺ کو "فکر و عمل" کی ایک نئی دنیا عطا ہوئی

تاریخ نبوت اور تعمیر امت کا ایک عظیم مرحلہ سید الثقلین ﷺ کا معراج ہے' اس موقعہ پر حضورؐ کو وہ اساسات ودیعت ہوئیں جن پر اس آخری' عظیم اور خیر امت کی تعمیر بارگاہ قدس میں مطلوب و متعین تھی۔

اس پر شکوہ سفر کی روئیداد میں ایک پر کیف' ایمان خیز واقعہ کو خود صاحب معراج حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ یوں بیان فرماتے ہیں۔

جب مجھے آسمان کی جانب سیر کرائی گئی تو مجھے میرے رب نے اپنے قرب سے نوازا حتی کہ میرے اور ان (اللہ تعالیٰ) کے مابین دو کمان یا اس سے بھی کم کا فاصلہ رہ گیا' اس وقت آقا مجھ سے مخاطب ہوئے اور فرمایا۔

یا حبیبی! یا محمدؐ! میرے محبوب محمدؐ!

میں نے جواب دیا! لبیک یا رب! میرے آقا حاضر ہوں' آپ کے حضور!

قال = ھل غمک ان جعلتک آخر النبیین؟ اس بات نے آپؐ کو غمزدہ تو نہیں کیا کہ آپؐ کو آخری نبی بنا دیا گیا؟

قلت = یا رب! لا! میں نے عرض کیا میرے آقا! اس فیصلے نے مجھے پریشان نہیں کیا۔

قال = حبیبی ھل غم امتک ان جعلتھم آخر الا مم؟ کیا آپؐ کی امت کو اس بات نے جتلائے غم تو نہیں کیا کہ میں نے انہیں آخری امت بنایا۔

قلت = لا یا رب! میں نے عرض کیا۔ میرے مالک! ایسا نہیں۔

قال = ابلغ عنی السلام واخبر ھم انی جعلتھم آخر الامم۔ اللہ رؤف الرحیم نے فرمایا اپنی امت کو میرا سلام پہنچا دینا اور انہیں مطلع کر دینا کہ میں نے انہیں آخری امت بنایا ہے۔

حجتہ الوداع کے موقع پر جبکہ حضور اکرم ﷺ نے اپنی امت اور عالم انسانیت کو انتہائی اہم' اصولی' قطعی اور زندگی کے تمام شعبوں پر حاوی اصول و ضوابط اور احکام سے مطلع فرمایا اور بالخصوص دین کے اجتماعی اور ابدی اصولوں کو بیان فرمایا' اسی سلسلہ خطاب میں آپؐ نے موجودہ اور آئندہ انسانی دنیا کو خطاب کرتے ہوئے فرمایا۔

ایھا الناس! انہ لا نبی بعدی ولا امۃ بعد کم فاعبدوا ربکم وصلوا خمسکم وصوموا شھر کم و ادوازکوۃ اموالکم طیبۃ بھا انفسکم و اطیعو الولاۃ امور کم تدخلوا جنۃ ربکم۔

(کنز العمال علی حامش مسند احمد صفحہ 391)

لوگو! حقیقت یہ ہے کہ نہ تو میرے بعد کوئی نبی ہوگا اور نہ تمہارے بعد کوئی امت! تو تم اپنے رب کی عبادت کرو' پانچ نمازیں پڑھتے رہو' رمضان کے روزے رکھو' اپنے اموال کی زکوۃ بخوشی ادا کرو اور اپنے اولوالامر کی اطاعت کرو تم اپنے مالک و آقا کی جنت میں داخل ہو سکو گے۔

تیسرا اہم ترین نازک' رقت خیز اور جذبات کے سمندر میں تلاطم بپا کرنے والا واقعہ سید الاولین والاخرین امام الرسل و خاتم النبیین فداہ روحی و نفسی' ابی و امی ﷺ کی مرض وفات ہے۔ اس بیماری میں حضور ﷺ نے کم از کم دو مرتبہ خصوصی اہتمام فرمایا۔

## الوداعی خطاب

عبداللہ ابن عمرؓ فرماتے ہیں کہ حضور اکرم ﷺ ہمارے پاس تشریف لائے اور ایسا دکھائی دیتا تھا کہ حضور ہمیں الوداعی خطاب فرما رہے ہیں' آپؐ نے تین مرتبہ فرمایا۔

انا النبی الامی ولا نبی بعدی فاسمعوا و اطیعوا مادمت فیکم فاذا ذھب بی فعلیکم بکتاب اللہ احلوا حلالہ و حرموا حرامہ۔

(رواہ احمد)

"میں امی نبی ہوں اور میرے بعد کوئی نبی نہیں جب تک میں تم میں موجود ہوں' میری بات سنو اور اطاعت کرو اور مجھے دنیا سے لے جایا جائے تو کتاب اللہ کو تھام لو' اس کے حلال کو حلال اور حرام کو حرام سمجھو۔

معراج' حجتہ الوداع اور مرض الوفاۃ میں رحمتہ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم نے جس اہتمام سے امت کو اس حقیقت کبریٰ ___ ختم نبوت ___ سے آگاہ فرمایا اور جس صراحت کے ساتھ "ختم نبوت" کا واحد حقیقی مفہوم "لا نبی بعدی ولا امتہ بعدکم" یا "انا آخر الانبیاء و انتم آخر الامم (میرے بعد کوئی نبی نہیں اور تمہارے بعد کوئی امت نہیں "میں آخری نبی اور تم آخری امت ہو) کے تاویل ناآشنا الفاظ سے واضح فرمایا' اس اہمیت اور اس وضاحت کے بعد کوئی انتہائی بدبخت اور مقام مصطفیؐ سے یکسر جاہل اور محروم ایمان شخص ہی ہو سکتا ہے جو اس اساسی عقیدے میں کوئی میخ نکالے یا تاویل و تحریف کا راستہ اختیار کرے۔

عقیدہ ختم نبوت کے مفہوم کے قطعی اور حضورؐ کے بعد نبوت و رسالت کے کلی انقطاع پر اکابرین اس حد تک ایمان و یقین سے سرشار اور اس میں رخنہ

اندازی سے بے زار ہیں کہ انہوں نے برملا اعلان کر دیا کہ اگر کوئی شخص کسی مدعی نبوت سے اس کے دعویٰ پر دلیل یا نبوت کا معجزہ طلب کرتا ہے تو اس کا یہ فعل بھی اسے ایمان سے محروم کرنے اور کفر کا مرتکب ثابت کرنے کے لیے کافی ہے۔ اور یہ اس لیے کہ دلیل یا معجزہ طلب کر کے اس نے اس امکان کو تسلیم کر ہی لیا کہ حضورؐ کے بعد کوئی شخص نبی بن سکتا ہے۔

## مرزا غلام احمد قادیانی کی تصریحات

امت کے اس تیرہ سو سالہ اجتماعی ایمان و عقیدے ہی کا نتیجہ تھا کہ مرزا غلام احمد قادیانی ایسا شخص جو اپنے اقوال و اعمال کی قطعی شہادتوں کے باعث اس معاملے میں انتہائی خائن شخص ثابت ہوا' اپنی تمام تر ضلالت کے باوجود اپنے ابتدائی دعویٰ الہام ___ زمانہ براہین احمدیہ ___ کے ربع صدی بعد تک اسی مفہوم ختم نبوت کو پیش کرتا رہا۔ ملاحظہ فرمائیں چند واضح اعترافات۔

(1) VIEW PROOF وحی بند ہے

❑ "قرآن کریم بعد خاتم النبیین کے کسی رسول کا آنا جائز نہیں رکھتا خواہ وہ نیا رسول ہو یا پرانا ہو۔ کیونکہ رسول کو علم دین بتوسط جبرائیل ملتا ہے اور باب نزول جبرائیل بہ پیرایہ وحی رسالت مسدود ہے۔"

(ازالہ اوہام ص 411' روحانی خزائن نمبر3 ص 511 از مرزا غلام احمد قادیانی)

(2) VIEW PROOF

❑ "یہ بات مستلزم محال ہے کہ خاتم النبیین کے بعد پھر جبرائیل علیہ السلام کی وحی رسالت کے ساتھ زمین پر آمد و رفت شروع ہو جائے اور ایک نئی کتاب اللہ گو مضمون میں قرآن شریف سے توارد رکھتی ہو' پیدا ہو جائے اور جو امر مستلزم محال ہو' وہ محال ہوتا ہے۔ فتدبر۔"

(ازالہ اوہام ص 314' روحانی خزائن نمبر3 ص 414 از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF

## (3) ختم نبوت پر ایمان اور اصرار

❑ " ماکان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین (الاحزاب : 41) یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم تم میں سے کسی مرد کا باپ نہیں ہے مگر وہ رسول اللہ ہے اور ختم کرنے والا ہے نبیوں کا۔ یہ بھی صاف دلالت کر رہی ہے کہ بعد ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے کوئی رسول دنیا میں نہیں آئے گا۔"

(ازالہ اوہام ص 331' روحانی خزائن نمبر3 ص 431 از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF

## (4)

❑ "مان کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ و خاتم النبیین" (یعنی محمدؐ تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں۔ ہاں وہ اللہ کے رسول اور نبیوں کو ختم کرنے والے ہیں۔ کیا تو نہیں جانتا کہ فضل اور رحم کرنے والے رب نے ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا نام بغیر کسی استثناء کے خاتم الانبیاء رکھا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے لانبی بعدی سے طالبوں کے لیے بیان واضح سے اس کی تفسیر کی ہے کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں اور اگر ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی نبی کے ظہور کو جائز قرار دیں تو ہم وحی نبوت کے دروازہ کے بند ہونے کے بعد اس کا کھلنا جائز قرار دیں گے جو بالبداہت باطل ہے۔ جیسا کہ مسلمانوں پر مخفی نہیں اور ہمارے رسولؐ کے بعد کوئی نبی آکیسے سکتا ہے جبکہ آپ کی وفات کے بعد وحی منقطع ہوگئی ہے اور اللہ نے آپؐ کے ذریعہ نبیوں کا سلسلہ ختم کر دیا۔"

(حمامتہ البشریٰ ص 81 تا 84 مندرجہ روحانی خزائن نمبر7 ص 200' 201 از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF

(5)

"میں نہ نبوت کا مدعی ہوں اور نہ معجزات اور ملائک اور لیلتہ القدر وغیرہ سے منکر بلکہ میں ان تمام امور کا قایل ہوں جو اسلامی عقائد میں داخل ہیں۔ اور جیسا کہ اہلسنت جماعت کا عقیدہ ہے' ان سب باتوں کو مانتا ہوں۔ جو قرآن اور حدیث کی رو سے مسلم الثبوت ہیں اور سیدنا و مولانا حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ختم المرسلین کے بعد کسی دوسرے مدعی نبوت اور رسالت کو کاذب اور کافر جانتا ہوں۔ میرا یقین ہے کہ وحی رسالت حضرت آدم صفی اللہ سے شروع ہوئی اور جناب رسول اللہ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر ختم ہو گئی۔"

(مجموعہ اشہارات جلد اول ص 230'231 از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF

## (6) اجماعی عقیدہ کا منکر لعنتی ہے

"میرا اعتقاد یہ ہے کہ میرا کوئی دین بجز اسلام کے نہیں۔ اور میں کوئی کتاب بجز قرآن کے نہیں رکھتا۔ اور میرا کوئی پیغمبر بجز محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے نہیں۔ جس پر خدا نے بے شمار رحمتیں اور برکتیں نازل کی ہیں۔ اور اس کے دشمنوں پر لعنت بھیجی ہے۔ گواہ رہ کہ میرا تمسک قرآن شریف ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث کی جو چشمہ حق و معرفت ہے' میں پیروی کرتا ہوں اور تمام باتوں کو قبول کرتا ہوں۔ جو کہ اس خیر القرون باجماع صحابہ صحیح قرار پائی ہیں۔ نہ ان پر کوئی زیادتی کرتا ہوں اور نہ ان میں کوئی کمی اور اسی اعتقاد پر میں زندہ رہوں گا اور اسی پر میرا خاتمہ اور انجام ہوگا اور جو شخص ذرہ بھر بھی شریعت محمدیہ میں کمی بیشی کرے یا کسی اجماعی عقیدہ کا انکار کرے' اس پر خدا اور فرشتوں اور تمام انسانوں کی لعنت ہو۔"

(انجام آتھم ص 143-144' روحانی خزائن جلد 11 ص 143-144 از مرزا غلام احمد قادیانی)



## نقل ٹائیٹل بار اوّل

### حصہ اوّل

دنیا میں ایک نذیر آیا پر دنیا نے اسے قبول نہ کیا لیکن خدا اسے قبول کریگا اور بڑے زور آور حملوں سے اس کی سچائی ظاہر کر دیگا

# اِزَالۂ اَوہَام

فِیہِ بَأسٌ شَدِیدٌ وَّمَنَافِعُ لِلنَّاسِ

الحمد والمنت کہ بماہ مبارک ذی الحجہ ۱۳۰۸ھ کتاب

جامع معارف قرآنی و شارح اسرار کلام ربانی از

تالیفات مرسل یزدانی و مامور رحمانی

جناب میرزا غلام احمد صاحب قادیانی

مطبع ریاض ہند امرتسر میں باہتمام شیخ نور احمد مالک مطبع طبع گردید

تعداد جلد ۷۰۰

قیمت فی جلد عہ

دوم قرآن شریف قطعی طور پر عیسیٰ ابن مریم کی موت ثابت وظاہر کر چکا ہے صحیح بخاری جو بعد کتاب اللہ اصح الکتب سمجھی گئی ہے۔ اس میں فلما توفیتنی کے معنی وفات ہی لکھے ہیں اسی وجہ سے امام بخاری اس آیت کو کتاب التفسیر میں لایا ہے۔

سوم قرآن کریم کئی آیتوں میں بتصریح فرما چکا ہے کہ جو شخص مرگیا وہ پھر دنیا میں کبھی نہیں آئے گا۔ لیکن نبیوں کے ہمنام اس اُمت میں آئیں گے۔

چہارم قرآن کریم بعد خاتم النبیین کے کسی رسول کا آنا جائز نہیں رکھتا خواہ وہ نیا رسول ہو یا پرانا ہو۔ کیونکہ رسول کو علم دین بتوسط جبرائیل ملتا ہے اور باب نزول جبرائیل بہ پیرایہ وحی رسالت مسدود ہے۔ اور یہ بات خود ممتنع ہے کہ دنیا میں رسول تو آوے مگر سلسلہ وحی رسالت نہ ہو۔

پنجم یہ کہ احادیث صحیحہ بصراحت بیان کر رہی ہیں کہ آنے والا مسیح ابن مریم اُمتیوں کے رنگ میں آئے گا۔ چنانچہ اس کو اُمتی کر کے بیان کیا گیا ہے جیسا کہ حدیث امامکم منکم سے ظاہر ہے اور نہ صرف بیان کیا گیا بلکہ جو کچھ اطاعت اور پیروی اُمت پر لازم ہے وہ سب اس کے لازم حال ٹھہرائی گئی۔

ششم یہ کہ بخاری میں جو اصح الکتب بعد کتاب اللہ ہے اصل مسیح ابن مریم کا اور حلیہ بتایا گیا ہے اور آنے والے مسیح ابن مریم کا اور حلیہ ظاہر کیا گیا ہے۔ اب ان قرائن ستّہ کے رو سے صریح اور صاف طور پر ثابت ہے کہ آنے والا مسیح ہرگز وہ مسیح نہیں ہے جس پر انجیل نازل ہوئی تھی بلکہ اس کا مثیل ہے اور اس وقت اُس کے آنے کا وعدہ تھا کہ جب کروڑہا افراد مسلمانوں میں سے یہودیوں کے مثیل ہو جائیں گے تا خدا تعالیٰ اس اُمت کی دونوں قسموں کی استعدادیں ظاہر کرے نہ یہ کہ اس اُمت میں صرف یہودیوں کی نجس صورت قبول کرنے کی استعداد ہو اور مسیح بنی اسرائیل میں سے آوئے۔ بلاشبہ ایسی صورت میں اس مقدس اور روحانی معلّم اور پاک نبی کی



حوالہ نمبر 1

یہی ہے کہ وہ بھی موت کے بعد ہی اُٹھایا گیا تھا۔ پھر لکھتے ہیں کہ شیعہ کا یہ بھی قول ہے کہ آسمان سے آنیوالا عیسیٰ کوئی بھی نہیں درحقیقت مہدی کا نام ہی عیسیٰ ہے پھر بعد اس کے تحریر فرماتے ہیں کہ بعض صوفیوں نے اپنے کشف سے اسی کے مطابق اس حدیث کے معنے کہ لا مھدی الا عیسیٰ یہ کئے ہیں کہ مہدی جو آنے والا ہے درحقیقت عیسیٰ ہی ہے کسی اور عیسیٰ کی حاجت نہیں جو آسمان سے نازل ہو۔ اور صوفیوں نے اس طرح آخر الزمان کے مہدی کو عیسیٰ ٹھہرایا ہے کہ وہ شریعت محمدیہ کی خدمت[ؐ] کے لئے اسی طرز اور طریق پر آئے گا جیسے عیسیٰ شریعت موسویہ کی خدمت اور اتباع کے لئے آیا تھا۔ ؐ

پھر صفحہ ۴۳۱ میں لکھتے ہیں کہ احادیث سے ثابت ہے کہ عیسیٰ پر اس کے نزول کے بعد رسولوں کی طرح وحی نبوت نازل ہوتی رہے گی۔ جیسا کہ مسلم کے نزدیک نواس بن سمعان کی حدیث میں ہے کہ یقتل عیسیٰ الدجال عند باب لد الشرقی فبینھما ھم کذالک اذا اوحی اللہ تعالٰی الی عیسی بن مریم۔ یعنی جب عیسیٰ دجال کو قتل کرے گا تو اس پر اللہ تعالیٰ وحی نازل کرے گا۔ پھر لکھتے ہیں کہ وحی کا لانیوالا جبرئیل ہوگا۔ کیونکہ جبرئیل ہی پیغمبروں پر وحی لاتا ہے۔

اس تمام تقریر سے معلوم ہوا کہ چالیس سال تک برابر جو مدت توقف حضرت مسیح کی دنیا میں دوبارہ آنے کے لئے قرار دی گئی ہے حضرت جبرائیل وحی الٰہی لیکر نازل ہوتے رہیں گے۔ اب ہر یک دانشمند اندازہ کرسکتا ہے کہ جس حالت میں تیئیس برس میں تیئس[۲۳] جزو قرآن شریف کی نازل ہوگئی تھیں تو بموجب ضروری ہے کہ اس[؎] چالیس برس میں کم سے کم پچاس جزو کی کتاب اللہ حضرت مسیح پر نازل ہو جائے۔ اور ظاہر ہے کہ یہ بات مستلزم محال ہے کہ خاتم النبیین کے بعد پھر جبرائیل علیہ السلام کی وحی رسالت کے ساتھ زمین پر آمد و رفت شروع ہو جائے اور ایک نئی کتاب اللہ گو مضمون میں قرآن شریف سے توارد رکھتی ہو پیدا ہو جائے۔ اور جو امر مستلزم محال ہو وہ محال ہوتا ہے۔ فتدبر۔ ؎



حوالہ نمبر 2

BACK

(۱۹) اُنیسویں آیت یہ ہے وما ارسلنا قبلك من المرسلين الا انهم لياكلون الطعام ويمشون فى الاسواق (الجزو نمبر۱۸ سورة الفرقان)[1] یعنی ہم نے تجھ سے پہلے جس قدر رسول بھیجے ہیں وہ سب کھانا کھایا کرتے تھے اور بازاروں میں پھرتے تھے۔ اور پہلے ہم بنص قرآنی ثابت کر چکے ہیں کہ دنیوی حیات کے لوازم میں سے طعام کا کھانا ہے سو چونکہ وہ اب تمام نبی طعام نہیں کھاتے لہٰذا اس سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ سب فوت ہو چکے ہیں جن میں بوجہ کلمہ حصر مسیح بھی داخل ہے۔

(۲۰) بیسویں آیت یہ ہے والذين يدعون من دون الله لا يخلقون شيئًا وهم يخلقون اموات غير احياء وما يشعرون ايان يبعثون (سورۃ النحل الجزو نمبر۱۴)[2] یعنی جو لوگ بغیر اللہ کے پرستش کئے جاتے اور پکارے جاتے ہیں وہ کوئی چیز پیدا نہیں کر سکتے بلکہ آپ پیدا شدہ ہیں۔ مر چکے ہیں زندہ بھی تو نہیں ہیں اور نہیں جانتے کہ کب اٹھائے جائیں گے۔ دیکھو یہ آیتیں کس قدر صراحت سے مسیح اور ان سب انسانوں کی وفات پر دلالت کر رہی ہیں جن کو یہود اور نصاریٰ اور بعض فرقے عرب کے اپنا معبود ٹھہراتے تھے اور ان سے دعائیں مانگتے تھے۔ اگر اب بھی آپ لوگ مسیح ابن مریم کی وفات کے قائل نہیں ہوتے تو سیدھے یہ کیوں نہیں کہہ دیتے کہ ہمیں قرآن کریم کے ماننے میں کلام ہے۔ قرآن کریم کی آیتیں سنکر پھر وہیں ٹھہر نہ جانا کیا ایمانداروں کا کام ہے۔

(۲۱) اکیسویں آیت یہ ہے ما كان محمد ابا احد من رجالكم ولكن رسول الله وخاتم النبيين[3] یعنی محمد صلے اللہ علیہ وسلم تم میں سے کسی مرد کا باپ نہیں ہے مگر وہ رسول اللہ ہے اور ختم کرنے والا ہے نبیوں کا۔ یہ آیت بھی صاف دلالت کر رہی ہے کہ بعد ہمارے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے کوئی رسول دنیا میں نہیں آئے گا پس اس سے بھی بکمال وضاحت ثابت ہے کہ مسیح ابن مریم رسول اللہ دنیا میں آ نہیں سکتا۔ کیونکہ

[1] الفرقان: ۲۱ [2] النحل: ۲۱-۲۲ [3] الاحزاب: ۴۱



حوالہ نمبر 3

B A C K

حمامتنا تطير بريش شوق  وفی منقارها تحف السلام
الی وطن النبی حبیب ربی  وسید رسله خیر الانام

الرّسالة

اللطيفة المشتملة علی معارف القرآن ودقائقه المسمّاة

# حمامةُ البُشریٰ

الیٰ

# اھل مکّة وصُلحاء اُمّ القریٰ

لحضرة احمد المسیح الموعود والمهدی المعهود

عَلَیهِ وَعلٰی مُطَاعِهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلام

الطبعة الاولیٰ فی رجب سنة ۱۳۱۱ الهجریة

| | |
|---|---|
| واما ذکر نزول عیسیٰ ابن مریم | اور جو عیسیٰ کے نزول کا ذکر ہے کسی مومن کے لیے |
| فما کان لمؤمن ان یحمل ھذا | جائز نہیں کہ وہ ان احادیث میں مذکور اس |
| الاسم المذکور فی الاحادیث علیٰ | نام کو ظاہری معنوں پر محمول کرے کیونکہ وہ خدا |
| ظاھر معناہ لانہ یخالف قول اللہ | کے اس قول کے مخالف ہے کہ "ما کان |
| عزوجل ما کان محمدٌ ابا احدٍ من | محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ و |
| رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم | خاتم النبیین" (یعنی محمدؐ تمہارے مردوں میں سے کسی |
| النبیین۔ الا تعلم ان الرب الرحیم | کے باپ نہیں۔ ہاں وہ اللہ کے رسول اور نبیوں |
| المتفضل سمّٰی نبینا صلی اللہ علیہ | کو ختم کرنیوالے ہیں۔ کیا تو نہیں جانتا کہ فضل |

---

| | |
|---|---|
| فی وقت واحد ولا یرتفعان | دونوں رفع ہو سکتے ہیں پس بالضرورت |
| فثبت بالضرورۃ ان من ھذین | ثابت ہو گیا کہ ان دونوں حدیثوں میں |
| الخبرین خبرٌ حقٌ وخبرٌ باطلٌ | سے ایک حق ہے اور ایک باطل ہے۔ |
| ثم اذا نظرنا الی الواقعات الموجودۃ | پھر جب ہم موجودہ واقعات کی طرف |
| فوجدنا حکومۃ النصاریٰ قد | دیکھتے ہیں تو یہ پاتے ہیں کہ نصاریٰ کی |
| احاطت کالدائرۃ علیٰ اھل الارضین | حکومت ایک دائرہ کی طرح تمام اہل زمین |
| ونریٰ ان السلاطین کلھم یرتعدون | پر محیط ہو گئی ہے اور ہم دیکھتے ہیں کہ تمام |
| من ھولھم وقد ظھرت علیٰ | بادشاہ ان کے خوف سے کانپتے ہیں اور |
| قلوبھم خوفٌ وانجمادٌ واعتقدوا | ان کے دلوں پر خوف اور سکتہ کا عالم |
| بانھم علیھم غالبون ولکنا لانریٰ | طاری ہو گیا ہے اور ان کا یہ عقیدہ ہے |
| من الدجال الموھوم المتصوّر | کہ یہ لوگ ہم پر غالب آئیں گے لیکن |
| فی خیالات القوم اثرًا ولا علامۃً | قوم کے ذہنی اور خیالی دجال کا ہم |

حوالہ نمبر 4

وسلم خاتم الانبیاء بغیر استثناءٍ
وفسّره نبیّنا فی قوله لا نبی بعدی
ببیانٍ واضحٍ للطالبین ۔ ولو جوّزنا
ظهور نبیٍّ بعد نبیّنا صلی اللہ علیه

اور رحم کرنیوالے رب نے ہمارے نبی صلی اللہ علیہ
وسلم کا نام بغیر کسی استثناء کے خاتم انبیاء
رکھا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے لا نبی بعدی سے
طالبوں کے لئے بیان واضح سے اسکی تفسیر کی ہے کہ میرے بعد
کوئی نبی نہیں اور اگر ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی نبی کے ظہور

ونری ان فتن النصاری قد
تکاثرت وامتلأت الارض من
مکائدهم فهذا دلیلٌ واضحٌ
علی ان المعنی الصحیح نزول
المسیح عند غلبة النصاری
علی اهل الارض ولا سبیل الی
تطبیق هذه الاحادیث المتعارضة
الّا ان نقول ان قسّیسی النصاری
هم الدجّال المعهود ووجب
علینا ان نفسّر الاحادیث بنحوٍ
ظهرت معانیها فی الخارج فانّ
الاحادیث التی ذکرناها آنفًا کان
بعضها قائدًا الی انّ المسیح
ینزل عند شوکة النصاری وشوکة
صلیبهم وتسلّطهم فی الارض
وکان بعضها قائدًا الی انّه لا

کوئی نشان اور علامت نہیں پاتے اور ہم
دیکھتے ہیں کہ نصاریٰ کے فتنے بڑھ گئے ہیں اور
زمین ان کے فریبوں سے بھر گئی ہے پس یہ
ایک واضح دلیل ہے کہ صحیح معنی یہی ہیں کہ مسیح
اس وقت نازل ہوگا جب زمین پر نصاریٰ کا
غلبہ ہوگا اور ان متعارض احادیث میں
تطبیق کا سوائے اس کے اور کوئی طریق
نہیں کہ ہم یہ کہیں کہ نصاریٰ کے علماء ہی
دجال معہود ہیں اور ہم پر واجب ہے کہ ہم
بعض احادیث کی ایسی تفسیر کریں جیسے کہ وہ
واقعہ میں ظاہر ہوئی ہیں کیونکہ جن احادیث کا
ابھی ہم نے ذکر کیا ہے ان میں سے بعض تو
اس طرف لے جاتی ہیں کہ مسیح نصاریٰ کی
شوکت انکی صلیب کی شوکت اور انکے زمین پر تسلط
ہو جانے کے وقت نازل ہوگا اور ان میں سے بعض اس طرف لے
جاتی ہیں کہ وہ اسوقت نازل ہوگا جب دجال کا خروج
ہوگا اور وہ تمام زمین پر مسلط ہو

وسلم لجوّزنا الفتاح باب وحی النبوة بعد تغليقها وهذا خلف كما لا يخفى على المسلمين۔ وكيف يجئ نبيٌّ بعد رسولنا صلّى الله عليه وسلّم

کو جائز قرار دیں تو ہم وحی نبوت کے دروازہ کے بند ہونے کے بعد اسکا کھلنا جائز قرار دینگے جو بابداہت باطل ہے۔ جیساکہ مسلمانوں پر مخفی نہیں اور ہمارے رسولؐ کے بعد کوئی نبی آ کیسے سکتا ہے جبکہ آ چکی

---

ينزل الآن في وقت خروج الدجال وتسلّطه على وجه الارض كلّها فرأينا آثار القائد الاوّل ووجدناها واقعة في زماننا ونرى انّ اخبار شوكة الصّليب قد تمّت ووقع كلّها كما اخبر عنها رسول الله صلّى الله عليه وسلّم حتّى رئيناها باعيننا واما القائد الذي كان مخالفًا لها ومعارضًا لمعانيها اعني حديث خروج الدجال فما ظهر اثر منه فالذي ظهر من المعنيين هو الحقّ والذي ما ظهر من المعنيين هو الباطل الذي اخطأ فيه نظر المتفكرين۔

جائیگا۔ پس ہم نے پہلی احادیث کے آثار تو دیکھ لیے اور ان کو اپنے زمانہ میں وقوع پذیر پایا اور ہم نے یہ بھی دیکھا کہ صلیب کی شوکت سے متعلق احادیث بھی پوری ہو گئی ہیں اور اسی طرح واقع ہوئی ہیں جیساکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلّم نے خبر دی تھی۔ یہاں تک کہ ہم نے انہیں اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا لیکن وہ احادیث جو ان کی مخالف اور ان کے معنوں کی معارض ہیں یعنی حدیث خروج دجّال پر اس کا کوئی اثر ابتک ظاہر نہیں ہوا۔ پس دونوں معنوں میں سے جو ظاہر ہو گیا وہی حق ہے اور جو ظاہر نہیں ہوا وہ باطل ہے کہ اس میں فکر کرنیوالوں کی نظر نے غلطی کھائی ہے۔

ومن الاختلافات العظيمة في احاديث هذا الباب انّ بعض

اس بارے میں احادیث میں ایک بہت بھاری اختلاف یہ ہے کہ بعض احادیث

وقد انقطع الوحي بعد وفاته وختم الله به النبيين انعتقد بان عيسى الذي انزل عليه الانجيل هو خاتم الانبياء لا رسولنا صلى الله عليه وسلم

وفات کے بعد وحی منقطع ہو گئی ہے اور اللہ نے آپؐ کے ذریعہ نبیوں کا سلسلہ ختم کر دیا۔ کیا ہم یہ عقیدہ رکھیں کہ عیسیٰ جس پر انجیل نازل ہوئی تھی خاتم انبیاء ہے نہ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا ہم یہ اعتقاد رکھیں

---

الاحاديث يدل على ان المسيح لا يأتي الا تابعاً ومطيعاً للمهدي فان الائمة من قريش والمسيح ليس من قريش فلا يجوز ان يستخلفه الله لهذه الامة وبعضها يدل على ان المسيح ياتي حكماً عدلاً واماماً وخليفةً من الله تعالى و كل الامر يكون في يديه ولا يتبع احداً الا وحي الله الذي ينزل عليه الى اربعين سنةً فينسخ بوحيه بعض احكام القرآن ويزيد بعضاً ويختم الله به النبوة والوحي و يجعله خاتم النبيين ـ ومع هذا يقولون ان وحيه لا يعارض وحي القرآن ويصلي المسيح كما يصلي المسلمون ويصوم كما يصومون

اس بات پر دلالت کرتی ہیں کہ مسیح مہدی کا تابع اور مطیع بن کر آئیگا کیونکہ تمام امام قریش سے ہوں گے اور مسیح قریش سے نہیں۔ پس یہ جائز نہیں کہ اللہ اس کو اس امت کا خلیفہ بنائے۔ اور بعض یہ بتاتی ہیں کہ مسیح حکم اور عدل اور خلیفۃ اللہ بنکر آئیگا اور سب کام اس کے اختیار میں ہوگا۔ اور سوائے اس وحی کے جو اس پر چالیس سال تک نازل ہوگی وہ کسی کی پیروی نہیں کریگا۔ پس اس کی وحی سے بعض احکامِ قرآنیہ منسوخ ہو جائیں گے اور بعض کا اضافہ ہوگا اور اللہ اسی کے ساتھ نبوت اور وحی کو ختم کریگا اور اس کو خاتم النبیین بنائیگا۔ اور اس کے ساتھ وہ یہ بھی کہتے ہیں کہ اس کی وحی قرآن کی معارض نہیں ہوگی اور مسیح کے مسلمانوں کی طرح نماز پڑھےگا اور




# مجموعہ اشتہارات

حضرت مسیح موعود علیہ السلام

جلد اوّل

از ۱۸۷۸ء تا ۱۸۹۳ء

الناشر

الشرکۃ الاسلامیہ لمیٹڈ ربوہ

(۴۶)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

ربنا افتح بیننا وبین قومنا بالحق وانت خیر الفاتحین

# ایک عاجز مسافر کا اشتہار قابل توجہ جمیع مسلمانان انصاف شعار و حضرات علمائے نامدار

اے اخوان مومنین اے برادران سکنائے دہلی و متوطنان این سرزمین !!! بعد سلام مسنون و دعائے درویشانہ آپ سب صاحبوں پر واضح ہو کہ اس وقت یہ حقیر غریب الوطن چند ہفتے کے لئے آپ کے اس شہر میں مقیم ہے اور اس عاجز نے سنا ہے کہ اس شہر کے بعض اکابر علماء میری نسبت یہ الزام مشہور کرتے ہیں کہ یہ شخص نبوت کا مدعی ملائک کا منکر بہشت و دوزخ کا انکاری اور ایسا ہی وجود جبرئیل اور لیلۃ القدر اور معجزات اور معراج نبوی سے بکلی منکر ہے۔ لہٰذا میں اظہاراً للحق عام و خاص اور تمام بزرگوں کی خدمت میں گذارش کرتا ہوں کہ یہ الزام سراسر افتراء ہے۔ میں نہ نبوت کا مدعی ہوں اور نہ معجزات اور ملائک اور لیلۃ القدر وغیرہ سے منکر۔ بلکہ میں ان تمام امور کا قائل ہوں جو اسلامی عقائد میں داخل ہیں۔ اور جیسا کہ اہلسنت جماعت کا عقیدہ ہے ان سب باتوں کو مانتا ہوں۔ جو قرآن اور حدیث کی رو سے مسلم الثبوت ہیں۔ اور سیدنا و مولانا حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم ختم المرسلین کے بعد کسی دوسرے مدعی نبوت اور رسالت کو کاذب



حوالہ نمبر 5

اور کافر جانتا ہوں۔ میرا یقین ہے کہ وحی رسالت حضرت آدم صفی اللہ سے شروع ہوئی اور جناب رسول اللہ محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم پر ختم ہو گئی۔ اٰمنت باللّٰہ وملائکتہ وکتبہ ورسلہ والبعث بعد الموت واٰمنت بکتاب اللّٰہ العظیم القراٰن الکریم۔ واتبعت افضل رسل اللّٰہ وخاتم انبیاء اللّٰہ محمداً المصطفیٰ و انا من المسلمین۔ واشھد ان لا الٰہ الّا اللّٰہ وحدہٗ لاشریک لہٗ واشھد ان محمداً عبدہٗ ورسولہٗ۔ رب احینی مسلمًا وتوفنی مسلمًا واحشرنی فی عبادک المسلمین۔ وانت تعلم مافی نفسی ولا یعلم غیرک وانت خیر الشاھدین۔ اس میری تحریر پر ہر ایک شخص گواہ رہے اور خداوند علیم وسمیع اول الشاہدین ہے کہ میں ان تمام عقائد کو مانتا ہوں جن کے ماننے کے بعد ایک کافر بھی مسلمان تسلیم کیا جاتا ہے اور جن پر ایمان لانے سے ایک غیر مذہب کا آدمی بھی معاً مسلمان کہلانے لگتا ہے۔ میں ان تمام امور پر ایمان رکھتا ہوں جو قرآن کریم اور احادیث صحیحہ میں درج ہیں اور مجھے مسیح ابن مریم ہونے کا دعوےٰ نہیں اور نہ میں تناسخ کا قایل ہوں۔ بلکہ مجھے تو فقط مثیل مسیح ہونے کا دعویٰ ہے۔ جس طرح محدثیت نبوت سے مشابہ ہے ایسا ہی میری رُوحانی حالت مسیح ابن مریم کی رُوحانی حالت سے اشد درجہ کی مناسبت رکھتی ہے۔ غرض میں ایک مسلمان ہوں۔ ایھا المسلمون انا منکم و امامکم منکم بامر اللہ تعالےٰ۔ خلاصہ کلام یہ کہ میں محدث اللہ ہوں اور مامور من اللہ ہوں اور باایں ہمہ مسلمانوں میں سے ایک مسلمان ہوں جو صدی چاردہم کے لئے مسیح ابن مریم کی خصلت اور رنگ میں مجدد دین ہو کر رب السمٰوٰت والارض کی طرف سے آیا ہوں۔ میں مفتری نہیں ہوں۔ وقد خاب من افترٰی۔ خدا تعالیٰ نے دنیا پر نظر کی اور اس کو ظلمت میں پایا اور مصلحت عباد کے لئے ایک اپنے عاجز بندہ کو خاص کر دیا۔ کیا تمہیں اس سے کچھ تعجب ہے کہ وعدہ کے موافق صدی کے سر پر ایک مجدد بھیجا گیا اور جس نبی کے رنگ میں چاہا۔

ٹائیٹل پیج بار اوّل

جاءَ الحَقُّ وَزَهَقَ البَاطِل

اِنَّ البَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا

بفضلہٖ تعالےٰ

یہ رسائل ثلاثہ جن کے نام بہ تفصیل ذیل ہیں




# انجام آتھم

## خدائی فیصلہ ۔ دعوتِ قوم

## مکتوب عربی بنام علماء

مطبع ضیاء الاسلام میں طبع ہوکر عام فائدہ کے لئے شائع کئے گئے

بمقام قادیان

قیمت فی جلد عہ

ومکث عندی الی مدۃ۔ فیکشف اللہ علیہ سرّی فی صحبتی۔ ویراہ من بعض

مدتے در صحبت من نماند۔ پس خدا تعالیٰ بر راز من خواہد کشود واز بعض نشانہا

آیاتٍ وعجائب لاراءۃ منزلتی۔ الا الذین یجیؤننی غافلین منافقین۔ ولا

وعجائب اورا خواہد نمود۔ تا شناسائے رتبہ من گردد۔ مگر آنانکہ بصورت غافلاں ومنافقاں می آیند و

یطلبون الحق کالخاشعین التائبین۔ فاولٰئک الذین بعدوا منّی و

حق را ہمچو خاشعان و تائبان نمی جویند۔ پس ایشاں از من دور ہستند اگرچہ نزدیکاں

لوکانوا قریبین۔ رضوا بالبعد والحرمان۔ وما ارادوا ان یحظوا حظا من العرفان۔

باشند۔ ایشاں بدوری ومحرومی راضی شدہ اند۔ و نمی خواہند کہ حظے از معرفت ایشاں را

وما حملھم علی ذالک الا فساد نیاتھم۔ وقلۃ مبالاتھم۔ وغفلتھم فی امر الدین

حاصل گردد۔ و ہیچ چیزے بجز فساد نیت ولا پروائی وغفلت دینیہ بریں امر ایشاں را آمادہ نہ کردہ

والحق والحق اقول ان احدا من الناس لا یرانی الا بعد ترک الاھواء

وراست ست وراست میگویم کہ مرا ہماں کس خواہد دید کہ از ہوا و ہوس و آرزو ہا

والامانی۔ ولیس منّی من یقول ابنائی ونسوانی۔ وبیتی وبستانی۔ وانہ من

دست بردار گردد۔ و آں کسے از من نیست کہ میگوید پسران من و زنان من۔ و خانہ من و باغ من۔ بلکہ او از

المحجوبین۔ وانی بعثت قومی لامنعھم من مساوی الاخلاق۔ وشعب النفاق

محجوبان ست۔ و من برائے ایں آمدم کہ از اخلاق بد منع کنم و طریق اخلاص و توحید بنام۔

واراھم طریق المخلصین الموحدین۔ ولا دین لنا الا دین الاسلام۔ ولا کتاب لنا

و ہیچ دینے نداریم بجز دین اسلام۔ و ہیچ کتابے نداریم

الا الفرقان کتاب اللہ العلام۔ ولا نبی لنا الا محمد خاتم النبیین صلی اللہ

بجز قرآن شریف۔ و ہیچ پیغمبرے نداریم بجز حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کہ خاتم الانبیاء

حوالہ نمبر 6

عَلَیہِ وَسَلَّم وبارك وَجَعَل اعداءه من الملعونين - اشهدوا انا نتمسك

است خدا بہ او درود فرستاد و برکت نازل کرد و بر دشمنان او لعنت فرود آورد - گواہ باشید کہ ما

بكتاب الله القرآن - وَنتّبع اقوال رسول الله منبع الحق والعرفان - ونقبل

بکتاب الٰہی کہ قرآن شریف است پنجہ می زنیم - و سخنان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم را کہ چشمۂ حق و معرفت است

ما انعقد عليه الاجماع بذالك الزمان - لانزيد عليها ولا ننقص منها

پیروی مے کنیم و ہمہ آں امور را قبول مے کنیم کہ دراں زمانہ باجماع صحابہ ہمچو قرار یافتند - نہ بر آں امور

وعليها نحيی وعليها نموت - ومن زاد على هٰذه الشريعة مثقال ذرة او نقص

زیادہ می کنیم و نہ از آنہا کم میسازیم - و بر آنہا زندہ خواہیم ماند و بر آنہا خواہیم مرد - و ہر کہ بمقدار یک ذرہ برین شریعت

منها او كفر بعقيدة اجماعية - فعليه لعنة الله والملائكة والناس اجمعين

زیادہ کرد یا کم نمود یا انکار عقیدہ اجماعیہ کرد - پس بر و لعنت خدا و لعنت فرشتگان و ہمہ آدمیان ست .

هٰذا اِعتِقادِی - وَهُوَ مَقصُودِی ومرادی - ولا اخالف

ایں اعتقاد من است و ہمیں مقصود من است و مراد من - و من

قومی فی الاصول الاجماعية - وَمَا جئتُ بمحدثات كالفِرق المبتدعة

با قوم خود در اصول اجماعیہ اختلافے ندارم - و ہمچو بدعتیاں چیزہائے نو پیدا نیاوردہ ام .

بيد انی اُرسلت لتجديد الدين واصلاح الامة على راس هٰذه المائة - فاذكّرهم

مگر ایں ست کہ من برائے تازہ کردن دین و اصلاح امت بر سر ایں صدی فرستادہ شدہ ام - پس ایشاں را

بعض ما نسوا من العُلوم الحكمية - والواقعات الصحيحة الاصلية - وَجَعَلنی

بعض آں امور از علوم حکمیہ و واقعات صحیحہ یاد می دہانم کہ آں را فراموش کردہ بودند و مرا پروردگار من

رَبّی عيسیٰ ابن مريم على طريق البروزات الروحانية لمصلحة ارادها لنفع العامة -

بر طریق بروزات روحانیہ عیسیٰ بن مریم گردانید - برائے مصلحتے کہ بغرض افادہ مخلوقات



گذشتہ باب میں آپ مرزا غلام احمد قادیانی کا عقیدہ ملاحظہ فرما چکے ہیں کہ "نبوت بند ہے۔" اور حضور نبی کریم ﷺ اللہ تعالیٰ کے آخری نبی ہیں۔ اب دنیا کسی نئے نبی کے وجود سے مستغنی ہو گئی ہے۔ لیکن جیسا کہ قرآن مجید کے متعلق اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے کہ اگر یہ کلام' اللہ کے سوا کسی اور کی طرف سے ہوتا تو اس میں بہت سے اختلافات پائے جاتے۔ اس آیت کریمہ نے فیصلہ کر دیا کہ اگر مدعی نبوت کے اقوال میں اختلاف ہو تو وہ اپنے دعوئ نبوت میں سچا نہیں بلکہ جھوٹا ہے اور آنجہانی مرزا قادیانی بھی اس کی تائید کرتے ہیں۔ لکھتے ہیں کہ:

1- "جھوٹے کے کلام میں تناقض ضرور ہوتا ہے۔" (براہین احمدیہ حصہ پنجم ص 112 مندرجہ روحانی خزائن نمبر21 ص 275)

2- "اس شخص کی حالت ایک مخبوط الحواس انسان کی حالت ہے کہ ایک کھلا کھلا تناقض اپنے کلام میں رکھتا ہے۔" (ضمیمہ حقیقتہ الوحی ص 184 مندرجہ روحانی خزائن نمبر22 ص 191)

3- "ظاہر ہے کہ ایک دل سے دو متناقض باتیں نہیں نکل سکتیں کیونکہ ایسے طریق سے یا انسان پاگل کہلاتا ہے یا منافق۔" (ست بچن ص 31 مندرجہ روحانی خزائن نمبر10 ص 143)

4- "کسی عقلمند اور صاف دل انسان کی کلام میں تناقض نہیں ہوتا۔ ہاں اگر کوئی پاگل یا مجنوں یا ایسا منافق ہو کہ خوشامد کے طور پر ہاں میں ہاں ملا دیتا ہو' اس کا کلام بیشک متناقض ہو جاتا ہے۔" (ست بچن ص 30 مندرجہ روحانی خزائن نمبر10 ص 142)

چونکہ خود مرزا صاحب بھی مدعی نبوت ہیں' اس لیے ان کے صدق و کذب کے پرکھنے کی ایک آسان سی صورت یہ بھی ہے۔ کہ دیکھا جائے کہ آیا خود مرزا صاحب کے کلام میں تناقض تو نہیں پایا جاتا' اگر ان کے کلام میں تناقض و تعارض پایا جاتا ہو تو بحوالہ فیصلہ قرآنی مرزا قادیانی اپنے دعویٰ نبوت میں کاذب قرار پاتے ہیں۔

مرزا صاحب کے کلام میں تناقض کی اس قدر بھرمار ہے کہ جس کا احصار اس جگہ ممکن نہیں۔ اس لیے بطور مشتے نمونہ از خروارے چند مثالوں پر اکتفا کی جاتی ہے اور فیصلہ قارئین کرام کے شعور و انصاف پر چھوڑ دیا جاتا ہے۔

آنجہانی مرزا قادیانی نے پینترہ بدلتے ہوئے اپنے سابقہ عقیدہ میں بددیانتی سے انحراف کیا اور ختم نبوت کے مسلمہ عقیدہ پر چوٹ لگاتے ہوئے نبوت کے جاری ہونے پر اصرار کیا۔ اور خود نبی ہونے کا دعویٰ کر دیا۔ مرزا قادیانی کے نئے عقیدہ کی چند مثالیں ملاحظہ فرمائیں۔

## (1) VIEW PROOF میرے پاس جبرائیل آیا

"میرے پاس آئیل آیا اور اس نے مجھے چن لیا اور اپنی انگلی کو گردش دی اور یہ اشارہ کیا کہ خدا کا وعدہ آگیا...... اس جگہ آئیل خدا تعالیٰ نے جبرائیل کا نام رکھا ہے اس لیے کہ بار بار رجوع کرتا ہے۔"

(حقیقتہ الوحی ص 103' روحانی خزائن نمبر22 ص 106 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (2) VIEW PROOF خدا تعالیٰ کی وحی

"میں خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ یہ خدا تعالیٰ کا کلام ہے جو میرے

پر نازل ہوا..... اور یہ دعویٰ امت محمدیہ میں سے آج تک کسی اور نے ہرگز نہیں کیا کہ خدا تعالیٰ نے میرا یہ نام رکھا ہے اور خدا تعالیٰ کی وحی سے صرف میں اس نام کا مستحق ہوں۔"

(حقیقتہ الوحی ص 387' روحانی خزائن نمبر22 ص 503 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (3) VIEW PROOF خدا نے میرا نام نبی رکھا

"اور میں اس خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اسی نے مجھے بھیجا ہے اور اسی نے میرا نام نبی رکھا ہے اور اسی نے مجھے مسیح موعود کے نام سے پکارا ہے اور اس نے میری تصدیق کے لیے بڑے بڑے نشان ظاہر کیے ہیں جو تین لاکھ تک پہنچتے ہیں۔"

(حقیقتہ الوحی ص 387' روحانی خزائن نمبر22 ص 503 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (4) VIEW PROOF کثرت وحی

"غرض اس حصہ کثیر وحی الٰہی اور امور غیبیہ میں اس امت میں سے میں ہی ایک فرد مخصوص ہوں اور جس قدر مجھ سے پہلے اولیاء اور ابدال اور اقطاب اس امت میں سے گزر چکے ہیں' ان کو یہ حصہ کثیر اس نعمت کا نہیں دیا گیا پس اس وجہ سے نبی کا نام پانے کے لیے میں ہی مخصوص کیا گیا اور دوسرے تمام لوگ اس نام کے مستحق نہیں کیونکہ کثرت وحی اور کثرت امور غیبیہ اس میں شرط ہے اور وہ شرط ان میں پائی نہیں جاتی۔"

(حقیقتہ الوحی ص 391' روحانی خزائن نمبر22 ص 406' 407 از مرزا قادیانی)

## (5) VIEW PROOF امتی بھی' نبی بھی

"جس قدر نبی گذرے ہیں' ان سب کو خدا نے براہ راست چن لیا تھا۔ حضرت موسیٰ کا اس میں کچھ بھی دخل نہیں تھا۔ لیکن اس امت میں آنحضرت صلی

اللہ علیہ وسلم کی پیروی کی برکت سے ہزار ہا اولیاء ہوئے ہیں اور ایک وہ بھی ہوا جو امتی بھی ہے اور نبی بھی۔ اس کثرت فیضان کی کسی نبی میں نظیر نہیں مل سکتی۔"

(حقیقتہ الوحی ص 28 (حاشیہ) روحانی خزائن نمبر22 ص 30 از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF

## (6) بارش کی طرح وحی نازل ہوئی

❑ "مگر بعد میں جو خدا تعالیٰ کی وحی بارش کی طرح میرے پر نازل ہوئی' اس نے مجھے اس عقیدہ پر قائم نہ رہنے دیا اور صریح طور پر نبی کا خطاب مجھے دیا گیا مگر اس طرح سے کہ ایک پہلو سے نبی اور ایک پہلو سے امتی۔"

(حقیقتہ الوحی ص 150' روحانی خزائن نمبر22 ص 153' 154 از مرزا قادیانی)

## (7)

VIEW PROOF

❑ "میں خدا تعالیٰ کی تئیس برس کی متواتر وحی کو کیونکر رد کر سکتا ہوں۔ میں اس کی اس پاک وحی پر ایسا ہی ایمان لاتا ہوں جیسا کہ ان تمام خدا کی وحیوں پر ایمان لاتا ہوں جو مجھ سے پہلے ہو چکی ہیں۔"

(حقیقتہ الوحی ص 150' روحانی خزائن نمبر22 ص 154 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (8) قادیان' رسول کا تخت گاہ

VIEW PROOF

"تیسری بات جو اس وحی سے ثابت ہوئی ہے' وہ یہ ہے کہ خدا تعالیٰ بہرحال جب تک کہ طاعون دنیا میں رہے گو ستر برس تک رہے' قادیان کو اس کی خوفناک تباہی سے محفوظ رکھے گا کیونکہ یہ اس کے رسول کا تخت گاہ ہے اور یہ تمام امتوں کے لیے نشان ہے۔"

(دافع البلاء ص 14' روحانی خزائن نمبر18 ص 230 از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF

## (9) ختم نبوت ' ایک باطل عقیدہ ' اسلام شیطانی مذہب

"یہ کس قدر لغو اور باطل عقیدہ ہے کہ ایسا خیال کیا جائے کہ بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وحی الٰہی کا دروازہ ہمیشہ کے لیے بند ہو گیا ہے اور آئندہ کو قیامت تک اس کی کوئی بھی امید نہیں۔ صرف قصوں کی پوجا کرو۔ پس کیا ایسا مذہب کچھ مذہب ہو سکتا ہے جس میں براہ راست خدا تعالیٰ کا کچھ بھی پتہ نہیں لگتا۔ جو کچھ ہیں' قصے ہیں اور کوئی اگرچہ اس کی راہ میں اپنی جان بھی فدا کرے' اس کی رضا جوئی میں فنا ہو جائے اور ہر ایک چیز پر اس کو اختیار کر لے' تب بھی وہ اس پر اپنی شناخت کا دروازہ نہیں کھولتا اور مکالمات اور مخاطبات سے اس کو مشرف نہیں کرتا۔

میں خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ اس زمانہ میں مجھ سے زیادہ بیزار ایسے مذہب سے اور کوئی نہ ہو گا۔ (دریں چہ شک۔ ناقل) میں ایسے مذہب کا نام شیطانی مذہب رکھتا ہوں نہ کہ رحمانی اور میں یقین رکھتا ہوں کہ ایسا مذہب جہنم کی طرف لے جاتا ہے اور اندھا رکھتا ہے اور اندھا ہی مارتا اور اندھا ہی قبر میں لے جاتا ہے۔"

(ضمیمہ براہین احمدیہ حصہ پنجم ص 184' روحانی خزائن جلد 21 ص 354 از مرزا قادیانی)

## (10) ایک غلطی کا ازالہ

VIEW PROOF

"ہماری جماعت میں سے بعض صاحب جو ہمارے دعویٰ اور دلائل سے کم واقفیت رکھتے ہیں جن کو نہ بغور کتابیں دیکھنے کا اتفاق ہوا اور نہ وہ ایک معقول مدت تک صحبت میں رہ کر اپنے معلومات کی تکمیل کر سکے' وہ بعض حالات میں مخالفین کے کسی اعتراض پر ایسا جواب دیتے ہیں کہ جو سراسر واقعہ کے خلاف ہوتا ہے' اس لیے باوجود اہل حق ہونے کے ان کو ندامت اٹھانی پڑتی ہے۔ چنانچہ چند روز ہوئے

ہیں کہ ایک صاحب پر ایک مخالف کی طرف سے یہ اعتراض پیش ہوا کہ جس سے تم نے بیعت کی ہے' وہ نبی اور رسول ہونے کا دعویٰ کرتا ہے اور اس کا جواب محض انکار کے الفاظ سے دیا گیا حالانکہ ایسا جواب صحیح نہیں ہے' حق یہ ہے کہ خدا تعالیٰ کی وہ پاک وحی جو میرے پر نازل ہوتی ہے۔ اس میں ایسے الفاظ' رسول اور مرسل اور نبی کے موجود ہیں نہ ایک دفعہ بلکہ صد ہا دفعہ۔ پھر کیونکر یہ جواب صحیح ہو سکتا ہے کہ ایسے الفاظ موجود نہیں ہیں بلکہ اس وقت تو پہلے زمانہ کی نسبت بھی بہت تصریح اور توضیح سے یہ الفاظ موجود ہیں۔"

(ایک غلطی کا ازالہ ص 3' روحانی خزائن نمبر 18 ص 206 از مرزا قادیانی)

## (11) نبوت کا دروازہ کھلا ہے

VIEW PROOF

"پس یہ بات بالکل روز روشن کی طرح ثابت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نبوت کا دروازہ کھلا ہے۔ مگر نبوت صرف آپ کے فیضان سے مل سکتی ہے۔ براہ راست نہیں مل سکتی۔ اور پہلے زمانہ میں نبوت براہ راست مل سکتی تھی۔ کسی نبی کی اتباع سے نہیں مل سکتی تھی۔"

(حقیقتہ النبوۃ حصہ اول ص 228' از مرزا بشیر الدین محمود ابن مرزا قادیانی)

## (12) مرزا قادیانی کے بیٹے مرزا بشیر الدین کی گواہی

VIEW PROOF

ذیل میں مرزا قادیانی کے بیٹے مرزا محمود کی کتاب کا ایک اقتباس پیش خدمت ہے جس میں وہ مرزا قادیانی کے حوالہ جات نقل کر کے استدلال کرتا ہے کہ نبوت جاری ہے اور مرزا قادیانی نبی ہے۔

(الف) "میں مسیح موعود ہوں اور وہی ہوں جس کا نام سرور انبیاء نے نبی اللہ رکھا ہے۔" (نزول المسیح ص 48)

(ب) "میں رسول اور نبی ہوں یعنی باعتبار ظلیت کاملہ کے' میں وہ آئینہ ہوں جس میں محمدیؐ شکل اور محمدیؐ نبوت کا کامل انعکاس ہے۔" (نزول

المسیح ص 3 حاشیہ)

(پ) "ایسا ہی خدا تعالیٰ نے اور اس کے پاک رسول نے بھی مسیح موعود کا نام نبی اور رسول رکھا ہے۔ اور تمام خدا تعالیٰ کے نبیوں نے اس کی تعریف کی ہے اور اس کو تمام انبیاء کی صفات کاملہ کا مظہر ٹھہرایا ہے۔" (نزول المسیح ص 48)

(ت) "اس فیصلہ کرنے کے لیے خدا آسمان سے قرنا میں اپنی آواز پھونکے گا وہ قرنا کیا ہے؟ وہ اس کا نبی ہوگا۔" (چشمہ معرفت ص 318)

(ث) "اس طرح پر' میں خدا کی کتاب میں عیسیٰ بن مریم کہلایا۔ چونکہ مریم ایک امتی فرد ہے' اور عیسیٰ ایک نبی ہے پس میرا نام مریم اور عیسیٰ رکھنے سے یہ ظاہر کیا گیا کہ میں امتی بھی ہوں اور نبی بھی۔" (ضمیمہ براہین احمدیہ حصہ پنجم ص 189)

(ش) "خدا نے نہ چاہا کہ اپنے رسول کو بغیر گواہی چھوڑے۔ قادیان کو اس کی خوفناک تباہی سے محفوظ رکھے گا۔ کیونکہ یہ اس کے رسول کا تخت گاہ ہے۔ سچا خدا وہی خدا ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا۔" (دافع البلاء)

(ج) "ایک صاحب پر ایک مخالف کی طرف سے یہ اعتراض پیش ہوا کہ جس سے تم نے بیعت کی ہے' وہ نبی اور رسول ہونے کا دعویٰ کرتا ہے۔ اور اس کا جواب محض انکار کے الفاظ میں دیا گیا حالانکہ ایسا جواب صحیح نہیں ہے۔" (ایک غلطی کا ازالہ ص 1)

(چ) "میں جبکہ اس مدت تک ڈیڑھ سو پیش گوئی کے قریب خدا کی طرف سے پا کر بچشم خود دیکھ چکا ہوں۔ کہ صاف طور پر پوری ہوگئیں تو میں اپنی نسبت نبی یا رسول کے نام سے کیونکر انکار کر سکتا ہوں۔" (ایک غلطی کا ازالہ ص 3)

(ح) "اس واسطہ کو ملحوظ رکھ کر اور اس میں ہو کر اور اس کے نام محمدؐ اور احمدؐ میں مسمی ہو کر میں رسول بھی ہوں اور نبی بھی ہوں۔" (ایک

غلطی کا ازالہ ص 4)

(خ) "میں خدا کے حکم کے موافق نبی ہوں۔" (آخری خط مرزا قادیانی مندرجہ اخبار عام 26 مئی 1908ء)

(د) "میں صرف اس وجہ سے نبی کہلاتا ہوں کہ عربی اور عبرانی زبان میں نبی کے یہ معنی ہیں کہ خدا سے الہام پاکر بکثرت پیشین گوئی کرنے والا اور بغیر کثرت کے یہ معنی متحقق نہیں ہو سکتے۔" (آخری خط مرزا قادیانی مندرجہ اخبار عام 26 مئی 1908ء)

(ڈ) "پس اس بنا پر خدا نے میرا نام نبی رکھا ہے کہ اس زمانے میں کثرت مکالمہ' مخاطبہ الہیہ اور کثرت اطلاع برعلوم غیب صرف مجھے ہی عطا کی گئی ہے۔" (آخری خط مرزا قادیانی مندرجہ اخبار عام 26 مئی 1908ء)

(ذ) "ہمارا دعویٰ ہے کہ ہم رسول اور نبی ہیں۔ دراصل یہ نزاع لفظی ہے۔ خدا تعالیٰ جس کے ساتھ ایسا مکالمہ مخاطبہ کرے کہ جو بلحاظ کمیت و کیفیت دوسروں سے بہت بڑھ کر ہو اور اس میں پیشین گوئیاں بھی کثرت سے ہوں اسے نبی کہتے ہیں اور یہ تعریف ہم پر صادق آتی ہے پس ہم نبی ہیں۔" (بدر 5 مارچ 1908ء)

(ر) "جس حالت میں خدا میرا نام نبی رکھتا ہے تو میں کیونکر انکار کر سکتا ہوں۔ میں اس پر قائم ہوں' اس وقت تک جو اس دنیا سے گزر جاؤں۔" (آخری خط مرزا قادیانی مندرجہ اخبار عام 26 مئی 1908ء)

(ڑ) "میں نبی ہوں اور امتی بھی ہوں تاکہ ہمارے سید آقا کی وہ پیش گوئی پوری ہو کہ آنے والا مسیح امتی بھی ہوگا اور نبی بھی ہوگا۔" (آخری خط مندرجہ اخبار عام 26 مئی 1908ء)

(ز) "کبھی نبی کی وحی خبر واحد کی طرح ہوتی ہے اور مع ذالک مجمل ہوتی ہے اور کبھی وحی ایک امر میں کثرت سے اور واضح ہوتی ہے..... پس میں اس سے انکار نہیں کر سکتا کہ کبھی میری وحی بھی خبر واحد کی طرح ہو اور مجمل ہو" (لیکچر سیالکوٹ ص 33)

(س) "اس زمانہ میں خدا نے چاہا کہ جس قدر نیک اور راستباز مقدس نبی گذر چکے ہیں۔ ایک ہی شخص کے وجود میں ان کے نمونے ظاہر کیے جائیں، سو وہ میں ہوں۔ اسی طرح اس زمانے میں تمام بدوں کے نمونے بھی ظاہر ہوئے۔ فرعون ہو یا وہ یہود ہوں جنہوں نے حضرت مسیح کو صلیب پر چڑھایا یا ابوجہل ہو، سب کی مثالیں اس وقت موجود ہیں۔"

(براہین احمدیہ حصہ پنجم ص 90)

(حقیقتہ النبوۃ حصہ اول ص 213 تاص از مرزا بشیرالدین محمود ابن مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (13) امر حق کے پہنچانے میں کسی قسم کا اخفاء نہ رکھنا چاہیے

"5 مارچ 1908ء کے پرچہ اخبار بدر میں حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی ڈائری کے ذیل میں مذکور ہے کہ ایک احمدی سے ایک نواب ریاست نے سوال کیا کہ کیا حضرت مرزا صاحب رسالت کے مدعی ہیں جس کے جواب میں اس احمدی دوست نے کہا کہ ان کا ایک شعر ہے۔

من نیستم رسول و نیاوردہ ام کتاب ہاں ملہم استم وز خداوند منذرم

اس سوال و جواب کا ذکر اس احمدی دوست نے حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی خدمت میں کیا جس پر حضور نے فرمایا کہ

"اس کی تشریح کر دینا تھا کہ ایسا رسول ہونے سے انکار کیا گیا ہے جو صاحب کتاب ہو۔ دیکھو جو امور سماوی ہوتے ہیں ان کے بیان کرنے میں ڈرنا نہیں چاہیے اور کسی قسم کا خوف کرنا اہل حق کا قاعدہ نہیں، صحابہ کرامؓ کے طرز عمل پر نظر کرو، وہ بادشاہوں کے درباروں میں گئے اور جو کچھ ان کا عقیدہ تھا، وہ صاف صاف کہہ دیا اور حق کہنے سے ذرا نہیں جھجکے، جبھی تو لا یخافون لومۃ لائم کے مصداق ہوئے۔ ہمارا دعویٰ ہے کہ ہم رسول اور نبی ہیں۔ دراصل یہ نزاع لفظی ہے خدا تعالیٰ جس کے ساتھ ایسا مکالمہ مخاطبہ کرے کہ جو بلحاظ کمیت و کیفیت دوسروں سے بہت بڑھ کر ہو اور اس میں پیشین گوئیاں بھی کثرت سے ہوں، اسے

نبی کہتے ہیں اور یہ تعریف ہم پر صادق آتی ہے۔ پس ہم نبی ہیں۔ ہاں یہ نبوت تشریعی نہیں جو کتاب اللہ کو منسوخ کرے اور نئی کتاب لائے۔ ایسے دعوے کو تو ہم کفر سمجھتے ہیں' نبی اسرائیل میں کئی ایسے نبی ہوئے ہیں جن پر کوئی کتاب نازل نہیں ہوئی' صرف خدا کی طرف سے پیش گوئیاں کرتے تھے جن سے موسوی دین کی شوکت و صداقت کا اظہار ہو۔ پس وہ نبی کہلائے یہی حال اس سلسلہ میں ہے۔ بھلا اگر ہم نبی نہ کہلائیں تو اس کے لیے اور کونسا امتیازی لفظ ہے جو دوسرے ملہموں سے ممتاز کرے۔ دیکھو اور لوگوں کو بھی بعض اوقات سچے خواب آجاتے ہیں بلکہ بعض دفعہ کوئی کلمہ بھی زبان پر جاری ہو جاتا ہے جو سچ نکل آتا ہے یہ اس لیے تا ان پر حجت پوری ہو اور وہ یہ نہ کہہ سکیں کہ ہم کو یہ حواس نہیں دیئے گئے' پس ہم سمجھ نہیں سکتے کہ یہ کس بات کا دعویٰ کرتے ہیں۔

آپ کو سمجھانا تو یہ چاہیے تھا کہ وہ کس قسم کی نبوت کے مدعی ہیں' ہمارا مذہب تو یہ ہے کہ جس دین میں نبوت کا سلسلہ نہ ہو' وہ مردہ ہے۔ یہودیوں عیسائیوں' ہندوؤں کے دین کو جو ہم مردہ کہتے ہیں تو اسی لیے کہ ان میں اب کوئی نبی نہیں ہوتا۔ اگر اسلام کا بھی یہی حال ہوتا تو پھر ہم بھی قصہ گو ٹھہرے۔ کس لیے اس کو دوسرے دینوں سے بڑھ کر کہتے ہیں آخر کوئی امتیاز بھی ہونا چاہیے' صرف سچے خوابوں کا آنا تو کافی نہیں کہ یہ تو چوہڑے چماروں کو بھی آجاتے ہیں۔ مکالمہ مخاطبہ الٰہیہ ہونا چاہیے اور وہ بھی ایسا کہ جس میں پیش گوئیاں ہوں اور بلحاظ کمیت و کیفیت کے بڑھ چڑھ کر ہو' ایک مصرع سے تو شاعر نہیں ہو سکتے' اسی طرح معمولی ایک دو خوابوں یا الہاموں سے کوئی مدعی رسالت ہو تو وہ جھوٹا ہے۔ ہم پر کئی سالوں سے وحی نازل ہو رہی ہیں اور اللہ تعالیٰ کے کئی نشان اس کے صدق کی گواہی دے چکے ہیں۔ اسی لیے ہم نبی ہیں' امر حق کے پہنچانے میں کسی قسم کا اخفاء نہ رکھنا چاہیے۔" (بدر 5 مارچ 1908ء جلد 7 نمبر 9 ص 2)

(حقیقتہ النبوۃ ص 272 از مرزا بشیر الدین محمود)

## (14) VIEW PROOF گردن پر تلوار

"اگر میری گردن کے دونوں طرف تلوار بھی رکھ دی جائے اور مجھے کہا جائے کہ تم یہ کہو کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا۔ تو میں اسے کہوں گا۔ تو جھوٹا ہے۔ کذاب ہے۔ آپ کے بعد نبی آسکتے ہیں۔ اور ضرور آسکتے ہیں۔"

(انوار خلافت ص 65 از مرزا بشیرالدین محمود ابن مرزا غلام احمد قادیانی)

## 15) VIEW PROOF نبوت کا قادیانی تصور

"مثلاً ایک شخص جو قوم کا چوہڑہ یعنی بھنگی ہے اور ایک گاؤں کے شریف مسلمانوں کی تیس چالیس سال سے یہ خدمت کرتا ہے کہ دو وقت ان کے گھروں کی گندی نالیوں کو صاف کرنے آتا ہے اور ان کے پاخانوں کو نجاست اٹھاتا ہے اور ایک دو دفعہ چوری میں بھی پکڑا گیا ہے اور چند دفعہ زنا میں بھی گرفتار ہو کر اس کی رسوائی ہو چکی ہے۔ اور چند سال جیل خانہ میں قید بھی رہ چکا ہے اور چند دفعہ ایسے برے کاموں پر گاؤں کے نمبرداروں نے اس کو جوتے بھی مارے ہیں اور اس کی ماں اور دادیاں اور نانیاں ہمیشہ سے ایسے ہی نجس کام میں مشغول رہی ہیں اور سب مردار کھاتے اور گوہ اٹھاتے ہیں۔ اب خدا تعالیٰ کی قدرت پر خیال کر کے ممکن تو ہے کہ وہ اپنے کاموں سے تائب ہو کر مسلمان ہو جائے۔ اور پھر یہ بھی ممکن ہے کہ خدا تعالیٰ کا ایسا فضل اس پر ہو کہ وہ رسول اور نبی بھی بن جائے۔"

(تریاق القلوب ص 152 مندرجہ روحانی خزائن جلد 15 ص 279'280 از مرزا قادیانی)



ٹائیٹل پیج بار اوّل

قادر کے کاروبار نمودار ہوگئے - کافر جو کہتے تھے وہ گرفتار ہوگئے

وَلَقَدْ سَبَقَتْ كَلِمَتُنَا لِعِبَادِنَا الْمُرْسَلِينَ إِنَّهُمْ لَهُمُ الْمَنْصُورُونَ
وَإِنَّ جُنْدَنَا لَهُمُ الْغَالِبُونَ (سورة صافات)

وَكَفَانِي مِنَّا اُوحِيَ اِلَيَّ هٰذَا الْوَحْيُ الْمُبَشِّر

قال ربك انه نازل من السماء ما يرضيك. وما نتنزل الا بامر ربك.
ما ارسل نبي الا اخزى به الله قوما لا يؤمنون. ان الله مع الذين اتقوا
والذين هم محسنون. وبشر الذين آمنوا ان لهم الفتح. والله متم
نوره ولو كره الكافرون. كتب الله لاغلبن انا ورسلي. لا تخف انى لا يخاف
لديّ الْمُرْسَلُونَ.

# حقیقۃ الوحی

خدا تعالیٰ کا ہزار ہزار شکر ہے کہ یہ کتاب جامع جسمیں ہر ایک قسم کے
حقائق اور معارف اور بہت سے آسمانی نشان درج ہیں محض اسی کے
فضل اور کرم اور خاص اُسکی توفیق اور تائید سے مرتب تالیف ہو کر

مطبع میگزین قادیان میں باہتمام مینیجر مطبع کے چھپی

تعداد ایک ہزار جلد — تاریخ اشاعت ۱۵ مئی ۱۹۰۷ء

لدن رب کریم۔ در کلام تو چیزے ست کہ شعرا را در آں
فصیح کیا گیا ہے۔ تیرے کلام میں ایک چیز ہے جس میں شاعروں کو
دخلے نیست۔ رب علمنی ماھو خیر عندک۔ یعصمک اللہ من ۱۳۰
دخل نہیں اے میرے خدا مجھے وہ سکھلا جو تیرے نزدیک بہتر ہے تجھے خدا دشمنوں سے
العدا ویسطو بکل من سطا۔ برز ما عندھم من الرماح۔ انی
بچائے گا اور حملہ کرنے والوں پر حملہ کر دے گا۔ انہوں نے جو کچھ اُن کے پاس ہتھیار تھے سب ظاہر کر دئے
ساخبرہ فی اٰخر الوقت۔ انک لست علی الحق۔ ان اللہ رؤف
مَیں مولوی محمد حسین بٹالوی کو آخر وقت میں خبر دیدونگا کہ تُو حق پر نہیں ہے۔ خدا رؤف و
رحیم۔ انا النا لک الحدید۔ انی مع الافواج اٰتیک بغتۃ۔
رحیم ہے۔ ہم نے تیرے لئے لوہے کو نرم کر دیا۔ مَیں فوجوں کے ساتھ ناگہانی طور پر آؤں گا۔
انی مع الرسول اُجیب اُخطی و اُصیب۔ وقالوا انّٰی لک
مَیں رسول کے ساتھ ہو کر جواب دُونگا اپنے ارادہ کو کبھی چھوڑ بھی دونگا اور کبھی ارادہ پُورا کرونگا۔ اور کہینگے کہ تجھے یہ مرتبہ کہاں
ھٰذا۔ قل ھو اللہ عجیب۔ جاءنی اٰئل* واختار۔ وادار اصبعہ
سے حاصل ہُوا۔ کہہ خدا ذوالعجائب ہے۔ میرے پاس آئیل آیا اور اُس نے مجھے چُن لیا۔ اور اپنی انگلی کو گردش دی
و اشار۔ ان وعد اللہ اتی۔ فطوبیٰ لمن وجد ورأی۔ الامراض
اور یہ اشارہ کیا۔ کہ خدا کا وعدہ آگیا۔ پس مبارک وُہ جو اُس کو پاوے اور دیکھے۔ طرح طرح کی بیماریاں

ٔ حاشیہ۔ اس وحی الٰہی کے ظاہری الفاظ یہ معنے رکھتے ہیں کہ مَیں خطا بھی کرونگا اور صواب بھی یعنی مَیں جو چاہونگا کبھی کرونگا اور کبھی نہیں۔ اور کبھی میرا ارادہ پورا ہوگا اور کبھی نہیں۔ ایسے الفاظ خدا تعالیٰ کے کلام میں آجاتے ہیں۔ جیسا کہ احادیث میں لکھا ہے کہ مَیں مومن کی قبض رُوح کے وقت تردّد میں پڑتا ہوں۔ حالانکہ خدا تردّد سے پاک ہے اسی طرح یہ وحی الٰہی ہے کہ کبھی میرا ارادہ خطا جاتا ہے اور کبھی پُورا ہو جاتا ہے۔ اسکے یہ معنے ہیں کہ کبھی مَیں اپنی تقدیر اور ارادہ کو منسوخ کر دیتا ہوں اور کبھی وہ ارادہ جیسا کہ چاہا ہوتا ہے۔ منہ

* اس جگہ آئیل خدا تعالیٰ نے جبرئیل کا نام رکھا ہے اس لئے کہ بار بار رجوع کرتا ہے۔ منہ

حوالہ نمبر 1

BACK

وحی الٰہی نے مجھے ٹھیرایا ہے اور بتصریح بیان فرمایا کہ وُہ میرے حق میں ہے اور میں خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ یہ خدا تعالیٰ کا کلام ہے جو میرے پر نازل ہوا۔ ومن ینکر بہ فلیبارز للمباھلۃ ولعنۃ اللّٰہ علٰی من کذب الحق او افترٰی علٰی حضرۃ العزّۃ۔ اور یہ دعویٰ اُمت محمدیہ میں سے آجتک کسی اور نے ہرگز نہیں کیا کہ خدا تعالیٰ نے میرا یہ نام رکھا ہے اور خدا تعالیٰ کی وحی سے صرف میں اِس نام کا مستحق ہوں۔ اور یہ کہنا کہ نبوّت کا دعویٰ کیا ہے کس قدر جہالت کس قدر حماقت اور کس قدر حق سے خروج ہے۔ اے نادانو! میری مُراد نبوّت سے یہ نہیں ہے کہ مَیں نعوذ باللہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مقابل پر کھڑا ہو کر نبوّت کا دعویٰ کرتا ہوں یا کوئی نئی شریعت لایا ہوں۔ صرف مُراد میری نبوّت سے کثرت مکالمت و مخاطبت الٰہیہ ہے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع سے حاصل ہے۔ سو مکالمہ و مخاطبہ کے آپ لوگ بھی قائل ہیں۔ پس یہ صرف لفظی نزاع ہوئی۔ یعنی آپ لوگ جس امر کا نام مکالمہ و مخاطبہ رکھتے ہیں۔ مَیں اُس کی کثرت کا نام بموجب حکمِ الٰہی نبوّت رکھتا ہوں۔ ولکلّ ان یصطلح۔

BACK

اور مَیں اُس خدا کی قسم کھا کر کہتا ہوں جس کے ہاتھ میں میری جان ہے کہ اُسی نے مجھے بھیجا ہے اور اُسی نے میرا نام نبی رکھا ہے اور اُسی نے مجھے مسیح موعود کے نام سے پکارا ہے اور اُس نے میری تصدیق کے لئے بڑے بڑے نشان ظاہر کئے ہیں جو تین لاکھ تک پہنچتے ہیں جن میں سے بطور نمونہ کسی قدر اِس کتاب میں بھی لکھے گئے ہیں۔ اگر اُسکے معجزانہ افعال اور کھلے کھلے نشان جو ہزاروں تک پہنچ گئے ہیں میرے صدق پر گواہی نہ دیتے تو مَیں اُس کے مکالمہ کو کسی پر ظاہر نہ کرتا۔ اور نہ یقیناً کہہ سکتا کہ یہ اُس کا کلام ہے پر اُس نے اپنے اقوال کی تائید میں وہ افعال دکھائے جنہوں نے اُس کا چہرہ دکھانے کے لئے ایک صاف اور روشن آئینہ کا کام دیا +

حوالہ نمبر 2 حوالہ نمبر 3

آجاتے ہیں کسی مسلمان کا کام نہیں بلکہ ان لوگوں کا کام ہے جو درحقیقت اسلام کے دشمن ہیں۔

اور پھر ایک اور نادانی یہ ہے کہ جاہل لوگوں کو بھڑکانے کیلئے کہتے ہیں کہ اس شخص نے نبوّت کا دعویٰ کیا ہے حالانکہ یہ اُنکا سراسر افترا ہے۔ بلکہ جس نبوّت کا دعویٰ کرنا قرآن شریف کے رُو سے منع معلوم ہوتا ہے ایسا کوئی دعویٰ نہیں کیا گیا صرف یہ دعویٰ ہے کہ ایک پہلو سے مَیں اُمتی ہوں اور ایک پہلو سے مَیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے فیض نبوّت کی وجہ سے نبی ہوں اور نبی سے مراد صرف اس قدر ہے کہ خدا تعالیٰ سے بکثرت شرف مکالمہ ومخاطبہ پاتا ہوں بات یہ ہے کہ جیسا کہ مجدّد صاحب سرہندی نے اپنے مکتوبات میں لکھا ہے کہ اگرچہ اس اُمت کے بعض افراد مکالمہ ومخاطبہ الٰہیہ سے مخصوص ہیں اور قیامت تک مخصوص رہیں گے لیکن جس شخص کو بکثرت اس مکالمہ ومخاطبہ سے مشرف کیا جائے اور بکثرت امور غیبیہ اس پر ظاہر کئے جائیں وہ نبی کہلاتا ہے۔ اب واضح ہو کہ احادیث نبویہ میں یہ پیشگوئی کی گئی ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اُمت میں سے ایک شخص پیدا ہوگا جو عیسیٰ اور ابن مریم کہلائیگا اور نبی کے نام سے موسوم کیا جائیگا یعنی اس کثرت سے مکالمہ ومخاطبہ کا شرف اس کو حاصل ہوگا اور اس کثرت سے امور غیبیہ اس پر ظاہر ہونگے کہ بجز نبی کے کسی پر ظاہر نہیں ہو سکتے جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے فَلَا یُظْھِرُ عَلٰی غَیْبِہٖٓ اَحَدًا اِلَّا مَنِ ارْتَضٰی مِنْ رَّسُوْلٍ[1] یعنی خدا اپنے غیب پر کسی کو پوری قدرت اور غلبہ نہیں بخشتا جو کثرت اور صفائی سے حاصل ہو سکتا ہے بجز اُس شخص کے جو اس کا برگزیدہ رسول ص۳۹۱ ہو۔ اور یہ بات ایک ثابت شدہ امر ہے کہ جس قدر خدا تعالیٰ نے مجھ سے مکالمہ ومخاطبہ کیا ہے اور جس قدر امور غیبیہ مجھ پر ظاہر فرمائے ہیں تیرہ سو برس ہجری میں کسی شخص کو آج تک بجز میرے یہ نعمت عطا نہیں کی گئی اگر کوئی منکر ہو تو بار ثبوت اس کی گردن پر ہے۔

غرض اس حصہ کثیر وحی الٰہی اور امور غیبیہ میں اس اُمت میں سے مَیں ہی ایک فرد مخصوص ہوں اور جس قدر مجھ سے پہلے اولیاء اور ابدال اور اقطاب اس اُمت میں سے گزر چکے ہیں انکو یہ حصہ کثیر اس نعمت کا نہیں دیا گیا پس اس وجہ سے نبی کا نام پانے کیلئے

[1] الجنّ: ۲۷-۲۸

حوالہ نمبر 4

میں ہی مخصوص کیا گیا اور دُوسرے تمام لوگ اِس نام کے مستحق نہیں کیونکہ کثرت وحی اور کثرت امور غیبیہ اِس میں شرط ہے اور وہ شرط اُن میں پائی نہیں جاتی اور ضرور تھا کہ ایسا ہوتا تاکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشگوئی صفائی سے پوری ہو جاتی۔ کیونکہ اگر دوسرے صلحاء جو مجھ سے پہلے گذر چکے ہیں وہ بھی اسی قدر مکالمہ و مخاطبہ الٰہیہ اور امور غیبیہ سے حصہ پالیتے تو وہ نبی کہلانے کے مستحق ہو جاتے تو اِس صورت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیشگوئی میں ایک رخنہ واقع ہو جاتا اس لئے خدا تعالیٰ کی مصلحت نے ان بزرگوں کو اس نعمت کو پُورے طور پر پانے سے روک دیا جیسا کہ احادیث صحیحہ میں آیا ہے کہ ایسا شخص ایک ہی ہوگا وہ پیشگوئی پُوری ہو جائے اور یاد رہے کہ ہم نے محض نمونے کے طور پر چند پیشگوئیاں اس کتاب میں لکھی ہیں مگر دراصل وہ کئی لاکھ پیشگوئی ہے جن کا سلسلہ ابھی تک ختم نہیں ہوا اور خدا کا کلام اِس قدر مجھ پر ہوا ہے کہ اگر وہ تمام لکھا جائے تو بیس ۲۰ جزو سے کم نہیں ہوگا۔ اب ہم اسی قدر پر کتاب کو ختم کرتے ہیں اور خدا تعالیٰ سے چاہتے ہیں کہ اپنی طرف سے اِس میں برکت ڈالے۔ اور لاکھوں دلوں کو اسکے ذریعہ سے ہماری طرف کھینچے۔ آمین ۔ و آخر دعوٰنا ان الحمد للہ رب العٰلمین ۔

تمّت

✱ خدا کے کلام میں یہ امر قرار یافتہ تھا کہ دوسرا حصہ اس اُمّت کا وہ ہوگا جو مسیح موعود کی جماعت ہوگی۔ اسی لئے خدا تعالیٰ نے اس جماعت کو دوسروں سے علیحدہ کرکے بیان کیا ہے جیسا کہ وہ فرماتا ہے وَّاٰخَرِیْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا بِهِمْ یعنی اُمّت محمدیہ میں سے ایک اور فرقہ بھی ہے جو بعد میں آخری زمانہ میں آنیوالے ہیں اور حدیث صحیح میں ہے کہ اس آیت کے نزول کے وقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنا ہاتھ سلمان فارسی کی پُشت پر مارا اور فرمایا لوکان الایمان معلقاً بالثریا لنالہ رجلٌ من فارس اور یہ میری نسبت پیشگوئی تھی۔ جیسا کہ خدا تعالیٰ نے براہین احمدیہ میں اس پیشگوئی کی تصدیق کیلئے وہی حدیث بطور وحی میرے پر نازل کی اور وحی کی رُو سے مجھ سے پہلے اس کا کوئی مصداق معین نہ تھا اور خدا کی وحی نے مجھے معین کر دیا۔ فالحمد للہ منہ

اور اُس کی اُمت کے لئے قیامت تک مکالمہ اور مخاطبہ الٰہیہ کا دروازہ کبھی بند نہ ہوگا۔ اور بجز ص۲۸
اُس کے کوئی نبی صاحبِ خاتم نہیں ایک وہی ہے جس کی مُہر سے ایسی نبوت بھی مل سکتی ہے
جس کے لئے اُمّتی ہونا لازمی ہے۔ اور اُس کی ہمت اور ہمدردی نے اُمت کو ناقص حالت
پر چھوڑنا نہیں چاہا* اور اُن پر وحی کا دروازہ جو حصولِ معرفت کی اصل جڑھ ہے بند رہنا
گوارا نہیں کیا۔ ہاں اپنی ختمِ رسالت کا نشان قائم رکھنے کے لئے یہ چاہا کہ فیضِ وحی آپ کی پیروی
کے وسیلہ سے ملے اور جو شخص اُمّتی نہ ہو اُس پر وحی الٰہی کا دروازہ بند ہو۔ سو خدا نے اِن معنوں
سے آپ کو خاتم الانبیاء ٹھہرایا۔ لہٰذا قیامت تک یہ بات قائم ہوئی کہ جو شخص سچی پیروی سے
اپنا اُمّتی ہونا ثابت نہ کرے اور آپ کی متابعت میں اپنا تمام وجود محو نہ کرے۔ ایسا انسان
قیامت تک نہ کوئی کامل وحی پا سکتا ہے اور نہ کامل ملہم ہو سکتا ہے۔ کیونکہ مستقل نبوت آنحضرت
صلی اللہ علیہ وسلم پر ختم ہو گئی ہے مگر ظلّی نبوت جس کے معنی ہیں کہ محض فیضِ محمدی سے وحی پانا۔ وہ
قیامت تک باقی رہیگی تا انسانوں کی تکمیل کا دروازہ بند نہ ہو اور تا یہ نشان دُنیا سے مٹ نہ جائے
کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہمت نے قیامت تک یہی چاہا ہے کہ مکالمات اور مخاطبات الٰہیہ
کے دروازے کُھلے رہیں اور معرفتِ الٰہیہ جو مدارِ نجات ہے مفقود نہ ہو جائے۔
کسی حدیث صحیح سے اِس بات کا پتہ نہیں ملے گا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد
کوئی ایسا نبی آنیوالا ہے جو اُمّتی نہیں یعنی آپ کی پیروی سے فیض یاب نہیں اور اسی جگہ سے اُن

*حاشیہ: اس جگہ یہ سوال طبعاً ہو سکتا ہے کہ حضرت موسیٰ کی اُمت میں بہت سے نبی گذرے ہیں۔ پس اِس حالت میں موسیٰ کا
افضل ہونا لازم آتا ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ جس قدر نبی گذرے ہیں اُن سب کو خدا نے براہ راست چُن لیا تھا حضرت
موسیٰ کا اس میں کچھ بھی دخل نہیں تھا لیکن اِس اُمت میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی کی برکت سے ہزارہا اولیاء ہوئے
ہیں اور ایک وہ بھی ہوا جو اُمّتی بھی ہے اور نبی بھی۔ اِس کثرتِ فیضان کی کسی نبی میں نظیر نہیں مل سکتی۔ اسرائیلی نبیوں کو الگ
کر کے باقی تمام لوگ اکثر موسوی اُمت میں ناقص پائے جاتے ہیں۔ رہے انبیاء سو ہم بیان کر چکے ہیں کہ انہوں نے حضرت موسیٰ سے
کچھ نہیں پایا بلکہ وہ براہ راست نبی کئے گئے مگر اُمتِ محمدیہ میں سے ہزارہا لوگ محض پیروی کی وجہ سے ولی کئے گئے۔ منہ

حوالہ نمبر 5

ص۱۴۹ تب میں نے یہ لکھا تھا کہ مسیح ابن مریم آسمان سے نازل ہوگا۔ مگر بعد میں یہ لکھا کہ آنیوالا مسیح میں ہی ہوں۔ اِس تناقض کا بھی یہی سبب تھا کہ اگرچہ خدا تعالیٰ نے براہین احمدیہ میں میرا نام عیسیٰ رکھا اور یہ بھی مجھے فرمایا کہ تیرے آنے کی خبر خدا اور رسول نے دی تھی۔ مگر چونکہ ایک گروہ مسلمانوں کا اس اعتقاد پر جما ہوا تھا اور میرا بھی یہی اعتقاد تھا کہ حضرت عیسیٰ آسمان پر سے نازل ہونگے اِس لئے میں نے خدا کی وحی کو ظاہر پر حمل کرنا نہ چاہا بلکہ اس وحی کی تاویل کی اور اپنا اعتقاد وہی رکھا جو عام مسلمانوں کا تھا اور اسی کو براہین احمدیہ میں شائع کیا۔ لیکن بعد اسکے اس بارہ میں بارش کی طرح وحی الٰہی نازل ہوئی کہ وہ مسیح موعود جو آنے والا تھا تو ہی ہے۔ اور ساتھ اسکے صدہا نشان ظہور میں آئے اور زمین و آسمان دونوں میری تصدیق کیلئے کھڑے ہوگئے اور خدا کے چمکتے ہوئے نشان میرے پر جبر کر کے مجھے اس طرف لے آئے کہ آخری زمانہ میں مسیح آنے والا میں ہی ہوں ورنہ میرا اعتقاد تو وہی تھا جو میں نے براہین احمدیہ میں لکھ دیا تھا اور پھر میں نے اسپر کفایت نہ کر کے اس وحی کو قرآن شریف پر عرض کیا تو آیات قطعیۃ الدلالت سے ثابت ہوا کہ درحقیقت مسیح ابن مریم فوت ہوگیا ہے اور آخری خلیفہ مسیح موعود کے نام پر اسی اُمّت میں سے آئیگا اور جیسا کہ جب دن چڑھ جاتا ہے تو کوئی تاریکی باقی نہیں رہتی۔ اسی طرح صدہا نشانوں اور آسمانی شہادتوں اور قرآن شریف کی قطعیۃ الدلالت آیات اور نصوص صریحہ حدیثیہ نے مجھے اس بات کے لئے مجبور کر دیا کہ میں اپنے تئیں مسیح موعود مان لوں۔ میرے لئے یہ کافی تھا کہ وہ میرے پر خوش ہو مجھے اِس بات کی ہرگز تمنا نہ تھی۔ میں پوشیدگی کے حجرہ میں تھا اور کوئی مجھے نہیں جانتا تھا اور نہ مجھے یہ خواہش تھی کہ کوئی مجھے شناخت کرے۔ اُس نے گوشۂ تنہائی سے مجھے جبراً نکالا۔ میں نے چاہا کہ میں پوشیدہ رہوں اور پوشیدہ مروں مگر اُس نے کہا کہ میں تجھے تمام دُنیا میں عزت کے ساتھ شہرت دوں گا۔ پس یہ اُس خدا سے پوچھو کہ ایسا تُو نے کیوں کیا؟ میرا اس میں کیا قصور ہے۔ اسی طرح اوائل میں میرا یہی عقیدہ تھا کہ مجھ کو مسیح ابن مریم سے کیا نسبت ہے وہ نبی ہے اور خدا کے بزرگ مقربین میں سے ہے۔

ص۱۵۰ اور اگر کوئی امر میری فضیلت کی نسبت ظاہر ہوتا تو میں اُسکو جزئی فضیلت قرار دیتا تھا مگر بعد میں جو خدا تعالیٰ کی وحی بارش کی طرح میرے پر نازل ہوئی اُس نے مجھے اس عقیدہ پر قائم نہ رہنے دیا اور

حوالہ نمبر 6

صریح طور پر نبی کا خطاب مجھے دیا گیا مگر اس طرح سے کہ ایک پہلو سے نبی اور ایک پہلو سے اُمتی ✠ اور جیسا کہ میں نے نمونہ کے طور پر بعض عبارتیں خدا تعالیٰ کی وحی کی اس رسالہ میں بھی لکھی ہیں اُن سے بھی ظاہر ہوتا ہے کہ مسیح ابن مریم کے مقابل پر خدا تعالیٰ میری نسبت کیا فرماتا ہے۔ میں خدا تعالیٰ کی تیئیس ۲۳ برس کی متواتر وحی کو کیونکر رد کر سکتا ہوں۔ میں اُس کی اس پاک وحی پر ایسا ہی ایمان لاتا ہوں جیسا کہ اُن تمام خدا کی وحیوں پر ایمان لاتا ہوں جو مجھ سے پہلے ہو چکی ہیں۔ اور میں یہ بھی دیکھتا ہوں کہ مسیح ابن مریم آخری خلیفہ موسیٰ علیہ السلام کا ہے اور میں آخری خلیفہ اُس نبی کا ہوں جو خیر الرسل ہے۔ اِسلئے خدا نے چاہا کہ مجھے اس سے کم نہ رکھے۔ میں خوب جانتا ہوں کہ یہ الفاظ میرے اُن لوگوں کو گوارا نہ ہونگے جن کے دلوں میں حضرت مسیح کی محبت پرستش کی حد تک پہنچ گئی ہے مگر میں اُنکی پروا نہیں کرتا۔ میں کیا کروں اور کس طرح خدا کے حکم کو چھوڑ سکتا ہوں اور کس طرح اُس روشنی سے جو مجھے دی گئی تاریکی میں آسکتا ہوں خلاصہ یہ کہ میری کلام میں کچھ تناقض نہیں میں تو خدا تعالیٰ کی وحی کا پیروی کرنیوالا ہوں۔ جبتک مجھے اس سے علم نہ ہوا میں وہی کہتا رہا جو اوائل میں میں نے کہا اور جب مجھ کو اُسکی طرف سے علم ہوا تو میں نے اُسکے مخالف کہا۔ میں انسان ہوں مجھے عالم الغیب ہونے کا دعویٰ نہیں۔ بات یہی ہے جو شخص چاہے قبول کرے یا نہ کرے۔ میں نہیں جانتا کہ خدا نے ایسا کیوں کیا۔ ہاں میں اس قدر جانتا ہوں کہ آسمان پر خدا تعالیٰ کی غیرت عیسائیوں کے مقابل پر بڑا جوش مار رہی ہے انہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شان کے مخالف وہ توہین کے الفاظ استعمال کئے ہیں کہ قریب ہے کہ اُن سے آسمان پھٹ جائیں پس خدا دکھلاتا ہے

✠ یاد رہے کہ بہت سے لوگ میرے دعوے میں نبی کا نام سُنکر دھوکہ کھاتے ہیں اور خیال کرتے ہیں کہ گویا میں نے اُس نبوت کا دعویٰ کیا ہے جو پہلے زمانوں میں براہ راست نبیوں کو ملی ہے لیکن وہ اس خیال میں غلطی پر ہیں میرا ایسا دعویٰ نہیں ہے بلکہ خدا تعالیٰ کی مصلحت اور حکمت نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے افاضہ روحانیہ کا کمال ثابت کرنے کیلئے یہ مرتبہ بخشا ہے کہ آپ کے فیض کی برکت سے مجھے نبوت کے مقام تک پہنچایا۔ اسلئے میں صرف نبی نہیں کہلا سکتا بلکہ ایک پہلو سے نبی اور ایک پہلو سے اُمتی۔ اور میری نبوت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ظل ہے نہ کہ اصلی نبوت۔ اسی وجہ سے حدیث اور میرے الہام میں جیسا کہ میرا نام نبی رکھا گیا ایسا ہی میرا نام اُمتی بھی رکھا ہے تا معلوم ہو کہ ہر ایک کمال مجھ کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع اور آپ کے ذریعہ سے ملا ہے۔ منہ

حوالہ نمبر 7

ٹائیٹل طبع اوّل

رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَاَنْتَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْنَ

الحمد للہ کہ زمانہ کی ضرورت کے موافق بہتوں کو طاعون سے نجات دینے کے لئے یہ رسالہ تالیف کیا گیا اور اس کا نام

ہے

# دَافِعُ الْبَلَاءِ وَمِعْيَارُ اَھْلِ الْاِصْطِفَاءِ

بمقام

قادیان دار الامان

باہتمام حکیم فضلدین صاحب مطبع ضیاء الاسلام

میں چھپا

تعداد جلد ۵۰۰ اپریل ۱۹۰۲ء

نہیں ہوتا کہ ایک رسول کے انکار سے دُنیا میں کوئی تباہی بھیجی جائے بلکہ اگر لوگ شرافت اور تہذیب سے خدا کے رسولوں کا انکار کریں اور دست درازی اور بدزبانی نہ کریں تو انکی سزا قیامت میں مقرر ہو۔ اور جس قدر دُنیا میں رسولوں کی حمایت میں مری بھیجی گئی ہے وُہ محض انکار سے نہیں بلکہ شرارتوں کی سزا ہے۔ اسی طرح اب بھی جب لوگ بدزبانی اور ظلم اور تعدّی اور اپنی خباثتوں سے باز آجائیں گے اور شریفانہ برتاؤ اُن میں پیدا ہو جائے گا۔ تب یہ تنبیہ اُٹھالی جائیگی مگر اس تقریب پر بہت سے سعادت مند خدا کے رسول کو قبول کرلیں گے اور آسمانی برکتوں سے حصّہ لیں گے اور زمین سعادتمندوں سے بھر جائیگی۔ (۳) تیسری بات جو اس وحی سے ثابت ہُوئی ہے وُہ یہ ہے کہ خدا تعالیٰ بہر حال جبتک کہ طاعون دُنیا میں رہے گو ستّر برس تک رہے قادیان کو اسکی خوفناک تباہی سے محفوظ رکھیگا کیونکہ یہ اُسکے رسول کا تختگاہ ہے اور یہ تمام اُمتوں کیلئے نشان ہے۔

اب اگر خدا تعالیٰ کے اِس رسول اور اِس نشان سے کسی کو انکار ہو اور خیال ہو کہ فقط رسمی نمازوں اور دُعاؤں سے یا مسیح کی پرستش سے یا گائے کے طفیل سے یا وید وں کے ایمان سے باوجود مخالفت اور دشمنی اور نافرمانی اِس رسول کے طاعون دُور ہوسکتی ہے تو یہ خیال بغیر ثبوت کے قابل پذیرائی نہیں۔ پس جو شخص اِن تمام فرقوں میں سے اپنے مذہب کی سچائی کا ثبوت دینا چاہتا ہے تو اب بہت عمدہ موقع ہے۔ گویا خدا کی طرف سے تمام مذاہب کی سچائی یا کذب پہچاننے کیلئے ایک نمایش گاہ مقرر کیا گیا ہے اور خدا نے سبقت کر کے اپنی طرف سے پہلے قادیان کا نام لے دیا ہے۔ اب اگر آریہ لوگ وید کو سچا سمجھتے ہیں تو اُنکو چاہیئے کہ بنارس کی نسبت جو وید کے درس کا اصل مقام ہے ایک پیشگوئی کر دیں کہ انکا پرمیشر بنارس کو طاعون سے بچالے گا۔ اور سناتن دھرم والوں کو چاہیئے کہ کسی ایسے شہر کی نسبت جس میں گائیاں بہت ہوں مثلاً امرتسر کی نسبت پیشگوئی کر دیں کہ گئو کے طفیل اس میں طاعون نہیں آئیگی۔ اگر اسقدر گئو اپنا معجزہ دکھا دے





حوالہ نمبر 8

BACK

جاء الحق وزھق الباطل ان الباطل کان زھوقا

آنانکہ بردعاوئ ما حملہا کنند | وزراہ جہل عربدہا برپا کنند
گریک نظر کنند دریں نسخہ کتاب | ہست ایں یقیں کہ ترک ہمہ ادعا کنند
باور نمی کنم کہ نیایند عذر خواہ | ویں امر دیگر است کہ ترک حیا کنند

# براہین احمدیہ

## حصہ پنجم (۵)

ملقب

بالبراھین الاحمدیۃ علی حقیقۃ کتاب اللہ القرآن والنبوۃ المحمدیۃ

مؤلفہ

حضرت اقدس مرزا غلام احمد مسیح موعود علیہ السلام

کیا عزت اور کیا مرتبت اور کیا تاثیر اور کیا قوتِ قدسیہ اپنی ذات میں رکھتا ہے جس کی پیروی کے دعوی کرنے والے صرف اندھے اور نابینا ہوں۔ اور خدا تعالیٰ اپنے مکالمات و مخاطبات سے انکی آنکھیں نہ کھولے۔ یہ کس قدر لغو اور باطل عقیدہ ہے کہ ایسا خیال کیا جائے کہ بعد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وحی الٰہی کا دروازہ ہمیشہ کیلئے بند ہو گیا ہے اور آئندہ کو قیامت تک اس کی کوئی بھی امید نہیں۔ صرف قصوں کی پوجا کرو۔ پس کیا ایسا مذہب کچھ مذہب ہو سکتا ہے جس میں براہ راست خدا تعالیٰ کا کچھ بھی پتہ نہیں لگتا۔ جو کچھ ہیں قصے ہیں۔ اور کوئی اگرچہ اس کی راہ میں اپنی جان بھی فدا کرے اس کی رضا جوئی میں فنا ہو جائے اور ہر ایک چیز پر اُس کو اختیار کرے تب بھی وہ اس پر اپنی شناخت کا دروازہ نہیں کھولتا اور مکالمات اور مخاطبات سے اس کو مشرف نہیں کرتا۔

مَیں خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ اس زمانہ میں مجھ سے زیادہ بیزار ایسے مذہب سے اور کوئی نہ ہوگا۔ مَیں ایسے مذہب کا نام شیطانی مذہب رکھتا ہوں نہ کہ رحمانی۔ اور مَیں یقین رکھتا ہوں کہ ایسا مذہب جہنم کی طرف لے جاتا ہے اور اندھا رکھتا ہے اور اندھا ہی مارتا اور اندھا ہی قبر میں لے جاتا ہے۔ مگر مَیں ساتھ ہی خدائے کریم و رحیم کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ اسلام ایسا مذہب نہیں ہے بلکہ دنیا میں صرف اسلام ہی یہ خوبی اپنے اندر رکھتا ہے کہ وہ بشرط سچی اور کامل اتباع ہمارے سیّد و مولیٰ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے مکالماتِ الٰہیہ سے مشرف کرتا ہے۔ اسی وجہ سے تو حدیث میں آیا ہے کہ علماء امتی کانبیاء بنی اسرائیل یعنی میری اُمت کے علماء ربانی بنی اسرائیل کے نبیوں کی طرح ہیں۔ اس حدیث میں بھی علماء ربانی کو ایک طرف اُمتی کہا اور دوسری طرف نبیوں سے مشابہت دی ہے۔ ۱۸۴

اور خود ظاہر ہے کہ جبکہ خدا تعالیٰ قدیم سے اپنے بندوں کے ساتھ ہمکلام ہوتا آیا ہے یہاں تک کہ بنی اسرائیل میں عورتوں کو بھی خدا تعالیٰ کے مکالمہ اور مخاطبہ کا شرف حاصل ہوا ہے جیسے حضرت موسیٰ کی ماں اور مریم صدیقہ کو تو پھر یہ امت کیسی بدقسمت اور بے نصیب ہے

حوالہ نمبر 9




# ایک غلطی کا ازالہ

از:-
حضرت مسیح موعود علیہ السلام

پبلشر:- ناظر تالیف و تصنیف
ربوہ ضلع جھنگ

تعداد طبع دو ہزار ۲

BACK

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

# ایک غلطی کا ازالہ

ہماری جماعت میں سے بعض صاحب جو ہمارے دعویٰ اور دلائل سے کم واقفیت رکھتے ہیں جنکو نہ بغور کتابیں دیکھنے کا اتفاق ہوا اور نہ وہ ایک معقول مدت تک صحبت میں رہکر اپنے معلومات کی تکمیل کر سکے وہ بعض حالات میں مخالفین کے کسی اعتراض پر ایسا جواب دیتے ہیں کہ جو سراسر واقعہ کے خلاف ہوتا ہے اس لئے باوجود اہل حق ہونے کے انکو ندامت اٹھانی پڑتی ہے۔ چنانچہ چند روز ہوئے ہیں کہ ایک صاحب پر ایک مخالف کی طرف سے یہ اعتراض پیش ہوا کہ جس سے تم نے بیعت کی ہے وہ نبی اور رسول ہونے کا دعویٰ کرتا ہے اور اسکا جواب محض انکار کے الفاظ سے دیا گیا حالانکہ ایسا جواب صحیح نہیں ہے۔ حق یہ ہے کہ خدا تعالیٰ کی وہ پاک وحی جو میرے پر نازل ہوتی ہے اسمیں ایسے الفاظ رسول اور مرسل اور نبی کے موجود ہیں نہ ایک دفعہ بلکہ صدہا دفعہ پھر کیونکر یہ جواب صحیح ہو سکتا ہے کہ ایسے الفاظ موجود نہیں ہیں بلکہ اسوقت تو پہلے زمانہ کی نسبت بھی بہت تصریح اور توضیح سے یہ الفاظ موجود ہیں اور براہین احمدیہ میں بھی جسکو طبع ہوئے بائیس برس ہوئے یہ الفاظ کچھ تھوڑے نہیں ہیں۔ چنانچہ وہ مکالمات الٰہیہ جو براہین احمدیہ میں شائع ہو چکے ہیں ان میں سے ایک یہ وحی اللہ ہے۔

حوالہ نمبر 10

(الہامی)

# مقامِ او مبین از راہِ تحقیر
# بدورانش رسولاں ناز کردند




اشعار حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام

| | |
|---|---|
| آنچہ داداست ہر نبی را جام | داد آں جام را مرا بتمام |
| انبیاء گرچہ بودہ اند بسے | من بعرفاں نہ کمترم ز کسے |
| کم نیم زاں ہمہ بروئے یقین | ہر کہ گوید دروغ ہست لعین |

الحمد للہ ثم الحمد للہ کہ کتاب



# حقیقۃ النبوۃ

مارچ ۱۹۱۵

## حصہ اول

ازافادات حضرت صاحبزادہ مرزا بشیر الدین محمود احمد صاحب فضل عمر خلیفۃ المسیح والمہدی خلیفۂ ثانی ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز جسمیں اصولی طور پر حضرت جری اللہ فی حلل الانبیاء مسیح موعود و مہدی معہود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی نبوت و رسالت براہین قاطعہ کے ساتھ ثابت کیگئی ہے اور ہر پہلو سے اسپر مفصل بحث کیگئی ہے ۔ بیس روز کے اندر تصنیف و طبع ہوکر انجمن ترقی اسلام کیطرف سے شائع ہوئی +

مطبوعہ مطبع ضیاء الاسلام قادیان ۵ مارچ ۱۹۱۵ء

ایک وہی ہے۔جس کی خبر سے ایسی نبوت بھی مل سکتی ہے۔جس کے لئے امتی ہونا لازمی ہے۔" (حقیقۃ الوحی صفحہ ۲۷، ۲۸)

اس حوالہ سے مندرجہ ذیل نتائج نکلتے ہیں۔

۱۔یہ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم النبیین ہونے کے یہ معنی نہیں۔کہ آپ کے بعد فیض روحانی بند ہے۔بلکہ یہ معنی ہیں۔کہ آپ کے بعد ایسا فیضان جاری ہو

۲۔یہ کہ آپ کے فیضان سے ایک ایسی نبوت ملتی ہے۔جو پہلے کسی نبی کی اطاعت سے نہیں ملتی تھی۔اور اس نبوت کا پانے والا امتی نبی کہلاتا ہے۔

اب پہلے حوالہ اور اس حوالہ کو ملا کر دیکھو۔کیا نتیجہ پیدا ہوتا ہے۔پہلے حوالہ میں فرماتے ہیں۔کہ محدث جسے جزوی نبی بھی کہہ سکتے ہیں۔پہلی امتوں میں ہوتے رہے ہیں۔اور اس حوالہ میں فرماتے ہیں۔کہ امتی نبی وہ درجہ ہے۔جو پہلے نبیوں کی اتباع سے نہیں ملا کرتا تھا۔اور ان کا درجہ ایسا بڑا نہ تھا۔کہ انکی اتباع سے کوئی فرد ان کی امت کا نبی بن جائے۔

پس ان حوالوں کو ملا کر یہ نتیجہ نکلتا ہے۔کہ پہلی امتوں میں محدث یا جزوی نبی تو ہوتے تھے۔لیکن پہلے نبیوں میں اسقدر طاقت نہ تھی کہ ان کے فیضان سے امتی نبی ہو سکتے جس کا صاف مطلب یہ ہے۔کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی امت میں صرف محدثیت ہی جاری نہیں۔بلکہ اس سے اوپر نبوت کا سلسلہ بھی جاری ہے۔کیونکہ محدث یا جزوی نبی کا درجہ تو وہ ہے۔جو پہلی امتوں کے بعض افراد کو بھی ملجایا کرتا تھا۔لیکن امتی نبی کا وہ درجہ ہے۔جو پہلے رسولوں کی اتباع سے نہیں مل سکتا تھا۔کیونکہ وہ خاتم النبیین نہ تھے۔اور جزوی نبی سے اوپر کا درجہ سوائے نبی کے اور کوئی نہیں ہو سکتا۔کیونکہ جزو کے بعد کل ہی ہوتا ہے۔پس یہ بالکل روز روشن کی طرح ثابت ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد نبوت کا دروازہ کھلا ہے۔مگر نبوت صرف آپ کے فیضان سے مل سکتی ہے۔براہ راست نہیں مل سکتی۔اور پہلے زمانہ میں نبوت براہ راست مل سکتی تھی۔کسی نبی کی اتباع سے نہیں مل سکتی تھی۔کیونکہ وہ اسقدر صاحب کمال

(۱۹) "میں مسیح موعود ہوں۔ اور وہی ہوں جس کا نام سرورِ انبیاء نے نبی اللہ رکھا ہے۔" (نزول المسیح ص۴۸)

(۲۰) "میں رسول اور نبی ہوں یعنے باعتبار ظلیت کاملہ کے میں وہ آئینہ ہوں جسمیں محمدی شکل اور محمدی نبوت کا کامل انعکاس ہے۔" (نزول المسیح ص۳ حاشیہ)

(۲۱) "ایسا ہی خدا تعالیٰ اور اس کے پاک رسول نے بھی مسیح موعود کا نام نبی اور رسول رکھا ہے۔ اور تمام خدا تعالیٰ کے نبیوں نے اس کی تعریف کی ہے۔ اور اس کو تمام انبیاء کی صفات کاملہ کا مظہر ٹھہرایا ہے۔" (نزول المسیح ص۴۸)

(۲۲) "اس فیصلہ کرنیکے لئے خدا آسمان سے قرنا میں اپنی آواز پھونکیگا۔ وہ قرنا کیا ہے؟ وہ اس کا نبی ہوگا۔" (چشمۂ معرفت ص۳۱)

(۲۳) "اس طرح پر میں خدا کی کتاب میں عیسیٰ بن مریم کہلایا۔ چونکہ مریم ایک امتی فرد ہے اور عیسیٰ ایک نبی ہے پس میرا نام مریم اور عیسیٰ رکھنے سے یہ ظاہر کیا گیا کہ میں امتی بھی ہوں اور نبی بھی۔" (ضمیمہ براہین احمدیہ حصہ پنجم ص۱۸۹)

(۲۴) "خدا نے نہ چاہا کہ اپنے رسول کو بغیر گواہی چھوڑے قادیان کو اس کی خوفناک تباہی سے محفوظ رکھیگا۔ کیونکہ یہ اس کے رسول کا تخت گاہ ہے۔ سچا خدا وہی ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا۔" (دافع البلاء ص۱۱)

(۲۵) "ایک صاحب پر ایک مخالف کی طرف سے یہ اعتراض پیش ہوا کہ جس سے تم نے بیعت کی ہے وہ نبی اور رسول ہونیکا دعویٰ کرتا ہے۔ اور اس کا جواب محض انکار کے الفاظ میں دیا گیا حالانکہ ایسا جواب صحیح نہیں ہے۔" (ایک غلطی کا ازالہ ص۱)

(۲۶) "میں جبکہ اس مدت تک ڈیڑھ سو پیشگوئی کے قریب خدا کی طرف سے پاکر بچشم خود دیکھ چکا ہوں کہ صاف طور پر پوری ہوگئیں تو میں اپنی نسبت نبی یا رسول کے نام سے کیونکر انکار کر سکتا ہوں۔" (ایک غلطی کا ازالہ ص۳)

(۲۷) "اس واسطہ کو ملحوظ رکھکر اور اسمیں ہوکر اور اس کے نام محمد اور احمد سے مسمّٰی ہوکر میں رسول بھی ہوں اور نبی بھی ہوں۔" (ایک غلطی کا ازالہ ص۱۱)

(۲۸) "میں خدا کے حکم کے موافق نبی ہوں۔" (آخری خط حضرت اقدس مندرجہ اخبار عام ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء)

(۲۹) "میں تو اسی وجہ سے نبی کہلاتا ہوں کہ عربی اور عبرانی زبان میں نبی کے یہ معنے ہیں کہ خدا سے الہام پاکر بکثرت پیشگوئی کرنیوالا۔ اور بغیر کثرت کے یہ معنی متحقق نہیں ہو سکتے" (آخری خط مندرجہ اخبار عام ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء)

(۳۰) "پس اسی بناء پر خدا نے میرا نام نبی رکھا ہے کہ اس زمانہ میں کثرت مکالمہ مخاطبہ الٰہیہ اور کثرت اطلاع بر علوم غیب مجھے ہی عطا کی گئی ہے" (آخری خط حضرت اقدس مندرجہ اخبار عام ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء)

(۳۱) "ہمارا دعویٰ ہے کہ ہم رسول اور نبی ہیں۔ دراصل یہ نزاع لفظی ہے خدا تعالیٰ جس کے ساتھ ایسا مکالمہ مخاطبہ کرے کہ جو بلحاظ کمیت و کیفیت دوسروں سے بہت بڑھ کر ہو۔ اور اس میں پیشگوئیاں بھی کثرت سے ہوں اسے نبی کہتے ہیں۔ اور یہ تعریف ہم پر صادق آتی ہے پس ہم نبی ہیں" (بدر ۵ مارچ ۱۹۰۸ء)

(۳۲) "جس حالت میں خدا میرا نام نبی رکھتا ہے تو میں کیونکر انکار کر سکتا ہوں۔ میں اس پر قائم ہوں اس وقت تک جو اس دنیا سے گذر جاؤں" (آخری خط حضرت اقدس مندرجہ اخبار عام ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء)

(۳۳) "میں نبی ہوں اور امتی بھی ہوں تا کہ ہمارے سید آقا کی وہ پیشگوئی پوری ہو کہ آنیوالا مسیح امتی بھی ہوگا اور نبی بھی ہوگا" (آخری خط مندرجہ اخبار عام ۲۶ مئی ۱۹۰۸ء)

(۳۴) "یہ نکتہ بھی یاد رکھنے کے لائق ہے کہ جب آسمان سے مقرر ہو کر ایک نبی یا رسول آتا ہے تو اس نبی کی برکت سے عام طور پر ایک نور حسب استعدادات آسمان سے نازل ہوتا ہے۔ اور انتشار روحانیت ظہور میں آتا ہے تب ہر ایک شخص خوابوں کے دیکھنے میں ترقی کرتا ہے اور الہام کی استعداد رکھنے والے الہام پاتے ہیں اور روحانی امور میں عقلیں بھی تیز ہو جاتی ہیں کیونکہ جیسا کہ جب بارش ہوتی ہے ہر ایک زمین کچھ نہ کچھ اس سے حصہ لیتی ہے۔ ایسا ہی اس وقت ہوتا ہے جب رسول کے بھیجنے سے بہار کا زمانہ آتا ہے۔ تب ان ساری برکتوں کا موجب دراصل وہ رسول ہوتا ہے۔ اور جس قدر لوگوں کو خوابیں یا الہام ہوتے ہیں دراصل انکے کھلنے کا دروازہ وہ رسول ہی ہوتا ہے کیونکہ اس کے ساتھ دنیا..."

(۳۵) "اس جگہ صور کے لفظ سے مراد مسیح موعود ہے کیونکہ خدا کے نبی اسکی صور ہوتے ہیں" (چشمۂ معرفت صـ)

(۳۶) "کبھی نبی کی وحی خبر واحد کی طرح ہوتی ہے اور معہٰذا مجمل ہوتی ہے۔ اور کبھی وحی ایک امر میں کثرت سے اور واضح ہوتی ہے ... پس میں اس سے انکار نہیں کر سکتا کہ کبھی میری وحی بھی خبر واحد کی طرح ہو اور مجمل ہو" (لیکچر سیالکوٹ ص۳۳)

(۳۷) "اس زمانہ میں خدا نے چاہا کہ جس قدر نیک اور راستباز مقدس نبی گذر چکے ہیں ایک ہی شخص کے وجود میں انکے نمونے ظاہر کئے جائیں۔ سو وہ میں ہوں۔ اسی طرح اس زمانہ میں تمام بدوں کے نمونے بھی ظاہر ہوئے۔ فرعون ہو یا وہ یہود ہوں جنہوں نے حضرت مسیح کو صلیب پر چڑھایا یا ابو جہل ہو سب کی مثالیں اس وقت موجود ہیں" (براہین احمدیہ حصہ پنجم ص۹۰)

(۳۸) "ایمان درحقیقت وہی ایمان ہے جو خدا کے رسول کو شناخت کرنیکے بعد حاصل ہوتا ہے ... ہاں

(حقیقۃ الوحی ص۱۶۳ حاشیہ)

BACK



ضمیمہ نمبر ۳

# "امرِ حق کے پہنچانے میں کسی قسم کا اخفاء نہ رکھنا چاہیئے"

۵ر مارچ ۱۹۰۸ء کے پرچہ اخبار بدر میں حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ڈائری کے ذیل میں مذکور ہے کہ ایک احمدی سے ایک نواب ریاست نے سوال کیا کہ کیا حضرت مرزا صاحب رسالت کے مدعی ہیں جسکے جواب میں اس احمدی دوست نے کہا کہ ان کا ایک شعر ہے ؎

من نیستم رسول و نیاوردہ ام کتاب ہاں ملہم استم و ز خداوند منذرم

اس سوال و جواب کا ذکر اس احمدی دوست نے حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں کیا جس پر حضور نے فرمایا کہ

"اسکی تشریح کر دینا تھا کہ ایسا رسول ہونے سے انکار کیا گیا ہے جو صاحب کتاب ہو۔ دیکھو جو امور سماوی ہوتے ہیں انکے بیان کرنے میں ڈرنا نہیں چاہیئے۔ اور کسی قسم کا خوف کرنا اہل حق کا قاعدہ نہیں۔ صحابہ کرامؓ کے طرز عمل پر نظر کرو۔ وہ بادشاہوں کے دربار میں گئے اور جو کچھ ان کا عقیدہ تھا وہ صاف صاف کہدیا اور حق کہنے سے ذرا نہیں جھجکے جبھی تو لا یخافون لومۃ لائم کے مصداق ہوئے۔ ہمارا دعویٰ ہے کہ ہم رسول اور نبی ہیں۔ دراصل یہ نزاع لفظی ہے خدا تعالیٰ جسکے ساتھ ایسا مکالمہ مخاطبہ کرے کہ جو بلحاظ کمیت و کیفیت دوسروں سے بہت بڑھ کر ہو اور اس میں پیشگوئیاں بھی کثرت سے ہوں اسے نبی کہتے ہیں اور یہ تعریف ہم پر صادق آتی ہے۔ پس ہم نبی ہیں۔ ہاں یہ نبوت تشریعی نہیں جو کتاب اللہ کو منسوخ کرے اور نئی کتاب لائے۔ ایسے دعوے کو تو ہم کفر سمجھتے ہیں۔ بنی اسرائیل میں کئی ایسے نبی ہوئے ہیں جن پر کوئی کتاب نازل نہیں ہوئی صرف خدا کی طرف سے پیشگوئیاں کرتے تھے جن سے موسوی دین کی شوکت و صداقت کا اظہار ہو پس وہ نبی کہلائے۔ یہی حال اس سلسلہ میں ہے۔ بھلا اگر ہم نبی نہ کہلائیں تو اسکے لئے اور کونسا امتیازی لفظ ہے جو دوسرے ملہموں سے ممتاز کرے۔ دیکھو اور لوگوں کو بھی بعض اوقات سچے خواب آجاتے ہیں بلکہ بعض دفعہ کوئی کلمہ بھی زبان پر جاری ہو جاتا ہے جو سچ نکل آتا ہے یہ اس لئے تا ان پر حجت پوری ہو اور وہ یہ نہ کہہ سکیں کہ ہم کو یہ حواس نہیں دیئے گئے۔ پس ہم کیسے نہیں کہہ سکتے کہ کس بات کا دعوے کرتے ہیں +

آپکو سمجھانا تو یہ چاہیئے تھا کہ وہ کس قسم کی نبوت کے مدعی ہیں ہمارا مذہب تو یہ ہے کہ جس دین میں نبوت کا سلسلہ نہ ہو وہ مُردہ ہے یہودیوں عیسائیوں۔ ہندوؤں کے دین کو جو ہم مُردہ کہتے ہیں تو اسی لئے کہ ان میں اب کوئی نبی نہیں ہوتا۔ اگر اسلام کا بھی یہی حال ہوتا تو پھر ہم بھی قصہ گو ٹھہرے۔ کس لئے اسکو دوسرے دینوں سے بڑھ کر کہتے ہیں آخر کوئی امتیاز بھی ہونا چاہیئے صرف سچے خوابوں کا آنا تو کافی نہیں کہ یہ تو چوہڑے چماروں کو بھی آجاتے ہیں۔ مکالمہ مخاطبہ الٰہیہ ہونا چاہیئے اور وہ بھی ایسا کہ جس میں پیشگوئیاں ہوں اور بلحاظ کمیت و کیفیت کے بڑھ چڑھ کر ہو۔ ایک مصرع سے تو شاعر نہیں ہو سکتے۔ اسی طرح معمولی ایک دو خوابوں یا الہاموں سے کوئی مدعی رسالت ہو تو وہ جھوٹا ہے ہم پر کئی سالوں سے وحی نازل ہو رہی ہے اور اللہ تعالیٰ کے کئی نشان اسکے صدق کی گواہی دے چکے ہیں۔ اسی لئے ہم نبی ہیں امر حق کے پہنچانے میں کسی قسم کا اخفاء نہ رکھنا چاہیئے" (بدر ۵ مارچ ۱۹۰۸ء جلد ۷ نمبر ۹ صفحہ ۲)

حوالہ نمبر 13

واعتصموا بحبل اللہ جمیعا ولا تفرقوا واذکروا نعمت اللہ علیکم

۹۷

# انوار خلافت

یعنی

تقریروں کا مجموعہ جو حضرت صاحبزادہ مرزا بشیر الدین محمود احمد صاحب
ثانی ایدہ اللہ تعالیٰ نے اپنے عہد خلافت کے دوسرے سالانہ
۲۶ - ۲۷ - ۲۸ - اور ۳۰ دسمبر ۱۹۱۵ء کو فرمائیں

کل صفحات ۱۸۰

مرتبہ

منشی غلام نبی (بلانوی)

اکتوبر ۱۹۱۶ء

مطبوعہ ... بازار ... پریس ... امرتسر

BACK



اس کے درجہ کو گھٹاتے ہیں۔ مگر ہم رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی اس ہتک کو ایک منٹ کے لئے بھی برداشت نہیں کر سکتے۔ وہ کہتے ہیں کہ اگر ہم حضرت مرزا صاحب کو نبی کہیں گے تو لوگ ہماری مخالفت کریں گے۔ اور ہمیں دکھ دیں گے۔ میں کہتا ہوں۔ حضرت مرزا صاحب کو نبی نہ کہنے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سخت ہتک ہے جس کو ہم کسی مخالفت کی وجہ سے برداشت نہیں کر سکتے۔ وہ تو مخالفت سے ڈراتے ہیں۔ لیکن اگر میری گردن کے دونوں طرف تلوار بھی رکھ دی جائے۔ اور مجھے کہا جائے کہ تم یہ کہو۔ کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کوئی نبی نہیں آئے گا۔ تو میں اُسے کہوں گا۔ تو جھوٹا ہے۔ کذاب ہے۔ آپ کے بعد نبی آسکتے ہیں اور ضرور آسکتے ہیں۔ کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی شان ہی ایسی ہے کہ آپ کے ذریعہ سے نبوت حاصل ہو سکتی ہے۔ آپ نے رحمۃ للعالمین ہو کر رحمت کے دروازے کھول دیئے ہیں اس لئے اب ایک انسان ایسا بھی ہو سکتا ہے جو کئی پہلے انبیا سے بھی بڑا ہو مگر اس صورت میں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا غلام ہو +

ہمارے لئے کتنی عزت کی بات ہے کہ قیامت کے دن تمام نبی اپنی اپنی اُمتوں کو لے کر کھڑے ہونگے اور ہم کہیں گے کہ ہمارے نبی کی وہ شان ہے کہ آپ کا غلام ہی ہمارا نبی ہے لیکن مسلمان کہتے ہیں کہ ہمارے لئے وہی مسیح آئے گا۔ جو بنی اسرائیل کے لئے آیا تھا۔ اگر وہی آیا۔ تو یہ قیامت کے دن کیا کہیں گے۔ کہ ہمارے نبی آنحضرت صلعم کی وہ شان ہے کہ آپ کی اُمت کی اصلاح کے لئے بنی اسرائیل کا ہی ایک نبی آیا تھا۔ اس بات کو سوچو اور غور کرو۔ کہ آنحضرت صلعم کی ہتک تم کر رہے ہو یا ہم۔ آنحضرت صلعم کی اسی میں عزت ہے کہ آپ کی اُمت میں سے کسی کو نبی کا درجہ ملے نہ کہ بنی اسرائیل کا کوئی نبی آپ کی اُمت کی اصلاح کے لئے آئے۔ حضرت مسیح موعود نے اسی لئے فرمایا۔ کہ:۔ ؎ ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو + اس سے بہتر غلام احمد ہے

یعنی ابن مریم کا تم کیوں انتظار کر رہے ہو۔ مجھے دیکھو کہ میں احمد کا غلام ہو کر اس سے بڑھ کر ہوں کوئی کہے۔ کہ اس شعر میں مرزا صاحب کہتے ہیں کہ میں غلام احمد ہوں۔ اس لئے آپ کا یہی نام تھا میں کہتا ہوں۔ کون مسلمان ہے جو اپنے آپ کو غلام احمد نہیں کہتا۔ ہر ایک سچا مسلمان اور مومن یہی کہے گا کہ میں احمد کا غلام ہوں۔ اسی طرح حضرت صاحب نے فرمایا ہے۔ چنانچہ آپ ایک اور

حوالہ نمبر 14

ان ھٰذا الکتاب یدفع وساوس الخناس۔ وفیہ
شفاءٌ للناس۔ وھو یھب السکینۃ
ویجلو الکروب۔ وسمیتہ۔

BACK

# تریاق القلوب

تصنیف

امام ربانی حضرت میرزا غلام احمد صاحب قادیانی
مسیح موعود و مہدی مسعود علیہ الصلوٰۃ والسلام

اور رسولوں اور محدثوں کے بارے میں جو خدا تعالیٰ کی طرف سے مامور ہو کر آتے ہیں اور تمام قوموں کے لئے واجب الاطاعت ٹھہرتے ہیں۔ قدیم سے خدا تعالیٰ کا ایک خاص قانون ہے جو ہم ذیل میں لکھتے ہیں۔

ہم اِس سے پہلے ابھی بیان کر چکے ہیں کہ ایسے اولیاء اللہ جو مامور نہیں ہوتے۔ یعنے نبی یا رسول یا محدث نہیں ہوتے اور اُن میں سے نہیں ہوتے جو دُنیا کو خدا کے حکم اور الہام سے خدا کی طرف بُلاتے ہیں۔ ایسے ولیوں کو کسی اعلیٰ خاندان یا
مـ۹۷ اعلیٰ قوم کی ضرورت نہیں۔ کیونکہ اُن کا سب معاملہ اپنی ذات تک محدود ہوتا ہے۔ لیکن ان کے مقابل پر ایک دُوسری قوم کے ولی ہیں جو رسول یا نبی یا محدث کہلاتے ہیں اور وہ خدا تعالیٰ کی طرف سے ایک منصب حکومت اور قضا کا لیکر آتے ہیں اور لوگوں کو حکم ہوتا ہے کہ ان کو اپنا امام اور سردار اور پیشوا سمجھ لیں۔ اور جیسا کہ وہ خدا تعالیٰ کی اطاعت کرتے ہیں اس کے بعد خدا کے اُن نائبوں کی اطاعت کریں۔ اِس منصب کے بزرگوں کے متعلق قدیم سے خدا تعالیٰ کی یہی عادت ہے کہ انکو اعلیٰ درجہ کی قوم اور خاندان میں سے پَیدا کرتا ہے۔ تا انکے قبول کرنے اور انکی اطاعت کا جُوا اُٹھانے میں کسی کو کراہت نہ ہو۔ اور چُونکہ خدا نہایت رحیم و کریم ہے اس لئے نہیں چاہتا کہ لوگ ٹھوکر کھاویں۔ اور اُن کو ایسا ابتلا پیش آوے جو اُنکو اِس سعادتِ عظمیٰ سے محروم رکھے کہ وُہ اُس کے مامور کے قبول کرنے سے اِس طرح پر رُک جائیں کہ اس شخص کی نیچ قوم کے لحاظ سے ننگ اور عار اُنپر غالب ہو۔ اور وُہ دِلی نفرت کے ساتھ اس بات سے کراہت کریں کہ اُسکے تابعدار بنیں اور اُسکو اپنا بزرگ قرار دیں۔ اور انسانی جذبات اور تصورات پر نظر کرکے یہ بات خوب ظاہر ہے کہ یہ ٹھوکر طبعاً نوع انسان کو پیش آجاتی ہے۔ مثلاً ایک شخص جو قوم کا چوہڑہ یعنے بھنگی ہے۔ اور ایک



حوالہ نمبر 15

گاؤں کے شریف مسلمانوں کی تیس چالیس سال سے یہ خدمت کرتا ہے کہ دو وقت اُنکے گھروں کی گندی نالیوں کو صاف کرنے آتا ہے اور اُنکے پاخانوں کی نجاست اُٹھاتا ہے اور ایک دو دفعہ چوری میں بھی پکڑا گیا ہے اور چند دفعہ زنا میں بھی گرفتار ہو کر اُس کی رُسوائی ہو چکی ہے۔ اور چند سال جیلخانہ میں قید بھی رہ چکا ہے اور چند دفعہ ایسے بُرے کاموں پر گاؤں کے نمبرداروں نے اُسکو جُوتے بھی مارے ہیں اور اُسکی ماں اور دادیاں اور نانیاں ہمیشہ سے ایسے ہی نجس کام میں مشغول رہی ہیں اور سب مُردار کھاتے اور گُوہ اُٹھاتے ہیں۔ اَب خدا تعالیٰ کی قدرت پر خیال کر کے ممکن تو ہے کہ وُہ اپنے کاموں سے تائب ہو کر مُسلمان ہو جائے۔ اور پھر یہ بھی ممکن ہے کہ خدا تعالیٰ کا ایسا فضل اُس پر ہو کہ وُہ رسول اور نبی بھی بنجائے اور اُسی گاؤں کے شریف لوگوں کی طرف دعوت کا پیغام لیکر آوے اور کہے کہ جو شخص تم میں سے میری اطاعت نہیں کریگا خدا اُسے جہنم میں ڈالے گا۔ لیکن باوجود اِس امکان کے جب سے کہ دُنیا پیدا ہوئی ہے کبھی خدا نے ایسا نہیں کیا۔ کیونکہ ایسا کرنا اُسکی حکمت اور مصلحت کے خلاف ہے اور وہ جانتا ہے کہ لوگوں کے لئے یہ ایک فوق الطاقت ٹھوکر کی جگہ ہے کہ ایک ایسا شخص جو پُشت در پُشت رذیل چلا آتا ہے اور لوگوں کی نظر میں نہ صرف وہ نیچ ہے بلکہ اُس کا باپ اور دادا اور پڑدادا اور جہانتک معلوم ہے قوم کے نیچ ہیں اور ہمیشہ سے شریر اور بدکار ہوتے چلے آئے ہیں۔ اور مویشیوں کی طرح اَدنیٰ خدمتیں کرتے رہے ہیں۔ اَب اگر لوگوں سے اُسکی اطاعت کرائی جائے تو بلا شبہ لوگ اُسکی اطاعت سے کراہت کریں گے۔ کیونکہ ایسی جگہ میں کراہت کرنا انسان کیلئے ایک طبعی امر ہے۔ اِسلئے خدا تعالیٰ کا قدیم قانون اور سُنّت یہی ہے کہ وُہ صرف اُن لوگوں کو منصب دعوت یعنے نبوت وغیرہ پر مامور کرتا ہے جو اعلیٰ خاندان میں سے ہوں۔ اور ذاتی طور پر بھی چال چلن اچھے رکھتے



اللہ تبارک و تعالیٰ اس جہان کے خالق و مالک' حاکم و مطلق اور سبھی کچھ ہیں۔ ہر قسم کے نقص و عیب سے پاک' خاندان' کنبہ برادری' عزیز و اقارب' اولاد اور جملہ انسانی اوصاف و تعلقات سے مبرا ہیں۔ ان کی شان حمید خود ان کی نازل کردہ آخری کتاب قرآن مجید میں یہ بیان ہوئی۔ لیس کمثلہ شی۔ قرآن و حدیث کے علاوہ اکابر علمائے متقدمین و متاخرین کی کتابیں حضرت حق کی عظمت و جلالت کے موضوعات سے پر ہیں۔ لیکن اتنا کچھ کہنے' سننے کے بعد بھی اس کی عظمت و کبریائی اور اس کی حقیقت کا ادراک انسانی فہم سے ماوراء ہے۔ حتیٰ کہ پیغمبر اعظم ﷺ فرماتے ہیں۔

"ہم تیری معرفت کا حق ادا نہیں کر سکے۔"

لیکن متنبی قادیان نے جس دیدہ دلیری سے مسلمہ عقائد کا مذاق اڑایا ہے اور گلی میں گلی ڈنڈا کھیلنے والے بچوں کے باہمی ذوق کے انداز میں اللہ تعالیٰ کا ذکر کیا ہے اور اپنی خود ساختہ نبوت کے ثبوت کے لیے اللہ تعالیٰ کے متعلق خرافات کا پلندہ گھڑا ہے' وہ مرزا کی نامرادی کا سب سے بڑا ثبوت ہے۔ دل پر ہاتھ رکھ کر ان خرافات کو پڑھیں۔




(1) اللہ تعالیٰ کے بے شمار ہاتھ پیر

"قیوم العالمین ایک ایسا وجود اعظم ہے جس کے لیے بے شمار ہاتھ پیر اور

ہر ایک عضو اس کثرت سے ہے کہ تعداد سے خارج اور لا انتہا عرض اور طول رکھتا ہے اور تیندوے کی طرح اس وجود اعظم کی تاریں بھی ہیں جو صفحہ ہستی کے تمام کناروں تک پھیل رہی ہیں۔"

(توضیح مرام ص 42' مندرجہ روحانی خزائن جلد 3 ص 90 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (2) VIEW PROOF اللہ کی زبان پر مرض

"کیا کوئی عقلمند اس بات کو قبول کر سکتا ہے کہ اس زمانہ میں خدا سنتا تو ہے مگر بولتا نہیں۔ پھر بعد اس کے یہ سوال ہوگا کہ کیوں نہیں بولتا۔ کیا زبان پر کوئی مرض لاحق ہو گئی ہے۔"

(ضمیمہ براہین احمدیہ حصہ پنجم ص 144 مندرجہ روحانی خزائن جلد 21 ص 312 از مرزا قادیانی)

## (3) VIEW PROOF اللہ اور چور

"وہ خدا جس کے قبضہ میں ذرہ ذرہ ہے' اس سے انسان کہاں بھاگ سکتا ہے۔ وہ فرماتا ہے کہ میں چوروں کی طرح پوشیدہ آؤں گا۔"

(تجلیات الٰہیہ ص 4' مندرجہ روحانی خزائن جلد 20 ص 396 از مرزا قادیانی)

## (4) VIEW PROOF قادیان میں خدا

"ایک بار مجھے یہ الہام ہوا تھا کہ خدا قادیان میں نازل ہوگا' اپنے وعدہ کے مواقف۔"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 452' طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (5) VIEW PROOF سچا خدا

"سچا خدا وہی خدا ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا۔"

(دافع البلاء ص 11' مندرجہ روحانی خزائن نمبر18 ص 231 از مرزا غلام احمد قادیانی)

اس کا مطلب یہ ہوا کہ سچے خدا کی نشانی صرف یہ ہے کہ اس نے مرزا قادیانی کو قادیان میں رسول بنا کر بھیجا ہے اور اگر مرزا قادیانی رسول نہیں ہے تو پھر خدا کی سچائی مشکوک ہے۔ (نعوذ باللہ)

(6) VIEW PROOF میں خود خدا ہوں

❑ "ورایتنی فی المنام عین اللہ وتیقنت اننی ھو"

ترجمہ : "میں (مرزا غلام احمد قادیانی) نے خواب میں دیکھا کہ میں خود خدا ہوں۔ میں نے یقین کرلیا کہ میں وہی ہوں۔"

(آئینہ کمالات اسلام 564 مندرجہ روحانی خزائن جلد 5 ص 564 از مرزا قادیانی)

(7) VIEW PROOF

❑ "میں نے اپنے ایک کشف میں دیکھا کہ میں خود خدا ہوں اور یقین کیا کہ وہی ہوں۔"

(کتاب البریہ ص 85' مندرجہ روحانی خزائن جلد 3 ص 103 از مرزا قادیانی)

(8) VIEW PROOF

❑ "آواہن (خدا تیرے اندر اتر آیا۔)"

(کتاب البریہ ص 84' مندرجہ روحانی خزائن جلد 3 ص 102 از مرزا قادیانی)

(9) VIEW PROOF

❑ "تو جس بات کا ارادہ کرتا ہے' وہ تیرے حکم سے فی الفور ہو جاتی ہے۔"

(حقیقت الوحی ص 108' مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 ص 108 از مرزا قادیانی)

VIEW PROOF (10)

❑ "خدا تعالیٰ میرے وجود میں داخل ہوگیا اور میرا غضب اور حلم اور تلخی اور شیرینی اور حرکت اور سکون سب اسی کا ہوگیا اور اس حالت میں' میں یوں کہہ رہا تھا کہ ہم ایک نیا نظام اور نیا آسمان اور نئی زمین چاہتے ہیں۔ سو میں نے پہلے تو آسمان اور زمین کو اجمالی صورت میں پیدا کیا جس میں کوئی ترتیب اور تفریق نہ تھی پھر میں نے منشاء حق کے موافق اس کی ترتیب و تفریق کی اور میں دیکھتا تھا کہ میں اس کے خلق پر قادر ہوں۔ پھر میں نے آسمان دنیا کو پیدا کیا اور کہا انا زینا السماء الدنیا بمصابیح پھر میں نے کہا اب ہم انسان کو مٹی کے خلاصہ سے پیدا کریں گے۔ پھر میری حالت کشف سے الہام کی طرف منتقل ہوگئی اور میری زبان پر جاری ہوا لردت ان استخلف فخلقت آدم۔ انا خلقنا الا نسان فی احسن تقویم۔"

(کتاب البریہ ص 86-87' مندرجہ روحانی خزائن جلد 3 ص 104-105 از مرزا قادیانی)

VIEW PROOF (11)

❑ "اور بعض نبیوں کی کتابوں میں میری نسبت بطور استعارہ فرشتہ کا لفظ آگیا ہے اور دانی ایل نبی نے اپنی کتاب میں میرا نام میکائیل رکھا ہے اور عبرانی میں لفظی معنی میکائیل کے ہیں خدا کی مانند۔"

(اربعین نمبر3 ص 30' مندرجہ روحانی خزائن جلد 17 ص 413 از مرزا قادیانی)

## لڑکا اور خدا VIEW PROOF (12)

"ہم ایک لڑکے کی تجھے بشارت دیتے ہیں جس کے ساتھ حق کا ظہور ہوگا گویا آسمان سے خدا اترے گا۔"

(حقیقتہ الوحی ص 95-96، مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 ص 98-99 از مرزا قادیانی)

## (13) VIEW PROOF اللہ کا بچہ

"یعنی بابو الٰہی بخش چاہتا ہے کہ تیرا حیض دیکھے یا کسی پلیدی اور ناپاکی پر اطلاع پائے مگر خدا تعالیٰ تجھے اپنے انعامات دکھلائے گا جو متواتر ہوں گے اور تجھ میں حیض نہیں بلکہ وہ بچہ ہو گیا ہے ایسا بچہ جو بمنزلہ اطفال اللہ ہے۔"

(تتمہ حقیقت الوحی ص 581، روحانی خزائن جلد 22 ص 581 از مرزا قادیانی)

## (14) VIEW PROOF اللہ مرد، مرزا عورت؟

"حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے ایک موقعہ پر اپنی حالت یہ ظاہر فرمائی ہے کہ کشف کی حالت آپ پر اس طرح طاری ہوئی کہ گویا آپ عورت ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ نے رجولیت کی طاقت کا اظہار فرمایا تھا، سمجھنے والے کے لیے اشارہ کافی ہے۔"

(اسلامی قربانی ٹریکٹ نمبر34، از قاضی یار محمد قادیانی مرید مرزا غلام احمد قادیانی)

ممکن ہے شیطان نے ایک انتہائی بارعب اور وجیہہ نورانی شخصیت کے روپ میں مرزا قادیانی کو ورغلا پھسلا کر رجولیت کی طاقت کا اظہار (یعنی عمل قوم لوط) فرمایا ہو اور پھر مرزا قادیانی نے اسے اللہ تعالیٰ سے منسوب کر دیا ہو۔ جب سے یہ دنیا قائم ہوئی ہے، آج تک کسی شخص نے بھی اللہ تعالیٰ پر ایسا بے ہودہ، گھٹیا اور بدترین کفریہ الزام نہیں لگایا۔ یہ ذلت و رسوائی صرف مرزا قادیانی کو ہی نصیب ہوئی۔ جس کا نقد انعام انہیں دنیا میں لیٹرین میں موت کی صورت میں ملا۔ فاعتبرو یااولی الابصار۔

## (15) حاملہ

VIEW PROOF

"مریم کی طرح عیسیٰؑ کی روح مجھ میں نفخ کی گئی اور استعارہ کے رنگ میں مجھے حاملہ ٹھہرایا گیا اور آخر کئی مہینہ کے بعد جو دس مہینے سے زیادہ نہیں' بذریعہ اس الہام کے جو سب سے آخر براہین احمدیہؑ کے حصہ چہارم صفحہ 556 میں درج ہے' مجھے مریم سے عیسیٰ بنایا گیا۔ پس اس طور سے میں ابن مریم ٹھہرا۔"

(کشتی نوح ص 47' مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 ص 50 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (16) اللہ تعالیٰ کے دستخط

VIEW PROOF

"ایک دفعہ تمثیلی طور پر مجھے خدا تعالیٰ کی زیارت ہوئی اور میں نے اپنے ہاتھ سے کئی پیش گوئیاں لکھیں جن کا یہ مطلب تھا کہ ایسے واقعات ہونے چاہیں۔ تب میں نے وہ کاغذ دستخط کرانے کے لیے خدا تعالیٰ کے سامنے پیش کیا اور اللہ تعالیٰ نے بغیر کسی تامل کے سرخی کے قلم سے اس پر دستخط کئے اور دستخط کرنے کے وقت قلم کو چھڑکا جیسا کہ جب قلم پر زیادہ سیاہی آجاتی ہے تو اسی طرح پر جھاڑ دیتے ہیں۔ اور پھر دستخط کر دیئے اور میرے پر اس وقت نہایت رقت کا عالم تھا' اس خیال سے کہ کس قدر خدا تعالیٰ کا میرے پر فضل اور کرم ہے کہ جو کچھ میں نے چاہا' بلا توقف اللہ تعالیٰ نے اس پر دستخط کر دیئے اور اسی وقت میری آنکھ کھل گئی اور اس وقت میاں عبداللہ سنوری مسجد کے حجرہ میں میرے پیر دبا رہا تھا کہ اس کے روبرو غیب سے سرخی کے قطرے میرے کرتے اور اس کی ٹوپی پر بھی گرے اور عجیب بات یہ ہے کہ اس سرخی کے قطرے گرنے اور قلم کے جھاڑنے کا ایک ہی وقت تھا ایک سیکنڈ کا بھی فرق نہ تھا۔ ایک غیر آدمی اس راز کو نہیں سمجھے گا اور شک کرے گا کیونکہ اس کو صرف ایک خواب کا معاملہ محسوس ہوگا۔ مگر جس کو روحانی امور کا علم ہو وہ اس میں شک نہیں کر سکتا۔ اسی طرح خدا نیست سے ہست کر سکتا ہے۔ غرض میں نے یہ سارا قصہ میاں عبداللہ کو سنایا اور اس وقت میری آنکھوں سے

آنسو جاری تھے۔ عبداللہ جو ایک روایت کا گواہ ہے' اس پر بہت اثر ہوا اور اس نے میرا کرتہ بطور تبرک اپنے پاس رکھ لیا جو اب تک اس کے پاس موجود ہے۔"

(حقیقتہ الوحی ص 255' مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 ص 267 از مرزا قادیانی)



ٹائٹل پیج طبع اوّل

حصہ دوم رسالہ فتح اسلام از تالیفات مجدد دوران
و مسیح الزمان مرزا غلام احمد صاحب رئیس قادیان جس کا نام نامی ہے

الہامی
کیا شک ہے ماننے میں تمہیں اس مسیح کے ٭ جس کی مماثلت کو خدا نے بتا دیا

الہامی

# توضیح مرام

الہامی
حاذق طبیب پاتے ہیں تم سے یہی خطاب ٭ خوبوں کو بھی تو تم نے مسیحا بنا دیا

در مطبع ریاض ہند امرتسر باہتمام شیخ نور احمد مالک مطبع کے طبع ہوا

BACK

پیدا ہوتی ہے تو وہی حرکت اس اندام کے کل اعضاء یا بعض میں جیسا کہ اُس قیوم کی ذات کا تقاضا ہو پیدا ہو جاتی ہے۔

اس بیان مذکورہ بالا کی تصویر دکھلانے کے لئے تخیلی طور پر ہم فرض کر سکتے ہیں کہ قیوم العالمین ایک ایسا وجود اعظم ہے جس کے لئے بے شمار ہاتھ بے شمار پیر اور ہر یک عضو اس کثرت سے ہے کہ تعداد سے خارج اور لا انتہا عرض اور طول رکھتا ہے اور تیندوی کی طرح اس وجود اعظم کی تاریں بھی ہیں جو صفحہ ہستی کے تمام کناروں تک پھیل رہی ہیں۔ اور کشش کا کام دے رہی ہے۔ یہ وہی اعضاء ہیں جن کا دوسرے لفظوں میں عالم نام ہے جب قیوم عالم کوئی حرکت جزوی یا کلی کرے گا تو اُس کی حرکت کے ساتھ اُس کے اعضاء میں حرکت پیدا ہو جانا ایک لازمی امر ہوگا۔ اور وہ اپنے تمام ارادوں کو انہیں اعضاء کے ذریعہ سے ظہور میں لائے گا نہ کسی اور طرح سے۔ پس یہی ایک عام فہم مثال اِس روحانی امر کی ہے کہ جو کہا گیا ہے کہ مخلوقات کی ہر یک جز و خدا تعالیٰ کے ارادوں کی تابع اور اس کے مقاصد مخفیہ کو اپنے خادمانہ چہرہ میں ظاہر کر رہی ہے اور کمال درجہ کی اطاعت سے اُس کے ارادوں کی راہ میں محو ہو رہی ہے اور یہ اطاعت اس قسم کی ہرگز نہیں ہے جس کی صرف حکومت اور زبردستی پر بنا ہو۔ بلکہ ہر یک چیز کو خدا تعالیٰ کی طرف ایک مقناطیسی کشش پائی جاتی ہے اور ہر یک ذرہ ایسا بالطبع اس کی طرف جھکا ہوا معلوم ہوتا ہے جیسے ایک وجود کے متفرق اعضاء اس وجود کی طرف جھکے ہوئے ہوتے ہیں۔ پس درحقیقت یہی سچ ہے اور بالکل سچ ہے کہ یہ تمام عالم اُس وجود اعظم کے لئے بطور اعضاء کے واقعہ ہے اور اسی وجہ سے وہ قیوم العالمین کہلاتا ہے کیونکہ جیسی جان اپنے بدن کی قیوم ہوتی ہے ایسا ہی وہ تمام مخلوقات کا قیوم ہے اگر ایسا نہ ہوتا تو نظام عالم کا بالکل بگڑ جاتا۔

ہر یک ارادہ اُس قیوم کا خواہ وہ ظاہری ہے یا باطنی۔ دینی ہے یا دنیوی اسی



حوالہ نمبر 1

تو اس صورت میں وہ خدا تعالیٰ کی طرف سے مذہب نہیں ٹھہر سکتا۔ بھلا ایک شخص اسلام کے ہر ایک پاک عقیدہ کے موافق اپنا عقیدہ رکھتا ہے مگر آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو مفتری سمجھتا ہے جیسا کہ برہمو سماج والے سمجھتے ہیں تو اس خیال کے مسلمان اس کے آگے اپنے مذہب کا مابہ الامتیاز کیا پیش کر سکتے ہیں۔ جو صرف قصے کہانیاں نہ ہوں بلکہ ایک ایسی مشہود و محسوس نعمت ہو جو ان کو دی گئی۔ اور اُن کے غیر کو نہیں دی گئی۔ پس اے بدبخت اور بد قسمت قوم! وہ وہی نعمت ہے جو مکالمات اور مخاطبات الٰہیہ ہیں۔ جن کے ذریعہ سے علوم غیب حاصل ہوتے اور خدا کی تائیدی قدرتیں ظہور میں آتی ہیں اور خدا کی وہ نصرتیں جن پر وحی الٰہی کی مہر ہوتی ہے ظاہر ہوتی ہیں اور وہ لوگ اُس مُہر سے شناخت کئے جاتے ہیں۔ اس کے سوا کوئی مابہ الامتیاز نہیں۔ اور جب تم خود مانتے ہو جو خدا دعاؤں کو سنتا ہے۔ پس اے سست ایمانو! اور دلوں کے اندھو! جبکہ وہ سُن سکتا ہے تو کیا وہ بول نہیں سکتا؟ اور جبکہ سُننے میں اس کی کوئی ہتک عزت نہیں تو پھر اپنے بندوں کے ساتھ بولنے سے کیوں اُس کی ہتک عزت ہو گئی؟ ورنہ یہ اعتقاد رکھو کہ جیسا کہ کچھ مدت سے الہام الٰہی پر مہر لگ گئی ہے ویسا ہی اُسی مدت سے خدا کی شنوائی پر بھی مہر لگ گئی ہے۔ اور اب خدا نعوذ باللہ صُمٌّ بُکْمٌ میں داخل ہے۔ کیا کوئی عقلمند اس بات کو قبول کر سکتا ہے کہ اس زمانہ میں خُدا سُنتا تو ہے مگر بولتا نہیں۔ پھر بعد اس کے یہ سوال ہوگا کہ کیوں نہیں بولتا۔ کیا زبان پر کوئی مرض لاحق ہو گئی ہے مگر کان مرض سے محفوظ ہیں۔ جبکہ وہی بندے ہیں اور وہی خدا ہے اور تکمیلِ ایمان کے لئے وہی حاجتیں ہیں۔ بلکہ اس زمانہ میں جو دلوں پر دہریت غالب ہو گئی ہے بولنے کی اسی قدر ضرورت تھی جس قدر سُننے کی۔ تو پھر کیا وجہ کہ سُننے کی صفت تو اب تک ہے مگر بولنے کی صفت معطل ہو گئی ہے۔

۱۵۵ افسوس کہ چودھویں صدی میں سے بھی بائیس برس گذر گئے اور ہمارے دعوے کا زمانہ

حوالہ نمبر 2

BACK

ٹائٹل طبع بار اول

وفی سمائنا معشر بین حسی بنعمہ محمود

# تجلیات الٰہیہ

تصنیف حضرت مرزا غلام احمد مسیح موعود علیہ السلام

جسے

باجازت حضرت خلیفۃ المسیح الثانی ایدہ اللہ بنصرہ

منیجر بک ڈپو تالیف و اشاعت قادیان نے شائع کیا

۹ جون ۱۹۲۲ء
ذیقعدہ
سنہ ۱۳۳۳ھ

دوں گا۔ اسی طرح جس طرح فرعون کے ہاتھ سے موسیٰ نبی اور اس کی جماعت کو رہائی دی گئی۔ اور یہ معجزات اسی طرح ظاہر ہونگے جس طرح موسیٰ نے فرعون کے سامنے دکھلائے اور خدا فرماتا ہے کہ میں صادق اور کاذب میں فرق کر کے دکھلاؤں گا۔ اور میں اُسے مدد دونگا جو میری طرف سے ہے۔ اور میں اس کا مخالف ہو جاؤں گا جو اس کا مخالف ہے۔ ؂

سوا سُننے والو! تم سب یاد رکھو کہ اگر یہ پیشگوئیاں صرف معمولی طور پر ظہور میں آئیں تو سمجھ لو کہ میں خدا کی طرف سے نہیں ہوں۔ لیکن اگر ان پیشگوئیوں نے اپنے پورے ہونے کے وقت دنیا میں ایک تہلکہ برپا کر دیا اور شدت گھبراہٹ سے دیوانہ سا بنا دیا اور اکثر مقامات میں عمارتوں اور جانوں کو نقصان پہنچایا تو تم اس خدا سے ڈرو جس نے میرے لئے یہ سب کچھ کر دکھایا۔ وہ خدا جس کے قبضہ میں ذرّہ ذرّہ ہے اس سے انسان کہاں بھاگ سکتا ہے۔ وہ فرماتا ہے کہ میں چوروں کی طرح پوشیدہ آؤنگا۔ یعنی کسی جوتشی یا ملہم یا خواب بین کو اس وقت کی خبر نہیں دی جائے گی بجز اس قدر خبر کے جو اس نے اپنے مسیح موعود کو دے دی یا آئندہ اس پر کچھ زیادہ کرے۔ ان نشانوں کے بعد دنیا میں ایک تبدیلی پیدا ہوگی اور اکثر دل خدا کی طرف کھینچے جائیں گے اور اکثر سعید دلوں پر دنیا کی محبت ٹھنڈی ہو جائیگی اور غفلت کے پردے درمیان سے اٹھا دیئے جائیں گے اور حقیقی اسلام کا شربت انہیں پلایا جائیگا۔ جیسا کہ خدا تعالیٰ خود فرماتا ہے:۔

چو دَورِ خسروی آغاز کردند ۔ مسلماں را مسلماں باز کردند

دَورِ خسروی سے مراد اس عاجز کا عہدِ دعوت ہے۔ مگر اس جگہ دنیا کی بادشاہت مراد نہیں بلکہ آسمانی بادشاہت مراد ہے جو مجھ کو دی گئی۔ خلاصہ معنی اس الہام کا یہ ہے

؂ تھوڑی غنودگی کی حالت میں خدا تعالیٰ نے ایک کاغذ پر لکھا ہوا مجھے یہ دکھلایا کہ ثلاث آیات الکتاب المبین۔ یعنی قرآن شریف کی سچائی پر یہ نشان ہوں گے۔ منہ



حوالہ نمبر 3

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

# تَذْکِرَہ

یعنی

## وحی مقدس

و

## رؤیا و کشوف حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام

| وحی مقدس و متعلقاتِ وحی | تاریخ نزول |
|---|---|
| (۱) [1] وَرَأَیْتُ ذَاتَ لَیْلَۃٍ وَّ اَنَا غُلَامٌ حَدِیْثُ السِّنِّ کَاَنِّیْ فِیْ بَیْتٍ لَطِیْفٍ نَّظِیْفٍ یُذْکَرُ فِیْھَا رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ۔ فَقُلْتُ اَیُّھَا النَّاسُ اَیْنَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ۔ فَاَشَارُوْا اِلٰی حُجْرَۃٍ ۔ فَدَخَلْتُ مَعَ الدَّاخِلِیْنَ ۔ فَبَشَّ بِیْ حِیْنَ وَافَیْتُہٗ ۔ وَحَیَّانِیْ بِاَحْسَنِ مَا حَیَّیْتُہٗ ۔ وَمَا اَنْسٰی حُسْنَہٗ وَ جَمَالَہٗ وَ مَلَاحَتَہٗ وَ تَحَنُّنَہٗ اِلٰی یَوْمِیْ ھٰذَا شَغَفَنِیْ حُبًّا وَّ | زمانہ تحصیلِ علم |

[1] (ترجمہ از مرتب) اوائل ایام جوانی میں ایک رات میں نے (رؤیا میں) دیکھا کہ میں ایک عالیشان مکان میں ہوں۔ جو نہایت پاک اور صاف ہے۔ اور اس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکر اور چرچا ہو رہا ہے۔ میں نے

BACK

ہوتا ہے کہ ترقی ہونے والی ہے۔ اور اللہ کریم کچھ چشم نمائی کرنے والے ہیں۔
اور یہ بھی فرمایا کہ جو کچھ ہمارے ارادہ میں ہے وہ ہو چکا۔ اب ٹل نہیں سکتا۔"

(البدر جلد ۱ نمبر ۲ مورخہ ۷۔ نومبر ۱۹۰۲ء صفحہ ۱۱)

۶۲۶ — ۱۹۰۲ء

"طاعون کا تذکرہ ہو پڑا۔ فرمایا۔ ایک بار مجھے یہ الہام ہوا تھا۔ کہ
خدا قادیان میں نازل ہوگا، اپنے وعدہ کے موافق۔
اور پھر یہ بھی تھا۔

۶۲۷

اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحَاتِ۔"

(البدر جلد ۱ نمبر ۲ مورخہ ۷۔ نومبر ۱۹۰۲ء صفحہ ۱۱ ؛ الحکم جلد ۶ نمبر ۴۰ مورخہ ۱۰۔ نومبر ۱۹۰۲ء صفحہ ۱)

۶۲۸ — ۳۰۔ اکتوبر ۱۹۰۲ء

(الف) "نتیجہ خلاف مراد ہوا یا نکلا
آخر کا لفظ ٹھیک یاد نہیں۔ اور یہ بھی پختہ پتہ نہیں کہ یہ الہام کس امر کے متعلق ہے۔"

(البدر جلد ۱ نمبر ۲ مورخہ ۷۔ نومبر ۱۹۰۲ء صفحہ ۱۶)

(ب) "نتیجہ خلاف امید ہے"

(الحکم جلد ۶ نمبر ۴۰ مورخہ ۱۰۔ نومبر ۱۹۰۲ء صفحہ ۱۱)

۶۲۹ — ۶۔ نومبر ۱۹۰۲ء

"۶۔ نومبر ۱۹۰۲ء کی شام کو میرے دل میں ڈالا گیا۔ کہ ایک قصیدہ۔
مقام مُدّ کے مباحثہ کے متعلق بناؤں۔" (اعجاز احمدی صفحہ ۹۰)

۶۳۰ — ۱۹۰۲ء

فَقَدْ سَرَّنِیْ فِیْ ھٰذِہِ الصُّوَرِ صُوْرَۃٌ[1]۔
لِیُذْعَرَ رَبِّیْ کُلَّمَا کَانَ یَحْشُرُ۔

پس ان صورتوں میں مجھے ایک طریق اچھا معلوم ہوا۔ تا میرا خدا اس طوفان کو
دُور کرے۔ جو اُس[2] نے اٹھایا ہے۔" (اعجاز احمدی صفحہ ۴۴)

[1] ھٰذَا الشِّعْرُ مِنْ وَحْیِ اللّٰہِ تَعَالٰی جَلَّ شَانُہٗ۔
(ترجمہ) یہ شعر اللہ تعالیٰ کی وحی سے ہے۔

[2] یعنی مولوی ثناء اللہ صاحب۔ (مرتب)

حوالہ نمبر 4

تو کچھ تعجب نہیں کہ اِس معجزہ نما جانور کی گورنمنٹ جان بخشی کردے۔ اِسی طرح عیسائیوں کو چاہیئے کہ کلکتہ کی نسبت پیشگوئی کردیں کہ اس میں طاعون نہیں پڑیگی۔ کیونکہ بڑا بشپ برٹش انڈیا کا کلکتہ میں رہتا ہے۔ اِسی طرح میاں شمس الدین اور اُنکی انجمن حمایت اسلام کے ممبروں کو چاہیئے کہ لاہور کی نسبت پیشگوئی کردیں کہ وُہ طاعون سے محفوظ رہے گا۔ اور منشی الٰہی بخش اکونٹنٹ جو الہام کا دعویٰ کرتے ہیں اُنکے لئے بھی یہی موقع ہو کہ اپنے الہام سے لاہور کی نسبت پیشگوئی کرکے انجمن حمایت اسلام کو مدد دیں۔ اور مناسب ہے کہ عبدالجبار اور عبدالحق شہرامرتسر کی نسبت پیشگوئی کردیں۔ اور چونکہ فرقہ وہابیہ کی اصل جڑ دلّی ہو۔ اِسلئے مناسب ہے کہ نذیر حسین اور محمد حسین دِلّی کی نسبت پیشگوئی کریں کہ وُہ طاعون سے محفوظ رہیگی۔ پس اِس طرح سے گویا تمام پنجاب اِس مُہلک مرض سے محفوظ ہو جائے گا۔ اور گورنمنٹ کو بھی مفت میں سُبکدوشی ہو جائیگی۔ اور اگر ان لوگوں نے ایسا نہ کیا تو پھر یہی سمجھا جائے گا کہ سچا خدا وُہی خدا ہے جس نے قادیان میں اپنا رسول بھیجا۔

صلا

اور بالآخر یاد رہے کہ اگر یہ تمام لوگ جن میں مسلمانوں کے مُلہم اور آریوں کے پنڈت اور عیسائیوں کے پادری داخل ہیں چُپ رہے تو ثابت ہو جائے گا کہ یہ سب لوگ جھوٹے ہیں اور ایک دن آنے والا ہے جو قادیان سُورج کی طرح چمک کر دکھلادیگی کہ وہ ایک سچے کا مقام ہے۔ بالآخر میاں شمس الدین صاحب کو یاد رہے کہ آپ نے جو اپنے اشتہار میں آیت امن یجیب المضطر[1] لکھی ہو اور اس سے قبولیت دُعا کی اُمید کی ہے۔ یہ اُمید صحیح نہیں ہے کیونکہ کلام الٰہی میں لفظ مضطر سے وہ ضرر یافتہ مُراد ہیں جو محض ابتلا کے طور پر ضرر یافتہ ہوں نہ سزا کے طور پر۔ لیکن جو لوگ سزا کے طور پر کسی ضرر کے تختہ مشق ہوں وہ اس آیت کے مصداق نہیں ہیں ورنہ لازم آتا ہے کہ قوم نوح اور قوم لوط اور قوم فرعون وغیرہ کی دُعائیں اس اضطرار کے وقت میں قبول کی جاتیں مگر ایسا نہیں ہوا اور خدا کے ہاتھ نے اُن قوموں کو ہلاک کردیا۔ اور



۱ النمل: ۶۳

حوالہ نمبر 5

(ٹائیٹل طبع اوّل)

الحمد للہ والمنت کہ بتائید و توفیق آں نعم المولیٰ و نعم النصیر و عنایات
آں ذاتِ جلیل و عظیم و کبیر حصہ اولیٰ کتاب لاجواب موسوم بہ

# آئینہ کمالاتِ اسلام

جس کا دوسرا نام دافع الوساوس بھی ہے

---

بماہ فروری سنہ ۱۸۹۳ء

مطبع ریاض ہند قادیان میں باہتمام شیخ نور احمد مہتمم
و مالک مطبع طبع ہو کر شائع ہوا

تانهم لا يقبلون الاصلاح. فصرفت الوقت فى نصحهم فى حكم اضاعة الوقت
وطمع قبول الحق منهم كطمع العطاء من الضنين ورايت انه يحبّنى و
يصدّقنى ويرحم على ويشير الى ان عكازته معى وهو من الناصرين.
ورايتنى فى المنام عين الله وتيقنت اننى هو ولم يبق لى ارادة ولا
خطرة ولا عمل من جهة نفسى وصرت كاناء منثلم بل كشئ تابطه شئ
آخر واخفاه فى نفسه حتى ما بقى منه اثر ولا رائحة وصار كالمفقودين. و
اعنى بعين الله رجوع الظل الى اصله وغيوبة فيه كما يجرى مثل هذه الحالات
فى بعض الاوقات على المحبّين. وتفصيل ذالك ان الله اذا اراد شيئًا من نظام
الخير جعلنى من تجلياته الذاتية بمنزلة مشيته وعلمه وجوارحه و توحيده
وتفريده لاتمام مراده وتكميل مواعيده كما جرت عادته بالابدال والاقطاب
والصديقين. فرايت ان روحه احاط علىّ واستوى على جسمى ولفّنى فى ضمن
وجوده حتى ما بقى منى ذرة وكنت من الغائبين. ونظرتُ الى جسدى
فاذا جوارحى جوارحه وعينى عينه واذنى اذنه ولسانى لسانه. اخذنى
ربّى واستوفانى واكّد الاستيفاء حتى كنت من الفانين. ووجدت قدرته
وقوته تفور فى نفسى والوهيته تتموج فى روحى وضُرِبت حول قلبى
سرادقات الحضرة ودقّ نفسى سُلطان الجبروت. فما بقيتُ وما بقى
ارادتى ولا منايَ. وانهدمت عمارة نفسى كلها وتراءت عمارات
ربّ العٰلمين. وانمحت اطلال وجودى وعفت بقايا انانيتى وما بقيت
ذرة من هويتى. والالوهية غلبت علىّ غلبة شديدةً تامةً و

حوالہ نمبر 6

خدا کا سایہ تیرے پر ہوگا اور وہ تیری پناہ رہیگا۔ آسمان بندھا ہوا تھا اور زمین بھی۔ ہم نے دونوں کو کھولدیا۔ تو وہ عیسیٰ ہی جس کا وقت ضائع نہیں کیا جائے گا۔ تیرے جیسا موتی ضائع نہیں ہوسکتا۔ ہم تجھے لوگوں کے لئے نشان بنائیں گے۔ اور یہ امر ابتدا سے مقدر تھا۔ تو میرے ساتھ ہے۔ تیرا بھید میرا بھید ہے۔ تو دُنیا اور آخرت میں وجیہہ اور مقرب ہے۔ تیرے پر انعام خاص ہی۔ اور تمام دُنیا پر تجھے بزرگی ہے۔ بخرام کہ وقت تو نزدیک رسید و پائے محمدیاں بر منار بلند تر محکم افتاد۔ میں اپنی چمکار دکھلاؤنگا اپنی قدرت نمائی سے تجھ کو اُٹھاؤنگا۔ دنیا میں ایک نذیر آیا پر دُنیا نے اُسکو قبول نہ کیا لیکن خدا اُسے قبول کریگا۔ اور بڑے زور آور حملوں سی اُسکی سچائی ظاہر کر دیگا۔ اُس کے لئے وہ مقام ہے جہاں انسان اپنے اعمال کی قوت سے پہنچ نہیں سکتا تو میرے ساتھ ہے۔ تیرے لئے رات اور دن پیدا کیا گیا۔ تیری میری طرف وہ نسبت ہے جس کی مخلوق کو آگاہی نہیں۔ اے لوگو تمہارے پاس خدا کا نور آیا۔ پس تم منکر مت ہو" وغیرہ الخ۔

اور ان کے ساتھ اور مکاشفات ہیں جو ان کی تائید کرتے ہیں چنانچہ ایک کشف میں مَیں نے دیکھا کہ میں اور حضرت عیسیٰ ایک ہی جوہر کے دو ٹکڑے ہیں۔ اس کشف کو بھی میں براہین میں چھاپ چکا ہوں۔ جس سے ثابت ہوتا ہے کہ ان کی تمام صفات روحانی میرے اندر ہیں اور جن کمالات سے وہ موصوف ہو سکتے ہیں وہ مجھ میں بھی ہیں۔ اور پھر ایک اور کشف ہے جو آئینہ کمالات اسلام صفحہ ۵۶۴ و ۵۶۵ میں مدت سے چھپ چُکا ہے اُسکو بعینہٖ ذیل میں درج کرتا ہوں۔ وہ یہ ہے ترجمہ:۔ مَیں نے اپنے ایک کشف میں دیکھا کہ میں خود خدا ہوں اور یقین کیا کہ وہی ہوں اور میرا اپنا کوئی ارادہ اور کوئی خیال اور کوئی عمل نہیں رہا اور مَیں ایک سوراخدار برتن کی طرح ہو گیا ہوں۔



حوالہ نمبر 7

B
A
C
K




BACK

# کتاب البریہ

از تصنیف منیف

حضرت میرزا غلام احمد صاحب مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام

جسے

منیجر بکڈپو تالیف و اشاعت قادیان ضلع گورداسپور نے

شائع کیا

دسمبر ۳۲ء

بار دوم تعداد ۱۰۰۰ قیمت عمر

ایسا ہی جیسا کہ مجھ سے۔ تیرا ہاتھ میرا ہاتھ ہے۔ لوگ دُور دُور سے تیرے پاس آئیں گے اور خدا کی نصرت تیرے پر اتریگی۔ تیرے لئے لوگ خدا سے الہام پائیں گے اور تیری مدد کریں گے۔ کوئی نہیں جو خدا کی پیشگوئیوں کو ٹال سکے۔ اے احمد تیرے لبوں پر رحمت جاری کی گئی اور تیرا ذکر بلند کیا گیا۔ خدا تیری حجت کو روشن کریگا۔ تو بہادر ہے۔ اگر ایمان ثریا میں ہوتا تو تو اسکو پالیتا۔ خدا کی رحمت کے خزانے تجھے دیئے گئے۔ تیرے باپ دادے کا ذکر منقطع ہوجائیگا اور خدا ابتدا تجھ سے کریگا۔ میں نے ارادہ کیا کہ اپنا جانشین بناؤں تو میں نے آدم کو یعنے تجھے پیدا کیا ہے۔ آواہن {خدا تیرے اندر اتر آیا} خدا تجھے ترک نہیں کرے گا اور نہ چھوڑے گا جب تک کہ پاک اور پلید میں فرق نہ کرے۔ میں ایک چھپا ہوا خزانہ تھا۔ پس میں نے چاہا کہ پہچانا جاؤں۔ تو مجھ میں اور تمام مخلوقات میں واسطہ ہے۔ میں نے اپنی روح تجھ میں پھونکی۔ تو مدد دیا جائیگا اور کسی کو گریز کی جگہ نہیں رہیگی۔ تو حق کیساتھ نازل ہوا اور تیرے ساتھ نبیوں کی پیشگوئیاں پوری ہوئیں۔ خدا نے اپنے فرستادہ کو بھیجا تا اپنے دین کو قوت دے اور سب دینوں پر اُسکو غالب کرے۔ اُسکو خدا نے قادیاں کے قریب نازل کیا اور وہ حق کیساتھ اُترا اور حق کیساتھ اُتارا گیا۔ اور ابتدا سے ایسا ہی مقرر تھا۔ تم گڑھے کے کنارے پر تھے خدا نے تمہیں نجات دینے کیلئے اُسے بھیجا۔ اے میرے احمد تو میری مراد اور میرے ساتھ ہے۔ میں نے تیری بزرگی کا درخت اپنے ہاتھ سے لگایا۔ میں تجھے لوگوں کا امام بناؤنگا اور تیری مدد کرونگا۔ کیا لوگ اس سے تعجب کرتے ہیں کہ خدا عجیب ہے چُن لیتا ہے جسکو چاہتا ہے۔ اور اپنے کاموں سے پوچھا نہیں جاتا۔



حوالہ نمبر 8

انما امرک اذا اردت شیئًا ان تقول لہ کن فیکون۔ تو در منزل ما چو بار بار آئی

تُو جس بات کا ارادہ کرتا ہے وہ تیرے حکم سے فی الفور ہو جاتی ہے۔ اے میرے بندے چونکہ تُو میری فرودگاہ میں

خدا ابرِ رحمت بباریدیا نے + انا امتنا اربعۃ عشر دوابًّا

بار بار آتا ہے اسلئے اب تُو خود دیکھ لے کہ تیرے پر رحمت کی بارش ہوئی یا نہ۔ ہم نے چودہ چارپایوں کو ہلاک کر دیا

ذٰلک بما عصوا وکانوا یعتدون۔ سر انجام جاہل جہنم بود +

کیونکہ وہ نافرمانی میں حد سے گذر گئے تھے۔ جاہل کا انجام جہنم ہے۔

کہ جاہل نکو عاقبت کم بود + میری فتح ہوئی میرا غلبہ ہوا۔

جاہل کا خاتمہ بالخیر کم ہوتا ہے میری فتح ہوئی میرا غلبہ ہوا

انی اُمرت من الرحمٰن فاتونی۔ انی حمی الرحمٰن۔ انی لاجد

مَیں خدا کی طرف سے خلیفہ کیا گیا ہوں پس تم میری طرف آجاؤ۔ مَیں خدا کا چراگاہ ہوں۔ اور مجھے گم گشتہ

ریح یوسف لولا ان تفندون۔ الم تر کیف فعل

یوسف کی خوشبو آتی ہے اگر تم یہ نہ کہو کہ یہ شخص بہک رہا ہے کیا تو نے نہیں دیکھا کہ تیرے

ربک باصحاب الفیل۔ الم یجعل کیدھم فی تضلیل۔

رب نے اصحاب فیل کے ساتھ کیا کیا۔ کیا اُس نے اُن کے مکر کو اُلٹا کر انہیں پر نہیں مارا۔

وہ کام جو تم نے کیا خدا کی مرضی کے موافق نہیں ہوگا +

وہ کام جو تم نے کیا خدا کی مرضی کے موافق نہیں ہوگا۔

انا عفونا عنک۔ لقد نصرکم اللہ ببدر وانتم اذلۃ۔

ہم نے تجھے معاف کیا۔ خدا نے بدر میں یعنی چودھویں صدی میں تمہیں ذلت میں پاکر تمہاری مدد کی۔

وقالوا ان ھٰذا الا اختلاق۔ قل لو کان من عند غیر اللہ

اور کہیں گے کہ یہ تو ایک بناوٹ ہے۔ انکو کہہ کہ اگر یہ کاروبار بجز خدا کے کسی اور کا ہوتا

---

ش اِس کی تصریح نہیں کی گئی۔ واللہ اعلم۔ منہ

حوالہ نمبر 9

یا اُس شے کی طرح جسے کسی دوسری شے نے اپنی بغل میں دبا لیا ہو اور اُسے اپنے اندر بالکل مخفی کر لیا ہو یہاں تک کہ اُس کا کوئی نام و نشان باقی نہ رہ گیا ہو۔ اس اثنا میں مَیں نے دیکھا کہ اللہ تعالےٰ کی روح مجھ پر محیط ہو گئی اور میرے جسم پر مستولی ہو کر اپنے وجود میں مجھے پنہاں کر لیا۔ یہاں تک کہ میرا کوئی ذرہ بھی باقی نہ رہا اور مَیں نے اپنے جسم کو دیکھا تو میرے اعضاء اُس کے اعضاء اور میری آنکھ اُس کی آنکھ اور میرے کان اُس کے کان اور میری زبان اُس کی زبان بن گئی تھی۔ میرے ربّ نے مجھے پکڑا اور ایسا پکڑا کہ میں بالکل اس میں محو ہو گیا اور میں نے دیکھا کہ اُس کی قدرت اور قوّت مجھ میں جوش مارتی اور اُس کی الوہیت مجھ میں موجزن ہے۔ حضرت عزت کے خیمے میرے دل کے چاروں طرف لگائے گئے اور سلطان جبروت نے میرے نفس کو پیس ڈالا۔ سو نہ تو مَیں مَیں ہی رہا اور نہ میری کوئی تمنا ہی باقی رہی۔ میری اپنی عمارت گر گئی اور ربّ العالمین کی عمارت نظر آنے لگی اور الوہیت بڑے زور کے ساتھ مجھ پر غالب ہوئی اور میں سر کے بالوں سے ناخن پا تک اُسکی طرف کھینچا گیا۔ پھر مَیں ہمہ مغز ہو گیا جس میں کوئی پوست نہ تھا اور ایسا تیل بن گیا کہ جس میں کوئی مَیل نہیں تھی اور مجھ میں اور میرے نفس میں جدائی ڈال دی گئی۔ پس مَیں اُس شے کی طرح ہو گیا جو نظر نہیں آتی یا اُس قطرہ کی طرح جو دریا میں جا ملے اور دریا اُس کو اپنی چادر کے نیچے چھپا لے۔ اس حالت میں مَیں نہیں جانتا تھا کہ اس سے پہلے مَیں کیا تھا اور میرا وجود کیا تھا۔ الوہیت میری رگوں اور پٹھوں میں سرایت کر گئی۔ اور مَیں بالکل اپنے آپ سے کھویا گیا۔ اور اللہ تعالےٰ نے میرے سب اعضا اپنے کام میں لگائے اور اس زور سے اپنے قبضہ میں کر لیا کہ اُس سے زیادہ ممکن نہیں۔

چنانچہ اس کی گرفت سے مَیں بالکل معدوم ہو گیا۔ اور میں اُس وقت یقین کرتا تھا کہ میرے اعضاء میرے نہیں بلکہ اللہ تعالےٰ کے اعضا ہیں۔ اور مَیں خیال کرتا تھا کہ مَیں اپنے سارے وجود سے معدوم اور اپنی ہویت سے قطعاً نکل چکا ہوں اب کوئی شریک اور منازع روک کرنے والا نہیں رہا۔ خدا تعالےٰ میرے وجود میں داخل ہو گیا اور میرا غضب اور حلم اور تلخی اور شیرنی اور حرکت اور سکون سب اُسی کا ہو گیا۔ اور اس حالت میں مَیں یوں کہہ رہا تھا کہ ہم ایک نیا نظام



حوالہ نمبر 10

اور نیا آسمان اور نئی زمین چاہتے ہیں۔ سو میں نے پہلے تو آسمان اور زمین کو اجمالی صورت میں پیدا کیا جس میں کوئی ترتیب اور تفریق نہ تھی پھر میں نے منشاء حق کے موافق اس کی ترتیب و تفریق کی۔ اور میں دیکھتا تھا کہ میں اس کے خلق پر قادر ہوں۔ پھر میں نے آسمان دنیا کو پیدا کیا اور کہا اِنَّا زَیَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْیَا بِمَصَابِیْحَ۔ پھر میں نے کہا اب ہم انسان کو مٹی کے خلاصہ سے پیدا کریں گے۔ پھر میری حالت کشف سے الہام کی طرف منتقل ہو گئی اور میری زبان پر جاری ہوا اَرَدْتُّ اَنْ اَسْتَخْلِفَ فَخَلَقْتُ آدَمَ۔ اِنَّا خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِیْ اَحْسَنِ تَقْوِیْمٍ۔

یہ الہامات ہیں جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے میری نسبت میرے پر ظاہر ہوئے اور اس قسم کے اور بھی بہت سے الہامات ہیں جن کو میں قریباً پچیس برس سے شائع کر رہا ہوں۔ اور بہت سے ان میں سے میری کتاب براہین احمدیہ اور دوسری کتابوں میں چھپکر شائع ہو چکے ہیں اب حضرات پادری صاحبان سوچیں اور غور کریں اور ان الہامات کو یسوع مسیح کے الہامات سے مقابلہ کریں اور پھر انصافاً گواہی دیں کہ کیا یسوع کے وہ الہامات جن سے وہ اس کی خدائی نکالتے ہیں ان الہامات سے بڑھکر ہیں۔ کیا یہ سچ نہیں کہ اگر کسی کی خدائی ایسے الہامات اور کلمات سے نکل سکتی ہے تو ان میرے الہامات سے نعوذ باللہ میری خدائی یسوع کی نسبت بدرجہ اولیٰ ثابت ہوگی اور سب سے بڑھکر ہمارے سید و مولیٰ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی خدائی ثابت ہو سکتی ہے۔ کیونکہ آپ کی وحی میں صرف یہی نہیں کہ جسنے تجھ سے بیعت کی اُسنے خدا سے بیعت کی اور نہ صرف یہ کہ خدا تعالیٰ نے آپ کے ہاتھ کو اپنا ہاتھ قرار دیا ہے۔ اور آپ کے ہر ایک فعل کو اپنا فعل ٹھہرایا ہے۔ اور یہ کہکر کہ وَمَا یَنْطِقُ عَنِ الْھَوٰی اِنْ ھُوَ اِلَّا وَحْیٌ یُّوْحٰی آپ کی تمام کلام کو اپنی کلام ٹھہرایا ہے بلکہ ایک جگہ اور تمام لوگوں کو آپ کے بندے قرار دیا ہے جیسا کہ فرمایا ہے قُلْ یَا عِبَادِیَ۔ یعنی کہہ کہ اے میرے بندو۔ پس ظاہر ہے کہ جس قدر صراحت اور وضاحت سے ان پاک کلمات سے ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی




# اربعین

تصنیف لطیف

حضرت اقدس مرزا غلام احمد صاحب مسیح موعود علیہ السلام




شائع کردہ

بک ڈپو تالیف و تصنیف ربوہ

قیمت مجلد ‎-/80/1 روپیہ تعداد 1000 قیمت بلا جلد ‎-/1 روپیہ

ان کو کہہ دے کہ میں اپنی طرف سے نہیں بلکہ خدا کی وحی اور حکم سے یہ سب باتیں کہتا ہوں اور میں اس زمانہ میں تمام مومنوں میں سے پہلا ہوں۔ ان کو کہہ دے کہ اگر تم خدا تعالیٰ سے محبت کرتے ہو تو آؤ میری پیروی کرو تا خدا بھی تم سے محبت کرے[1] اور یہ لوگ مکر کریں گے اور خدا بھی مکر کرے گا اور خدا بہتر مکر کرنے والا ہے، اور خدا ایسا نہیں کرے گا کہ وہ تجھے چھوڑ دے جب تک کہ پاک اور پلید میں فرق نہ کر لے۔ اور تیرے پر دنیا اور دین میں میری رحمت ہے، اور تو آج ہماری نظر میں صاحب مرتبہ ہے اور ان میں سے ہے جن کو مدد دی جاتی ہے، اور مجھ سے تو وہ مقام اور مرتبہ رکھتا ہے جس کو دنیا نہیں جانتی اور ہم نے دنیا پر رحمت کرنے کے لئے تجھے بھیجا ہے اے احمد اپنے زوج کے ساتھ بہشت میں داخل ہو، اے آدم اپنے زوج کے ساتھ بہشت میں داخل ہو یعنے ہر ایک جو تجھ سے تعلق رکھنے والا ہے گو وہ تیری بیوی ہے یا تیرا دوست ہے نجات پائے گا اور اس کو بہشتی زندگی ملے گی اور بہشت میں داخل ہوگا اور پھر

---

[1] یہ مقام ہماری جماعت کے لئے سوچنے کا مقام ہے کیونکہ اس میں خداوند قدیر فرماتا ہے کہ خدا کی محبت اسی سے وابستہ ہے کہ تم کامل طور پر پیرو ہو جاؤ اور تم میں ایک ذرہ مخالفت باقی نہ رہے اور اس جگہ جو میری نسبت کلام الٰہی میں رسول اور نبی کا لفظ اختیار کیا گیا ہے کہ یہ رسول اور نبی اللہ ہے یہ اطلاق مجاز اور استعارہ کے طور پر ہے کیونکہ جو شخص خدا سے براہ راست وحی پاتا ہے اور یقینی طور پر خدا اس سے مکالمہ کرتا ہے جیسا کہ نبیوں سے کیا اس پر رسول یا نبی کا لفظ بولنا غیر موزون نہیں ہے بلکہ یہ نہایت فصیح استعارہ ہے اسی وجہ سے صحیح بخاری اور صحیح مسلم اور انجیل اور دانیئل اور دوسرے نبیوں کی کتابوں میں بھی جہاں میرا ذکر کیا گیا ہے وہاں میری نسبت نبی کا لفظ بولا گیا ہے، اور بعض نبیوں کی کتابوں میں میری نسبت بطور استعارہ فرشتہ کا لفظ آ گیا ہے اور دانیئل نبی نے اپنی کتاب میں میرا نام میکائیل رکھا ہے اور عبرانی میں لفظی معنی میکائیل کے ہیں خدا کی مانند یہ گویا اس الہام کے مطابق ہے جو براہین احمدیہ میں ہے، انت منی بمنزلة توحیدی وتفریدی فحان ان تعان وتعرف بین الناس یعنی تو مجھ سے ایسا قرب رکھتا ہے،

(بقیہ صفحہ ۱۳۱)



حوالہ نمبر 11

وانت فیہم ۔ امن است در مکان محبت سرائے ما ۔ بھونچال
کہ جنہیں تو ہو انکو عذاب کرے ۔ ہماری محبت کا گھر امن کا گھر ہے ۔ ایک زلزلہ آیا
آیا اور شدت سے آیا ۔ زمین تہ و بالا کردی ۔ یوم تاتی السماء
آئے گا اور بڑی سختی سے آئے گا ۔ اور زمین کو زیر و زبر کردے گا ۔ اُس دن آسمان سے
بدخان مبین ۔ وتری الارض یومئذ خامدۃ
ایک کھلا کھلا دھواں نازل ہوگا ۔ اور اس دن زمین زرد پڑجائے گی یعنی سخت قحط کے آثار ظاہر ہونگے
۹۵ مصفرۃ ۔ اکرمک بعد توہینک ۔ یریدون ان لا یتم
میں بعد اسکے جو مخالف تیری توہین کریں تجھے عزت دونگا اور تیرا اکرام کرونگا ۔ وہ ارادہ کرینگے جو تیرا کام ناتمام رہے
امرک ۔ واللّٰہ یابی الا ان یتم امرک ۔ انی انا الرحمٰن ۔ ساجعل
اور خدا نہیں چاہتا جو تجھے چھوڑ دے جب تک تیرے تمام کام پورے نہ کرے ۔ میں رحمان ہوں ۔ ہر ایک امر
لک سہولۃ فی کل امر ۔ اریک برکات من کل طرف ۔
میں تجھے سہولت دوں گا ۔ ہر ایک طرف سے تجھے برکتیں دکھلاؤں گا ۔
نزلت الرحمۃ علٰی ثلث العین وعلی الاخریین ۔ ترد الیک
میری رحمت تیرے تین عضو پر نازل ہو ایک آنکھیں اور دو اور عضو ہیں یعنی انکو سلامت رکھونگا ۔ اور جوانی کے نور
انوار الشباب ۔ تری نسلًا بعیدًا ۔ انا نبشرک بغلام مظہر
تیری طرف عود کریں گے ۔ اور تو اپنی ایک دور کی نسل کو دیکھ لیگا ۔ ہم ایک لڑکے کی تجھے بشارت دیتے ہیں جس کے ساتھ

✤ یعنی اس زلزلہ کے لئے جو قیامت کا نمونہ ہوگا یہ علامتیں ہیں کہ کچھ دن پہلے اس سے قحط پڑیگا اور زمین خشک رہ جائے گی ۔ نہ معلوم کہ معًا اس کے بعد یا کچھ دیر کے بعد زلزلہ آئے گا ۔ منہ

⁂ یعنی وہ بڑے نشان جو دنیا میں ظاہر ہوں گے ضرور ہے جو پہلے ان سے توہین کی جائے اور طرح طرح کی بُری باتیں کی جائیں اور الزام لگائے جائیں ۔ تب بعد اس کے آسمان سے خوفناک نشان ظاہر ہونگے یہی سُنّت اللہ ہے کہ پہلی نوبت منکروں کی ہوتی ہے اور دوسری خدا کی ۔ منہ

⁜ یہ خدا تعالیٰ کی وحی یعنی تری نسلًا بعیدًا قریبًا تیس سال کی ہے ۔ منہ

حوالہ نمبر 12

الحق و العلیٰ۔ کان اللہ نزل من السماء۔ انا نبشرک بغلامٍ

حق کا ظہور ہوگا گویا آسمان سے خدا اُترے گا ہم ایک لڑکے کی تجھے بشارت دیتے ہیں

نافلۃً لک۔ سبحٰنک اللہ ورافاک۔ وعلمک ما لم تعلم

جو تیرا پوتا ہوگا خدا نے ہر ایک عیب سے تجھے پاک کیا اور تجھ سے موافقت کی اور وہ معارف تجھے سکھلائے جن کا تجھے علم نہ تھا

انہ کریم تمشی امامک وعادیٰ لک من عادیٰ۔ وقالوا ان ھٰذا

وہ کریم ہے وہ تیرے آگے آگے چلا اور تیرے دشمنوں کا وہ دشمن ہوا اور کہیں گے کہ یہ تو

الّا اختلاق۔ الم تعلم ان اللہ علیٰ کل شیءٍ قدیر۔ یلقی الروح

ایک بناوٹ ہے۔ اے معترض کیا تُو نہیں جانتا کہ خدا ہر ایک بات پر قادر ہے جس پر اپنے بندوں میں کو

علیٰ من یشاء من عبادہٖ۔ کل برکۃ من محمد صلی اللہ علیہ وسلم

چاہتا ہے اپنی رُوح ڈالتا ہے یعنی منصب نبوت اسکو بخشتا ہے اور یہ تو تمام برکت محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے ہے۔

۹۶ فتبارک من علّم و تعلّم۔ خدا کی فیلنگ اور خدا کی

پس بہت برکتوں والا ہے جس نے اس بندہ کو تعلیم دی اور بہت برکتوں والا ہے جس نے تعلیم پائی۔ خدا نے وقت کی ضرورت محسوس کی

مُہر نے کتنا بڑا کام کیا۔✠ انی معک و مع اھلک

اور اسکے محسوس کرنے اور نبوت کی مُہر نے جس میں بشدت قوت کا فیضان ہے بڑا کام کیا یعنی تیرے مبعوث ہونے کے دو باعث ہیں

و مع کل من احبک۔ تیرے لئے میرا نام چمکا۔

میں تیرے ساتھ ہوں اور تیرے اہل کے ساتھ اور ہر ایک کے ساتھ جو تجھ سے پیار کرتا ہے تیرے لئے میرے نام نے چمک دکھلائی۔

رُوحانی عالم تیرے پر کھولا گیا۔ فبصرک الیوم حدید۔

رُوحانی عالم تیرے پر کھولا گیا۔ پس آج نظر تیری تیز ہے۔

(۱) خدا کا ضرورت کو محسوس کرنا اور آنحضرت کی مہر نبوت کا فیضان۔

---

✠ حاشیہ یہ وحی الٰہی کہ خدا کی فیلنگ اور خدا کی مُہر نے کتنا بڑا کام کیا اس کے یہ معنی ہیں کہ خدا نے اس زمانہ میں محسوس کیا کہ یہ ایسا فاسد زمانہ آگیا ہے جس میں ایک عظیم الشان مصلح کی ضرورت ہے اور خدا کی مُہر نے یہ کام کیا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی کرنے والا اس درجہ کو پہنچا کہ ایک پہلو سے وہ اُمتی ہے اور ایک پہلو

۱۴۳ کہ میں آپ کے افتراء کی وجہ سے کسی انسانی عدالت میں آپ پر نالش نہیں کرونگا۔ سو میں کہتا ہوں کہ میں نہ صرف انسانی عدالت میں نالش کرونگا بلکہ میں خدا کی عدالت میں بھی نالش نہیں کرتا۔ لیکن چونکہ آپ نے محض جھوٹے اور قابلِ شرم الزام میرے پر لگائے ہیں اور مجھے ناکردہ گناہ دُکھ دیا ہے اِسلئے میں ہرگز یقین نہیں رکھتا کہ میں اس وقت سے پہلے مروں جب تک کہ میرا قادر خدا ان جھوٹے الزاموں سے مجھے بری کر کے آپکا کاذب ہونا ثابت نہ کرے۔ اَلَا اِنَّ لَعْنَۃَ اللّٰہِ عَلَی الْکَاذِبِیْن۔ اسی کے متعلق قطعی اور یقینی طور پر مجھ کو ۱۱ر دسمبر ۱۹۰۵ء روز پنجشنبہ کو یہ الہام ہوا۔

برمقام فلک شدہ یارب گر امیدے دہم مدار عجب۔ بعد ۱۱۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ مگر بہر حال ایک نشان میری بریت کے لئے اس مُدت میں ظاہر ہوگا جو آپ کو سخت شرمندہ کریگا۔ خدا کی کلام پر ہنسی نہ کرو۔ پہاڑ ٹل جاتے ہیں۔ دریا خشک ہوسکتے ہیں۔ موسم بدل جاتے ہیں مگر خدا کا کلام نہیں بدلتا جبتک پُورا نہ ہولے۔

اسی طرح میری کتاب اربعین نمبر ۴ صفحہ ۱۹ میں بابو الٰہی بخش صاحب کی نسبت یہ الہام ہے یریدون اَنْ یروا طمثك واللہ یرید ان یریك انعامہ۔ الانعامات المتواترۃ۔ انت منی بمنزلۃ اولادی۔ واللہ ولیك وربك فقلنا یا نار کونی بردًا۔

یعنی بابو الٰہی بخش چاہتا ہے کہ تیرا حیض دیکھے یا کسی پلیدی اور ناپاکی پر اطلاع پائے مگر خدا تعالےٰ تجھے اپنے انعامات دِکھلائے گا جو متواتر ہونگے اور تجھ میں حیض نہیں بلکہ وہ بچہ ہوگیا ہے ایسا بچہ جو بمنزلہ اطفال اللہ ہے۔ یعنی حیض ایک ناپاک چیز ہے مگر بچہ کا جسم اسی سے تیار ہوتا ہے۔ اسی طرح جب انسان خدا کا ہوجاتا ہے تو جس قدر فطرتی ناپاکی اور گند ہوتا ہے جو انسان کی فطرت کو لگا ہوا ہوتا ہے اُسی سے ایک رُوحانی جسم تیار ہوتا ہے۔ یہی طمث انسانی ترقیات کا نتیجہ ہے۔ اسی بناء پر صوفیہ کا قول ہے کہ اگر گناہ نہ ہوتا تو انسان کوئی ترقی نہ کرسکتا۔ آدم کی ترقیات کا بھی یہی موجب ہوا۔ اسی وجہ سے ہر ایک نبی مخفی کمزوریوں پر نظر کرکے استغفار

BACK

حوالہ نمبر 13

ظاہر ہے کہ یہ الجبل فی سم الخیاط اشارے کے طور پر ہے۔ اور مدارج میں سے ایک درجے کی علامت کنایہ مقرر فرمائی گئی ہیں۔ جیسا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے ایک موقعہ پر اپنی حالت یہ ظاہر فرمائی ہے کہ کشف کی حالت آپ پر اس طرح طاری ہوئی۔ کہ گویا آپ عورت ہیں۔ اور اللہ تعالے نے اس نے ربولیت کی طاقت کا اظہار فرمایا تھا سمجھنے والے کے لئے اشارہ کافی ہے پس جن لوگوں کو میرا وہ رقعہ جو میں نے حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی خدمت میں لکھا تھا اور اس میں اپنی کشفی حالت ظاہر کی تھی میرے جنون کی دلیل نظر آتا ہے وہ اپنے ایمان کی فکر کریں اور قرآن کے الفاظ ولمن خاف مقام ربہٖ جنتن ومن دونھما جنتن کی کسوٹی پر اپنے ایمان کو پرکھیں یہاں اللہ تعالے ڈرنے والے کو دو جنت عطا فرمانے کا وعدہ فرماتا ہے جس کی تعریف درمیانی فقرات ہیں۔ یعنے ان میں چشمے ہونگے۔ لولو اور مرجان ہونگے سرہانے ہونگے وغیرہ وغیرہ اخیر میں فرماتا ہے کہ ان دو جنتوں سے ورے دو جنت اور بھی ہیں یعنے جیسے مرنے کے بعد ان کو دو جنت ملیں گے۔ ایسے ہی اسی دنیاوی زندگی میں بھی دو جنت ملیں گے اور الفاظ من کان فی ھذہٖ اعمٰی فھو فی الاخرۃ اعمٰی۔ اس کی تشریح ہے۔

اب میاں صاحب اور مولوی محمد علی صاحب مہربانی فرما کر کھول کر لکھیں کہ ان کو دو جنت کون سے حاصل ہیں۔ یونہی اعتراض کر دینا تو بڑا آسان ہے خود کسی صنعت کے موصوف بنکر بتا دیں۔ اب میں مختصر طور پر ان خوابوں اور کشفوں کو ظاہر کرتا ہوں جو بطور پیشگوئی ظاہر ہوئے اور ہونے والے ہیں ایک سال سے زیادہ عرصہ گذرا کہ میں نے خواب میں دیکھا کہ پشاور کے گرد کسی مسلمان بادشاہ کی چھیڑ چھاڑ ہو رہی ہے انجام کچھ معلوم نہ ہوا تھا۔ مگر تاہم میں نے

حوالہ نمبر 14

BACK



ٹائیٹل پیج بار اول
اصنع الفلک باعیننا ووحینا ان الذین یبایعونک انما یبایعون اللہ ید اللہ فوق ایدیھم
رسالہ آسمانی ٹیکا جو طاعون کے بارے میں اپنی جماعت کیلئے تیار کیا گیا
کشتی نوح
اور دوسرا نام
دعوت الایمان
اور تیسرا نام
تقویۃ الایمان
ارکبوا فیھا بسم اللہ مجرھا ومرسھا لا عاصم الیوم من امر اللہ الا من رحم
۵ / اکتوبر سنہ ۱۹۰۲ء
تعداد جلد ۵۰۰

کیا جائے کہ تمہیں کیوں ابن مریم کہا جائے! اور کیا آج سے بیس بائیس برس پہلے بلکہ اس سے بھی زیادہ میری طرف سے یہ منصوبہ ہو سکتا تھا کہ میں اپنی طرف سے الہام تراش کر اوّل اپنا نام مریم رکھتا اور پھر آگے چلکر افترا کے طور پر یہ الہام بناتا کہ پہلے زمانہ کی مریم کی طرح مجھ میں بھی عیسیٰ کی رُوح پھونکی گئی اور پھر آخر کار صفحہ ۵۵۶ براہین احمدیہ میں یہ لکھ دیتا کہ اب میں مریم میں سے عیسیٰ بن گیا۔ اے عزیزو غور کرو اور خدا سے ڈرو ہرگز یہ انسان کا فعل نہیں یہ باریک اور دقیق حکمتیں انسان کے فہم اور قیاس سے بالاتر ہیں۔ اگر براہین احمدیہ کی تالیف کے وقت جس پر ایک زمانہ گذر گیا مجھے اس منصوبہ کا خیال ہوتا۔ تو میں اُسی براہین احمدیہ میں یہ کیوں لکھتا کہ عیسیٰ مسیح ابن مریم آسمان سے دوبارہ آئے گا۔ سو چونکہ خدا جانتا تھا کہ اس نکتہ پر علم ہونے سے یہ دلیل ضعیف ہو جائیگی۔ اسلئے گو اُس نے براہین احمدیہ کے تیسرے حصّہ میں میرا نام مریم رکھا۔ پھر جیسا کہ براہین احمدیہ سے ظاہر ہے دو برس تک صفت مریمیت میں میں نے پرورش پائی اور پردہ میں نشوونما پاتا رہا۔ پھر جب اسپر دو برس گذر گئے تو جیسا کہ براہین احمدیہ کے حصّہ چہارم صفحہ ۴۹۶ میں درج ہے۔ مریم کی طرح عیسیٰ کی رُوح مجھ میں نفخ کی گئی اور استعارہ کے رنگ میں مجھے حاملہ ٹھہرایا گیا۔ اور آخر کئی مہینہ کے بعد جو دس مہینے سے زیادہ نہیں بذریعہ اس الہام کے جو سب سے آخر براہین احمدیہ کے حصّہ چہارم صفحہ ۵۵۶ میں درج ہے مجھے مریم سے عیسیٰ بنایا گیا پس اس طور سے میں ابن مریم ٹھہرا۔ اور خدا نے براہین احمدیہ کے وقت میں اس سرّ مخفی کی مجھے خبر نہ دی۔ حالانکہ وہ سب خدا کی وحی جو اِس راز پر مشتمل تھی میرے پر نازل ہوئی اور براہین میں درج ہوئی۔ مگر مجھے اسکے معنوں اور اس ترتیب پر اطلاع نہ دیگئی۔ اسی واسطے میں نے مسلمانوں کا رسمی عقیدہ براہین احمدیہ میں لکھ دیا۔ تا میری سادگی اور عدم بناوٹ پر وہ گواہ ہو۔ وہ میرا لکھنا جو الہامی نہ تھا محض رسمی تھا۔ مخالفوں کے لئے قابلِ استناد نہیں۔ کیونکہ مجھے خود بخود غیب کا دعویٰ نہیں جبتک کہ خود خدا تعالیٰ مجھے نہ سمجھا دے۔ سو اُس وقت تک حکمتِ الٰہی کا یہی ۴۷



حوالہ نمبر 15

۲۵۵ معلوم ہوا کہ خدا نے اُن کی زندگی کے پندرہ دن پندرہ سال سے بدل دیئے ہیں یہ ہے ہمارا خدا جو اپنی پیشگوئیوں کے بدلانے پر بھی قادر ہے مگر ہمارے مخالف کہتے ہیں کہ قادر نہیں۔

**نشان ۱۰۶۔** ایک دفعہ تمثّل طور پر مجھے خدا تعالیٰ کی زیارت ہوئی اور میں نے اپنے ہاتھ سے کئی پیشگوئیاں لکھیں جن کا یہ مطلب تھا کہ ایسے واقعات ہونے چاہئیں۔ تب میں نے وہ کاغذ دستخط کرانے کے لئے خدا تعالیٰ کے سامنے پیش کیا اور اللہ تعالیٰ نے بغیر کسی تامل کے سُرخی کے قلم سے اُسپر دستخط کئے اور دستخط کرنے کے وقت قلم کو چھڑکا جیسا کہ جب قلم پر زیادہ سیاہی آجاتی ہے تو اسی طرح پر جھاڑ دیتے ہیں۔ اور پھر دستخط کر دئے اور میرے پر اُسوقت نہایت رقت کا عالم تھا اس خیال سے کہ کسقدر خدا تعالیٰ کا میرے پر فضل اور کرم ہے کہ جو کچھ میں نے چاہا بلا توقف اللہ تعالیٰ نے اُسپر دستخط کر دیئے اور اُسی وقت میری آنکھ کھل گئی اور اُسوقت میاں عبد اللہ سنوری مسجد کے حجرہ میں میرے پَیر دبا رہا تھا کہ اُسکے رُوبرو غیب سے سُرخی کے قطرے میرے کُرتے اور اُسکی ٹوپی پر بھی گرے اور عجیب بات یہ ہے کہ اس سُرخی کے قطرے گرنے اور قلم کے جھاڑنے کا ایک ہی وقت تھا ایک سیکنڈ کا بھی فرق نہ تھا۔ ایک غیر آدمی اِس راز کو نہیں سمجھے گا اور شک کریگا کیونکہ اسکو صرف ایک خواب کا معاملہ محسوس ہوگا مگر جس کو رُوحانی امور کا علم ہو وُہ اسمیں شک نہیں کر سکتا۔ اسی طرح خدا نیست سے ہست کر سکتا ہے۔ غرض میں نے یہ سارا قصہ میاں عبد اللہ کو سُنایا اور اُسوقت میری آنکھوں سے آنسو جاری تھے۔ عبد اللہ جو ایک رویت کا گواہ ہے اُسپر بہت اثر ہوا اور اُس نے میرا کُرتہ بطور تبرک اپنے پاس رکھ لیا جو اب تک اُسکے پاس موجود ہے۔

۱۰۷۔ کئی مرتبہ زلزلوں سے پہلے اخباروں میں میری طرف سے شائع ہو چکا ہے کہ دُنیا میں بڑے بڑے زلزلے آئیں گے یہانتک کہ زمین زیر و زبر ہو جائیگی۔ پس وہ زلزلے جو سان فرانسسکو اور فارموسا وغیرہ میں میری پیشگوئی کے مطابق آئے وہ تو سب کو معلوم ہیں لیکن حال میں ۱۶ ؍اگست ۱۹۰۶ء کو جو جنوبی حصہ امریکہ یعنی چلّی کے صوبہ میں ایک سخت زلزلہ آیا۔ وہ پہلے زلزلوں سے کم نہ تھا۔ جس سے پندرہ چھوٹے بڑے شہر اور قصبے برباد ہو گئے اور ہزارہا جانیں تلف ہوئیں اور

BACK

حوالہ نمبر 16



ہزار بار بشوئم دہن بہ مشک و گلاب
ہنوز نام تو گفتن کمال بے ادبیست

حضرت محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیٰ آلہ و اصحابہ وسلم' اللہ تعالیٰ کے آخری نبی اور اس کی جملہ مخلوقات میں سب سے اعلیٰ' افضل اور رب العزت کے مقرب خاص ہیں۔

بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

آپ ﷺ کے لیے کہا گیا اور سچ یہ ہے کہ اس سے بڑھ کر آپ کے مقام رفیع کا بیان ممکن نہیں۔

حضور نبی کریم ﷺ کی حیات طیبہ ایسی بے نظیر اور آئیڈیل تھی جس کی مثال ڈھونڈنے سے نہیں ملتی۔ آپ ﷺ کے مبارک منہ سے پژمردہ دلوں کو تازگی اور فرحت ملی۔ آپؐ نے زندگی بھر کسی کو نہ جھڑکا اور نہ گالی دی' آپؐ رحمت ہی رحمت تھے۔ دشمن آپؐ کو صادق اور امین کہہ کر پکارتے تھے۔ آپؐ کی زندگی چلتا پھرتا قرآن تھی۔ کسی کو طاقت ہے کہ وہ آپؐ کی زندگی کے کسی ایک لمحہ کو ہی کماحقہ بیان کرسکے۔ آپؐ کے محاسن اتنے ہیں کہ وہ شمار ہی نہیں ہوسکتے۔

اللہ تعالیٰ نے اپنے آخری کلام قرآن مجید میں مختلف حوالوں سے اپنے اس "عبد کاملؐ" اور "رسول خاتمؐ" کا ذکر کیا اور اتنے پیار اور محبت سے کہ۔

کرشمہ دامن ی کشد کہ جا اینجا است

لیکن ایک مرزا غلام احمد ہے جس کے بے لگام اور گستاخ قلم سے اس انسان اعظمؐ، رسول اکرمؐ اور نبی مکرم ﷺ کے متعلق وہ وہ دلخراش عبارتیں نکلیں کہ الامان والحفیظ۔

ایسی جسارت تو ابلیس اعظم علیہ ماعلیہ بھی نہ کرسکا۔ اس نے بھی محض اپنی بڑائی کے اظہار کے لیے۔ "انا خیر منہ" کی بات کہی۔ لیکن تیرھویں صدی کے دم آخر، انگریزی استبداد کے زیر سایہ نبوت کا ڈھونگ رچانے والے اس ابلیس مجسم نے اس امام الانبیاء کا کس طرح ذکر کیا، وہ بڑی ہی اندوہناک داستان ہے۔ افسوس کہ گوری اقلیت کے زیر سایہ یہ سب گند اچھالا جاتا رہا اور اب تک بعض بدقسمت اس مردود ازلی سے اپنی عقیدتوں کا رشتہ جوڑے بیٹھے ہیں۔ ہم اس کفر کو دل پر پتھر رکھ کر نقل کر رہے ہیں۔ آپ بھی ان ملعون تحریرات کو دیکھ کر مرزائی اور مرزائی نوازوں کو آئینہ دکھایئے۔

## (1) VIEW PROOF قادیانی محمد رسول اللہ

❑ "پھر اسی کتاب میں اس مکالمہ کے قریب ہی یہ وحی اللہ ہے محمد رسول اللہ والذین معہ اشداء علی الکفار رحماء بینھم اس وحی الٰہی میں میرا نام محمد رکھا گیا اور رسول بھی۔"

(ایک غلطی کا ازالہ ص 4، مندرجہ روحانی خزائن جلد 18 ص 207 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (2) VIEW PROOF

❑ "خدا تعالیٰ نے آج سے چھبیس برس پہلے میرا نام براہین احمدیہ میں محمد

اور احمد رکھا ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا بروز مجھے قرار دیا ہے۔"

(حقیقتہ الوحی تتمہ ص 67' مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 ص 502 از مرزا قادیانی)

## (3) VIEW PROOF مرزا قادیانی خاتم النبیین

❑ "میں بارہا بتلا چکا ہوں کہ میں بموجب آیت وآخرین منھم لما یلحقوبھم بروزی طور پر وہی نبی خاتم الانبیاء ہوں اور خدا نے آج سے بیس برس پہلے براہین احمدیہ میں' میرا نام محمدؐ اور احمدؐ رکھا ہے اور مجھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہی وجود قرار دیا ہے۔ پس اس طور سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم الانبیاء ہونے میں میری نبوت سے کوئی تزلزل نہیں آیا کیونکہ ظل اپنے اصل سے علیحدہ نہیں ہوتا۔"

(ایک غلطی کا ازالہ ص 10' مندرجہ روحانی خزائن جلد 18 ص 212 از مرزا قادیانی)

## (4) VIEW PROOF

❑ "مبارک وہ جس نے مجھے پہچانا۔ میں خدا کی سب راہوں میں سے آخری راہ ہوں۔ اور میں اس کے سب نوروں میں سے آخری نور ہوں۔ بدقسمت ہے وہ جو مجھے چھوڑتا ہے۔ کیونکہ میرے بغیر سب تاریکی ہے۔"

(کشتی نوح ص 56' مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 ص 61 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (5) VIEW PROOF مرزا قادیانی تمام نبیوں کا مجموعہ

"میں آدمؑ ہوں' میں نوحؑ ہوں' میں داؤدؑ ہوں' میں عیسیٰؑ ابن مریم ہوں' میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہوں۔"

(تتمہ حقیقت الوحی ص 521 مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 ص 521 از مرزا قادیانی)

## (6) قادیان میں محمد رسول اللہ

VIEW PROOF

"اور چونکہ مشابہت تامہ کی وجہ سے مسیح موعود (مرزا قادیانی) اور نبی کریمؐ میں کوئی دوئی باقی نہیں حتیٰ کہ ان دونوں کے وجود بھی ایک وجود کا ہی حکم رکھتے ہیں جیسا کہ خود مسیح موعود نے فرمایا ہے کہ صار وجودی وجودہ (دیکھو خطبہ الہامیہ صفحہ 171) اور حدیث میں بھی آیا ہے کہ حضرت نبی کریم نے فرمایا کہ مسیح موعود (مرزا قادیانی) میری قبر میں دفن کیا جائے گا جس سے یہی مراد ہے کہ وہ میں ہی ہوں یعنی مسیح موعود (مرزا قادیانی) نبی کریمؐ سے الگ کوئی چیز نہیں ہے بلکہ وہی ہے جو بروزی رنگ میں دوبارہ دنیا میں آئے گا تاکہ اشاعت اسلام کا کام پورے کرے اور ھو الذی لرسل رسولہ بالھدی و دین الحق لیظھرہ علی الدین کلہ کے فرمان کے مطابق تمام ادیان باطلہ پر اتمام حجت کر کے اسلام کو دنیا کے کونوں تک پہنچاوے تو اس صورت میں کیا اس بات میں کوئی شک رہ جاتا ہے کہ قادیان میں اللہ تعالیٰ نے پھر محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اتارا تاکہ اپنے وعدہ کو پوا کرے جو اس نے آخرین منھم لما یلحقوابھم میں فرمایا تھا۔"

(کلمتہ الفصل ص 105' از مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا غلام احمد قادیانی)

## (7) محمد رسول اللہ کے تمام کمالات مرزا غلام احمد قادیانی میں

VIEW PROOF

"ہر ایک نبی کو اپنی استعداد اور کام کے مطابق کمالات عطا ہوتے تھے کسی کو بہت' کسی کو کم۔ مگر مسیح موعودؑ کو تو تب نبوت ملی جب اس نے نبوت محمدیہؐ کے تمام کمالات کو حاصل کرلیا اور اس قابل ہوگیا کہ ظلی نبی کہلائے پس ظلی نبوت نے مسیح موعودؑ کے قدم کو پیچھے نہیں ہٹایا بلکہ آگے بڑھایا اور اس قدر آگے بڑھایا کہ نبی کریمؐ کے پہلو بہ پہلو لا کھڑا کیا۔"

(کلمتہ الفصل ص 113 ' از مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا غلام احمد قادیانی)

## (8) VIEW PROOF قادیانی کلمہ

"ہم کو نئے کلمہ کی ضرورت پیش نہیں آتی کیونکہ مسیح موعود (مرزا قادیانی) نبی کریمؐ سے کوئی الگ چیز نہیں ہے جیسا کہ وہ خود فرماتا ہے صار وجودی وجودہ نیز من فرق بینی و بین المصطفی فما عرفنی و ماریٰ اور یہ اس لیے ہے کہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ تھا کہ وہ ایک دفعہ اور خاتم النبیین کو دنیا میں مبعوث کرے گا جیسا کہ آیت آخرین منھم سے ظاہر ہے' پس مسیح موعودؑ خود محمدؐ رسول اللہ ہے جو اشاعت اسلام کے لیے دوبارہ دنیا میں تشریف لائے' اس لیے ہم کو کسی نئے کلمہ کی ضرورت نہیں' ہاں اگر محمدؐ رسول اللہ کی جگہ کوئی اور آتا تو ضرورت پیش آتی۔"

(کلمتہ الفصل ص 158' از مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا غلام احمد قادیانی)

## (9) VIEW PROOF افضلیت مرزا

"اس (نبی کریمؐ) کے لیے چاند کے خسوف کا نشان ظاہر ہوا اور میرے لیے چاند اور سورج دونوں کا' اب کیا تو انکار کرے گا۔"

(اعجاز احمدی ص 71' مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 ص 183 از مرزا قادیانی)

## (10) VIEW PROOF مرزا قادیانی پر درود

 "صلی اللہ علیک و علیٰ محمد"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 794 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (11) VIEW PROOF

 "یصلون علیک صلحاء العرب و ابدال الشام و تصلی علیک الارض والسماء و یحمدک اللہ من عرشہ"

(ترجمہ) تجھ پر عرب کے صلحاء اور شام کے ابدال درود بھیجیں گے۔ زمین

و آسمان تجھ پر درود بھیجتے ہیں اور اللہ تعالیٰ عرش سے تیری تعریف کرتا ہے۔"
(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 168 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

(12) VIEW PROOF

❑ "اے محمدیؐ سلسلہ کے برگزیدہ مسیح تجھ پر خدا کا لاکھ لاکھ درود اور لاکھ لاکھ سلام ہو۔"
(سیرت المہدی جلد سوئم ص 208 از مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی)

(13) VIEW PROOF مرزا قادیانی پر درود و سلام

اے امام الوریٰ سلام علیک
مہ بدر الدجے سلام علیک

مہدی عہد و عیسیٰ موعود
احمدؐ مجتبیٰ سلام علیک

مطلع قادیان پہ تو چمکا
ہو کے شمس الہدیٰ سلام علیک

تیرے آنے سے سب نبی آئے
مظہر الانبیاء سلام علیک

مسقط وحی مہبط جبرئیل
سدرۃ المنتہیٰ سلام علیک

کفر کی شب کو کہہ دیا کافور
مثل شمس الضحیٰ سلام علیک

مانتے ہیں تیری رسالت کو
اے رسول خدا سلام علیک

اہل عالم کا تو مطاع ہوا
مظہر مصطفیٰ سلام علیک

تیرے ہاتھوں میں سیف قرآں ہے
اے شہِ لافتیٰ سلام علیک

ہے مصدق تیرا کلام خدا
اے میرے مرزا سلام علیک

تیرے ملنے سے مل گیا مولیٰ
احمدؑ حق نما سلام علیک

تیرے یوسف کا تحفہ صبح و مسا
ہے درود و دعا سلام علیک

(قاضی محمد یوسف قادیانی کی نظم' روزنامہ الفضل قادیان جلد 7 شمارہ نمبر100 مورخہ 30 جون 1920)

VIEW PROOF

## (14) نبی کریمؐ "سورج" مرزا قادیانی چاند

"مگر تم خوب توجہ کرکے سن لو کہ اب اسم محمد کی تجلی ظاہر کرنے کا وقت نہیں۔ یعنی اب جلالی رنگ کی کوئی خدمت باقی نہیں کیونکہ مناسب حد تک وہ جلال ظاہر ہو چکا۔ سورج کی کرنوں کی اب برداشت نہیں۔ اب چاند کی ٹھنڈی روشنی کی ضرورت ہے اور وہ احمد کے رنگ میں ہو کر میں ہوں۔"

(اربعین نمبر4 ص 103 مندرجہ روحانی خزائن جلد 17 ص 445/446 از مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (15) مسیح موعود تمام صفات میں نبی کریمؐ کے ظل ہیں

"فرمایا! کمالات متفرقہ جو تمام دیگر انبیاء میں پائے جاتے تھے۔ وہ سب حضرت رسول کریم ﷺ میں ان سے بڑھ کر موجود تھے اور اب وہ سارے کمالات حضرت رسول کریمؐ سے ظلی طور پر ہم کو عطا کیے گئے اور اسی لیے ہمارا نام

آدم، ابراہیم، موسیٰ، نوح، داؤد، یوسف، سلیمان، یحییٰ، عیسیٰ وغیرہ ہے۔ چنانچہ ابراہیم ہمارا نام اس واسطے ہے کہ حضرت ابراہیم ایسے مقام میں پیدا ہوئے تھے کہ وہ بت خانہ تھا اور لوگ بت پرست تھے، اور اب بھی لوگوں کا یہی حال ہے کہ قسم قسم کے خیالی اور وہمی بتوں کی پرستش میں مصروف ہیں اور وحدانیت کو چھوڑ بیٹھے ہیں۔ پہلے تمام انبیاء ظل تھے، نبی کریمؐ کی خاص خاص صفات میں اور اب ہم (مرزا قادیانی) ان تمام صفات میں نبی کریمؐ کے ظل ہیں۔ مولانا روم نے خوب فرمایا ہے:

نام احمدؐ نام جملہ انبیاء است

چوں بنیامد صد تو وہم پیش ما است

نبی کریمؐ نے گویا سب لوگوں سے چندہ وصول کیا اور وہ لوگ تو اپنے اپنے مقامات اور حالات پر رہے، پر نبی کریمؐ کے پاس کروڑوں روپے ہوگئے۔"

(ملفوظات حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) جلد سوئم ص 270)

VIEW PROOF

## (16) مرزا قادیانی بعینہ محمد رسول اللہ

"اور خدا نے مجھ پر اس رسول کریم کا فیض نازل فرمایا اور اس کو کامل بنایا اور اس نبی کریم کے لطف اور جود کو میری طرف کھینچا، یہاں تک کہ میرا وجود اس کا وجود ہوگیا پس وہ جو میری جماعت میں داخل ہوا، درحقیقت میرے سردار خیر المرسلین کے صحابہ میں داخل ہوا۔ اور یہی معنی آخرین منھم کے لفظ کے بھی ہیں جیسا کہ سوچنے والوں پر پوشیدہ نہیں اور جو شخص مجھ میں اور مصطفیٰ میں تفریق کرتا ہے اس نے مجھے نہیں دیکھا ہے اور نہیں پہچانا ہے۔"

(خطبہ الہامیہ ص 171 مندرجہ روحانی خزائن جلد 16 ص 258، 259 از مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (17) روحانی کمالات کی ابتداء اور انتہاء

"ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت نے پانچویں ہزار میں اجمالی صفات کے ساتھ ظہور فرمایا اور وہ زمانہ اس روحانیت کی ترقیات کا انتہا نہ تھا

بلکہ اس کے کمالات کے معراج کے لیے پہلا قدم تھا پھر اس روحانیت نے چھٹے ہزار کے آخر میں یعنی اس وقت پوری طرح سے تجلی فرمائی۔"

(خطبہ الہامیہ ص 177 مندرجہ روحانی خزائن جلد 16 ص 266 از مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (18) محمد رسول اللہ کی دو بعثتیں

"ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم جیسا کہ پانچویں ہزار میں مبعوث ہوئے' ایسا ہی مسیح موعود کی بروزی صورت اختیار کر کے چھٹے ہزار کے آخر میں مبعوث ہوئے۔"

(خطبہ الہامیہ ص 180 مندرجہ روحانی خزائن جلد 16 ص 270 از مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (19) پہلے محمد رسول اللہ سے بڑھ کر

"اور جس نے اس بات سے انکار کیا کہ نبی علیہ السلام کی بعثت چھٹے ہزار سے تعلق رکھتی ہے جیسا کہ پانچویں ہزار سے تعلق رکھتی تھی پس اس نے حق کا اور نص قرآن کا انکار کیا۔ بلکہ حق یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت چھٹے ہزار کے آخر میں یعنی ان دنوں میں بہ نسبت ان سالوں کے اقویٰ اور اکمل اور اشد ہے بلکہ چودھویں رات کے چاند کی طرح ہے۔"

(خطبہ الہامیہ ص 182 مندرجہ روحانی خزائن جلد 16 ص 271-272 از مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (20) ہلال اور بدر کی نسبت

"اور اسلام ہلال کی طرح شروع ہوا اور مقدر تھا کہ انجام کار آخر زمانہ میں بدر ہو جائے' خدا تعالیٰ کے حکم سے پس خدا تعالیٰ کی حکمت نے چاہا کہ اسلام اس صدی میں بدر کی شکل اختیار کرے جو شمار کے رو سے بدر کی طرح مشابہ ہو۔"

(خطبہ الہامیہ ص 184 مندرجہ روحانی خزائن جلد 16 ص 275 از مرزا قادیانی)

## (21) بڑی فتح مبین

VIEW PROOF

"اور ظاہر ہے کہ فتح مبین کا وقت ہمارے نبی کریم کے زمانہ میں گذر گیا اور دوسری فتح باقی رہی کہ پہلے غلبہ سے بہت بڑی اور زیادہ' ظاہر ہے اور مقدر تھا کہ اس کا وقت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) کا وقت ہو۔"

(خطبہ الہامیہ ص 193 مندرجہ روحانی خزائن جلد 16 ص 288 از مرزا قادیانی)

## (22) نبی کریمؐ کے تین ہزار معجزات

VIEW PROOF

"مثلاً کوئی شریر النفس ان تین ہزار معجزات کا کبھی ذکر نہ کرے جو ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ظہور میں آئے اور حدیبیہ کی پیش گوئی کو بار بار ذکر کرے کہ وہ وقت اندازہ کردہ پر پوری نہیں ہوئی۔"

(تحفہ گولڑویہ ص 67 مندرجہ روحانی خزائن جلد 17 ص 153 از مرزا قادیانی)

## (23) مرزا قادیانی کے 10 لاکھ نشانات

VIEW PROOF

"ان چند سطروں میں جو پیش گوئیاں ہیں' وہ اس قدر نشانوں پر مشتمل ہیں جو دس لاکھ سے زیادہ ہوں گے اور نشان بھی ایسے کھلے کھلے ہیں جو اول درجہ پر خارق عادت ہیں۔"

(براہین احمدیہ حصہ پنجم ص 72 مندرجہ روحانی خزائن جلد 21 ص 72 از مرزا قادیانی)

## (24) نشان اور معجزہ ایک ہی ہے

VIEW PROOF

"امتیازی نشان جس سے وہ شناخت کیا جاتا ہے پس یقیناً" سمجھو کہ سچا مذہب اور حقیقی راست باز ضرور اپنے ساتھ امتیازی نشان رکھتا ہے اور اسی کا نام دوسرے لفظوں میں معجزہ اور کرامت اور خارق عادت امر ہے۔"

(براہین احمدیہ حصہ پنجم ص 63 مندرجہ روحانی خزائن جلد 21 ص 63 از مرزا

(قادیانی)

حضرت مولانا محمد ادریس کاندھلویؒ، مرزا قادیانی کے معجزات پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ کے معجزات پر سینکڑوں مستقل کتابیں لکھی گئی ہیں اور ہر ہر معجزہ کو علیحدہ علیحدہ سند متصل کے ساتھ بیان کیا گیا ہے۔ مرزا قادیانی کے نام نہاد "صحابہ و تابعین" کو بھی چاہیے کہ وہ مرزا قادیانی کے دس لاکھ معجزات پر کوئی کتاب لکھ کر دنیا کے سامنے پیش کریں تاکہ دنیا کو مرزا قادیانی کے معجزات کا علم ہوسکے کہ آخر وہ کیا معجزات تھے؟

## (25) VIEW PROOF آگے سے بڑھ کر

(از قاضی ظہور الدین اکمل قادیانی)

"امام اپنا عزیزو اس جہاں میں
غلام احمد ہوا دارالاماں میں

غلام احمد ہے عرش رب اکبر
مکاں اس کا ہے گویا لامکاں میں

غلام احمد رسول اللہ ہے برحق
شرف پایا ہے نوع انس و جاں میں

محمد پھر اتر آئے ہیں ہم میں
اور آگے سے ہیں بڑھ کر اپنی شاں میں

محمد دیکھنے ہوں جس نے اکمل
غلام احمد کو دیکھے قادیاں میں"

(اخبار بدر قادیان 25 اکتوبر 1906ء)

قاضی ظہورالدین اکمل ' مرزا قادیانی کا خاص مرید تھا۔ اس نے مندرجہ بالا نظم لکھ کر ایک قطعہ کی صورت میں مرزا قادیانی کی خدمت میں پیش کی۔ مرزا قادیانی نے نظم پڑھ کر بے حد خوشی کا اظہار کیا اور اسے اپنے ساتھ گھر لے گئے۔

## (26) رسول قدنی

VIEW PROOF

(از قاضی ظہورالدین اکمل قادیانی)

اے مرے پیارے مری جان رسول قدنی
تیرے صدقے' ترے قربان رسول قدنی

تو نے ایمان ثریا سے ہمیں لا کے دیا
نازش دودۂ سلمانؓ رسول قدنی

انت منی و انا منک خدا فرمائے
میں بتاؤں تری کیا شان رسول قدنی

عرش اعظم پہ تری حمد خدا کرتا ہے
ہم ہیں ناچیز سے انسان رسول قدنی

دستخط قادر مطلق تری مسلوں پہ کرے
اللہ اللہ! یہ تری شان رسول قدنی

آسمان اور زمین تو نے بنائے ہیں نئے
تیرے کشفوں پہ ہے ایمان رسول قدنی

پہلی بعثت میں محمدؐ ہے تو اب احمدؐ ہے
تجھ پہ پھر اترا ہے قرآن رسول قدنی

سر چشم تری خاک قدم بنواتے
غوث اعظم شہ جیلان رسول قدنی

عرش بلقیس معانی ہے ترے قبضے میں
اس زمانہ کے سلیمانؑ رسول قدنی

(روزنامہ اخبار الفضل قادیان جلد 10 شمارہ نمبر30 - 16 اکتوبر 1922ء)

مندرجہ بالا نظم بھی قاضی ظہورالدین اکمل قادیانی کی ہے جس میں اس نے نبی کریم ﷺ، جن کو تمام مسلمان انؐ کے شہر مبارک "مدینہ طیبہ" کی نسبت سے "رسول مدنی" کہتے ہیں، کی نقل اتارتے ہوئے مرزا قادیانی کی شان میں اس کے شہر "قادیان" کی نسبت سے "رسول قدنی" کے عنوان سے نظم لکھی۔

VIEW PROOF

## (27) محمد رسول اللہ سے بڑھ کر

"یہ بالکل صحیح بات ہے کہ ہر شخص ترقی کر سکتا ہے اور بڑے سے بڑا درجہ پاسکتا ہے حتیٰ کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی بڑھ سکتا ہے۔"

(حضرت خلیفہ المسیح مرزا بشیرالدین محمود کی ڈائری، اخبار الفضل قادیان نمبر5 جلد 10، 17 جولائی 1922ء)

VIEW PROOF

## (28) نبی کریمؐ سور کی چربی استعمال کرتے تھے

"آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ کے اصحاب..... عیسائیوں کے ہاتھ کا پنیر کھالیتے تھے حالانکہ مشہور تھا کہ سور کی چربی اس میں پڑتی ہے۔"

(مرزا قادیانی کا مکتوب' اخبار الفضل قادیان 22 فروری 1924ء)

## (29) VIEW PROOF وہ نبی بھی کیا نبی ہے؟

"اسی طرح اس قوم کا جس کے جوشیلے آدمی قتل کرتے ہیں' خواہ انبیاء کی توہین کی وجہ سے ہی وہ ایسا کریں' فرض ہے کہ پورے زور کے ساتھ ایسے لوگوں کو دبائے اور ان سے اظہار برات کرے۔ انبیاء کی عزت کی حفاظت قانون شکنی کے ذریعہ نہیں ہوسکتی' وہ نبی بھی کیا نبی ہے جس کی عزت کو بچانے کے لیے خون سے ہاتھ رنگنے پڑیں۔ جس کے بچانے کے لیے اپنا دین تباہ کرنا پڑے۔ یہ سمجھنا کہ محمد رسول اللہ کی عزت کے لیے قتل کرنا جائز ہے' سخت نادانی ہے.....

وہ لوگ (غازی علم الدین شہید' ناقل) جو قانون کو ہاتھ میں لیتے ہیں' وہ بھی مجرم ہیں اور اپنی قوم کے دشمن ہیں اور جو ان کی پیٹھ ٹھونکتا ہے' وہ بھی قوم کا دشمن ہے۔ میرے نزدیک تو اگر یہی شخص (راج پال کا) قاتل ہے جو گرفتار ہوا ہے تو اس کا سب سے بڑا خیرخواہ وہی ہوسکتا ہے جو اس کے پاس جاوے اور اسے سمجھائے کہ دنیاوی سزا تو تمہیں اب ملے گی ہی' لیکن قبل اس کے کہ وہ ملے' تمہیں چاہیے' خدا سے صلح کر لو۔ اس کی خیر خواہی اسی میں ہے کہ اسے بتایا جائے کہ تم سے غلطی ہوئی ہے۔"

(خطبہ جمعہ میاں محمود احمد خلیفہ قادیان مندرجہ اخبار الفضل قادیان جلد 16 نمبر 82 ص 7-8 مورخہ 19/ اپریل 1929ء)

## (30) VIEW PROOF تکمیل اشاعت ہدایت

"چونکہ آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دوسرا فرض منصبی جو تکمیل اشاعت ہدایت ہے' آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں بوجہ عدم وسائل اشاعت غیر ممکن تھا' اس لیے قرآن شریف کی آیت وآخرین منھم لما یلحقوا بھم میں آنخضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی آمد ثانی کا وعدہ دیا گیا ہے۔ اس وعدہ کی ضرورت

اسی وجہ سے پیدا ہوئی کہ تا دوسرا فرض منصبی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا یعنی تکمیل اشاعت ہدایت دین جو آپ کے ہاتھ سے پورا ہونا چاہیے تھا' اس وقت بباعث عدم وسائل پورا نہیں ہوا' سو اس فرض کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی آمد ثانی سے جو بروزی رنگ میں تھی' ایسے زمانہ میں پورا کیا جبکہ زمین کی تمام قوموں تک اسلام پہنچانے کے لیے وسائل پیدا ہو گئے تھے۔"

(تحفہ گولڑویہ (حاشیہ) ص 177 مندرجہ روحانی خزائن جلد 17 ص 263 از مرزا قادیانی)

## (31) VIEW PROOF مرزا کی تعلیم نوح کی کشتی

"چونکہ میری تعلیم میں امر بھی ہے اور نہی بھی اور شریعت کے ضروری احکام کی تجدید ہے۔ اس لیے خدا تعالیٰ نے میری تعلیم کو اور اس وحی کو جو میرے پر ہوتی ہے فلک یعنی کشتی کے نام سے موسوم کیا جیسا کہ ایک الہام الٰہی کی یہ عبارت ہے۔ واصنع الفلک باعیننا و وحینا ان الذین یبا یعونک انما یبایعون اللہ ید اللہ فوق ایدیھم یعنی اس تعلیم اور تجدید کی کشتی کو ہماری آنکھوں کے سامنے اور ہماری وحی سے بنا۔ جو لوگ تجھ سے بیعت کرتے ہیں' وہ خدا سے بیعت کرتے ہیں۔ یہ خدا کا ہاتھ ہے جو ان کے ہاتھوں پر ہے۔ اب دیکھو' خدا نے میری وحی اور میری تعلیم اور میری بیعت کو نوح کی کشتی قرار دیا اور تمام انسانوں کے لیے اس کو مدار نجات ٹھہرایا جس کی آنکھیں ہوں دیکھے اور جس کے کان ہوں سنے۔"

(اربعین نمبر 4 مندرجہ روحانی خزائن جلد 17 ص 435 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (32) VIEW PROOF تمام انبیاء کا لباس

"خاکسار عرض کرتا ہے کہ مکرم ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے اپنی اس روایت میں ایک وسیع دریا کو کوزے میں بند کرنا چاہا ہے۔ ان کا نوٹ بہت خوب

ہے اور ایک لمبے اور ذاتی تجربہ پر مبنی ہے اور ہر لفظ دل کی گہرائیوں سے نکلا ہوا ہے۔ مگر ایک دریا کو کوزے میں بند کرنا' انسانی طاقت کا کام نہیں۔ ہاں خدا کو یہ طاقت ضرور حاصل ہے اور میں اس جگہ' اس کوزے کا خاکہ درج کرتا ہوں جس میں خدا نے دریا کو بند کیا ہے۔ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کے متعلق اللہ تعالٰی فرمایا ہے۔

جری اللہ فی حلل الانبیاء

یعنی خدا کا رسول جو تمام نبیوں کے لباس میں ظاہر ہوا ہے۔

اس فقرہ سے بڑھ کر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی کوئی جامع تعریف نہیں ہو سکتی۔ آپ ہر نبی کے ظل اور بروز تھے اور ہر نبی کی اعلٰی صفات اور اعلٰی اخلاق اور اعلٰی طاقتیں آپ میں جلوہ فگن تھیں۔ کسی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق کہا ہے اور کیا خوب ہے۔

حسن یوسف دم عیسٰی ید بیضا داری    آنکہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری

یہی ورثہ آپ کے ظل کامل (مرزا قادیانی) نے بھی پایا۔ مگر لوگ صرف تین نبیوں کو گن کر رہ گئے۔ لیکن خدا نے اپنی کوزے میں سب کچھ بھر دیا۔"

(سیرت المہدی جلد سوئم ص 308 از صاحبزادہ مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (33) اپنی آواز مرزا قادیانی کی آواز سے بلند نہ کرو

❑ "حافظ محمد ابراہیم صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ 1903ء کا واقعہ ہے کہ میں ایک دن مسجد مبارک کے پاس والے کمرہ میں بیٹھا ہوا تھا کہ مولوی عبدالکریم صاحب مرحوم تشریف لائے اور اندر سے حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) بھی تشریف لے آئے اور تھوڑی دیر میں مولوی محمد احسن صاحب امروہی بھی آ گئے۔ اور آتے ہی حضرت مسیح موعود سے حضرت مولوی نور الدین صاحب خلیفہ اول کے خلاف بعض باتیں بطور شکایت بیان کرنے لگے۔ اس پر مولوی عبدالکریم صاحب کو جوش آ گیا۔ اور نتیجہ یہ ہوا کہ ہر دو کی ایک دوسرے کے خلاف آوازیں بلند

ہوگئیں اور آواز کمرے سے باہر جانے لگے۔ اس پر حضرت اقدس نے فرمایا لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی (یعنی اے مومنو! اپنی آوازوں کو نبی کی آواز کے سامنے بلند نہ کیا کرو) اس حکم کے سنتے ہی مولوی عبدالکریم صاحب تو فوراً" خاموش ہوگئے اور مولوی محمدؐ احسن صاحب تھوڑی دیر تک آہستہ آہستہ اپنا جوش نکالتے رہے اور حضرت اقدس وہاں سے اٹھ کر ظہر کی نماز کے واسطے مسجد مبارک میں تشریف لے آئے۔"

(سیرت المہدی جلد دوئم ص 30 از مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی)




(34)

❑ "بیان کیا کہ ایک دفعہ ایک ایرانی بزرگ قادیان آئے تھے اور کئی ماہ تک قادیان میں رہے۔ میں ان کی آمد سے تین چار ماہ بعد پھر قادیان آیا اور ان کو مسجد مبارک میں دیکھا۔ غالباً" جمعہ کا دن تھا۔ بعد نماز جمعہ اس بزرگ نے فارسی زبان میں حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کی خدمت میں عرض کیا کہ میری بیعت قبول فرمائی جائے۔ حضور نے فرمایا پھر دیکھا جائے گا' یا ابھی اور ٹھہریں۔ اس پر اس ایرانی بزرگ نے بڑی بلند آواز سے کہنا شروع کیا۔ جس کا مفہوم یہ تھا کہ یا تو میری بیعت قبول فرمائیں یا مجھے اپنے دروازہ سے چلے جانے کی اجازت بخشیں۔ ان لفظوں کو وہ بار بار دہراتے اور بڑی بلند آواز سے کہتے تھے۔ اس وقت مولوی محمد احسن صاحب مرحوم نے کھڑے ہو کر سورۂ حجرات کی یہ آیت پڑھی کہ یا ایھا الذین آمنوا لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی اور فرمایا کہ مومنوں کے لیے یہ ہرگز جائز نہیں کہ نبی کی آواز سے اپنی آواز کو اونچی کریں۔ یہ سخت بے ادبی ہے' آپ کو یوں نہیں کرنا چاہیے۔ لیکن وہ ایرانی بزرگ اپنا لہجہ بدلنے میں نہ آیا۔ آخر اسے چند آدمی سمجھا کر مسجد کے نیچے لے گئے۔ اس کے بعد معلوم نہیں کہ وہ بزرگ یہاں رہے یا چلے گئے اور اس کی بیعت قبول ہوئی یا نہ ہوئی۔"

(سیرت المہدی جلد سوئم ص 175 از مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی)

## (35) احمد سے مراد مرزا قادیانی

VIEW PROOF

"اور اس آنے والے کا نام جو احمد رکھا گیا ہے' وہ بھی اس کے مثیل ہونے کی طرف اشارہ ہے کیونکہ محمدؐ جلالی نام ہے اور احمد جمالی۔ اور احمد اور عیسیٰ اپنے جمالی معنوں کے رو سے ایک ہی ہیں۔ اسی کی طرف یہ اشارہ ہے ومبشراً برسول یاتیَ من بعدی اسمہ احمد مگر ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم فقط احمد ہی نہیں بلکہ محمدؐ بھی ہیں یعنی جامع جلال و جمال ہیں لیکن آخری زمانہ میں برطبق پیش گوئی مجرد احمد جو اپنے اندر حقیقت عیسویت رکھتا ہے' بھیجا گیا۔"

(ازالہ اوہام ص 673 مندرجہ روحانی خزائن جلد 3 ص 463 از مرزا غلام احمد قادیانی)

اس عبارت سے ظاہر ہے کہ آپ اس آیت کا مصداق اپنے آپ کو ہی قرار دیتے ہیں کیونکہ آپ نے اس میں دلیل کے ساتھ ثابت کیا ہے کہ اگر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس جگہ مراد ہوتے تو محمدؐ و احمدؐ کی پیش گوئی ہوتی۔ لیکن یہاں صرف احمد کی پیش گوئی ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ کوئی اور شخص ہے جو مجرد احمد ہے۔ پس یہ حوالہ صاف طور پر ثابت کر رہا ہے کہ آپ احمد تھے بلکہ یہ کہ اس پیش گوئی کے آپ ہی مصداق ہیں۔"

(انوار خلافت ص 37 از مرزا بشیر الدین محمود ابن مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (36) مرزا قادیانی کو دیکھنے کے لیے نبیوں کی خواہش

"اے عزیزو! تم نے وہ وقت پایا ہے جس کی بشارت تمام نبیوں نے دی ہے اور اس شخص کو یعنی مسیح موعود کو تم نے دیکھ لیا جس کے دیکھنے کے لیے بہت سے پیغمبروں نے بھی خواہش کی تھی۔"

(اربعین نمبر 14 ص 100 مندرجہ روحانی خزائن جلد 17 ص 442 از مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (37) مرزا قادیانی کے کئی نام

"پھر ایک یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ مرزا صاحب نے اپنے کئی نام رکھے ہیں۔ حالانکہ کسی اور نبی نے اپنے کئی نام نہیں رکھے۔ اس لیے یہ نبی نہیں ہو

سکتے۔ اس کا ایک جواب تو یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ ان لی اسماء انا محمد و انا احمد و انا الماحی الذی یمحو اللہ بی الکفر وانا الحاشر الذی یحشر الناس علی قدمی و انا العاقب والعاقب الذی لیس بعدہ نبی یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ میرے پانچ نام ہیں۔ پس اگر حضرت مسیح موعود کے بھی خدا تعالیٰ نے کئی نام رکھ دیئے اور آپ کو مہدی اور کرشن بنا دیا۔ تو اس سے آپ کی نبوت کس طرح باطل ہوگئی۔ آپ نے اپنے آقا سے تو ایک نام کم ہی پایا ہے۔ پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت پانچ نام رکھنے کے باوجود ثابت ہو سکتی ہے۔ تو پھر کیا وجہ ہے کہ آپ کی نبوت چار نام رکھنے کی وجہ سے ثابت نہیں ہو سکتی۔ وہ لوگ جو یہ اعتراض کرتے ہیں سوچیں اور بتائیں کہ حضرت مسیح موعود کی نبوت کیوں ثابت نہیں ہو سکتی۔"

(انوار خلافت ص 59 از مرزا بشیر الدین محمود ابن مرزا قادیانی)

## (38) VIEW PROOF مرزا قادیانی، احمد مجتبیٰ

"منم مسیح زمان و منم کلیم خدا  منم محمدؐ و احمدؐ کہ مجتبیٰ باشد"

(ترجمہ) "میں مسیح زماں ہوں، میں کلیم خدا یعنی موسیٰ ہوں، میں محمدؐ ہوں، میں احمد مجتبیٰ ہوں"

(تریاق القلوب ص 6 مندرجہ روحانی خزائن جلد 15 ص 134 از مرزا قادیانی)

## (39) VIEW PROOF اپنی وحی پر ایمان

"مجھے اپنی وحی پر ایسا ہی ایمان ہے جیسا کہ توریت اور انجیل اور قرآن کریم پر۔"

(اربعین نمبر 4 ص 19 مندرجہ روحانی خزائن جلد 17 ص 25 از مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (40) مرزا قادیانی پر نازل ہونے والی وحی

- "انا اعطیناک الکوثر۔ فصل لربک وانحر۔ ان شانئک ھو الابتر"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 281-282 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

(41) VIEW PROOF

- "ورفعنالک ذکرک"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 282 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

(42) VIEW PROOF

- "ھو الذی لرسل رسولہ بالھدی و دین الحق لیظھرہ علی الدین کلہ"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 621 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

(43) VIEW PROOF

- "اصحاب الصفة - وما ادرک ما اصحاب الصفة - تری اعینھم تفیض من الدمع یصلون علیک"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 625، 626 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

(44) VIEW PROOF

- "وداعیا الی اللہ وسراجا منیرا"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 626 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

(45) VIEW PROOF

- "یا احمد فاضت الرحمة علی شفتیک"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 626 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

(46) VIEW PROOF

 "یرفع اللہ ذکرک"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 626 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

(47) VIEW PROOF

 "تبت یدا ابی لھب و تب"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 632 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

(48) VIEW PROOF

 "قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 634 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

(49) VIEW PROOF

 "وما ارسلنک الا رحمۃ للعالمین"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 634 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

(50) VIEW PROOF

 "انت منی بمنزلۃ عرشی۔ انت منی بمنزلۃ ولدی"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 636 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

(51) VIEW PROOF

 "انا انزلناہ قریبًا من القادیان۔ وبالحق انزلناہ وبالحق نزل۔
صدق اللہ ورسولہ۔ وکان امر اللہ مفعولا"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 637 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF (52)

- "آسمان سے کئی تخت اترے، پر تیرا تخت سب سے اوپر بچھایا گیا۔"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 638 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF (53)

- "انا فتحنا لک فتحا مبینا"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 644 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF (54)

- "سلام علیکم طبتم - نحمدک ونصلی - صلوۃ العرش الی الفرش"

(ترجمہ) تم پر سلام تم پاک ہو۔ ہم تیری تعریف کرتے ہیں اور تیرے پر درود بھیجتے ہیں۔ عرش سے فرش تک تیرے پر درود ہے۔

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 644 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF (55)

- "لولاک لما خلقت الافلاک"

(ترجمہ) اگر میں تجھے پیدا نہ کرتا تو آسمانوں کو پیدا نہ کرتا۔

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 649 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF (56)

## روضہ آدم اور مرزا قادیانی

"روضہ آدم کہ تھا وہ نامکمل اب تلک
میرے آنے سے ہوا کامل بجملہ برگ و بار"

(در ثمین اردو (مرزا قادیانی کا شاعرانہ کلام) ص 135 از مرزا غلام احمد قادیانی)

# آخری اینٹ

مرزا غلام احمد قادیانی نے نہ صرف رحمت عالم ﷺ کے مقابلہ میں نبوت کا اعلان کیا۔ بلکہ حضور علیہ السلام کے مقابلہ میں اپنے عقائد باطلہ و نظریات فاسدہ کی بنیاد رکھی۔ مثلاً

- حضور نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں کہ نبوت بند ہے۔ مرزا قادیانی نے مقابلہ میں کہا کہ نبوت جاری ہے۔
- حضور نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں کہ جہاد جاری ہے۔ مرزا قادیانی نے مقابلہ میں کہا کہ جہاد بند ہے۔
- حضور نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں کہ مدار نجات میری ذات ہے' مرزا قادیانی نے مقابلہ میں کہا کہ مدار نجات میری ذات ہے جو مجھے نہیں مانتا' وہ کافر ہے۔
- حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ "میری مثال اور انبیاء کی مثال ایک ایسے محل کی سی ہے کہ جس طرح ایک عمارت نہایت خوبصورتی سے بنائی گئی ہو مگر اس میں ایک اینٹ کی جگہ چھوڑ دی گئی ہو۔ لوگ اس محل کے گرد گھومتے ہیں اور اس کی خوبصورتی پر تعجب کرتے ہیں اور حیران ہیں کہ ایک اینٹ کی جگہ کیوں چھوڑ دی گئی۔ سو میں وہ اینٹ ہوں جس نے اس خالی جگہ کو پر کر دیا۔ پورا ہوگیا میری ذات کے ساتھ نبوت کا محل اور اسی طرح ختم ہوگیا میری ذات پر رسولوں کا سلسلہ۔ ایک اور روایت میں ہے کہ نبوت کے محل کی آخری اینٹ میں ہوں اور میں ہی نبیوں کا (سلسلہ) ختم کرنے والا ہوں۔" (بخاری، مسلم، مشکوۃ)

جبکہ مرزا قادیانی نے اس کے جواب میں کہا:

VIEW PROOF (57)

## آخری اینٹ

"پس خدا نے ارادہ فرمایا کہ اس پیش گوئی کو پورا کرے اور آخری اینٹ کے ساتھ بنا کو کمال تک پہنچاوے۔ پس میں وہی اینٹ ہوں۔"

(خطبہ الہامیہ ص 178 مندرجہ روحانی خزائن جلد 16 ص 178 از مرزا قادیانی)

اسی طرح مرزا قادیانی نے اس باب کے حوالہ نمبر 56 میں کہا کہ روضہ آدم میرے آنے سے مکمل ہوا۔

غرضیکہ عرض یہ کرنا ہے کہ مرزا قادیانی بدبخت ہر بات میں حضور نبی کریم ﷺ کا مقابلہ کرتا ہے۔ جب کہ آدم علیہ السلام کا مقابلہ شیطان نے کیا تھا۔






# ایک غلطی کا ازالہ

از:-

حضرت مسیح موعود علیہ السلام

پبلشر:- ناظر تالیف و تصنیف
ربوہ ضلع جھنگ

تعداد طبع
دو ہزار

هوالذی ارسل رسولہ بالھدیٰ ودین الحق لیظھرہٗ علی الدین کلہ۔ (دیکھو ص ۴۹۸ براہین احمدیہ) اسمیں صاف طور پر اس عاجز کو رسول کرکے پکارا گیا ہے۔ پھر اس کے بعد اسی کتاب میں میری نسبت یہ وحی اللہ ہے جری اللہ فی حُلل الانبیاء یعنی خدا کا رسول نبیوں کے حُلّوں میں (دیکھو براہین احمدیہ ص ۵۰۴) پھر اسی کتاب میں اس مکالمہ کے قریب ہی یہ وحی اللہ ہے محمد رسول اللہ والذین معہٗ اشدّآء علی الکفّار رحماء بینھم۔ اس وحی الٰہی میں میرا نام محمد رکھا گیا اور رسول بھی۔ پھر یہ وحی اللہ ہے جو ص ۵۵۷ براہین میں درج ہے "دُنیا میں ایک نذیر آیا" اس کی دوسری قرآت یہ ہے کہ دُنیا میں ایک نبی آیا۔ اسی طرح براہین احمدیہ میں اور کئی جگہ رسول کے لفظ سے اس عاجز کو یاد کیا گیا۔ سو اگر یہ کہا جائے کہ آنحضرتؐ تو خاتم النبیین ہیں پھر آپؐ کے بعد اور نبی کس طرح آسکتا ہے۔ اس کا جواب یہی ہے کہ بیشک اُس طرح سے تو کوئی نبی نیا ہو یا پُرانا نہیں آسکتا جس طرح سے آپ لوگ حضرت عیسٰی علیہ السلام کو آخری زمانہ میں اُتارتے ہیں۔ اور پھر اس حالت میں انکو نبی بھی مانتے ہیں بلکہ چالیس برس تک سلسلۂ وحی نبوت کا جاری رہنا اور زمانہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی بڑھ جانا آپ لوگوں کا عقیدہ ہے۔ بیشک ایسا عقیدہ تو معصیت ہے اور آیت ولٰکن رسُول اللہ وخاتم النبیین اور حدیث لا نبی بعدی اس عقیدہ کے کذب صریح ہونے پر کامل شہادت ہے لیکن ہم اس قسم کے عقاید کے سخت مخالف ہیں اور ہم اس آیت پر سچا

ایک غلطی کا ازالہ

حوالہ نمبر 1

شخص کے نام ہیں جیسا کہ قرآن شریف میں اسی کی طرف اشارہ فرمایا ہے اور وہ یہ ہے وَاٰخَرِیْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا بِهِمْ[1] یعنی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب میں سے ایک اور فرقہ ہے جو ابھی ظاہر نہیں ہوا۔ یہ تو ظاہر ہے کہ اصحاب وہی کہلاتے ہیں جو نبی کے وقت میں ہوں۔ اور ایمان کی حالت میں اُس کی صحبت سے مشرف ہوں اور اس سے تعلیم اور تربیت پاویں۔ پس اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ آنیوالی قوم میں ایک نبی ہوگا کہ وہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا بروز ہوگا اس لئے اُسکے اصحاب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب کہلائیں گے اور جس طرح صحابہ رضی اللہ عنہم نے اپنے رنگ میں خدا تعالیٰ کی راہ میں دینی خدمتیں ادا کی تھیں۔ وہ اپنے رنگ میں ادا کرینگے۔ بہر حال یہ آیت آخری زمانہ میں ایک نبی کے ظاہر ہونے کی نسبت ایک پیشگوئی ہے ورنہ کوئی وجہ نہیں کہ ایسے لوگوں کا نام اصحاب رسول اللہ رکھا جائے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد پیدا ہونیوالے تھے جنہوں نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو نہیں دیکھا۔ آیت ممدوحہ بالا میں یہ تو نہیں فرمایا واٰخرین من الامۃ بلکہ یہ فرمایا واٰخرین منہم۔ اور ہر ایک جانتا ہے کہ منہم کی ضمیر اصحاب رضی اللہ عنہم کی طرف راجع ہے۔ لہٰذا وہی فرقہ منہم میں داخل ہو سکتا ہے جس میں ایسا رسول موجود ہو کہ جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا بروز ہے۔ اور خدا تعالیٰ نے آج سے چھبیس[26] برس پہلے میرا نام براہین احمدیہ میں **محمد** اور **احمد** رکھا ہے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا بروز مجھے قرار دیا ہے۔ اسی وجہ سے براہین احمدیہ میں لوگوں کو مخاطب کر کے فرمایا ہے قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ اور نیز فرمایا ہے کل برکۃ من محمد صلی اللہ علیہ وسلم فتبارک من علّم و تعلّم اور اگر کوئی یہ کہے کہ کس طرح معلوم ہوا کہ حدیث لوکان الایمان معلقًا بالثریا لنالہ رجل من فارس اس عاجز کے حق میں ہے اور کیوں جائز نہیں کہ اُمت محمدیہ میں سے کسی اور کے حق میں ہو تو اس کا جواب یہ ہے کہ براہین احمدیہ میں بار بار اس حدیث کا مصداق

صفحہ ۶۸

[1] الجمعۃ: ۴

حوالہ نمبر 2

ذریعہ سے وہی نام پایا۔ اگر کوئی شخص اس وحی الہیٰ پر ناراض ہو کہ کیوں خدا تعالیٰ نے میرا نام نبی اور رسول رکھا ہے تو یہ اسکی حماقت ہے کیونکہ میرے نبی اور رسول ہونے سے خدا کی مُہر نہیں ٹوٹتی ※۔ یہ بات ظاہر ہے کہ جیسا کہ مَیں اپنی نسبت کہتا ہوں کہ خدا نے مجھے رسول اور نبی کے نام سے پکارا ہے۔ ایسا ہی میرے مخالف حضرت عیسےٰ بن مریم کی نسبت کہتے ہیں کہ وہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد دوبارہ دنیا میں آئینگے اور چونکہ وہ نبی ہیں اسلئے انکے آنے پر بھی وہی اعتراض ہوگا جو مجھ پر کیا جاتا ہے۔ یعنی یہ کہ خاتم النبیین کی مُہر ختمیت ٹوٹ جائیگی۔ مگر مَیں کہتا ہوں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد جو درحقیقت خاتم النبیین تھے مجھے رسول اور نبی کے لفظ سے پکارے جانا کوئی اعتراض کی بات نہیں اور نہ اس سے مُہر ختمیت ٹوٹتی ہے کیونکہ مَیں بار ہا بتلا چکا ہوں کہ مَیں بموجب آیت واٰخرین منھم لما یلحقوبھم بروزی طور پر وہی نبی خاتم الانبیاء ہوں اور خدا نے آج سے بیس ۲۰ برس پہلے براہین احمدیہ میں میرا نام محمدؐ اور احمدؐ رکھا ہے اور مجھے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ہی وجود قرار دیا ہے۔ پس اس طور سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے خاتم الانبیاء ہونے میں میری نبوت سے کوئی تزلزل نہیں آیا کیونکہ ظلّ اپنے اصل سے علیحدہ نہیں ہوتا۔ اور

※ یہ کیسی عمدہ بات ہے کہ اس طرح سے نہ تو خاتم النبیین کی پیشگوئی کی مُہر ٹوٹی اور نہ اُمت کے کُل افراد مفہوم نبوت سے جو لا یظہر علی غیبہ کے مطابق ہے محروم رہے مگر حضرت عیسےٰ کو دوبارہ اُتارنے سے جنکی نبوت اسلام سے چھ سو برس پہلے قرار پا چکی ہے اسلام کا کچھ باقی نہیں رہتا اور آیت خاتم النبیین کی صریح تکذیب لازم آتی ہے۔ اسکے مقابل پر ہم صرف مخالفوں کی گالیاں سُنیں گے۔ سو گالیاں دیں۔ وسیعلم الذین ظلموا ای منقلب ینقلبون۔ منہ

B
A
C
K

حوالہ نمبر 3

وہ جنہوں نے ایک برگزیدہ رسول کو قبول نہ کیا۔ مبارک وہ جس نے مجھے پہچانا۔ میں خدا کی سب راہوں میں سے آخری راہ ہوں۔ اور میں اُس کے سب نوروں میں سے آخری نور ہوں۔ بدقسمت ہے وہ جو مجھے چھوڑتا ہے۔ کیونکہ میرے بغیر سب تاریکی ہے ٭

دوسرا ذریعہ ہدایت کا جو مسلمانوں کو دیا گیا ہے سُنّت ہے یعنی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی عملی کارروائیاں جو آپ نے قرآن شریف کے احکام کی تشریح کے لئے کرکے دکھلائیں مثلاً قرآن شریف میں بظاہر نظر پنجگانہ نمازوں کی رکعات معلوم نہیں ہوتیں کہ صبح کس قدر اور دوسرے وقتوں میں کس کس تعداد پر لیکن سُنّت نے سب کچھ کھول دیا ہے۔ یہ دھوکہ نہ لگے کہ سُنّت اور حدیث ایک چیز ہے۔ کیونکہ حدیث تو سَو ڈیڑھ سَو برس کے بعد جمع کی گئی مگر سُنّت کا قرآن شریف کے ساتھ ہی وجود تھا۔ مسلمانوں پر قرآن شریف کے بعد بڑا احسان سُنّت کا ہے۔ خدا اور رسول کی ذمہ واری
کا فرض صرف دو امر تھے۔ اور وہ یہ کہ خدا تعالیٰ قرآن کو نازل کرکے مخلوقات کو بذریعہ اپنے ص۵۷
قول کے اپنے منشاء سے اطلاع دے۔ یہ تو خدا کے قانون کا فرض تھا۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرض تھا کہ خدا کے کلام کو عملی طور پر دکھلا کر بخوبی لوگوں کو سمجھا دیں۔ پس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وہ گفتنی باتیں کردنی کے پیرایہ میں دکھلا دیں۔ اور اپنی سُنّت یعنے عملی کارروائی سے معضلات اور مشکلات مسائل کو حل کر دیا۔ یہ کہنا بیجا ہے کہ یہ حل کرنا حدیث پر موقوف تھا۔ کیونکہ حدیث کے وجود سے پہلے اسلام زمین پر قائم ہو چکا تھا٭۔ کیا جب تک حدیثیں جمع نہ ہوئی تھیں لوگ نماز نہ پڑھتے تھے۔ یا زکوٰۃ نہ دیتے تھے۔ یا حج نہ کرتے تھے یا حلال حرام سے واقف نہ تھے۔ ہاں تیسرا ذریعہ ہدایت کا حدیث ہے۔ کیونکہ بہت سے اسلام کے تاریخی اور اخلاقی اور فقہ کے امور کو حدیثیں کھول کر بیان کرتی ہیں۔ اور نیز بڑا فائدہ حدیث کا یہ ہے کہ وہ قرآن کی خادم اور سُنّت کی خادم ہے۔ جن لوگوں کو ادب قرآن

٭ اہلِ حدیث فعلِ رسول اور قولِ رسول دونوں کا نام حدیث ہی رکھتے ہیں۔ ہمیں ان کی اصطلاح سے کچھ غرض نہیں۔ دراصل سُنّت الگ ہے۔ جس کی اشاعت کا اہتمام خود آنحضرت نے بذاتِ خود فرمایا اور حدیث الگ ہے جو بعد میں جمع ہوئی۔ منہ



حوالہ نمبر 4

اسکے نور کو نابود نہ کر سکی۔ سو خدا نے جو ہر ایک کام نرمی سے کرتا ہے اِس زمانہ کے لئے سب سے پہلے میرا نام عیسیٰ ابن مریم رکھا کیونکہ ضرور تھا کہ مَیں اپنے ابتدائی زمانہ میں ابن مریم کی طرح قوم کے ہاتھ سے دُکھ اُٹھاؤں اور کافر اور ملعون اور دجّال کہلاؤں اور عدالتوں میں کھینچا جاؤں سو میرے لئے ابن مریم ہونا پہلا زینہ تھا مگر مَیں خدا کے دفتر میں صرف عیسیٰ ابن مریم کے نام سے موسوم نہیں بلکہ اور بھی میرے نام ہیں جو آج سے چھبیس[۲۶] برس پہلے خدا تعالیٰ نے براہین احمدیہ میں میرے ہاتھ سے لکھا دیئے ہیں اور دنیا میں کوئی نبی نہیں گذرا جس کا نام مجھے نہیں دیا گیا۔

۸۵ سو جیسا کہ براہین احمدیہ میں خدا نے فرمایا ہے۔ مَیں آدمؑ ہوں۔ مَیں نوحؑ ہوں۔ مَیں ابراہیمؑ ہوں مَیں اسحاقؑ ہوں۔ مَیں یعقوبؑ ہوں۔ مَیں اسمٰعیلؑ ہوں۔ مَیں موسیٰؑ ہوں۔ مَیں داؤدؑ ہوں۔ مَیں عیسیٰؑ ابن مریم ہوں۔ مَیں محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہوں یعنی بروزی طور پر جیسا کہ خدا نے اسی کتاب میں یہ سب نام مجھے دیئے اور میری نسبت جری اللّٰہ فی حلل الانبیاء فرمایا یعنے خدا کا رسول نبیوں کے پیرایوں میں۔ سو ضرور ہے کہ ہر ایک نبی کی شان مجھ میں پائی جاوے اور ہر ایک نبی کی ایک صفت کا میرے ذریعہ سے ظہور ہو۔ مگر خدا نے یہی پسند کیا کہ سب سے پہلے ابن مریم کے صفات مجھ میں ظاہر کرے۔ سو مَیں نے اپنی قوم سے وہ سب دُکھ اُٹھائے جو ابن مریم نے یہود سے اُٹھائے بلکہ تمام قوموں سے اُٹھائے۔ یہ سب کچھ ہوا مگر پھر خدا نے کسر صلیب کے لئے میرا نام مسیح قائم رکھا تا جس صلیب نے مسیح کو توڑا تھا اور اُسکو زخمی کیا تھا دوسرے وقت میں مسیح اُسکو توڑے مگر آسمانی نشانوں کے ساتھ نہ انسانی ہاتھوں کے ساتھ۔ کیونکہ خدا کے نبی مغلوب نہیں رہ سکتے۔ سو سنہ عیسوی کی بیسویں[۲۰] صدی میں پھر خدا نے ارادہ فرمایا کہ صلیب کو مسیح کے ہاتھ سے مغلوب کرے۔ لیکن جیسا کہ مَیں ابھی بیان کر چکا ہوں مجھے اور نام بھی دیئے گئے ہیں اور ہر ایک نبی کا مجھے نام دیا گیا ہے چنانچہ جو ملک ہند میں کرشن نام ایک نبی گذرا ہے جس کو رُدّر گوپال بھی کہتے ہیں (یعنے فنا کرنیوالا اور پرورش کرنیوالا) اس کا نام بھی مجھے دیا گیا ہے پس جیسا کہ آریہ قوم کے لوگ کرشن کے ظہور کا ان دنوں میں انتظار کرتے ہیں وہ کرشن مَیں ہی ہوں

BACK

حوالہ نمبر 5

آؤ لوگو کہ یہیں نورِ خدا پاؤ گے ٭ لو تمھیں طورِ تسلی کا بتایا ہم نے

# ریویو آف ریلیجنز

یعنی

## دنیا کے مذاہب پر نظر


جلد ۱۴ — نمبر ۳ و ۴

بابت ماہ مارچ و اپریل ۱۹۱۵ء

مطابق جمادی الاول و جمادی الثانی ۱۳۳۳ھ

چندہ سالانہ ۳

فی پرچہ ۴ر


## فہرست مضامین



میرزا بشیر احمد

۷ فروری ۱۹۱۵ء مطابق ۲۱ ربیع الاول ۱۳۳۳ھ

سرو کار نہیں ۔ کیا کوئی احمد کا نام لیوا اس بات کو تسلیم کر سکتا ہے کہ اگر اس زمانہ کا بڑا مکفر تیرہ سو سال پہلے عرب میں پیدا کیا جاتا تو ابوجہل سے جہالت میں کم رہتا اور کیا اگر اس زمانہ کا مرتد پٹیالوی رسول عربیؐ کے وقت کو پاتا تو مسیلمہ کذاب کی طرح آپ سے غداری نہ کرتا؟ دوستو! جہاں تم نے احمد کو محمد کا کامل بروز مانا ہے وہاں احمد کے منکرین کو محمد کے منکرین کا کامل بروز مانتے ہوئے تمھیں کونسی بات روکتی ہے ۔ اور پھر اس پر بھی تو غور کرو کہ اللہ تعالیٰ نے نبی کریم کی دو بعثتوں کا قرآن کریم میں ذکر فرمایا ہے جیسا کہ آتا ہے ھوالذی بعث فی الامیین رسولاً یتلوا علیھم اٰیتہ ویزکیھم ویعلمھم الکتٰب والحکمۃ وان کانوا من قبل لفی ضلال مبین ۰ واٰخرین منھم لما یلحقوا بھم وھوالعزیز الحکیم ۔ اس آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے صاف فرمایا ہے کہ جس طرح نبی کریمؐ کو اُمیوں یعنی مکے والوں میں رسول بنا کر بھیجا گیا ہے اسی طرح ایک اور قوم میں بھی آپ کو مبعوث کیا جائے گا جو ابھی تک دنیا میں پیدا نہیں کی گئی ۔ لیکن چونکہ یہ قانونِ قدرت کے خلاف ہے کہ ایک شخص جب فوت ہو جاوے تو اسے پھر دنیا میں لایا جاوے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے مردوں کے متعلق قرآن کریم میں صاف فرما دیا ہے کہ انھم لا یرجعون پس یہ وعدہ اس صورت میں پورا ہو سکتا ہے کہ جب نبی کریمؐ کی بعثت ثانی کے لیئے ایک ایسے شخص کو چنا جاوے جس نے آپ کے کمالات نبوت سے پورا حصہ لیا ہو اور جو حسن اور احسان اور ہدایت خلق اللہ میں آپ کا مشابہ ہو اور جو آپکی اتباع میں اسقدر آگے نکل گیا ہو کہ بس آپ کی ایک زندہ تصویر بنجاوے تو بلاریب ایسے شخص کا دنیا میں آنا خود نبی کریمؐ کا دنیا میں آنا ہے اور چونکہ مشابہت تامہ کی وجہ سے مسیح موعودؑ اور نبی کریمؐ میں کوئی دوئی باقی نہیں رہی حتّٰی کہ ان دونوں کے وجود بھی ایک وجود کا ہی حکم رکھتے ہیں جیسا کہ خود مسیح موعودؑ نے فرمایا ہے کہ صار وجودی وجودہ (دیکھو خطبہ الہامیہ صفحہ ۱۷۱ ) اور حدیث میں بھی آیا ہے کہ حضرت نبی کریمؐ نے فرمایا کہ مسیح موعودؑ میری قبر میں دفن کیا جاویگا جس سے یہی مراد ہے کہ وہ میں ہی ہوں یعنی مسیح موعودؑ نبی کریمؐ سے الگ کوئی چیز نہیں ہے بلکہ وہی ہے جو بروزی رنگ میں دوبارہ دنیا میں آئیگا ! اشاعت اسلام

کا کام پورا کرے اور هو الذی ارسل رسوله بالهدیٰ ودین الحق لیظهره علی الدین کله کے فرمان کے مطابق تمام ادیان باطلہ پر اتمام حجت کر کے اسلام کو دنیا کے کونوں تک پہنچا دے تو اس صورت میں کیا اس بات میں کوئی شک رہ جاتا ہے کہ قادیان میں اللہ تعالیٰ نے پھر محمد صلعم کو اُتارا تا اپنے وعدہ کو پورا کرے جو اس نے آخرین منهم لما یلحقوا بهم میں فرمایا تھا۔ یہ میں اپنی طرف سے نہیں کہتا بلکہ مسیح موعودؑ نے خود خطبہ الہامیہ صفحہ ۱۸۰ میں آیت آخرین منهم کا ذکر کرتے ہوئے تحریر فرمایا ہے کہ "درکس طرح منهم کے لفظ کا مفہوم متحقق ہو اگر رسول کریم آخرین میں موجود نہ ہوں جیسا پہلوں میں موجود تھے" پس وہ جس نے مسیح موعودؑ اور نبی کریمؐ کو دو وجود دو رنگ میں لیا اس نے مسیح موعودؑ کی مخالفت کی کیونکہ مسیح موعودؑ کہتا ہے صار وجودی وجوده اور جس نے مسیح موعودؑ اور نبی کریمؐ میں تفریق کی اس نے بھی مسیح موعودؑ کی تعلیم کے خلاف قدم مارا کیونکہ مسیح موعودؑ صاف فرماتا ہے کہ من فرق بینی و بین المصطفیٰ فما عرفنی وما رانی (دیکھو خطبہ الہامیہ صفحہ ۱۷۱) اور وہ جس نے مسیح موعودؑ کی بعثت کو نبی کریمؐ کی بعثت ثانی نہ جانا اس نے قرآن کو پس پشت ڈالدیا کیونکہ قرآن پکار پکار کر کہہ رہا ہے کہ محمد رسول اللہ ایک دفعہ پھر دنیا میں آئیگا۔ پس ان سب باتوں کے سمجھ لینے کے بعد اس بات میں کوئی شک باقی نہیں رہتا کہ وہ جس نے مسیح موعودؑ کا انکار کیا اس نے مسیح موعودؑ کا انکار نہیں کیا بلکہ اس نے اُسکا انکار کیا جسکی بعثت ثانی کے وعدہ کو پورا کرنے کے لیئے مسیح موعودؑ مبعوث کیا گیا اور اس نے اُسکا انکار کیا جس نے آخرین میں آنا تھا اور پھر اس نے اُس کا انکار کیا جس نے اپنی قبر سے اُٹھکر حسب وعدہ پھر اپنی قبر میں جانا تھا پس اے نادان! تو مسیح موعودؑ کے انکار کو کوئی معمولی بات نہ جان کیونکہ محمدؐ نے اپنے ہاتھوں سے اپنی نبوت کی چادر اسپر چڑھائی ہے اور اگر تیرا دل غیروں کے پنجے میں گرفتار ہے اور اُنکی محبت تجھے چین نہیں لینے دیتی تو جا پہلے آخرین منهم کی آیت قرآن سے نکال پھینک اور پھر جو تیرے دل میں آئے کہہ۔ کیونکہ جبتک یہ آیت قرآن کریم میں موجود ہی اُسوقت تک تو مجبور ہے کہ مسیح موعودؑ کو محمدؐ کی شان میں قبول کرے اور یا مسیح موعودؑ سے ارتداد کی

مستقل اور حقیقی نبوتوں کا دروازہ بند ہو گیا اور ظلی نبوت کا دروازہ کھولا گیا پس اب جو ظلی نبی ہوتا ہے وہ نبوت کی مہر کو توڑنے والا نہیں کیونکہ اسکی نبوت اپنی ذات میں کچھ چیز نہیں بلکہ وہ محمدؐ کی نبوت کا ظل ہے نہ کہ مستقل نبوت۔" اور یہ جو بعض لوگوں کا خیال ہے کہ ظلی یا بروزی نبوت گھٹیا قسم کی نبوت ہے یہ محض ایک نفس کا دھوکا ہے جس کی کوئی بھی حقیقت نہیں کیونکہ ظلی نبوت کے لیئے یہ ضروری ہے کہ انسان نبی کریم صلعم کی اتباع میں اسقدر غرق ہو جاوے کہ من تو شدم تو من شدی کے درجہ کو پالے ایسی صورت میں وہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے جمیع کمالات کو عکس کے رنگ میں اپنے اندر اترتا پائیگا حتیٰ کہ ان دونوں میں قرب اتنا بڑھیگا کہ نبی کریم صلعم کی نبوت کی چادر بھی اس پر چڑھائی جائیگی تب جاکر وہ ظلی نبی کہلائیگا پس جب ظل کا یہ تقاضا ہے کہ اپنے اصل کی پوری تصویر ہو اور اسی پر تمام انبیاءؑ کا اتفاق ہے تو وہ نادان جو مسیح موعودؑ کی ظلی نبوت کو ایک گھٹیا قسم کی نبوت سمجھتا یا اسکے معنی ناقص نبوت کے کرتا ہے وہ ہوش میں آوے اور اپنے اسلام کی فکر کرے کیونکہ اُس نے اس نبوت کی شان پر حملہ کیا ہے جو تمام نبوتوں کی سرتاج ہے۔ مَیں نہیں سمجھ سکتا کہ لوگوں کو کیوں حضرت مسیح موعودؑ کی نبوت پر ٹھوکر لگتی ہے اور کیوں بعض لوگ آپ کی نبوت کو ناقص نبوت سمجھتے ہیں کیونکہ مَیں تو یہ دیکھتا ہوں کہ آپ آنحضرت صلعم کے بروز ہونے کی وجہ سے ظلی نبی تھے اور اس ظلی نبوت کا پایہ بہت بلند ہے۔ یہ ظاہر بات ہے کہ پہلے زمانوں میں جو نبی ہوتے تھے اسکے لیئے یہ ضروری نہ تھا کہ ان میں وہ تمام کمالات رکھے جاویں جو نبی کریم صلعم میں رکھے گئے بلکہ ہر ایک نبی کو اپنی استعداد اور کام کے مطابق کمالات عطا ہوتے تھے کسی کو بہت کسی کو کم۔ مگر مسیح موعودؑ کو تو تب نبوت ملی جب اس نے نبوت محمدیہ کے تمام کمالات کو حاصل کر لیا اور اس قابل ہو گیا کہ ظلی نبی کہلائے پس ظلی نبوت نے مسیح موعودؑ کے قدم کو پیچھے نہیں ہٹایا بلکہ آگے بڑھایا اور اسقدر آگے بڑھایا کہ نبی کریمؐ کے پہلو بہ پہلو لا کھڑا کیا۔ اس بات سے کون انکار کر سکتا ہے کہ عیسیٰؑ کے لیئے یہ ضروری نہ تھا کہ وہ نبی کریمؐ کے تمام کمالات حاصل کر لینے کے بعد نبی بنایا جاتا۔ داؤدؑ اور سلیمانؑ کے لیئے یہ ضروری نہ تھا کہ انکو نبی کا خطاب تب دیا جاتا جب وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے تمام کمالات سے پورا حصہ لے لیتے اور پھر مَیں تو یہ بھی کہوں گا کہ موسیٰؑ کے لیئے بھی یہ ضروری نہ تھا

حوالہ نمبر ۶

معترض کا یہ خیال ہے کہ کلمہ میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم مبارک اس غرض سے رکھا گیا ہے کہ وہ آخری نبی ہیں تبھی تو یہ اعتراض کرتا ہے کہ اگر محمدؐ رسول اللہ کے بعد کوئی اور نبی ہے تو اس کا کلمہ بناؤ نادان اتنا نہیں سوچتا کہ محمدؐ رسول اللہ کا نام کلمہ میں تو اس لیئے رکھا گیا ہے کہ آپ نبیوں کے سرتاج اور خاتم النبیین ہیں اور آپ کا نام لینے سے باقی سب نبی خود اندر آجاتے ہیں ہر ایک کا علیحدہ نام لینے کی ضرورت نہیں ہے ہاں حضرت مسیح موعود کے آنے سے ایک فرق ضرور پیدا ہو گیا ہے اور وہ یہ کہ مسیح موعودؑ کی بعثت سے پہلے تو محمدؐ رسول اللہ کے مفہوم میں صرف آپ سے پہلے گذرے ہوئے انبیاء شامل تھے مگر مسیح موعودؑ کی بعثت کے بعد محمدؐ رسول اللہ کے مفہوم میں ایک اور رسول کی زیادتی ہو گئی لہٰذا مسیح موعودؑ کے آنے سے نعوذ باللہ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ کا کلمہ باطل نہیں ہوتا بلکہ اور بھی زیادہ شان سے چمکنے لگ جاتا ہے (غرض اب بھی اسلام میں داخل ہونے کے لیئے یہی کلمہ ہے صرف فرق اتنا ہے کہ مسیح موعودؑ کی آمد نے محمدؐ رسول اللہ کے مفہوم میں ایک رسول کی زیادتی کر دی ہے اور بس۔ علاوہ اسکے اگر ہم بفرض محال یہ بات مان بھی لیں کہ کلمہ شریف میں نبی کریمؐ کا اسم مبارک اس لیئے رکھا گیا ہے کہ آپ آخری نبی ہیں تو تب بھی کوئی حرج واقع نہیں ہوتا اور ہم کو نئے کلمہ کی ضرورت پیش نہیں آتی کیونکہ مسیح موعود نبی کریمؐ سے کوئی الگ چیز نہیں ہے جیسا کہ وہ خود فرماتا ہے صار وجودی وجودہ نیز من فرق بینی وبین المصطفٰے فما عرفنی وما رانی اور یہ اس لیئے ہے کہ اللہ تعالیٰ کا وعدہ تھا کہ وہ ایک دفعہ اور خاتم النبیین کو دنیا میں مبعوث کرے گا جیسا کہ آیت اٰخرین منھم سے ظاہر ہے پس مسیح موعودؑ خود محمدؐ رسول اللہ ہے جو اشاعت اسلام کے لیئے دوبارہ دنیا میں تشریف لائے۔ اس لیئے ہم کو کسی نئے کلمہ کی ضرورت نہیں ہاں اگر محمدؐ رسول اللہ کی جگہ کوئی اور آتا تو ضرورت پیش آتی۔ فتدبروا

**چھٹا اعتراض** یہ ہے کہ لا نفرق بین احد من رسلہ کے لفظ رسل کے مفہوم میں صرف وہی رسول شامل ہیں جو محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے گذر چکے ہیں اور اس کا ثبوت یہ دیا جاتا ہے کہ سورۃ بقرہ کے پہلے رکوع میں متقی کی شان میں

حوالہ نمبر 8

BACK

ٹائیٹل بار اوّل

الیس اللہ بکاف عبدہٗ الیس اللہ بکاف عبدہٗ الیس اللہ بکاف عبدہٗ

الحمد للہ والمنة کہ ضمیمہ نزول المسیح جسکے ساتھ

# دس ہزار روپیہ کا اشتہار ہے

حسب استدعا مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کے

محض پانچ دن میں ابتداء ۸ نومبر ۱۹۰۲ء سے

طیار ہو کر اس کا نام

# اعجاز احمدی

رکھا گیا

اور اس رسالہ میں پیر مہر علیشاہ صاحب و مولوی اصغر علی صاحب

و مولوی علی حائری صاحب شیعہ وغیرہ بھی مخاطب ہیں جن کا نام

رسالہ میں مفصل درج ہے (تاریخ طبع ۱۵ نومبر ۱۹۰۲ء)

بمقام قادیان باہتمام حکیم فضل الدین صاحب مطبع ضیاء الاسلام میں طبع ہوا

الیس اللہ بکاف عبدہٗ الیس اللہ بکاف عبدہٗ الیس اللہ بکاف عبدہٗ

تعداد اشاعت ۲۵۰۰

اتزعم ان رسولنا سید الوری
کیا تو گمان کرتا ہے کہ ہمارے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
علی زعم شانئہ توفی ابتر
بے اولاد ہونے کی حالت میں وفات پا گئے جیسا کہ دشمن بدگو کا خیال ہے

فلا والذی خلق السماء لاجله
مجھے اس کی قسم جس نے آسمان بنایا کہ ایسا نہیں ہے۔
له مثلنا ولد الی یوم یحشر
بلکہ ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کیلئے میری طرح اور بھی بیٹے ہیں اور قیامت تک رہیں گے

وانا ورثنا مثل ولد متاعه
اور ہم نے اولاد کی طرح اس کی وراثت پائی۔
فای ثبوت بعد ذلك يحضر
پس اس سے بڑھ کر اور کونسا ثبوت ہے جو پیش کیا جائے۔

له خسف القمر المنير وان لی
اس کیلئے چاند کے خسوف کا نشان ظاہر ہوا اور
غسا القمران المشرقان أتنكر
میرے لئے چاند اور سورج دونوں کا اب کیا تو انکار کریگا۔

ص ۱۷

وكان كلام معجز آية له
اور اس کے معجزات میں سے معجزانہ کلام بھی تھا۔
كذلك لی قول علی الكل يبهر
اسی طرح مجھے وہ کلام دیا گیا جو سب پر غالب ہے

اذا القوم قالوا يدّعی الوحی عامدًا
جب قوم نے کہا کہ یہ تو عمدًا وحی کا دعویٰ کرتا ہے۔
عجبت فانی ظل بدر ينوّر
میں نے تعجب کیا کہ میں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ظل ہوں

وانّی لظلٍ ان يخالف اصله
اور سایہ کیونکر اپنے اصل سے مخالف ہو سکتا ہے
فما فيه فی وجهی يلوح ويزهر
پس وہ روشنی جو اس میں ہے وہ مجھ میں چمک رہی ہے

وانی لذو نسب كاصلٍ اطيعه
اور میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی طرح ذونسب ہوں
ومن طينه المعصوم طينی معطر
اور اس کی پاک مٹی کا مجھ میں خمیر ہے۔

كفی العبد تقوی القلب عند حسيبنا
اور بندہ کو دل کا تقویٰ کافی ہے۔ اور ایک صالح کو
وليس لنسبٍ ذو صلاح معيّر
اس لئے سرزنش نہیں کر سکتے کہ اُسکی نسب اعلیٰ نہیں۔

ولكن قضی ربّ السما لائمّةٍ
مگر خدا نے اماموں کے لئے چاہا کہ وہ ذونسب ہوں
لهم نسب كيلا يهيج التنفر
تاکہ لوگوں کو اُنکی کمی نسب کا تصور کر کے نفرت پیدا نہ ہو

ومن كان ذا نسب كريم ولم يكن
اور جو شخص اچھی نسب رکھتا ہے مگر
له حسب فهو الدنیّ المحقر
اُس میں ذاتی صفات کچھ نہیں وہ کمینہ اور حقیر ہے۔



حوالہ نمبر 9

ٹھنڈی ہوگئی۔ اور وہ محبت کی بے قراری سب دل سے نکل گئی۔ بلکہ دل میں دُوری پیدا ہوگئی۔ اور خدا کے فضل اور حضورؑ کی دعا کی برکت سے میں بدکاری سے بھی محفوظ رہا۔ اور وہ جنون بھی جاتا رہا۔"

(سیرت المہدی حصہ سوم روایت ۹۵۶ ص۲۹۵)

صاحبزادہ پیر سراج الحق صاحب جمال نعمانی نے بیان کیا کہ :- ۱۲۱

"ایک روز مغرب کی نماز پڑھی گئی۔ اور میں حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پاس کھڑا تھا۔ جب نماز کا سلام پھیر اگیا۔ تو آپؑ نے بایاں ہاتھ میری دائیں ران پر رکھکر فرمایا۔ صاحبزادہ صاحب! اس وقت میں التحیات پڑھتا تھا۔ الہاماً میری زبان پر جاری ہوا :-

"صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْكَ وَعَلٰى مُحَمَّدٍ"

(الحکم جلد ۲۶ نمبر ۱۹/۲۰ مورخہ ۲۱/۲۸ مئی ۱۹۲۲ء ص۶)

صاحبزادہ پیر سراج الحق صاحب نے بیان کیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے فرمایا کہ "ہم ایک روز صحن مکان میں لیٹ رہے تھے جو ہمیں کشف ملکوت ہوا۔ اور کشف میں بہت سے فرشتے دیکھے کہ بہت خوبصورت لباس فاخرہ اور مکلّف پہنے ہوئے وجد کرتے اور گاتے ہیں۔ اور ہماری طرف بار بار چکر لگاتے ہیں۔ اور ہر چکر میں ہماری طرف ہاتھ لمبا کرکے ایک غزل کا شعر پڑھتے ہیں۔ اور اس مصرعہ کا آخر لفظ پیر پیران ہے۔ وہ عین ہمارے مُنہ کے سامنے ہاتھ کرکے ہماری طرف اشارہ کر کے کہتے ہیں۔ ۱۲۲

"پیر پیران" - (تذکرۃ المہدی مصنفہ پیر سراج الحق صاحبؓ حصہ اوّل ص۳)

صاحبزادہ پیر سراج الحق صاحب نے بیان کیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے فرمایا :- "ایک گھنٹہ ہوا ہوگا۔ ہم نے دیکھا کہ والدہ محمود قرآن شریف آگے رکھے ہوئے پڑھتی ہیں۔ جب یہ آیت پڑھی :- ۱۲۳

وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ

حوالہ نمبر 10

۱۹۷ | اگست ۱۸۸۸ء

"اللہ جلّ شانہ، نے مجھے خبر دی ہے کہ
يُصَلُّوْنَ عَلَيْكَ صُلَحَاءُ الْعَرَبِ وَ اَبْدَالُ
الشَّامِ۔ وَ تُصَلِّيْ عَلَيْكَ الْاَرْضُ وَ السَّمَاءُ۔ وَ
يَحْمَدُكَ اللّٰهُ مِنْ عَرْشِهٖ[1]

(از مکتوب حضرت اقدسؑ مورخہ اگست ۱۸۸۸ء مندرجہ الحکم جلد ۵ نمبر ۳۲ مورخہ ۳۱ر اگست ۱۸۸۸ء ص۱)

۱۹۸ | ۱۸۸۸ء

"بارہا غوث اور قطب وقت میرے پر مکشوف کئے گئے، جو میری عظمت مرتبت پر ایمان لائے ہیں، اور لائیں گے۔"

(از مکتوب حضرت اقدسؑ مورخہ اگست ۱۸۸۸ء مندرجہ الحکم جلد ۵ نمبر ۳۲ مورخہ ۳۱ر اگست ۱۸۸۸ء ص۱)

۱۹۹ | ۱۸۸۸ء

"اور مجھے بشارت دی ہے کہ جس نے تجھے شناخت کرنے کے بعد تیری دشمنی اور تیری مخالفت اختیار کی، وہ جہنمی ہے۔"

(مکتوب حضرت اقدس مورخہ اگست ۱۸۸۸ء مندرجہ الحکم جلد ۵ نمبر ۳۲ مورخہ ۳۱ر اگست ۱۸۸۸ء ص۱)

۲۰۰ | ۱۸۸۸ء

"یہ بات کھلی کھلی الہام الٰہی نے ظاہر کر دی۔ کہ بشیر جو فوت ہو گیا ہے۔ وہ بے فائدہ نہیں آیا تھا۔ بلکہ اُس کی موت ان سب لوگوں کی زندگی کا موجب ہو گی۔ جنہوں نے محض للہ اُس کی موت سے غم کیا۔ اور اِس ابتلاء کی برداشت کر گئے۔ کہ جو اُس کی موت سے ظہور میں آیا۔" (سبز اشتہار صفحہ ۱۶ و ۱۷ حاشیہ)

۲۰۱ | ۱۸۸۸ء

"اس[2] موت کی تقریب پر بعض مسلمانوں کی نسبت یہ الہام ہوا۔
اَحَسِبَ النَّاسُ اَنْ يُّتْرَكُوْا اَنْ يَّقُوْلُوْا اٰمَنَّا وَ
هُمْ لَا يُفْتَنُوْنَ۔ وَ قَالُوْا تَاللّٰهِ تَفْتَؤُا تَذْكُرُ
يُوْسُفَ حَتّٰى تَكُوْنَ حَرَضًا اَوْ تَكُوْنَ مِنَ
الْهَالِكِيْنَ۔ شَاهَتِ الْوُجُوْهُ فَتَوَلَّ عَنْهُمْ حَتّٰى

---

[1] (ترجمہ از مرتب) تجھ پر عرب کے صلحاء اور شام کے ابدال درود بھیجیں گے۔ زمین و آسمان تجھ پر درود بھیجتے ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ عرش سے تیری تعریف کرتا ہے۔

[2] یعنی بشیر اوّل کی موت۔ (مرتب)

حوالہ نمبر 11

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

وعلی عبدہ المسیح الموعود



# سیرت المہدی

## حصہ سوم

(مرتبہ فرمودہ)

حضرت مرزا بشیر احمد صاحب ایم اے

جسے

خاکسار

بکڈپو تالیف و اشاعت قادیان ... محمد اسمٰعیل مولوی فاضل و منشی فاضل نے قادیان دارالامان سے

شائع کیا

ایڈیشن اول　　صفر سنہ ١٣۵٨ ھ　　اپریل سنہ ١٩٣٩ء

خاکسار عرض کرتا ہے کہ کپورتھلہ کی جماعت ایک خاص جماعت تھی۔ اور نہایت مخلص تھی۔ ان میں سے تین دوست خاص طور پر ممتاز تھے۔ یعنی میاں محمد خاں صاحب مرحوم، منشی روڑے خاں صاحب مرحوم اور منشی ظفر احمد صاحب۔ اوّل الذکر بزرگ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی زندگی میں فوت ہو گئے تھے اور ثانی الذکر خلافت ثانیہ میں فوت ہوئے اور مؤخر الذکر ابھی تک زندہ ہیں اللہ تعالےٰ انہیں تا دیر سلامت رکھے اور ہر طرح حافظ و ناصر ہو۔ آمین۔ نیز خاکسار عرض کرتا ہے کہ مکرم منشی ظفر احمد صاحب کے اس اخلاص کے اظہار میں تین لطافتیں ہیں ایک تو یہ کہ جو رقم جماعت سے مانگی گئی تھی وہ انہوں نے خود اپنی طرف سے پیش کر دی، دوسرے یہ کہ پیش بھی اس طرح کی رقم موجود نہیں تھا تو زیور فروخت کر کے روپیہ حاصل کیا۔ تیسرے یہ کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کو جتایا تک نہیں [illegible] خود اپنی طرف سے زیور بیچکر لایا ہوں۔ بلکہ حضرت صاحب یہی سمجھتے رہے کہ جماعت نے [illegible] کے یہ رقم بھجوائی ہے۔ دوسری طرف منشی روڑے خاں صاحب کا اخلاص بھی ملاحظہ ہو [illegible] عہد میں منشی ظفر احمد صاحب سے چھ ماہ ناراض رہے کہ اس خدمت کے موقعہ کی [illegible] سوال نہیں دی۔ یہ نظارے کس درجہ روح پرور کس درجہ ایمان افروز ہیں۔ اے محمدی سلسلہ کے برگزیدہ مسیح تجھ پر خدا کا لاکھ لاکھ درود اور لاکھ لاکھ سلام ہو کہ تیرا ثمر کیسا شیریں ہے۔ اور اے مہدی مسیح کے حلقہ بگوشو! تم پر خدا کی لاکھ لاکھ رحمتیں ہوں کہ تم نے اپنے عہد اخلاص و وفا کو کس خوبصورتی اور جاں نثاری کے ساتھ نبھایا ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ منشی ظفر احمد صاحب کپورتھلوی نے بذریعہ تحریر مجھ سے بیان کیا کہ اوائل میں جب میں قادیان جاتا تو اس کمرے میں ٹھہرتا تھا جو مسجد مبارک سے ملحق ہے اور جس میں سے ہو کر حضرت صاحب مسجد میں تشریف لے جاتے تھے ایک دفعہ ایک مولوی جو ذی علم شخص تھا۔ قادیان آیا۔ بارہ نمبردار اس کے ساتھ تھے۔ وہ مناظرہ وغیرہ نہیں کرتا تھا بلکہ صرف حالات کا مشاہدہ کرتا تھا ایک مرتبہ رات کو تنہائی میں میرے پاس اس کمرہ میں وہ آیا۔ اور کہا کہ ایک بات مجھے بتائیں کہ مرزا صاحب کی عربی تصانیف ایسی ہیں کہ ان جیسی کوئی فصیح بلیغ عبارت نہیں لکھ سکتا۔ ضرور مرزا صاحب کچھ علماء سے مدد لے کر لکھتے ہونگے۔ اور وہ وقت رات کا ہی ہو سکتا ہے تو کیا رات کو کچھ آدمی ایسے آپ کے پاس رہتے ہیں جو اس کام میں مدد دیتے ہوں۔ میں نے کہا مولوی

حوالہ نمبر 12

امتحان ہے اور وہ تمہیں آزماتا ہے کہ تم اس نمونہ کے دکھلانے میں کیسے ہو۔ تم سے پہلے جلالی زندگی کا نمونہ صحابہ رضی اللہ عنہم نے قابل تعریف دکھلایا اور وہ ایسا ہی وقت تھا کہ جلالی طرز کی زندگی کا نمونہ دکھلایا جاتا کیونکہ ایماندار لوگ بتوں کی تعظیم کے لئے اور مخلوق پرستی کی حمایت میں بھیڑ بکری کی طرح قتل کئے جاتے تھے۔ اور پتھروں اور ستاروں اور عناصر اور دوسری مخلوق کو خدا کی جگہ دی تھی۔ سو وہ زمانہ بے شک جہاد کا زمانہ تھا تا جو لوگ ظلم سے تلوار اُٹھاتے ہیں وہ تلوار ہی سے قتل کئے جائیں۔ سو صحابہ رضی اللہ عنہم نے تلوار اٹھانے والوں کو تلوار ہی سے خاموش کیا اور اسم محمدؐ جو مظہر جلال اور شان محبوبیت اپنے اندر رکھتا ہے اس کی تجلّی ظاہر کرنے کے لئے خوب جوہر دکھلائے اور دین کی حمایت میں اپنے خون بہا دیئے۔ پھر بعد اس کے وہ کذاب پیدا ہوئے جو اسم محمدؐ کا جلال ظاہر کرنے والے نہیں تھے بلکہ اکثر ان کے چوروں اور ڈاکوؤں کی طرح تھے جو مجھ سے پہلے گذر گئے جو جھوٹے طور پر محمدی کہلاتے تھے اور لوگ ان کو خود غرض سمجھتے تھے۔ جیسا کہ آجکل بھی بعض سرحدی نادان اس قسم کے مولویوں کی تعلیم سے دھوکا کھا کر محمدی جلال کے ظاہر کرنے کے بہانہ سے لوٹ مار اپنا شیوہ رکھتے ہیں اور آئے دن ناحق کے خون کرتے ہیں مگر تم خوب توجہ کر کے سُن لو کہ اب اسم محمد کی تجلّی ظاہر کرنے کا وقت نہیں۔ یعنی اب جلالی رنگ کی کوئی خدمت باقی نہیں۔ کیونکہ مناسب حد تک وہ جلال ظاہر ہو چکا۔ سورج کی کرنوں کی اب برداشت نہیں۔ اب چاند کی ٹھنڈی روشنی کی ضرورت ہے

حاشیہ: میرا نام بیت اللہ بھی رکھا ہے یہ اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ جسقدر اس بیت اللہ کو مخالف گرانا چاہیں گے اس سے معارف اور آسمانی نشانوں کے خزانے نکلینگے۔ چنانچہ میں دیکھتا ہوں کہ ہر یک ایذا کے وقت ضرور ایک خزانہ نکلتا ہے اور اس بارے میں الہام یہ ہے۔ یکے پائے من می بوسید و من میگفتم کہ حجر اسود منم۔ منہ



حوالہ نمبر 14

اور وہ احمد کے رنگ میں ہو کر میں ہوں۔ اب اسم احمد کا نمونہ ظاہر کرنے کا وقت ہے۔ یعنی جمالی طور کی خدمات کے ایام ہیں اور اخلاقی کمالات کے ظاہر کرنے کا زمانہ ہے۔ ہمارے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم مثیل موسیٰ بھی تھے اور مثیل عیسیٰ بھی۔ موسیٰ جلالی رنگ میں آیا تھا اور جلال اور الٰہی غضب کا رنگ اُس پر غالب تھا مگر عیسیٰ جمالی رنگ میں آیا تھا اور فروتنی اس پر غالب تھی۔ سو ہمارے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنی مکی اور مدنی زندگی میں یہ دونوں نمونے جلال اور جمال کے ظاہر کر دیئے اور پھر چاہا کہ آپ کے بعد آپ کی فیض یافتہ جماعت بھی جو آپ کے روحانی وارث ہیں انہی دونوں نمونوں کو ظاہر کرے۔ سو آپ نے محمدی یعنی جلالی نمونہ دکھلانے کے لئے صحابہ رضی اللہ عنہم کو مقرر فرمایا کیونکہ اس زمانہ میں اسلام کی مظلومیت کے لئے یہی علاج قرین مصلحت تھا پھر جب وہ زمانہ جاتا رہا اور کوئی شخص زمین پر ایسا نہ رہا کہ مذہب کے لئے اسلام پر جبر کرے اس لئے خدا نے جلالی رنگ کو منسوخ کر کے اسم احمد کا نمونہ ظاہر کرنا چاہا یعنی جمالی رنگ دکھلانا چاہا۔ سو اس نے قدیم وعدہ کے موافق اپنے مسیح موعود کو پیدا کیا جو عیسیٰ کا اوتار اور احمدی رنگ میں ہو کر جمالی اخلاق کو ظاہر کرنے والا ہے اور خدا نے تمہیں اس عیسیٰ احمد صفت کے لئے بطور اعضا کے بنایا۔ سو اب وقت ہے کہ اپنی اخلاقی قوتوں کا حُسن اور جمال دکھلاؤ۔ چاہیئے کہ تم میں خدا کی مخلوق کے لئے عام ہمدردی ہو اور کوئی چھل اور دھوکا تمہاری طبیعت میں نہ ہو تم اسم احمد کے مظہر ہو۔ سو چاہیئے کہ دن رات خدا کی حمد و ثنا تمہارا کام ہو اور خادمانہ حالت جو حامد ہونے کے لئے لازم ہے اپنے اندر پیدا کرو اور تم کامل طور پر خدا کی کیونکر حمد کر سکتے ہو جب تک تم اس کو رب العالمین یعنی تمام دنیا کا پالنے والا نہ سمجھو اور تم کیونکر اس اقرار میں سچے ٹھہر سکتے ہو جب تک ایسا ہی اپنے تئیں بھی نہ بناؤ۔ کیونکہ اگر تو کسی نیک صفت کے ساتھ کسی کی تعریف کرتا ہے

ص۱۵

BACK

وَاِنْ مِّنْ شَيْءٍ اِلَّا عِنْدَنَا خَزَائِنُهٗ وَمَا نُنَزِّلُهٗٓ اِلَّا بِقَدَرٍ مَّعْلُوْمٍ

روحانی خزائن ۲

جلد —— سوم

مشتمل بر

# ملفوظات

## حضرت مسیح موعود علیہ السلام

از نومبر ۱۹۰۱ء تا ۱۴ اکتوبر ۱۹۰۲ء

الناشر

الشركة الاسلامية لمیٹڈ ربوہ

(ضیاء الاسلام پریس ربوہ)

رہا چنانچہ قرآن شریف میں بھی آیا کہ نأتی الارض ننقصھا من اطرافھا یعنی ابتدا عوام سے ہے۔ اور پھر خواص پکڑے جاتے ہیں اور بعض کے بچانے میں اللہ تعالیٰ کی یہ حکمت بھی ہوتی ہے انہوں نے آخر میں توبہ کرنی ہوتی ہے یا اُن کی اولاد میں سے کسی نے اسلام قبول کرنا ہوتا ہے۔

## مسیح موعود تمام صفات میں نبی کریمؐ کے ظل ہیں

فرمایا۔ کمالات متفرقہ جو تمام دیگر انبیاء میں پائے جاتے تھے۔ وہ سب حضرت رسُول کریمؐ میں سے بڑھ کر موجود تھے۔ اور اب وہ سارے کمالات حضرت رسُول کریمؐ سے ظلی طور پر ہم کو عطا کئے گئے اور اسی لئے ہمارا نام آدم، ابراہیم، موسٰی، نُوح، داؤد، یُوسف، سلیمان، یحییٰ، عیسٰی وغیرہ ہے چنانچہ ابراہیم ہمارا نام اس واسطے ہے کہ حضرت ابراہیم ایسے مقام میں پیدا ہوئے تھے کہ وہ بُت خانہ تھا اور لوگ بُت پرست تھے۔ اور اب بھی لوگوں کا یہی حال ہے کہ قسم قسم کے خیالی اور وہمی بُتوں کی پرستش میں مصروف ہیں اور وحدانیت کو چھوڑ بیٹھے ہیں۔ پہلے تمام انبیاء ظل تھے نبی کریمؐ کی خاص صفات میں اور اب ہم ان تمام صفات میں نبی کریمؐ کے ظل ہیں۔ مولانا رُوم نے خوب فرمایا ہے

نام احمدؐ نام جملہ انبیاء است
چوں بیامد صد نو دہم پیش ما است

نبی کریمؐ نے گویا سب لوگوں سے چندہ وصول کیا اور وہ لوگ تو اپنے اپنے مقامات اور حالات پر رہے پر نبی کریمؐ کے پاس کروڑوں روپے ہو گئے۔

## ہندوؤں کی قوم بھی اسلام کیطرف توجہ کرے گی

فرمایا۔ معلوم ہوتا ہے کہ اس عالمگیر طوفان دنیا میں یہ ہندوؤں کی قوم بھی اسلام کی طرف توجہ کرے چنانچہ جب ہم نے باہر مکان بنوانے کی تجویز کی تھی۔ تو ایک ہندو نے ہم کو آکر کہا کہ ہم تو قوم سے علیحدہ ہو کر آپ ہی کے پاس باہر رہا کریں گے۔ اور نیز دو دفعہ ہم نے رویا میں

BACK

حوالہ نمبر 15

هذا هو الكتاب الذي الهمت حصة منه من رب العباد۔ في يوم عيد من الاعياد۔ فقرأته على الحاضرين۔
بانطاق الروح الامين۔ من غير مدد التروّي والتدبّر۔ فلا شك انه اٰية من الاٰيات۔ وما كان لبشر ان
ينطق كمثلها مرتجلا مستعجلا في مثل هذه العبارات۔ وكان الناس يرقبون طبعه رقبة يوم العيد
ويستطلعون بعيون المشتاق المريد۔ فالحمد لله الذي اراهم مقصودهم بعد الانتظار۔
ووجدوا مطلوبهم كبستان مذللة اغصانه من الثمار۔ وانه صنيعة احسان
الحضرة۔ ومطية تبليغ الناس الى السعادة۔ وانه غيث من الله بعد ما
أمحلت البلادُ وعم الفساد۔ ولن تجد هذه المعارف في الآثار المنقولة
المدوّنة من الثقات۔ بل هي حقائق اوحيت اليّ من رب
الكائنات۔ وانه اظهار تام۔ وهل بعد المسيح ختم۔ وهل
بعد خاتم الخلفاء على السرّ ختم۔ وليس من العجب
ان تسمع من خاتم الائمة۔ نكاتا ما سمعت من
قبلك من علماء الملة۔ بل العجب كل العجب ان
ياتي المسيح الموعود والامام المنتظر وحَكَمُ
الناس وخاتم الخلفاء ثم لا ياتي بمعرفة
جديدة من حضرة الكبرياء۔ ويتكلم
كتكلم العامة من العلماء۔ ولا
يفرق فرقا بيّنا بين الظلمة
والضياء۔ واني سميت
هذه الرسالة

# خُطبَةَ اِلهَامِيَة

## وَاِنّي عُلّمتُهَا اِلهَامًا مِّن رَّبّي وَكَانَتْ اٰيَةً

تعداد الاشاعة ٢١٠٠

[illegible]

وانها طبع في مطبع ضياء الاسلام قاديان باهتمام الحكيم فضل الدين
البهيروي في سنة ١٣١٩ من الهجرة المقدسة

هُوَ نَبِيُّنَا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ۔ وَالنِّسْبَةُ بَيْنِيْ

نبی کریم ما ست صلی اللہ علیہ وسلم ونسبت من بجناب وے

ہمارے نبی کریم ہیں صلے اللہ علیہ وسلم اور میری نسبت اس کی

وَبَيْنَهُ كَنِسْبَةِ مَنْ عَلَّمَ وَتَعَلَّمَ ۔ وَإِلَيْهِ أَشَارَ

نسبت اُستاد وشاگرد است وبسوے ہمیں سخن

جناب کے ساتھ اُستاد اور شاگرد کی نسبت ہے ۔ اور خدا تعالےٰ کا

سُبْحَانَهُ فِيْ قَوْلِهِ وَآخَرِيْنَ مِنْهُمْ لَمَّا يَلْحَقُوْا

اشارہ مے کند قول خداوندی وآخرین منھم لمّا یلحقوا بھم

یہ قول کہ وآخرین منھم لمّا یلحقوا بھم اسی بات کی طرف اشارہ کرتا ہے

بِهِمْ فَفَكِّرْ فِيْ قَوْلِهِ آخَرِيْنَ ۔ وَأَنْزَلَ اللّٰهُ عَلَى ۱۷۱

پس در لفظ آخرین فکر بکنید و خدا بر من

پس آخرین کے لفظ میں فکر کرو ۔ اور خدا نے مجھ پر

فَيْضَ هٰذَا الرَّسُوْلِ فَأَتَمَّهُ وَأَكْمَلَهُ وَجَذَبَ

فیض ایں رسول کریم فرود آورد و آں را کامل گردانید و

اس رسول کریم کا فیض نازل فرمایا اور اس کو کامل بنایا اور اس

إِلَيَّ لُطْفَهُ وَجُوْدَهُ ۔ حَتّٰى صَارَ وُجُوْدِيْ وُجُوْدَهُ ۔

لطف وجود آں نبی کریم را بسوے من کشید تا اینکہ وجود من وجود او گردید

نبی کریم کے لطف اور جود کو میری طرف کھینچا یہاں تک کہ میرا وجود اس کا وجود ہوگیا

فَمَنْ دَخَلَ فِيْ جَمَاعَتِيْ دَخَلَ فِيْ صَحَابَةِ

پس آنکہ در جماعت من داخل شد فی الحقیقت در صحابہ

پس وہ جو میری جماعت میں داخل ہوا درحقیقت میرے

لہ الجمعۃ : ۴



حوالہ نمبر 16

سَیِّدِیْ نَبِیِّ الْمُرْسَلِیْنَ۔ وَھٰذَا ھُوَ مَعْنٰی وَاٰخَرِیْنَ مِنْھُمْ

آقائے من خیر المرسلین داخل شد ۔ و ہمیں معنی است مر لفظ آخرین منہم را

سردار خیر المرسلین کے صحابہ میں داخل ہوا ۔ اور یہی معنے آخرین منہم کے لفظ کے

کَمَا لَا یَخْفٰی عَلَی الْمُتَدَبِّرِیْنَ۔ وَمَنْ فَرَّقَ بَیْنِیْ وَ

چنانکہ بر اندیشہ کنندگان پوشیدہ نیست ۔ و آنکہ درمن و در مصطفٰے

جیسا کہ سوچنے والوں پر پوشیدہ نہیں ۔ اور جو شخص مجھ میں اور مصطفٰے میں

بَیْنَ الْمُصْطَفٰی۔ فَمَا عَرَفَنِیْ وَمَا رَاٰی۔ وَاِنَّ

تفریق مے کند ۔ او مرا نہ دیدہ است و نہ شناختہ است ۔ و ہر آئینہ

تفریق کرتا ہے ۔ اس نے مجھے نہیں دیکھا ہے اور نہیں پہچانا ہے ۔ اور بے شک

نَبِیَّنَا صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ اٰدَمَ خَاتِمَۃِ

نبی ما صلے اللہ علیہ وسلم آدم خاتمہ دنیا

ہمارے نبی صلے اللہ علیہ وسلم دنیا کے خاتمہ کے آدم

الدُّنْیَا وَمُنْتَھَی الْاَیَّامِ۔ وَخُلِقَ کَاٰدَمَ بَعْدَ

و پایان روزہائے زمانہ بودند ۔ و آنحضرت مانند آدم مخلوق شدند

اور زمانہ کے دنوں کے منتہی تھے ۔ اور آنحضرت آدم کی طرح پیدا کئے گئے

۱۷۲ مَا خُلِقَ عَلَی الْاَرْضِ کُلُّ نَوْعٍ مِّنَ الدَّوَابِّ

بعد زاں کہ بر زمین ہرگونہ حشرات

اس کے بعد کہ زمین پر ہر طرح کے کیڑے مکوڑے

وَکُلُّ صِنْفٍ مِّنَ السِّبَاعِ وَالْاَنْعَامِ۔ وَلَمَّا خَلَقَ

و وحوش و درندہا پیدا آمدند ۔ و ہرگاہ

اور چارپائے اور درندے پیدا ہو گئے ۔ اور جس وقت

۱۷۷

فی الساعة الاٰخرة من الجمعة ، اعنی الیوم

در ساعت آخری روز جمعہ تجلی فرمود یعنی در روزے کہ

جمعہ کے دن آخری ساعت میں تجلی فرمائی یعنی اس دن

الذی ھو السادس من الستة ، فکذٰلک طلعت

ششم شش است ہمچنیں

جو چھ کا چھٹا ہے اسی طرح

روحانیة نبینا صلی الله علیه وسلم فی الالف

روحانیت نبی کریم ما صلے اللہ علیہ وسلم در ہزار

ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت نے پانچویں ہزار

الخامس باجمال صفاتها وما کان ذٰلک الزمان

پنجم با صفات اجمالی ہویدا شد و آں زمان

میں اجمالی صفات کے ساتھ ظہور فرمایا اور وہ زمانہ

منتهی ترقیاتها بل کانت قدمًا اولٰی لمعارج

پایان ترقیات آں روحانیت نبود بلکہ برائے معراج کمالات وے

اس روحانیت کی ترقیات کا انتہا نہ تھا بلکہ اس کے کمالات کے معراج کیلئے

کمالاتها ثم کملت وتجلت تلك الروحانیة فی

گام نخستین بود باز آں روحانیت

پہلا قدم تھا پھر اس روحانیت نے

اٰخر الالف السادس اعنی فی هذا الحین ، کما

در آخر الف ششم یعنی دریں وقت از راہ کمال تجلی فرمود چنانکہ

چھٹے ہزار کے آخر میں یعنی اس وقت پوری طرح سے تجلی فرمائی جیسا کہ



حوالہ نمبر 17

فَفَكِّرْ إِنْ كُنْتَ مِنَ الْعَاقِلِيْنَ - وَاعْلَمْ أَنَّ

پس فکر کن اگر از عاقلاں ہستی - و بداں کہ

پس اگر تو عقلمند ہے تو فکر کر - اور جان کہ

نَبِيَّنَا صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَمَا بُعِثَ فِي الْأَلْفِ

نبی کریم ما صلے اللہ علیہ وسلم چنانکہ در ہزار پنجم

ہمارے نبی کریم صلے اللہ علیہ وسلم جیساکہ پانچویں ہزار میں

الْخَامِسِ كَذَالِكَ بُعِثَ فِي آخِرِ الْأَلْفِ السَّادِسِ

مبعوث شدند ہمچناں از اختیار کردن صورت بروزی

مبعوث ہوئے ایسا ہی مسیح موعود کی بروزی صورت

بِاتِّخَاذِهِ بُرُوْزَ الْمَسِيْحِ الْمَوْعُوْدِ وَذَالِكَ ثَابِتٌ

مسیح موعود در آخر ہزار ششم مبعوث شدند و ایں

اختیار کرکے چھٹے ہزار کے آخر میں مبعوث ہوئے اور یہ

بِنَصِّ الْقُرْآنِ فَلَا سَبِيْلَ إِلَى الْجُحُوْدِ وَلَا يُنْكِرُهُ

بانص قرآن ثابت است کہ انکار را دراں گنجائش نیست

قرآن سے ثابت ہے اس میں انکار کی گنجائش نہیں

إِلَّا الَّذِيْ كَانَ مِنَ الْعَمِيْنَ - أَلَا تُفَكِّرُوْنَ فِي

و بجز نابینایاں کسے ازیں معنے سرباز نے زند آیا در آیت

اور بجز اندھوں کے کوئی اس معنے سے سر نہیں پھیرتا - کیا

آيَةِ وَآخَرِيْنَ مِنْهُمْ وَكَيْفَ يَتَحَقَّقُ مَفْهُوْمُ

و آخرین منہم فکر نے کنید و چگونہ مفہوم لفظ

آخرین منہم کی آیت میں فکر نہیں کرتے - اور کس طرح منہم کے لفظ



حوالہ نمبر 18

۱۸۱ لَفْظِ مِنْهُمْ مِنْ غَيْرِ اَنْ يَكُوْنَ الرَّسُوْلُ مَوْجُوْدًا

منہم متحقق شود اگر رسول کریم در آخرین موجود

کا مفہوم متحقق ہو اگر رسول کریم آخرین میں موجود

فِي الْاٰخِرِيْنَ كَمَا كَانَ فِي الْاَوَّلِيْنَ - فَلَا بُدَّ مِنْ

نباشد ہمچناں کہ در اولین موجود بود پس از

نہ ہوں جیسا کہ پہلوں میں موجود تھے پس جو کچھ

تَسْلِيْمِ مَا ذَكَرْنَاهُ وَلَا مَفَرَّ لِلْمُنْكِرِيْنَ - وَ

تسلیم آنچہ ذکر کردیم چارہ نیست و برائے منکراں راہ گریز بند است و

ہم نے ذکر کیا اُس کی تسلیم سے چارہ نہیں اور منکروں کے لئے بھاگنے کا راستہ بند ہے اور

مَنْ اَنْكَرَ مِنْ اَنَّ بَعْثَ النَّبِيِّ عَلَيْهِ السَّلَامُ

آں کہ ازیں معنیٰ انکار کرد کہ بعثت نبی علیہ السلام

جس نے اس بات سے انکار کیا کہ نبی علیہ السلام کی بعثت

يَتَعَلَّقُ بِالْاَلْفِ السَّادِسِ كَتَعَلُّقِهٖ بِالْاَلْفِ

با ہزار ششم تعلق دارد ہمچناں کہ با ہزار پنجم

چھٹے ہزار سے تعلق رکھتی ہے جیسا کہ پانچویں ہزار سے

الْخَامِسِ فَقَدْ اَنْكَرَ الْحَقَّ وَنَصَّ الْفُرْقَانِ وَصَارَ

تعلق داشت او یقیناً دست بر سر حق و نص قرآن زد و از

تعلق رکھتی تھی پس اُس نے حق کا اور نص قرآن کا انکار کیا۔

مِنَ الظّٰلِمِيْنَ - بَلِ الْحَقُّ اَنَّ رُوْحَانِيَّتَهٗ عَلَيْهِ

ظالماں گردید بلکہ حق آنکہ روحانیت آنحضرت علیہ السلام

بلکہ حق یہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانیت





حوالہ نمبر 19

السّلامُ کانَ فی اٰخرِ الألفِ السّادسِ اَعنی فی

در آخر ہزار ششم یعنی

چھٹے ہزار کے آخر میں یعنی

هٰذہِ الایّامِ اَشدَّ واَقوٰی واَکملَ مِن تِلکَ

دریں ایام نسبت باں سالہا اکمل و اقوی و اشد است

اِن دنوں میں بہ نسبت اُن سالوں کے اقوی اور اکمل اور اشد ہے ۔

الأعوامِ بل کالبدرِ التّامِّ ولذالکَ لا نَحتاجُ ۱۸۲

بلکہ مانند بدر کامل است ازینجا ست کہ ما احتیاج

بلکہ چودھویں رات کے چاند کی طرح ہے ۔ اور اس لئے ہم

اِلی الحُسامِ ولا اِلی حزبٍ مّن مُّحاربینَ ۔ وَ

بشمشیر و گروہ رزم آوراں نداریم و

تلوار اور لڑنے والے گروہ کے محتاج نہیں اور

لِاَجلِ ذالکَ اختارَ اللہُ سُبحانہٗ لِبعثِ المسیحِ

بجہت ہمیں معنی است کہ خداوند سبحانہ تعالیٰ برائے بعثت مسیح موعود

اسی لئے خدا تعالیٰ نے مسیح موعود کی بعثت کے لئے

الموعودِ عِدّۃً مّن المِاٰتِ کعِدّۃِ لیلۃِ البدرِ مِنْ

شمار صدہا را مانند شمار شب بدر از

صدیوں کے شمار کو رسول کریم کی ہجرت کے بدر کی راتوں

ھجرۃِ سیّدنا خیرِ الکائناتِ لِتدُلَّ تِلکَ العِدّۃُ

ہجرت رسول کریم اختیار فرمود تا آں شمار بر مرتبہ کہ

کے شمار کی مانند اختیار فرمایا تا وہ شمار اس مرتبہ پر



BACK

BACK

بَدْرَانِ۔ بَدْرٌ تَتَعَلَّقُ بِالْمَاضِیْ وَبَدْرٌ تَتَعَلَّقُ

دو تا بدر است ۔ یک بدر با زمان گذشتہ تعلق دارد و بدر دیگر با زمان

دو بدر ہیں ایک بدر گذشتہ زمانہ سے تعلق رکھتا ہے اور دوسرا بدر

بِالْاِسْتِقْبَالِ مِنَ الزَّمَانِ عِنْدَ ذِلَّةٍ تُصِیْبُ الْمُسْلِمِیْنَ

آئندہ در ہنگامے کہ مسلمانان را ذلت برسد

آئندہ زمانہ سے اس وقت جبکہ مسلمانوں کو ذلت پہنچے

كَمَا تَرَوْنَ فِیْ هٰذَا الْاَوَانِ۔ وَكَانَ الْاِسْلَامُ بَدَءَ

چنانکہ در ایں زمان مے بینید و اسلام چوں ہلال آغاز شد

جیسا کہ اس زمانہ میں دیکھتے ہو اور اسلام ہلال کی طرح شروع ہوا

كَالْهِلَالِ۔ وَكَانَ قُدِّرَ اَنَّهٗ سَيَكُوْنُ بَدْرًا فِیْ

و مقدر بود کہ انجام کار در آخر زمان بدر

اور مقدر تھا کہ انجام کار آخر زمانہ میں بدر

اٰخِرِ الزَّمَانِ وَالْمَآلِ۔ بِاِذْنِ اللّٰهِ ذِی الْجَلَالِ۔

خواہد شد باذن خدائے ذوالجلال

ہو جائے خدا تعالیٰ کے حکم سے

فَاقْتَضَتْ حِكْمَةُ اللّٰهِ اَنْ يَّكُوْنَ الْاِسْلَامُ بَدْرًا

پس حکمت خداوندی خواست کہ اسلام دراں صد

پس خدا تعالیٰ کی حکمت نے چاہا کہ اسلام اس صدی میں بدر کی شکل

فِیْ مِائَةٍ تُشَابِهُ الْبَدْرَ عِدَّةً۔ فَاِلَيْهِ اَشَارَ فِیْ

شکل بدری اختیار کند کہ از روئے شمار با بدر مشابہ باشد ۔ پس ہمیں معنی اشارہ مے کند

اختیار کرے جو شمار کے رو سے بدر کی طرح مشابہ ہو ۔ پس انہی معنوں کی طرف اشارہ ہے



حوالہ نمبر 20

BACK



اَلنُّصْرَةُ الْاُوْلٰی بِبَدْرٍ فَهَاتَانِ بِشَارَتَانِ لِلْمُؤْمِنِیْنَ

نصرت اول در بدر بوقوع آمد - پس ایں دو مژدہ ہا برائے مومناں ہستند

پہلی نصرت بدر میں وقوع میں آئی - پس یہ دو خوشخبریاں مومنوں کے لئے ہیں -

وَتَبْرُقَانِ كَدُرَّةٍ فِی الْكِتَابِ الْمُبِیْنِ - وَقَدْ

و مثل دُر در کتاب روشن مے درخشند و ظاہر است

اور موتی کی طرح کتاب مبین میں چمکتی ہیں - اور ظاہر ہے

مَضٰی وَقْتُ فَتْحٍ مُّبِیْنٍ فِیْ زَمَنِ نَبِیِّنَا الْمُصْطَفٰی

کہ وقت فتح مبین در زمانہ نبی کریم ما بگذشت

کہ فتح مبین کا وقت ہمارے نبی کریم کے زمانہ میں گذر گیا

وَبَقِیَ فَتْحٌ اٰخَرُ وَهُوَ اَعْظَمُ وَاَكْبَرُ وَاَظْهَرُ

و فتح دیگر باقی ماند کہ از غلبہ اول بزرگ تر و ظاہر تر

اور دوسری فتح باقی رہی کہ پہلے غلبہ سے بہت بڑی اور زیادہ ظاہر ہے

مِنْ غَلَبَةٍ اُوْلٰی - وَقُدِّرَ اَنَّ وَقْتَهٗ وَقْتُ الْمَسِیْحِ ص ۱۹۴

است و مقدر بود کہ وقت وے وقت مسیح موعود

اور مقدر تھا کہ اس کا وقت مسیح موعود کا

الْمَوْعُوْدِ مِنَ اللّٰهِ الرَّءُوْفِ الْوَدُوْدِ وَاَرْحَمِ الرَّاحِمِیْنَ -

باشد

وقت ہو -

وَاِلَیْهِ اَشَارَ فِیْ قَوْلِهٖ تَعَالٰی سُبْحَانَ الَّذِیْ اَسْرٰی

و ہمیں اشارہ است در قول خدا وندی سبحان الذی اسریٰ الخ

اور اسی کی طرف خدا تعالیٰ کے اس قول میں اشارہ ہے سبحان الذی اسریٰ الخ



حوالہ نمبر 21

ٹائیٹل پیج طبع اوّل

الحمدللہ والمنّۃ

کہ یہ رسالہ پیر مہر علی شاہ صاحب گولڑوی اور ان کے مریدوں اور ہمخیال لوگوں پر اتمام حجت کے لئے محض نصیحتاً للہ شائع کیا گیا ہے اور بغرض اس کے کہ عام لوگوں پر حق واضح ہو جائے اس رسالہ کے ساتھ پچاس روپیہ کے انعام کا اشتہار بھی دیا گیا ہے جو اسی ٹائیٹل پیج کے دوسرے صفحہ پر مندرج ہے اور یہ رسالہ موسوم بہ

# تحفۂ گولڑویہ

ہو کر

مطبع ضیاء الاسلام قادیان ضلع گورداسپور میں باہتمام حکیم حافظ فضل الدین صاحب بھیروی مالک مطبع چھپکر یکم ستمبر ۱۹۰۲ء کو شائع ہوا

قیمت ۱۰/ محصول ۲/ جلد ۵۰۰ دیہات ۱/ کل ۱۳/

اور جس تاریخ میں لیکھرام کا قتل ہونا بیان کیا گیا تھا اسی طرح سے لیکھرام قتل ہوا اور کئی سو لوگوں نے گواہی دی کہ وہ پیشگوئی بہت صفائی سے پوری ہوگئی۔ چنانچہ اب تک وہ محضر نامہ میرے پاس موجود ہے جس پر ہندوؤں کی گواہیاں بھی ثبت ہیں ایسا ہی پیشگوئی کے مطابق میرے گھر میں چار لڑکے پیدا ہوئے اور پسر چہارم کی پیدائش تک پیشگوئی کے مطابق عبدالحق غزنوی زندہ رہا۔ اس میں کیسی قدرت الٰہی پائی جاتی ہے ایسا ہی لوگوں نے اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا کہ مکرمی اخویم مولوی حکیم نورالدین صاحب کے گھر میں ایک لڑکا پیدا ہوا جس کا بدن پھوڑوں سے بھرا ہوا تھا اور وہ پھوڑے ایک سال سے بھی کچھ زیادہ دنوں تک اس لڑکے کے بدن پر رہے جو بڑے بڑے اور خطرناک اور بدنما اور موٹے اور ناقابلِ علاج معلوم ہوتے تھے جن کے اب تک داغ موجود ہیں۔ کیا یہ طاقتیں بجز خدا کے کسی اور میں بھی پائی جاتی ہیں؟ پھر یہ پیشگوئیاں کچھ ایک دو پیشگوئیاں نہیں بلکہ اسی قسم کی سو سے زیادہ پیشگوئیاں ہیں جو کتاب تریاق القلوب میں درج ہیں۔ پھر ان سب کا کچھ بھی ذکر نہ کرنا۔ اور بار بار احمد بیگ کے داماد یا آتھم کا ذکر کرتے رہنا کس قدر مخلوق کو دھوکہ دینا ہے۔ اس کی ایسی ہی مثال ہے کہ (مثلاً کوئی شریر النفس اُن تین ہزار معجزات کا کبھی ذکر نہ کرے جو ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ظہور میں آئے اور حدیبیہ کی پیشگوئی کو بار بار ذکر کرے کہ وہ وقت اندازہ کردہ پر پوری نہیں ہوئی) یا مثلاً حضرت مسیح کی صاف اور صریح پیشگوئیوں کا کبھی کسی کے پاس نام تک نہ لے اور بار بار ہنسی ٹھٹھے کے طور پر لوگوں کو یہ کہے کہ کیوں صاحب کیا وہ وعدہ پورا ہو گیا جو حضرت مسیح نے فرمایا تھا کہ ابھی تم میں سے کئی لوگ زندہ ہونگے جو مَیں پھر واپس آؤنگا۔ یا مثلاً شرارت کے طور پر داؤد کا تخت دوبارہ قائم کرنے کی پیشگوئی کو بیان کر کے پھر ٹھٹھے سے کہے کہ کیوں صاحب کیا یہ سچ ہے کہ حضرت مسیح بادشاہ بھی ہو گئے تھے اور داؤد کا تخت اُن کو مل گیا تھا۔ شیخ سعدی نے کی نسبت

صفحہ ۴۷



BACK

حوالہ نمبر 22

شہرت دی جائیگی۔ اور تو اس سے کیوں تعجب کرتا ہے کہ خدا ایسا کرے گا۔ کیا تیرے پر وہ وقت نہیں آیا کہ تو محض معدوم تھا اور تیرے وجود کا دنیا میں نام و نشان نہ تھا۔ پھر کیا خدا کی قدرت سے یہ بعید ہے کہ تیری ایسی تائیدیں کرے۔ اور یہ وعدے پورے کرکے دکھلا دے۔ اور تو اُن لوگوں کو جو ایمان لائے یہ خوشخبری سُنا کہ اُن کا قدم خدا کے نزدیک صدق کا قدم ہے۔ سو اُن کو وہ وحی سُنا دے جو تیری طرف تیرے رب سے ہوئی۔ اور یاد رکھ کہ وہ زمانہ آتا ہے کہ لوگ کثرت سے تیری طرف رجوع کریں گے۔ سو تیرے پر واجب ہے کہ تو اُن سے بدخلقی نہ کرے اور تجھے لازم ہے کہ تو اُن کی کثرت کو دیکھ کر تھک نہ جائے۔ اور ایسے لوگ بھی ہونگے جو اپنے وطنوں سے ہجرت کرکے تیرے حجروں میں آکر آباد ہونگے۔ وہی ہیں جو خدا کے نزدیک اصحاب الصفّہ کہلاتے ہیں۔ اور تو جانتا ہے کہ وہ کس شان اور کس ایمان کے لوگ ہونگے جو اصحاب الصفّہ کے نام سے موسوم ہیں وہ بہت قوی الایمان ہونگے۔ تو دیکھے گا کہ اُن کی آنکھوں سے آنسو جاری ہونگے۔ وہ تیرے پر درود بھیجیں گے اور کہیں گے کہ اے ہمارے خدا! ہم نے ایک آواز دینے والے کی آواز سُنی جو ایمان کی طرف بلاتا ہے۔ سو ہم ایمان لائے ان تمام پیشگوئیوں کو تم لکھ لو کہ وقت پر واقع ہونگی۔

اِن چند سطروں میں جو پیشگوئیاں ہیں وہ اس قدر نشانوں پر مشتمل ہیں جو دس لاکھ سے زیادہ ہونگے اور نشان بھی ایسے کھلے کھلے ہیں جو اوّل درجہ پر خارق عادت ہیں سو ہم اوّل مثالی بیان کے لئے ان پیشگوئیوں کے اقسام بیان کرتے ہیں بعد اس کے یہ ثبوت دیں گے کہ یہ پیشگوئیاں پوری ہو گئی ہیں۔ اور درحقیقت یہ خارق عادت نشان ہیں اور اگر بہت ہی سخت گیری اور زیادہ سے زیادہ احتیاط سے بھی ان کا شمار کیا جائے تب بھی یہ نشان جو ظاہر ہوئے دس لاکھ سے زیادہ ہونگے۔

پیشگوئیوں کے اقسام میں سے اوّل وہ پیشگوئی ہے جس کی طرف وحی الٰہی وانتمی امر الزمان الینا میں اشارہ ہے۔ یعنی اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ مخالف لوگوں سے ہمارا جنگ ہوگا

حوالہ نمبر 23



B A C K

بعض جاہل اس سے دھوکا بھی کھا لیتے ہیں لیکن حکیم مطلق نے سونے میں ایک امتیازی نشان رکھا ہے جس کو صراف فی الفور شناخت کر لیتے ہیں۔ اور بہتیرے سفید اور چمکتے ہوئے پتھر ایسے ہیں کہ جو ہیرے سے بہت ہی مشابہ ہیں اور بعض نادان ان کو ہیرا سمجھ کر ہزار ہا روپیہ کا نقصان اٹھا لیتے ہیں۔ لیکن صانع عالم نے ہیرے کے لئے ایک امتیازی نشان رکھا ہوا ہے جس کو ایک دانشمند جوہری شناخت کر سکتا ہے۔ ایسا ہی دنیا کے کل جواہرات اور عمدہ چیزوں کو دیکھو کہ اگرچہ بظاہر نظر کئی ردی اور ادنیٰ درجہ کی چیزیں ان سے شکل میں مل جاتی ہیں مگر ہر ایک پاک اور قابل قدر جوہر اپنے امتیازی نشان سے اپنی خصوصیت کو ظاہر کر دیتا ہے۔ اور اگر ایسا نہ ہوتا تو دنیا میں اندھیر پڑ جاتا۔ اور خود انسان کو دیکھو کہ اگرچہ وہ صورت میں بہت سے حیوانات سے مشابہت رکھتا ہے جیسا کہ بندر سے تاہم اس میں ایک امتیازی نشان ہے جس کی وجہ سے ہم کسی بندر کو انسان نہیں کہہ سکتے۔ پھر جبکہ اس مادی دنیا میں جو ناپائیدار اور بے ثبات ہے اور جس کا نقصان بھی بمقابل آخرت کے کچھ چیز نہیں ہے ہر ایک عمدہ اور نفیس جوہر کیلئے حکیم مطلق نے امتیازی نشان قائم کر دیا ہے جس کی وجہ سے وہ جوہر بسہولت شناخت کیا جاتا ہے۔ تو پھر مذہب جس کی غلطی جہنم تک پہنچاتی ہے اور ایسا ہی ایک راستباز اور اہل اللہ کا وجود جس کا انکار شقاوت ابدی کے گڑھے میں ڈالتا ہے کیونکر یقین کیا جائے کہ ان کی شناخت کے لئے کوئی بھی یقینی اور قطعی نشان نہیں۔ پس ایسے شخص سے زیادہ کون احمق اور نادان ہے کہ جو خیال کرتا ہے کہ سچے مذہب اور سچے راستباز کے لئے کوئی امتیازی نشان خدا نے قائم نہیں کیا۔ حالانکہ خدا تعالیٰ قرآن شریف میں آپ فرماتا ہے کہ کتاب اللہ جو مذہب کی بنیاد ہے امتیازی نشان اپنے اندر رکھتی ہے جس کی نظیر کوئی پیش نہیں کر سکتا۔ اور نیز فرماتا ہے کہ ہر ایک مومن کو فرقان عطا ہوتا ہے یعنی امتیازی نشان جس سے وہ شناخت کیا جاتا ہے۔ پس یقیناً سمجھو کہ سچا مذہب اور حقیقی راستباز ضرور اپنے ساتھ امتیازی نشان رکھتا ہے اور اسی کا نام دوسرے لفظوں میں معجزہ اور کرامت اور خارق عادت امر ہے۔

صفحہ ۵۰

حوالہ نمبر 24

۲۵ر اکتوبر ۱۹۰۶ء

# شعر و سخن

## نظم

### (راز اکمل آف گولیکے)

امام اپنا عزیزو اس زمان مین — غلام احمد ہوا دارالامان مین
غلام احمد ہے عرش رب اکرم — مکان اس کا ہے گویا لامکان مین
غلام احمد رسول اللہ ہے برحق — شرف پایا ہے نوع انس و جان مین
غلام احمد مسیحا سے ہے افضل — بروز مصطفٰے ہو کر جہان مین
غلام احمد کا خادم ہے جو دل سے — بلاشک جائیگا باغ جنان مین
تسلی دل کو ہو جاتی ہے حاصل — یہ ہے اعجاز احمد کی زبان مین
بھلا اس معجزے سے بڑھکے کیا ہو — خدا اک قوم کا مارا - جہان مین
قلم سے کام جو کر کے دکھایا — کہان طاقت تھی یہ سیف و سنان مین
محمد پھر اتر آئے ہین - ہم مین — اور آگے سے ہین بڑھکر اپنی شان مین
محمد دیکھنے ہون جس نے اکمل — غلام احمد کو دیکھے قادیان مین
غلام احمد مختار ہو کر — یہ رتبہ تو نے پایا ہے جہان مین
تری مدحت سرائی مجھسے کیا ہو — کہ سب کچھ لکھدیا راز نہان مین

خدا ہے تو - خدا مجھ سے ہی واللہ
ترا رتبہ نہین آتا بیان میں

**انصار بدر**

حکیم فضلدین صاحب قادیانی حال وارد بھیرہ - بدر اخبار کے حال پر ہمیشہ مہربانی کی نظر رکھا کرتے ہیں - اور اسکے واسطے نئے خریدار پیدا کرنے کی سعی کیا کرتے ہیں - راقم کے ...



حوالہ نمبر 25

# حضرت خلیفۃ المسیح کی ڈائری

(۳ جون ۲۲ء عصر)

**ایک مبشر رویاء** فرمایا کہ آج رویاء میں میری زبان پر جاری ہوگیا۔ آج بہت سی بشارتیں ترقی اسلام کے متعلق ملی ہیں یہ اصل الفاظ نہیں۔ بلکہ اس مضمون کا خلاصہ ہے۔ جو میری زبان پر جاری تھا۔

**ہر جگہ کے لوگ خود مباحثہ کیا کریں** فرمایا فیروز پور میں منشی فرزند علی صاحب اور مولوی ثناء اللہ کے درمیان ایک مباحثہ ہوا ہے (مسکرا کر فرمایا) بات تو اچھی ہے۔ ہر جگہ کے مقامی لوگ بحث مباحثوں میں حصہ لیا کریں۔ اور مولویوں کا پیچھا چھوڑیں تاکہ یہ کام بڑھے اور زیادہ مفید کام ہوسکے۔

**ایک نیا طریق تبلیغ** فرمایا میرا دل چاہتا ہے کہ اس بات کا تجربہ کیا جائے۔ کہ ایک علاقہ منتخب کرکے تمام زور اسی پر صرف کردیا جائے۔ اور جب تک وہ پورے طور پر صاف نہ ہوجائے۔ اسکو نہ چھوڑا جائے۔ اس جنگ کے دوران میں ایک جرنیل نے طریق ایجاد کیا تھا۔ کہ وہ تمام کا تمام توپخانہ ایک محاذ پر جمع کردیتا تھا۔ اور آگے پیچھے کرکے اس ترتیب سے گولہ پھنکواتا تھا کہ دس دس میل تک زمین ایسی ہوجاتی تھی جیسے غاریں پڑ جاتی ہیں۔ اس کا مقابلہ دوسرے نہیں کرسکتے تھے یہ جرنیل آخری وقت میں نکلا تھا۔ اس لئے اس کے طریق جنگ کی پوری تحقیق نہیں ہوسکی کہ مفید ہے یا غیر مفید۔ ولایت کے اخباروں میں اس کے متعلق بڑے لمبے مضامین شائع ہوا کرتے تھے۔ اگر اس طریق پر تبلیغ کی جائے تو شاید مفید ہو۔ یہاں کے لوگ بھی ہوں اور باہر سے بھی لوگ بلائے جائیں۔ جو تبلیغ کرسکتے ہوں۔ اور وہ سب ایک ضلع میں پھیل جائیں۔ پھر شاید اللہ تعالیٰ کے فضل سے موجودہ صورت کی نسبت زیادہ مفید نتیجہ برآمد ہو۔

**صاف ستھرے شخص کے ہاتھ کا کھانا** ایک صاحب نے عرض کیا کہ کیا چوڑھے کے ہاتھ کا کھانا جائز ہے۔ اگر وہ صاف ستھرا ہو۔ اور کوئی نجاست یا مکروہ چیز اس کے جسم اور لباس پر نہ ہو۔ فرمایا صاف آدمی کے ہاتھ سے چیز کھانا جائز ہے البتہ غیر اہل کتاب کے ہاتھ کی پکی ہوئی کھانی منع ہے۔

سوال ہوا۔ کہ ہندو اور سکھ کے ہاتھ کی پکی ہوئی کھانا جائز ہے۔ فرمایا ہندو اہل کتاب ہیں اور سکھ بھی کیونکہ وہ مسلمانوں ہی کا بگڑا ہوا فرقہ ہیں۔

سوال ہوا کہ سکھ جھٹکا کرتے ہیں۔ فرمایا وہ ناجائز ہے۔ اہل کتاب کے ساتھ کھانے کے یہ معنے نہیں کہ جو چیزیں شریعت اسلام میں ناجائز ہے وہ انکے ساتھ کھانے سے جائز ہوجاتی ہیں۔

(۷ جون ۲۲ء ظہر)

**بعض مشہور کتب کے متعلق رائے** فرمایا میرے ذوق میں فتوحات مکیہ بہت مفید کتاب ہے۔ حافظ روشن علی صاحب نے عرض کیا کہ حضرت خلیفہ اول فرمایا کرتے تھے کہ اس کا ایک حصہ میری سمجھ میں نہیں آیا۔ فرمایا یہ تو سچ ہے کہ بعض حصے اسکے سمجھ میں نہیں آتے۔ لیکن وہ دوسرے مقامات میں جاکر ان کی تشریح خود ہی کردیتے ہیں۔

فرمایا ابن جنی کی کتاب خصائص بڑی لطیف کتاب ہے۔ اور آداب اللغۃ العربیۃ بھی بہت ہی اعلیٰ درجہ کی کتاب ہے۔ اس کے مصنف نے عربی زبان اور دین کی بڑی خدمت کی ہے۔ اور خضری تاریخ میں بہت اعلیٰ درجہ کا انسان ہے جیسا کہ حضرت مسیح موعودؑ نے فرمایا ہے کہ میں اور مسیح ایک جوہر کے دو ٹکڑے ہیں۔ اسی طرح ایسا معلوم ہوتا ہے کہ میرا اور خضری کا دماغ دونوں ایک ہیں۔ البتہ اس میں ایک نقص ہے کہ وہ لمبی محنت نہیں کرسکتا۔

**مسلمان اور عیسائی مورخین** اس کی کتاب کے اگر ٹکڑے ٹکڑے پڑھے جائیں تو اچھا اثر ہوتا ہے۔ لیکن اگر ساری کتاب پڑھی جائے۔ تو مجموعی طور پر یہی اثر پڑتا ہے۔ کہ ہمارے اسلاف کے کارنامے کچھ اعلیٰ درجہ کے نہ تھے۔ مصنف کا یہ مقصود نہیں ہوتا۔ کہ پڑھنے والے پر یہ اثر ہو۔ کہ ہمارے اسلاف کی کچھ روایات ہیں جن کو ہمیں قائم رکھنا ہے۔ لیکن یورپین مورخوں نے اس بات کا خیال رکھا ہے۔ وہ اپنی تاریخ لکھتے ہیں تو اپنے اسلاف کو اتنا بڑا کرکے دکھاتے ہیں۔ کہ پڑھنے والے پر ان کی شخصیت کا رعب پڑتا ہے۔ اور خواہش پیدا ہوتی ہے کہ ہمیں بھی ایسا ہی بننا چاہئے۔ مگر مسلمان مورخ رسول کریم صلے اللہ علیہ وسلم اور خلفاء کے زمانہ کو چھوڑ کر تاریخ میں یہ دکھاتے ہیں۔ کہ ہمارے اسلاف بڑے نکمے تھے عیسائیوں نے جو طریق اختیار کیا وہ درست ہے۔ کیونکہ تاریخی طور پر جب تک آئندہ نسلوں پر یہ اثر نہ ڈالا جائے کہ تمہارے اسلاف کے یہ کارنامے ہیں۔ اور ان کی یہ روایات ہیں اور تمہیں ان روایات کو محفوظ رکھنا ہے۔ اس وقت تک تاریخ کا فائدہ نہیں مرتب ہوسکتا۔

**روحانی ترقی کا میدان** یہ بالکل صحیح بات ہے کہ ہر شخص ترقی کرسکتا ہے اور بڑے سے بڑا درجہ پاسکتا ہے۔ حتیٰ کہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بھی بڑھ سکتا ہے۔ مگر دیکھنا یہ ہے کہ آنحضرتؐ اس میدان میں سب سے آگے بڑھ گئے۔ اور خدا نے آئندہ کے متعلق بھی گواہی دیدی کہ آپ آئندہ آنے والی نسلوں سے بھی آگے بڑھے ہوئے ہیں۔ پیغامی یہی کہکر لوگوں کو ہمارے خلاف بھڑکاتے ہیں کہ اسی لئے رسول کریمؐ کے بعد امت محمدیہ میں نبی نہیں آسکتا ہے۔ اور مسیح موعودؑ ابوہریرہ سے بھی کم درجہ کے ہیں۔ یہ دلیل اب تو لوگوں کو ہمارے خلاف بھڑکا سکتی ہے۔ مگر آئندہ زمانہ میں پیغامیت کو کھاجانے والی ہوگی۔ کیونکہ اگر روحانی ترقی کی تمام راہیں ہم پر بند ہیں تو اسلام کا کچھ بھی فائدہ نہیں۔ اور پھر اس میں کوئی خوبی بھی نہیں۔ کہ ایک کو بڑھا دیا جائے۔ اور دوسروں کو بڑھنے نہ دیا جائے۔ ہاں خوبی یہ ہے کہ موقع سب کو دیا جائے پھر آگے جو بڑھ جائے۔

(۶ جون ۲۲ء عصر)

**طبری کے پڑھنے کا طریق** شیخ عبدالرحمن صاحب مصری نے کہا۔ طبری سے صحیح روایات معلوم کرنے کا کیا گر ہے۔ فرمایا جس طرح بائبل کے مصنف چار ہیں۔ اسی طرح طبری نے بھی چار سلسلے چلائے ہیں۔ جن میں سے دو بڑے سلسلے ہیں۔ ان میں سے ایک تو یہ ہے کہ جس بات کو وہ ثابت کرنا چاہتا ہے




حوالہ نمبر 27

# ضلع مظفرنگر میں مباحثہ

یہاں پر ۷ فروری کو مولوی عمرالدین صاحب دہلی سے تشریف لائے۔ اور مولوی جلال الدین صاحب شمس قائم گنج سے تشریف فرما ہوئے۔ اور مناظرہ تین روز تک رہا۔ یعنی ۸ و ۹ و ۱۰ فروری ۱۹۲۳ء تک رہا۔

اول روز مولوی عمرالدین صاحب کے مقابلہ پر یکے بعد دیگرے مولوی محمد ادریس دیوبندی۔ مولوی سید عالم دیوبندی۔ مولوی عبدالقدوس دیوبندی کھڑے ہوئے جیسیں دیوبندی معترض تھے۔ لیکن خدا کے فضل و رحم کے ساتھ مولوی عمرالدین صاحب نے ہر ایک اعتراض کو ایسا توڑ پھینکا۔ جیسے روئی کو پھینک دیتے ہیں۔ جس کا اعتراف اہل قریہ نے بھی کیا۔

دوسرے روز مولوی جلال الدین صاحب شمس کے مقابلہ پر مولوی عبداللطیف مولوی فاضل منشی فاضل مصطفےٰ آبادی کھڑا ہوا۔ اور مولوی جلال الدین صاحب نے صداقت مسیح موعود پر قرآنی دلائل قائم کئے۔ مگر خدا نے مقابل کے مولوی فاضل کا علم ایسا سلب کر لیا۔ کہ وہ ہرگز ہرگز بھی ان کا جواب نہ دے سکا۔ اور تمسخر ٹھٹھے میں اوقات ضائع کیا۔ اور کبھی دیوانوں کی طرح الٹے سوال کرنے لگا۔ اگر اس سے کہا جائے کہ ہم سائل ہیں۔ ہمارا جواب دو۔ تو تمسخر کرنے کے سوا اور کچھ جواب نہ دے سکتے۔ آخر انہوں نے اس روز کوئی جواب نہ دیا۔ بلکہ اور مولوی جلال الدین صاحب نے ان کے اٹھائیس جھوٹ گنوائے۔ جو انہوں نے اپنی تقریر میں بولے تھے۔ جن کا اس کو ایک رنگ میں اقرار کرنا پڑا جس کا اثر سامعین پر بہت خوب پڑا۔ اور دیوبندیوں نے بھی اس کی بہت تذلیل کی۔ اور اس کو کہا کہ آپ نے تو ہم کو بہت ذلیل کرا دیا ہے۔ بہتر یہ تھا۔ کہ آپ سٹیج پر نہ کھڑے ہوتے

پھر تیسرے روز یعنی ۱۰ فروری کو مولوی جلال الدین نے سٹیج پر کھڑے ہو کر اول مولوی عبداللطیف کے جھوٹ گنوائے۔ اور کہا۔ کہ جس شخص نے تقریر میں اس قدر جھوٹ بولا ہو۔ وہ کہاں تک سچا اور ایماندار ہو سکتا ہے۔ یہ سن کر پھر وہی کھڑا ہوا۔ مگر مولوی شمس صاحب کے ایک مطالبہ کا جواب تک نہیں دیا۔ سوائے تمسخر مذاق کے۔ آخر اسی طرح اس نے ۱۲ بجا دیئے لہذا کھانے کے واسطے مناظرہ بند ہوا۔ اور بعد ظہر کے پھر مولوی جلال الدین صاحب نے اسٹیج پر کھڑے ہو کر مولوی صاحب کے جھوٹ گنوائے۔ اور اٹھائیس میں آٹھ اور جمع کر دیئے۔ جو کہ اس نے اس روز بولے تھے۔ لہذا کل چھتیس جھوٹ ہو گئے۔ مگر مولوی صاحب شرم سے گردن نیچی کئے بیٹھے رہے۔ اور مولوی بدر عالم دیوبندی مقابلے پر کھڑے ہوئے۔ مابین مولوی جلال الدین اور مولوی بدر عالم دیوبندی چار بجے تک مناظرہ جاری رہا۔ مگر وہ بھی جواب نہ دے سکا۔ اور تمسخر میں اول سے بڑھ چڑھ کر رہا۔ اب چونکہ تاریخ مناظرہ ختم ہو چکی تھی۔ لہذا مولوی عمرالدین صاحب اور مولوی جلال الدین صاحب نے رخصت چاہی۔ بعدہ واپس دہلی کو اور آگرہ کو ہو گئے۔ پھر بعد میں مولوی دیوبندی نے جلسہ قائم کیا۔ اور علماء نے احمدیہ کی تردید کی۔ یہ کہکر کہ لو اب جواب دیتے ہیں۔ جس کا بعض لوگوں پر الٹا بھی برا اثر پڑا۔ چونکہ وہ کہنے لگے۔ کہ احمدیوں کے سامنے تو بولا نہ گیا۔ اب بولتے ہیں۔ حالانکہ وہ بار بار مطالبہ کرتے رہے۔ لہذا یہ ہار نے کی دلیل ہے۔

اس مناظرہ میں دیوبندیوں نے بری طرح شکست کھائی۔ جس کی وجہ سے اہل قریہ کہتے ہیں۔ کہ پھر ایک جلسہ قائم کرو۔ تاکہ اچھی طرح طبیعت کی تسلی ہو۔ اور کیا تحریر کروں۔ اس وقت کے مولویوں کی حالت قابل دید تھی جب کہ وہ سوالات سے [illegible] رہاتے تھے۔

الحمدللہ ہمارا جلسہ نہایت کامیابی اور امن سے گذرا۔ چھ آدمی سلسلہ عالیہ احمدیہ میں داخل ہوئے۔ عزیز احمد از گھوڑہ۔ ضلع مظفرنگر ۱۳ فروری ۱۹۲۳ء

## حقہ نوشی ترک

حکیم نظیر علی صاحب گنگوہ سے اطلاع دیتے ہیں۔ کہ چوہدری حبیب خان چوہدری غلام قادر خان و افضل خان صاحب نے حقہ نوشی ترک کی۔ پس آپ ان کے متعلق اخبار میں اعلان کر دیں تاکہ دوسرے بھی حقہ نوشی سے تائب ہونے کی تحریک ہو۔ زین العابدین ناظر تعلیم و تربیت

# حضرت مسیح موعود کا ایک پرانا مکتوب

۲۹ جنوری کو یہ خط مسجد مبارک میں بحضور خلیفۃ المسیح پیش ہوا۔ جسکو سلسلہ ڈائری میں جناب میر محمد خانصاحب نائب مدیر الفضل نے لے لیا تھا۔ جو حسب ذیل ہے۔

نقل مطابق اصل ✦ لفافہ کا پتہ

بمقام لاہور۔ دفتر سرکاری وکیل۔ بخدمت اخویم منشی محمد حسین صاحب کلرک دفتر سرکاری وکیل۔

(مہر قادیان ۵ نومبر ۱۹۰۲ء) (مہر لاہور ۶ نومبر ۱۹۰۲ء)

راقم خاکسار مرزا غلام احمد عفی عنہ۔ از قادیان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ✦ نحمدہ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم

السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ۔ بعد اس کے واضح ہو کہ آپ کا خط مجھ کو ملا۔ آپ اپنے گھر میں سمجھا دیں کہ اس طرح شک و شبہ میں پڑنا بابت منی کے شیطان کا کام ہے۔ جو ایسے وسوسے ڈالتا ہے۔ ہرگز وسوسہ میں نہیں پڑنا چاہئے۔ گناہ ہے امر یاد رہے کہ شک کے ساتھ غسل واجب نہیں ہوتا۔ اور نہ صرف شک سے کوئی چیز پلید ہو سکتی ہے۔ اس حالت میں بیشک نماز پڑھنا چاہئے۔ اور میں انشاء اللہ دعا بھی کروں گا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے اصحاب اس طرح ہر وقت کپڑے صاف نہیں کرتے تھے۔ حضرت عائشہ کہتی ہیں کہ اگر کپڑے پر منی لگ جاتی تھی تو ہم اس منی خشک شدہ کو صرف جھاڑ دیتے تھے کپڑا نہیں دھوتے تھے۔ اور ایسے کوؤں سے پانی پیتے تھے۔ جن میں حیض کے لتے پڑتے تھے۔ ظاہری پاکیزگی سے بہت غلو نہیں کرتے تھے۔ عیسائیوں کے ہاتھ کا پنیر کھا لیتے تھے۔ حالانکہ مشہور تھا کہ سور کی چربی اس میں پڑتی ہے۔ اصول یہ تھا۔ کہ جب تک یقین نہ ہو ہر ایک چیز پاک ہے۔ محض شک سے کوئی چیز پلید نہیں ہوتی۔ اگر کوئی شیر خوار بچہ کسی کپڑے پر پیشاب کر دے۔ تو اس کپڑے کو دھوتے نہیں تھے۔ صرف پانی کا ایک چھینٹا پیشاب پر دیتے تھے۔ اور بار بار آنحضرت فرمایا کرتے تھے کہ روح کی صفائی کرو۔ صرف جسم کی صفائی اور کپڑے کی صفائی بہشت میں داخل نہیں کریگی۔ اور فرمایا کرتے تھے۔ کہ کپڑے کو پاک کرنے میں وہم بہت مبالغہ کرنا اور وضو میں بہت پانی خرچ کرنا اور شک کو یقین کی طرح سمجھ لینا یہ سب شیطانی کام ہیں اور سخت گناہ ہیں۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کبھی مرض کے وقت میں اونٹ کا پیشاب بھی پیتے تھے۔ نصوص فقہیہ کی تفصیل و تعبیر کرنے کی گنجائش نہیں۔ اتنا لکھنا کافی ہے کہ صحت کا خیال رکھیں



حوالہ نمبر 28

BACK

مذمت کرے۔ اسی طرح اس قوم کا جس کے جوشیلے آدمی قتل کرتے ہیں۔ خواہ انبیاء کی توہین کی وجہ سے ہی وہ ایسا کریں۔ فرض ہے کہ پورے زور کے ساتھ ایسے لوگوں کو دبائے اور ان سے اظہار براءت کرے۔ انبیاء کی عزت کی حفاظت قانون شکنی سے نہیں ہو سکتی۔ وہ نبی بھی کیسا نبی ہے جس کی عزت کو بچانے کیلئے

## خون سے ہاتھ رنگنے

پڑیں۔ جس کے بچانے کے لئے اپنا دین تباہ کرنا پڑے۔ یہ سمجھنا کہ محمد رسول اللہ کی عزت کے لئے قتل کرنا جائز ہے سخت نادانی ہے کیا محمد رسول اللہ کی عزت اتنی ہی ہے کہ ایک شخص کے خون سے اس کی ہتک دھوئی جا سکے۔ بعض نادان کہہ دیا کرتے ہیں۔ کہ محمد رسول اللہ کی ہتک کی سزا قتل ہے۔ میں کہتا ہوں۔ تاریخ کوئی

## ایک مثال

ہی ایسی پیش کی جائے۔ کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانہ میں کسی ایک انسان کو بھی محض آپ کو برا کہنے کی وجہ سے قتل کیا گیا ہو۔ اور اس قتل میں کسی

## پولیٹیکل جرم کا دخل

نہ ہو۔ کوئی ثابت کرے کہ محض اس جرم میں کسی کو قتل کیا گیا۔ ہاں اگر کسی کے متعلق یہ شبہ ہوا۔ کہ وہ غیر قوموں کو مسلمانوں پر چڑھا لائیگا اور سازشیں کر کے مسلمانوں کو نقصان پہنچائیگا۔ تو یہ اور بات ہے صرف توہین رسول کے جرم میں کبھی کوئی ایک شخص بھی قتل نہیں کیا گیا اگر ایسا کرنا جائز ہوتا۔ تو عبداللہ بن ابی بن سلول کو کیوں زندہ چھوڑ دیا جاتا۔ حالانکہ اس نے علی الاعلان کہا تھا۔ کہ لیخرجن الاعز منها الاذل کہ میں جو سب سے زیادہ معزز ہوں (نعوذ باللہ) سب سے زیادہ ذلیل یعنی رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو نکال دونگا۔ محمد رسول اللہ کے پاس ایسی باتوں کی اطلاع بھی پہنچ جاتی تھی۔ پھر صحابہ نے یہ بھی کہا۔ کہ اس کے ساتھیوں میں سے۔۔۔؟ بعض کو قتل کر دیا جائے۔ لیکن رسول کریم۔ نے فرمایا نہیں۔ لوگ کیا کہینگے کہ محمد نے اپنے ساتھیوں کو قتل کر دیا۔ اگر قتل جائز ہوتا۔ تو وہ منافق جو آخری وقت تک مسلمانوں میں موجود رہے۔ کس طرح زندہ رہ سکتے تھے۔ قرآن کریم میں بات طور پر بیان ہے۔ کہ منافق لوگ

ہر شام و صبح کے

[illegible] اسلام بنتے تھے۔ پس جب یہ ثابت ہے۔ [illegible] قرآن کریم سے یہ بھی ثابت ہے کہ بہت

بلکہ یہ بھی کہ آپ کی وفات کے بعد بھی تھے۔ لیکن رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ساری زندگی میں ان میں سے

## ایک شخص بھی

قتل نہیں کیا گیا۔ سوائے ان کے جن پر کوئی پولیٹیکل جرم ثابت ہو چکا ہو۔ خالص تضحیک کرنے والا ایک شخص بھی قتل نہیں ہوا بلکہ صحابہ کے زمانہ میں بھی کوئی نہیں ہوا۔ اگر ایسے لوگوں کو قتل [illegible] دینے کا حکم ہوتا۔ تو حذیفہ کو چاہئے تھا۔ تمام مسلمانوں کو بتا دیتے کہ فلاں فلاں لوگ منافق ہیں۔ انہیں فوراً قتل کر دو۔ کیونکہ اپنی قوم کو ہتک کرنیوالا دوسروں سے بہت زیادہ مجرم ہوتا ہے۔ ایک دفعہ ایک یہودی نے حضرت عمرؓ کے سامنے کہا۔ میں قسم کھاتا ہوں۔ موسیٰ کی جسے خدا نے سارے انسانوں پر فضیلت دی ہے حضرت عمرؓ نے اسے مارا۔ جب رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر پہونچی تو آپ نے حضرت عمرؓ سے کہا۔ کہ کیوں مارا ایسا نہیں چاہئے تھا۔ یہ نہیں کہا۔ کہ تلوار کیوں نہ چلائی۔ غرض قتل پر آمادہ ہو جانے کا طریق غلط ہے۔ اور اس سے قوموں کے اخلاق تباہ ہو جاتے ہیں۔ پس میں مسلمانوں سے بھی اور ہندوؤں سے بھی

## درخواست

کرتا ہوں۔ کہ وہ جاہل باتوں کی طرف نہ جائیں۔ مسلمانوں کو یاد رکھنا چاہئے۔ کہ چاند پر تھوکنے سے اپنے ہی منہ پر آکر تھوک پڑتا ہے۔ مخالف خواہ کتنی ہی کوشش کریں محمد رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے نور کو گرد و غبار سے نہیں چھپا سکتے۔ اس

## نور کی شعاعیں

دور دور پھیل رہی ہیں۔ تم یہ مت خیال کرو۔ کہ کسی کے چھپانے سے چھپ سکیگا۔ ایک دنیا اسلام کی معتقد ہو رہی ہے۔ پادریوں کی بڑی بڑی سوسائٹیوں نے اعتراف کیا ہے۔ کہ ہمیں سب سے زیادہ خطرہ اسلام سے ہے۔ کیونکہ اسلام کی دلکش تعلیم کی خوبیوں کے مقابلہ میں اور کوئی مذہب نہیں ٹھیر سکتا۔ اسلام کا تمدن یورپ کو کھائے چلا جا رہا ہے اور بڑے بڑے متعصب اسلام کی طرف مائل ہو رہے ہیں۔ جو شخص یہ خیال کرتا ہے کہ اسلام کو

## گالی دینے سے

اسلام کی ہتک ہوگی۔ وہ اگر عیسائی ہے تو عیسائی مذہب کا دشمن ہے اگر سکھ ہے تو سکھ مذہب کا دشمن ہے۔ اور اگر ہندو ہے تو ہندو دھرم کا دشمن۔ ہتک تو دراصل گالی دینے والے کی ہوتی ہے۔ جسے گالی دی جائے اس کی کیا ہتک ہوگی۔ ہتک تو اخلاق کی بناء پر ہوتی ہے۔ اگر کوئی شخص مجھے گالیاں دیتا ہے۔ تو وہ اپنی

حوالہ نمبر 29

یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم تمام خدام حاضر ہیں اور فرض اشاعت پورا کرنے کیلئے بدل وجان سرگرم ہیں۔ آپ تشریف لائیے اور اس اپنے فرض کو پورا کیجیئے کیونکہ آپ کا دعویٰ ہے کہ میں تمام کافہ ناس کیلئے آیا ہوں اور اب یہ وہ وقت ہے کہ آپ اُن تمام قوموں کو جو زمین پر رہتی ہیں قرآنی تبلیغ کر سکتے ہیں اور اشاعت کو کمال تک پہنچا سکتے ہیں اور اتمام حجت کے لئے تمام لوگوں میں دلائل حقانیت قرآن پھیلا سکتے ہیں تب آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی روحانیت نے جواب دیا کہ دیکھو میں بروز کے طور پر آتا ہوں* ۔ مگر میں ملک ہند میں آؤنگا ۔ کیونکہ جوش مذاہب واجتماع جمیع ادیان اور مقابلہ جمیع ملل ونحل اور امن اور آزادی اسی جگہ ہے اور نیز آدم علیہ السلام اسی جگہ نازل ہوا تھا ۔ پس ختم دَورِ زمانہ کے وقت بھی وہ جو آدم کے رنگ میں آتا ہے اسی ملک میں اس کو آنا چاہیئے تا آخر اور اول کا ایک ہی جگہ اجتماع ہو کر دائرہ پورا ہو جائے ۔ اور چونکہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا حسب آیت وَاٰخَرِیْنَ مِنْھُمْ دوبارہ تشریف لانا بجز صورت بروز غیر ممکن تھا اسلئے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی روحانیت نے ایک ایسے شخص کو اپنے لئے منتخب کیا جو خلق اور خو اور ہمت اور ہمدردی خلائق میں اس کے مشابہ تھا اور مجازی طور پر اپنا نام احمد اور محمد اس کو عطا کیا تا یہ سمجھا جائے کہ گویا اس کا ظہور بعینہٖ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا ظہور تھا لیکن یہ امر کہ یہ دوسرا بعث کس زمانہ میں چاہیئے تھا؟ اس کا یہ جواب ہے کہ چونکہ

* چونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا دوسرا فرض منصبی جو تکمیل اشاعت ہدایت ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں بوجہ عدم وسائل اشاعت غیر ممکن تھا اسلئے قرآن شریف کی آیت وَاٰخَرِیْنَ مِنْھُمْ لَمَّا یَلْحَقُوْا بِھِمْ[1] میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی آمد ثانی کا وعدہ دیا گیا ہے ۔ اس وعدہ کی ضرورت اسی وجہ سے پیدا ہوئی کہ تا دوسرا فرض منصبی آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا یعنی تکمیل اشاعت ہدایت دین جو آپ کے ہاتھ سے پورا ہونا چاہیئے تھا اُس وقت بباعث عدم وسائل پورا نہیں ہوا سو اس فرض کو آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنی آمد ثانی سے جو بروزی رنگ میں تھی ایسے زمانہ میں پورا کیا جبکہ زمین کی تمام قوموں تک اسلام پہنچانے کیلئے وسائل پیدا ہو گئے تھے ۔ منہ

[1] الصف : ۱۰



حوالہ نمبر 30

ایک دلیل ہے اور خدا تعالیٰ کے قول کی تصدیق تبھی ہوتی ہے کہ جھوٹا دعویٰ کرنیوالا ہلاک ہو جائے ورنہ یہ قول منکر پر کچھ حجت نہیں ہو سکتا اور نہ اس کے لئے بطور دلیل ٹھیر سکتا ہے بلکہ وہ کہہ سکتا ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا تیئیس برس تک ہلاک نہ ہونا اس وجہ سے نہیں کہ وہ صادق ہے بلکہ اس وجہ سے ہے کہ خدا پر افتراء کرنا ایسا گناہ نہیں ہے جس سے خدا اسی دنیا میں کسی کو ہلاک کرے کیونکہ اگر یہ کوئی گناہ ہوتا اور سنت اللہ اس پر جاری ہوتی کہ مفتری کو اسی دنیا میں سزا دینا چاہیئے تو اس کے لئے نظیریں ہونی چاہیئے تھیں۔ اور تم قبول کرتے ہو کہ اس کی کوئی نظیر نہیں بلکہ بہت سی ایسی نظیریں موجود ہیں کہ لوگوں نے تیئیس برس تک بلکہ اس سے زیادہ خدا پر افترا کئے اور ہلاک نہ ہوئے۔ تو اب بتلاؤ کہ اس اعتراض کا کیا جواب ہوگا؟ اور اگر کہو کہ صاحب الشریعت افترا کرکے ہلاک ہوتا ہے نہ ہر ایک مفتری۔ تو اول تو یہ دعویٰ بے دلیل ہے۔ خدا نے افترا کے ساتھ شریعت کی کوئی قید نہیں لگائی۔ ماسوا اس کے یہ بھی تو سمجھو کہ شریعت کیا چیز ہے جس نے اپنی وحی کے ذریعہ سے چند امر اور نہی بیان کئے اور اپنی امت کے لئے ایک قانون مقرر کیا وہی صاحب الشریعت ہو گیا۔ پس اس تعریف کے رو سے بھی ہمارے مخالف ملزم ہیں کیونکہ میری وحی میں امر بھی ہیں اور نہی بھی۔* مثلاً یہ الہام قل للمومنین

* چونکہ میری تعلیم میں امر بھی ہے اور نہی بھی اور شریعت کے ضروری احکام کی تجدید ہے اس لئے خدا تعالیٰ نے میری تعلیم کو اور اس وحی کو جو میرے پر ہوتی ہے فلک یعنی کشتی کے نام سے موسوم کیا جیسا کہ ایک الہام الٰہی کی یہ عبارت ہے۔ واصنع الفلک باعیننا و وحینا ان الذین یبایعونک انما یبایعون اللہ ید اللہ فوق ایدیھم یعنی اس تعلیم اور تجدید کی کشتی کو ہماری آنکھوں کے سامنے اور ہماری وحی سے بنا۔ جو لوگ تجھ سے بیعت کرتے ہیں وہ خدا سے بیعت کرتے ہیں۔ یہ خدا کا ہاتھ ہے جو ان کے ہاتھوں پر ہے۔ اب دیکھو خدا نے میری وحی اور میری تعلیم اور میری بیعت کو نوح کی کشتی قرار دیا اور تمام انسانوں کے لئے اس کو مدار نجات ٹھیرایا جس کی آنکھیں ہوں دیکھے اور جس کے کان ہوں سنے۔ منہ



حوالہ نمبر 31

دو برس کا بچہ تھا۔ پھر آپ میری ان آنکھوں سے اس وقت غائب ہوئے جب میں ۲۸ سال کا جوان تھا۔ مگر میں خدا کی قسم کھا کر بیان کرتا ہوں۔ کہ میں نے آپ سے بہتر آپ سے زیادہ خلیق آپ سے زیادہ نیک۔ آپ سے زیادہ بزرگ۔ آپ سے زیادہ اللہ اور رسول کی محبت میں غرق کوئی شخص نہیں دیکھا۔ آپ ایک نور تھے۔ جو انسانوں کے لئے دُنیا پر ظاہر ہوا۔ اور ایک رحمت کی بارش تھے۔ جو ایمان کی لمبی خشک سالی کے بعد اس زمین پر برسی۔ اور اسے شاداب کر گئی۔ اگر حضرت عائشہؓ نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی نسبت یہ بات سچی کہی تھی کہ "کان خلقہ القرآن" تو ہم حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی نسبت اسی طرح یہ کہہ سکتے ہیں کہ "کان خلقہ حب محمد واتباعہ" علیہ الصلوٰۃ والسلام

خاکسار عرض کرتا ہے کہ مکرم ڈاکٹر میر محمد اسمٰعیل صاحب نے اپنی اس روایت میں ایک وسیع دریا کو کوزے میں بند کرنا چاہا ہے۔ ان کا نوٹ بہت خوب ہے اور ایک لمبے اور ذاتی تجربہ پر مبنی ہے اور ہر لفظ دل کی گہرائیوں سے نکلا ہوا ہے۔ مگر ایک دریا کو کوزے میں بند کرنا انسانی طاقت کا کام نہیں۔ ہاں خدا کو یہ طاقت ضرور حاصل ہے اور میں اس جگہ اس کوزے کا خاکہ درج کرتا ہوں جس میں خدا نے دریا کو بند کیا ہے۔ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے متعلق اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

جری اللہ فی حلل الانبیاء

یعنی خدا کا رسول جو تمام نبیوں کے لباس میں ظاہر ہوا ہے،

اس فقرہ سے بڑھکر حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی کوئی جامع تعریف نہیں ہوسکتی۔ آپ ہر نبی کے ظل اور بروز تھے اور ہر نبی کی اعلیٰ صفات اور اعلیٰ اخلاق اور اعلیٰ طاقتیں آپ میں جلوہ فگن تھیں۔ کسی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق کہا ہے اور کیا خوب کہا ہے:۔

حسن یوسف دم عیسےٰ ید بیضا داری　　　آنکہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری

یہی ورثہ آپکے ظل کامل نے بھی پایا مگر لوگ صرف تین نبیوں کو گن کر رہ گئے۔ لیکن خدا نے اس کوزے میں سب کچھ بھر دیا۔ اللھم صل علیہ وعلی مطاعہ محمد وبارک وسلم واحشرنی رب تحت قدمیھما ذالک ظنی بک وارجو منک خیرا

آمین ثم آمین

اس جگہ سیرۃ المہدی کا حصہ سوم ختم ہوا۔

(واٰخر دعوٰنا ان الحمد للہ رب العٰلمین)

حوالہ نمبر 32

قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ

# سیرت المہدی

(حصہ دوم)

تالیف لطیف حضرت صاحبزادہ میرزا بشیر احمد صاحب ایم اے

جسے

منیجر بک ڈپو تالیف و اشاعت قادیان دارالامان

نے

ماہ دسمبر ۱۹۲۷ء میں شائع کیا

اسلامیہ سٹیم پریس [illegible] لاہور میں باہتمام [illegible] منیجر کے چھپا

BACK

پر اس قدر نامناسب زور دیا ہے اور اتنا مبالغہ سے کام لیا ہے کہ شریعت کی اصل روح سے وہ باتیں باہر ہوگئی ہیں۔ اب اصل مسئلہ تو یہ ہے کہ نماز میں دو نمازیوں کے درمیان یونہی فالتو جگہ نہیں پڑی رہنی چاہیے بلکہ نمازیوں کو مل کر کھڑا ہونا چاہیے تاکہ اول تو بے فائدہ جگہ ضائع نہ جاوے۔ دوسرے بے ترتیبی واقع نہ ہو تیسرے بڑے آدمیوں کو یہ بہانہ نہ ملے کہ وہ بڑائی کی وجہ سے اپنے سے کم درجہ کے لوگوں سے ذرا ہٹ کر الگ کھڑے ہو سکیں وغیرہ ذالک۔ مگر اس پر اہل حدیث نے اتنا زور دیا اور اس قدر مبالغہ سے کام لیا ہے کہ یہ مسئلہ ایک مضحکہ خیز بات بن گئی۔ اب گویا ایک اہل حدیث کی نماز ہو نہیں سکتی جب تک وہ اپنے ساتھ والے نمازی کے کندھے سے کندھا اور ٹخنہ سے ٹخنہ اور پاؤں سے پاؤں رگڑاتے ہوئے نماز ادا نہ کرے حالانکہ اس قدر قرب بجائے مفید ہونے کے نماز میں خواہ مخواہ پریشانی کا موجب ہوتا ہے۔

(۲۴۳) بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ حافظ محمد ابراہیم صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ ۱۹۰۳ء کا واقعہ ہے کہ میں ایک دن مسجد مبارک کے پاس والے کمرہ میں بیٹھا ہوا تھا کہ مولوی عبدالکریم صاحب مرحوم تشریف لائے اور اندر سے حضرت مسیح موعود علیہ السلام بھی تشریف لے آئے اور تھوڑی دیر میں مولوی محمد احسن صاحب امروہی بھی آگئے۔ اور آتے ہی حضرت مسیح موعود سے حضرت مولوی نورالدین صاحب خلیفہ اول کے خلاف بعض باتیں بطور شکایت بیان کرنے لگے۔ اس پر مولوی عبدالکریم صاحب کو جوش آگیا۔ اور نتیجہ یہ ہوا کہ ہر دو کی ایک دوسرے کے خلاف آوازیں بلند ہوگئیں اور آواز کمرے سے باہر جانے لگے۔ اس پر حضرت اقدس نے فرمایا۔ لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی۔ (یعنے اے مومنو اپنی آوازوں کو نبی کی آواز کے سامنے بلند نہ کیا کرو) اس حکم کے سنتے ہی مولوی عبدالکریم صاحب تو فوراً خاموش ہوگئے اور مولوی محمد احسن صاحب تھوڑی دیر تک آہستہ آہستہ اپنا جوش نکالتے رہے اور حضرت اقدس وہاں سے اُٹھ کر ظہر کی نماز کے واسطے مسجد مبارک میں تشریف لے آئے۔

(۲۴۴) بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ میاں غلام نبی صاحب سیٹھی نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ جبکہ میں قادیان میں تھا اور حضرت مسیح موعود علیہ السلام آئینہ کمالات اسلام تصنیف فرما رہے تھے۔ حضرت صاحب نے جماعت کے ساتھ مشورہ فرمایا کہ علماء اور گدی نشینوں کو کیسے تبلیغ

حوالہ نمبر 33

گورداسپور نے بذریعہ تحریر مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ ایک ایرانی بزرگ قادیان آئے تھے۔ اور کئی ماہ تک قادیان میں رہے میں ان کی آمد سے تین چار ماہ بعد پھر قادیان آیا۔ اور ان کو مسجد مبارک میں دیکھا۔ غالباً جمعہ کا دن تھا۔ بعد نمازِ جمعہ اس بزرگ نے فارسی زبان میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی خدمت میں عرض کیا کہ میری بیعت قبول فرمائی جاوے حضور نے فرمایا پھر دیکھا جائیگا۔ یا ابھی اور ٹھہریں۔ اس پر اس ایرانی بزرگ نے بڑی بلند آواز سے کہنا شروع کیا جس کا مفہوم یہ تھا کہ یا تو میری بیعت قبول فرمائیں یا مجھے اپنے دروازہ سے چلے جانے کی اجازت بخشیں۔ ان لفظوں کو وہ بار بار دہراتے اور بڑی بلند آواز سے کہتے تھے۔ اس وقت مولوی محمد احسن صاحب مرحوم نے کھڑے ہو کر سورۂ حجرات کی یہ آیت پڑھی کہ یا ایھا الذین آمنوا لا ترفعوا اصواتکم فوق صوت النبی۔ اور فرمایا کہ مومنوں کے لئے یہ ہرگز جائز نہیں کہ نبی کی آواز سے اپنی آواز کو اونچی کریں۔ یہ سخت بے ادبی ہے آپ کو یوں نہیں کرنا چاہئے لیکن وہ ایرانی بزرگ اپنا لہجہ بدلنے میں نہ آیا۔ آخر اُسے چند آدمی سمجھا کر مسجد کے نیچے لے گئے اس کے بعد معلوم نہیں کہ وہ بزرگ یہاں رہے یا چلے گئے اور اس کی بیعت قبول ہوئی یا نہ ہوئی۔

خاکسار عرض کرتا ہے کہ یہ وہی ایرانی صاحب معلوم ہوتے ہیں۔ جن کا ذکر روایت نمبر ۵۰۷ میں ہو چکا ہے۔ نیز خاکسار عرض کرتا ہے کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے جو بیعت لینے میں توقف کیا تو شاید آپ نے اس ایرانی شخص میں کوئی کجی یا خامی دیکھی ہوگی اور آپ چاہتے ہونگے کہ بیعت سے پہلے نیت صاف ہو جائے اور اس ایرانی نے جو حضرت صاحب کو خواب میں دیکھا تھا تو اس سے یہ نہیں سمجھنا چاہیئے کہ ضرور دل بھی صاف ہو چکا ہوگا۔ کیونکہ بسا اوقات ایک انسان ایک خواب دیکھتا ہے مگر اپنی کمزوریوں کی وجہ سے اس خواب کے اثر کو قبول نہیں کرتا اور دل میں کجی رہتی ہے۔ واللّٰہ اعلم۔

۷۵۸ بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ خاکسار عرض کرتا ہے کہ قادیان کے جس قبرستان میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے خاندان کے افراد دفن ہوتے رہے ہیں۔ وہ مقامی عیدگاہ کے پاس ہے یہ ایک وسیع قبرستان ہے جو قادیان سے مغرب کی طرف واقع ہے۔ خاندان حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے جن افراد کی قبروں کا مجھے علم ہو سکا ہے ان میں سے بعض کا خاکہ درج ذیل ہے اس خاکہ میں شاہ عبد اللہ صاحب غازی کی قبر بھی دکھائی گئی ہے جو ایک فقیر منش بزرگ گذرے ہیں مجھے یہ اطلاع اس قبرستان کے فقیر جھنڈو شاہ سے بواسطہ شیخ نور احمد صاحب مختار عام مرحوم ملی تھی۔ اور شاہ عبد اللہ غازی کے متعلق

BACK

کہ حضرت مسیح موعود کا نام احمد تھا۔ اور ہم پر جو اعتراض کئے جاتے ہیں وہ صرف دکھانے کے دانت ہیں اور ان کے کھانے کے دانت اور ہیں +

**نواں ثبوت**

نواں ثبوت حضرت مسیح موعود کا نام احمد ہونے کا یہ ہے کہ خود آپ نے اس آیت کا مصداق اپنے آپ کو قرار دیا ہے۔ چنانچہ آپ ازالہ اوہام جلد ۲ صفحہ ۶۷۳ ایڈیشن اول میں تحریر فرماتے ہیں :-

"اور اس آنیوالے کا نام جو احمد رکھا گیا ہے وہ بھی اس کے مثیل ہونے کی طرف اشارہ ہے کیونکہ **محمد** جلالی نام ہے اور **احمد** جمالی۔ اور احمد اور عیسیٰ اپنے جمالی معنوں کے رو سے ایک ہی ہیں۔ اسی کیطرف یہ اشارہ ہے وَمُبَشِّرًا بِرَسُولٍ يَأْتِي مِنْ بَعْدِي اسْمُهُ أَحْمَدُ مگر ہمارے نبی صلے اللہ علیہ وسلم فقط احمد ہی نہیں بلکہ محمد بھی ہیں یعنے جامع جلال و جمال ہیں۔ لیکن آخری زمانہ میں برطبق پیشگوئی مجرد احمد جو اپنے اندر حقیقت عیسویت رکھتا ہے بھیجا گیا۔" +

اس عبارت سے ظاہر ہے کہ آپ اس آیت کا مصداق اپنے آپ کو ہی قرار دیتے ہیں کیونکہ آپ نے اس جگہ دلیل کے ساتھ ثابت کیا ہے کہ اگر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس جگہ مراد ہوتے تو محمد و احمد کی پیشگوئی ہوتی۔ لیکن یہاں صرف احمد کی پیشگوئی ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ کوئی اور شخص ہے جو مجرد احمد ہے پس یہ حوالہ صاف طور پر ثابت کر رہا ہے کہ آپ احمد تھے بلکہ یہ کہ اس پیشگوئی کے آپ ہی مصداق ہیں اور اگر کسی دوسری جگہ پر آپ نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی اس آیت کا مصداق قرار دیا ہے تو اس کے یہی معنے ہیں کہ بوجہ اس کے کہ کل فیضان جو حضرت مسیح موعود کو پہنچا ہے آپ ہی سے پہنچا ہے اس لئے جو خبر آپ کی نسبت دیگئی ہے اس کے مصداق رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم بھی ضرور ہیں کیونکہ جو خوبیاں ظل میں ہوں اصل میں ضرور ہونی چاہئیں پس عکس کی خبر دینے والا ساتھ ہی اصل کی خبر بھی دیتا ہے پس اس آیت میں ضمنی طور پر رسول کریم صلے اللہ علیہ وسلم کی بھی خبر دیگئی ہے اور اس بیان سے یہ واجب نہیں آتا۔ کہ اس پیشگوئی کے مصداق حضرت مسیح موعود نہ ہوں۔ اس کے اصل مصداق حضرت مسیح موعود ہیں اور اس لحاظ سے کہ آپ کے سب کمالات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے حاصل کئے ہوئے ہیں

حوالہ نمبر 35

# اطلاع

مَیں نے اپنا ارادہ یہ ظاہر کیا تھا کہ اس رسالہ اربعین کے چالیس اشتہار جُدا جُدا شائع کروں۔ اور میرا خیال تھا کہ مَیں صرف ایک ایک صفحہ کا اشتہار یا کبھی ڈیڑھ صفحہ یا غایت کار دو صفحہ کا اشتہار شائع کرونگا اور یا کبھی شاید تین یا چار صفحہ لکھنے کا اتفاق ہو جائیگا۔ لیکن ایسے اتفاقات پیش آ گئے کہ اس کے برخلاف ظہور میں آیا۔ اور نمبر دو اور تین اور چار رسالوں کی طرح ہو گئے۔ چنانچہ اس رسالہ کی قریبًا ستر صفحہ تک نوبت پہنچ گئی اور درحقیقت وہ امر پورا ہو چکا جس کا مَیں نے ارادہ کیا تھا اس لئے مَیں نے اِن رسائل کو صرف چار نمبر تک ختم کر دیا اور آئندہ شائع نہیں ہوگا۔ جس طرح ہمارے خدائے عزّوجلّ نے اوّل پچاس نمازیں فرض کیں پھر تخفیف کرکے پانچ کو بجائے پچاس کے قرار دے دیا۔ اسی طرح مَیں بھی اپنے ربّ کریم کی سنت پر ناظرین کے لئے تخفیف تصدیع کرکے نمبر چار کو بجائے نمبر چالیس کے قرار دے دیتا ہوں اور اپنی اس تحریر کو اپنی جماعت کے لئے چند نصیحتوں پر ختم کرتا ہوں۔

# نصائح

اے عزیزو! تم نے وہ وقت پایا ہے جس کی بشارت تمام نبیوں نے دی ہے اور اُس شخص کو یعنی مسیح موعود کو تم نے دیکھ لیا جس کے دیکھنے کے لئے بہت سے پیغمبروں نے بھی خواہش کی تھی۔ اس لئے اب اپنے ایمانوں کو خوب مضبوط کرو اور اپنی راہیں درست کرو۔ اپنے دلوں کو پاک کرو اور اپنے مولیٰ کو راضی کرو۔ صفحہ ۱۳

دوستو! تم اس مسافر خانہ میں محض چند روز کے لئے ہو۔ اپنے اصلی گھروں کو



BACK

حوالہ نمبر 36

مخالفین ہماری مخالفت میں ان ہتھیاروں پر اتر آئے ہیں کہ جن سے پہلے نبیوں کی نبوت بھی باطل ہو جاتی ہے۔ قرآن شریف میں خدا تعالےٰ کفار کی نسبت فرماتا ہے کہ یہ ہمارے رسول (محمد صلے اللہ علیہ وسلم) پر ایسے اعتراض کرتے ہیں۔ جو ان کے نبیوں پر بھی پڑتے ہیں جن کو یہ مانتے ہیں یعنی یہ کہتے ہیں کہ آسمان پر چڑھ جا۔ اور ہمارے لئے کتاب لا وغیرہ وغیرہ۔ تو جیسے اعتراضات وہ لوگ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر کیا کرتے تھی ایسے ہی اعتراضات یہ لوگ آج حضرت مسیح موعود پر کرتے ہیں جن کو اگر سچا مان لیا جائے تو سب نبیوں کی نبوت باطل ہو جاتی ہے +

**ایک* اور اعتراض اور اُس کا جواب**

پھر ایک یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ مرزا صاحب نے اپنے کئی نام رکھے ہیں۔ حالانکہ کسی اور نبی نے اپنے کئی نام نہیں رکھے۔ اس لئے یہ نبی نہیں ہو سکتے۔ اس کا ایک جواب تو یہ ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ ان لی اسماء انا محمد وانا احمد وانا الماحی الذی یمحو اللہ بی الکفر وانا الحاشر الذی یحشر الناس علی قدمی وانا العاقب والعاقب الذی لیس بعدہ نبی۔ یعنی آنحضرت صلعم فرماتے ہیں کہ میرے پانچ نام ہیں + پس اگر حضرت مسیح موعود کے بھی خدا تعالےٰ نے کئی نام رکھ دیئے اور آپ کو مہدی اور کرشن بنا دیا۔ تو اس سے آپ کی نبوت کس طرح باطل ہو گئی۔ آپ نے اپنے آقا سے تو ایک نام کم ہی پایا ہے۔ پس آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت پانچ نام رکھنے کے باوجود ثابت ہو سکتی ہے۔ تو پھر کیا وجہ ہے کہ آپ کی نبوت چار نام رکھنے کی وجہ سے ثابت نہیں ہو سکتی۔ وہ لوگ جو یہ اعتراض کرتے ہیں سوچیں۔ اور سمجھیں کہ حضرت مسیح موعود کی نبوت کیوں ثابت نہیں ہو سکتی +

**نبی کے لئے شریعت کا لانا شرط نہیں**

پھر یہ کہا جاتا ہے کہ نبی کے لئے شرط ہے کہ وہ کتاب یعنی شریعت لاوے۔ لیکن حضرت مسیح موعود چونکہ کوئی کتاب نہیں لائے۔ اس لئے نبی نہیں ہو سکتے۔ یہ اعتراض جن

(نوٹ*) اس موقعہ پر حضرت خلیفۃ المسیح ثانی ایدہ اللہ نے اسی جلسے کے ایام میں ایک مفصل تقریر فرمائی تھی جو دوسری جگہ درج ہے۔ اس کو پڑھنا چاہیئے۔ جو ہر ایک ذی ہوش کے لئے موجب تسلی ہے۔ (مرتب کنندہ)

حوالہ نمبر 37

بدیں تعاب مرا ہرگز التفات نبود
بتاج و تختِ زمیں آرزو ندارم
مرا بس است کہ ملکِ سما بدست آید
حوالتم بفلک کردہ اند روز نخست
مرا کہ جنتِ علیاست مسکن و ماوا
اگر جہاں ہمہ تحقیرِ من کند چہ غمے ؟
منم مسیحِ زمان و منم کلیمِ خدا
نہ بلعم است کہ بدتر ز بلعم آں نادان
از آں قفس بپریدم بروں کہ دنیا نام
مرا بگلشنِ رضوانِ حق شدست گذر
کمالِ پاکی و صدق و صفا کہ گم شدہ بود
مرنج از سخنم ایکہ سخت بے خبری
کسیکہ گم شدہ از خود بنورِ حق پیوست
نیامدم زپئے جنگ و کارزار و جہاد
بخاکِ ذلت و لعنِ کساں رضا دادیم
درونِ من ہمہ پُر از محبت نوریست
بجز اسیریٔ عشقِ رخش رہائی نیست
عنایت و کرمش پرورد مرا ہر دم
بکار خانۂ قدرت ہزار ہا نقش اند
بیامدم کہ رہِ صدق را درخشانم
بیامدم کہ درِ علم و رشد بکشایم

چہ جرم من چو چنیں حکم از خدا باشد
نہ شوقِ افسرِ شاہی بدل مرا باشد
کہ مُلک و مِلکِ زمیں را بقا کجا باشد
کنوں نظر بمتاعِ زمیں چرا باشد
چرا بمزبلۂ ایں نشیب جا باشد
کہ با من ست قدیرے کہ ذوالعلیٰ باشد
منم محمد و احمد کہ مجتبیٰ باشد
کہ جنگِ او بکلیمِ حق از ہوا باشد
کنوں بکنگرۂ عرش جائے ما باشد
مقامِ من چمنِ قدس و اصطفا باشد
دوبارہ از سخن و وعظِ من بپا باشد
کہ اینکہ گفتہ ام از وحیِ کبریا باشد
ہر آنچہ از دہنش بشنوی بجا باشد
غرض ز آمدنم درسِ اتقا باشد
بدیں غرض کہ بزمستی بجا باشد
کہ در زمانِ ضلالات از و ضیا باشد
بدرد او ہمہ امراض را دوا باشد
بہ بینی اش اگرت چشمِ خویش وا باشد
مگر تجلی رحماں ز نقشِ ما باشد
بدلستاں برم آنرا کہ پارسا باشد
بخاک نیز نمایم کہ در سما باشد



حوالہ نمبر 38

یہ لوگ دراصل یہودی ہی ہیں۔ اور برنیر صاحب اپنی کتاب وقائع عالمگیر میں یہ بھی ثابت کرتے ہیں

یادگار کے لئے اُس خیبر کے نام پر جو عرب میں ہے جہاں یہودی رہتے تھے رکھا تھا۔ ص ۶۶

تیسرا قرینہ ایک یہ بھی ہے کہ افغانوں کی شکلیں بھی اسرائیلیوں سے بہت ملتی ہیں۔ اگر ایک جماعت یہودیوں کی ایک افغانوں کی جماعت کے ساتھ کھڑی کی جائے تو مَیں سمجھتا ہوں کہ اُن کا مونہہ اور ان کا اونچا ناک اور چہرہ بیضاوی ایسا باہم مشابہ معلوم ہوگا کہ خود دل بول اُٹھیگا کہ یہ لوگ ایک ہی خاندان میں سے ہیں۔

چوتھا قرینہ افغانوں کی پوشاک بھی ہے۔ افغانوں کے لمبے کُرتے اور جُبّے یہ وہی وضع اور پیرایہ اسرائیلیوں کا ہے جس کا انجیل میں بھی ذکر ہے۔

پانچواں قرینہ اُن کے وہ رسوم ہیں جو یہودیوں سے بہت ملتے ہیں۔ مثلاً ان کے بعض قبائل ناطہ اور نکاح میں کچھ چنداں فرق نہیں سمجھتے اور عورتیں اپنے منسوب سے بلاتکلف ملتی ہیں اور باتیں کرتی ہیں۔ حضرت مریم صدیقہ کا اپنے منسوب یوسف کے ساتھ قبل نکاح کے پھرنا اس اسرائیلی رسم پر پختہ شہادت ہے۔ مگر خوانین سرحدی کے بعض قبائل میں یہ مماثلت عورتوں کی اپنے منسوبوں سے حد سے زیادہ ہوتی ہے۔ حتّٰی کہ بعض اوقات نکاح سے پہلے حمل بھی ہو جاتا ہے جس کو بُرا نہیں مانتے بلکہ ہنسی ٹھٹھے میں بات کو ٹال دیتے ہیں کیونکہ یہود کی طرح یہ لوگ ناطہ کو ایک قسم کا نکاح ہی جانتے ہیں جس میں پہلے مہر بھی مقرر ہو جاتا ہے۔

چھٹا قرینہ افغانوں کے بنی اسرائیل ہونے پر یہ ہے کہ افغانوں کا یہ بیان کہ قیس ہمارا مورث اعلیٰ ہے ان کے بنی اسرائیل ہونے کی تائید کرتا ہے۔ کیونکہ یہودیوں کی کتب مقدسہ میں سے جو کتاب پہلی تواریخ کے نام سے موسوم ہے اس کے باب ۹ آیت ۳۶ میں قیس کا ذکر ہے۔ اور وہ بنی اسرائیل میں سے تھا۔ اس سے ہمیں پتہ ملتا ہے کہ یا تو اسی قیس کی اولاد میں سے کوئی دوسرا قیس ہوگا۔ جو مسلمان ہوگیا ہوگا اور یا یہ کہ مسلمان ہونے والے کا کوئی اور نام ہوگا اور وہ اس قیس کی اولاد میں سے ہوگا۔ اور پھر بباعث خطاء حافظہ اس کا نام بھی قیس سمجھا گیا۔ بہرحال ایک ایسی قوم کے مونہہ سے قیس کا لفظ نکلنا جو کتب یہود سے بالکل بے خبر تھی اور محض ناخواندہ تھی۔ یقینی طور پر سمجھا جاتا ہے کہ یہ قیس کا لفظ انہوں نے اپنے باپوں سے سُنا تھا کہ ان کا مورث اعلیٰ ہے۔ پہلی تواریخ آیت ۳۹ کی یہ عبارت ہے۔ "اور نیر سے قیس پیدا ہُوا اور قیس سے ساؤل پیدا ہُوا اور ساؤل سے یہونتن۔"

ساتواں قرینہ اخلاقی حالتیں ہیں۔ جیسا کہ سرحدی افغانوں کی زود رنجی اور تلوّن مزاجی اور خود غرضی اور گردن کشی اور کج مزاجی اور کج روی اور دوسرے جذبات نفسانی اور خونی خیالات اور جاہل اور بے شعور ہونا مشاہدہ ہو رہا ہے۔ یہ تمام صفات وہی ہیں جو توریت اور دوسرے صحیفوں میں اسرائیلی قوم کی لکھی گئی ہیں۔ اور اگر قرآن شریف کھول کر سورۂ بقرہ سے بنی اسرائیل کی صفات اور عادات اور اخلاق اور افعال پڑھنا شروع کرو تو ایسا معلوم ہوگا کہ گویا سرحدی افغانوں کی اخلاقی حالتیں بیان ہو رہی ہیں۔ اور یہ رائے یہاں تک صاف ہے کہ اکثر انگریزوں نے بھی یہی خیال کیا ہے۔ برنیر نے جہاں یہ لکھا ہے کہ کشمیر کے مسلمان کشمیری بھی دراصل بنی اسرائیل ہیں وہاں بعض انگریزوں کا بھی حوالہ دیا ہے۔ اور ان تمام لوگوں کو اُن دس فرقوں میں سے ٹھیرایا ہے جو مشرق میں گم ہیں جن کا اب اس زمانہ میں پتہ ملا ہے کہ وہ درحقیقت سب کے سب مسلمان ہوگئے ص ۶۷



حوالہ نمبر 17

اے خدا اے چشمۂ نورِ ھُدیٰ
از کرم ہا چشم ایں اُمّت کشا
یک نظر کن سوئے ایں رازِ نہاں
تا رہی اے طالب از وہم و گماں

الحمد للہ والمنّہ
کہ یہ رسالہ جس کا نام

# رازِ حقیقت

حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے صحیح اور سچے سوانح ظاہر کرتا ہے اور ہمارے مباہلہ کے متعلق
کئی نصیحتیں کرکے اصل غرض مباہلہ بتلاتا ہے

اور بمقام قادیان مطبع ضیاء الاسلام میں باہتمام حکیم فضل الدین صاحب
بھیروی مالک مطبع چھپا ہے اور بتاریخ
۳۰؍ نومبر ۱۸۹۸ء
شائع ہوا

حضرت عیسیٰ علیہ السلام جو یسوع اور جیزس یا یوز آسف کے نام سے بھی مشہور ہیں یہ اُن کا مزار ہے اور بموجب شہادت کشمیر کے معتبر لوگوں کے عرصہ انیس سو برس کے قریب سے یہ مزار سری نگر محلہ خان یار میں ہے۔




حوالہ نمبر 18

چاہیں گے پس مدعی ہو کر مقابل پر کھڑے ہو جانا اُن کے لئے سخت حجاب ہو جائے گا جس سے باہر نکلنا اور اپنی مشہور کردہ رائے سے رجوع کرنا اُن کے لئے مشکل بلکہ محال ہو گا۔ کیونکہ ہمیشہ یہی دیکھا جاتا ہے کہ جب کوئی مولوی ایک رائے کو علیٰ رؤس الاشہاد ظاہر کر دیتا ہے اور اپنا فیصلہ ناطق اُسکو قرار دیتا ہے تو پھر اس رائے سے عود کرنا اُسکو موت سے بدتر دکھائی دیتا ہے۔ لہٰذا میں نے ترحّماً قصد یہ چاہا کہ قبل اس کے کہ وہ مقابل پر آ کر ہٹ اور ضد کی بلا میں پھنس جائیں آپ ہی اُنکو ایسے صاف اور مدلّل طور پر سمجھا دیا جائے کہ جو ایک دانا اور منصف اور طالب حق کی تسلی کیلئے کافی ہو۔ اگر بعد میں پھر لکھنے کی ضرورت پڑے گی تو شاید ایسے لوگوں کے لئے وہ ضرورت پیش آوے کہ جو غایت درجہ کے سادہ لوح اور غبی ہیں جن کو آسمانی کتابوں کے استعارات مصطلحات و دقائق تاویلات کی کچھ بھی خبر بلکہ مس تک نہیں اور لا یمسہ کی نفی کے نیچے داخل ہیں۔ ۵۳

اب پہلے ہم صفائی بیان کے لئے یہ لکھنا چاہتے ہیں کہ **بائبل** اور ہماری احادیث اور اخبار کی کتابوں کے رو سے جن نبیوں کا اِسی وجود عنصری کے ساتھ آسمان پر جانا تصوّر کیا گیا ہے وہ دو نبی ہیں ایک یوحنا جس کا نام ایلیا اور ادریسؑ بھی ہے۔ دوسرے مسیح ابن مریم جن کو عیسیٰ اور یسوع بھی کہتے ہیں۔ اِن دونوں نبیوں کی نسبت عہد قدیم اور جدید کے بعض صحیفے بیان کر رہے ہیں کہ وہ دونوں آسمان کی طرف اُٹھائے گئے اور پھر کسی زمانہ میں زمین پر اُتریں گے اور تم اُن کو آسمان سے آتے دیکھو گے۔ اِن ہی کتابوں سے کسی قدر ملتے جلتے الفاظ احادیث نبویہ میں بھی پائے جاتے ہیں لیکن حضرت ادریسؑ کی نسبت جو بائیبل میں یوحنا یا ایلیاؔ کے نام سے پکارے گئے ہیں انجیل میں یہ فیصلہ دیا گیا ہے کہ یحییٰ ابن زکریا کے پیدا ہونے سے اِن کا آسمان سے اُترنا وقوع میں آ گیا ہے۔ چنانچہ حضرت مسیح صاف صاف الفاظ میں فرماتے ہیں کہ "یوحنا جو آنیوالا تھا یہی ہے چاہو تو قبول کرو" سو ایک نبی کے محکمہ سے ایک آسمان پر جانے والے اور پھر کسی وقت اُترنے والے یعنی یوحنا کا مقدمہ ۵۴

دیکھو متی ۱۱ باب ۱۳، ۱۴ آیت

ؔ وؔ ایلیاس پڑھا جائے۔ شمس

۴۴

حوالہ نمبر 19




حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام جیسے پاک باز و پاک طینت گروہ کے بعد اس دھرتی پر انسانی آبادی میں جو طبقہ سب سے بڑھ کر اللہ تعالیٰ کی رحمتوں کا مورد بنا' وہ حضرات صحابہ کرام علیہم الرضوان کا ہے۔ قرآن عزیز اس گروہ پاک باز کو "اللہ کی جماعت" قرار دیتا ہے۔ ایسی جماعت کہ کامیابی اس کا مقدر ہے اور وہ ہر حال میں کامیاب ہو کر رہے گی۔ اللہ تعالیٰ نے اس جماعت راشدہ صادقہ کو اپنی رضا کے سرٹیفکیٹ سے نوازا اور حضور نبی مکرم' رسول رحمت' خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم نے اس جماعت راشدہ کو آسمان ہدایت کے ستارے قرار دیا اور فرمایا۔ "خبردار ان کو اذیت پہنچانا' مجھے اذیت پہنچانا ہے اور مجھے اذیت پہنچانا' اللہ رب العزت کے غضب کو دعوت دینے کے مترادف ہے۔"

حضور نبی مکرم ﷺ نے اس گروہ صفا پر طعن و تشنیع کرنے والوں کو اللہ تعالیٰ' اس کے فرشتوں اور تمام انسانوں کی لعنت کا مستحق قرار دیا۔ لیکن اس دنیا میں ایسے بدبختوں اور نامرادوں کی کمی نہیں جو درسگاہ نبوت کے ان تربیت یافتہ رجال کار کے خلاف اپنی گز بھر لمبی زبانیں کھولتے ہیں۔ ایسے ہی نامرادوں میں ایک آنجہانی غلام احمد قادیانی ہے جس کی سوقیانہ زبان اور بدبختی کے چند نمونے پیش نظر

ہیں۔

(1) VIEW PROOF **نادان صحابی**

"بعض نادان صحابی جن کو درایت سے کچھ حصہ نہ تھا"

(ضمیمہ براہین احمدیہ حصہ پنجم ص 285 - مندرجہ روحانی خزائن جلد 21 ص 285 از مرزا غلام احمد قادیانی)

(2) VIEW PROOF **حضرت ابو ہریرہؓ کی توہین**

❑ "جیسا کہ ابو ہریرہؓ غبی تھا اور درایت اچھی نہیں رکھتا تھا۔"

(اعجاز احمدی ص 18 - مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 ص 127 از مرزا قادیانی)

(3) VIEW PROOF

❑ "جو شخص قرآن شریف پر ایمان لاتا ہے اس کو چاہیے کہ ابو ہریرہ کے قول کو ایک ردی متاع کی طرح پھینک دے۔"

(ضمیمہ براہین احمدیہ حصہ پنجم ص 410 - مندرجہ روحانی خزائن جلد 21 ص 410 از مرزا غلام احمد قادیانی)

(4) VIEW PROOF

❑ "بعض کم تدبر کرنے والے صحابی جن کی درایت اچھی نہیں تھی (جیسے ابو ہریرہ)"

(حقیقتہ الوحی ص 34' - مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 ص 36 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (5) حضرت ابوبکر صدیقؓ کی توہین

"میں وہی مہدی ہوں جس کی نسبت ابن سیرین سے سوال کیا گیا کہ کیا وہ حضرت ابوبکرؓ کے درجہ پر ہے تو انہوں نے جواب دیا کہ ابوبکرؓ کیا' وہ تو بعض انبیاء سے بہتر ہے۔"

(مجموعہ اشتہارات جلد 3 ص 278 - از مرزا غلام احمد قادیانی)



## (6) حضرت ابوبکر صدیقؓ اور حضرت عمر فاروقؓ کی توہین

"ابوبکر و عمر کیا تھے وہ تو حضرت غلام احمد (قادیانی) کی جوتیوں کے تسمہ کھولنے کے بھی لائق نہ تھے۔"

(ماہنامہ المہدی بابت جنوری' فروری 1915ء 2/3 ص 57 احمدیہ انجمن اشاعت اسلام)



## (7) مولوی (حکیم) نورالدین' ابوبکرؓ ہے

"خاکسار عرض کرتا ہے کہ مجھ سے ہماری ہمشیرہ مبارکہ بیگم صاحبہ نے بیان کیا ہے کہ جب حضرت صاحب آخری سفر میں لاہور تشریف لے جانے لگے تو آپ نے ان سے کہا کہ مجھے ایک کام درپیش ہے' دعا کرو اور اگر کوئی خواب آئے تو مجھے بتانا۔ مبارکہ بیگم نے خواب دیکھا کہ وہ چوبارہ پر گئی ہیں اور وہاں حضرت مولوی نورالدین صاحب ایک کتاب لئے بیٹھے ہیں اور کہتے ہیں کہ دیکھو اس کتاب میں میرے متعلق حضرت صاحب کے الہامات ہیں اور میں ابوبکر ہوں اور دوسرے دن صبح مبارکہ بیگم سے حضرت صاحب نے پوچھا کہ کیا کوئی خواب دیکھا ہے؟ مبارکہ بیگم نے یہ خواب سنائی تو حضرت صاحب نے فرمایا۔ یہ خواب اپنی اماں کو نہ سنانا۔ مبارکہ بیگم کہتی ہیں کہ اس وقت میں نہیں سمجھتی تھی کہ اس سے کیا مراد ہے۔"

(سیرت المہدی جلد سوئم ص 37 از مرزا بشیر احمد ایم اے)

## (8) VIEW PROOF زندہ علی، مردہ علی

"پرانی خلافت کا جھگڑا چھوڑو۔ اب نئی خلافت لو۔ ایک زندہ علی تم میں موجود ہے، اس کو چھوڑتے ہو اور مردہ علی کی تلاش کرتے ہو۔"
(ملفوظات احمدیہ جلد اول ص 400 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (9) VIEW PROOF حضرت امام حسینؓ کی توہین

"اور انہوں نے کہا کہ اس شخص (مرزا قادیانی) نے امام حسن اور حسین سے اپنے تئیں اچھا سمجھا، میں کہتا ہوں کہ ہاں اور میرا خدا عنقریب ظاہر کر دے گا۔"

(اعجاز احمدی ص 52 - مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 ص 164 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (10) مرزا قادیانی اور حضرت امام حسینؓ میں فرق VIEW PROOF

❑ "اور مجھ میں اور تمہارے حسین میں بہت فرق ہے۔ کیونکہ مجھے تو ہر ایک وقت خدا کی تائید اور مدد مل رہی ہے۔
(اعجاز احمدی ص 70 - مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 ص 181 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (11) VIEW PROOF

❑ "اور میں خدا کا کشتہ ہوں لیکن تمہارا حسین دشمنوں کا کشتہ ہے پس فرق کھلا کھلا اور ظاہر ہے۔"
(اعجاز احمدی ص 81 - مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 ص 193 از مرزا غلام احمد قادیانی)

(12)

❑ "تم نے خدا کے جلال اور مجد کو بھلا دیا۔ اور تمہارا ورد صرف حسین ہے کیا تو انکار کرتا ہے۔ پس یہ اسلام پر ایک مصیبت ہے۔ کستوری کی خوشبو کے پاس گوہ (ذکر حسینؓ) کا ڈھیر ہے"۔

(اعجاز احمدی ص 82 - مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 ص 194 از مرزا قادیانی)



## (13) کربلا کی سیر

"کربلائے است سیر ہر آنم
صد حسین است در گریبانم"

(ترجمہ) "میری سیر ہر وقت کربلا میں ہے۔ سو (100) حسینؓ ہر وقت میری جیب میں ہیں۔"

(نزول المسیح ص 99- مندرجہ روحانی خزائن جلد 18 ص 477 از مرزا قادیانی)

## (14) سو حسینؓ کی قربانی' مرزا قادیانی کی ایک گھڑی کے برابر

"شہادت کا یہی مفہوم ہے جس کو مد نظر رکھ کر حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے فرمایا۔



کربلا است سیر ہر آنم
صد حسین است در گریبانم

میرے گریبان میں سو حسین ہیں' لوگ اس کے معنی یہ سمجھتے ہیں۔ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے فرمایا ہے' میں سو حسین کے برابر ہوں۔ لیکن میں کہتا ہوں اس سے بڑھ کر اس کا یہ مفہوم ہے کہ سو حسین کی قربانی کے برابر میری ہر گھڑی کی قربانی ہے۔ وہ شخص جو اہل دنیا کے فکروں میں گھلا جاتا ہے۔ جو ایسے وقت میں کھڑا ہوتا ہے۔ جبکہ ہر طرف تاریکی اور ظلمت پھیلی ہوئی ہے اور اسلام کا نام مٹ رہا ہے۔ وہ دن رات دنیا کا غم کھاتا ہوا اسلام کو قائم کرنے کے

لیے کھڑا ہوتا ہے' کون کہہ سکتا ہے کہ اس کی قربانی سو حسین کے برابر نہ تھی۔ پس یہ تو ادنی سوال ہے کہ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) امام حسین کے برابر تھے یا ادنی۔ حضرت امام حسین ولی تھے۔ مگران کو وہ غم اور صدمہ کس طرح پہنچ سکتا تھا جو اسلام کو مٹتا دیکھ کر حضرت مسیح موعود کو ہوا۔ حضرت امام حسین اس وقت ہوئے جبکہ لاکھوں اولیاء موجود تھے اسلام اپنی شان و شوکت میں تھا۔ ایسی حالت میں ان کو وہ غم کہاں ہو سکتا تھا۔ جو اس شخص کو ہوا۔ جو ایسے ہی حالات میں مبعوث ہوا جن حالات میں خود محمد ﷺ کی بعثت ہوئی تھی۔ کیا کوئی کہہ سکتا ہے کہ حضرت امام حسین کی شہادت رسول کریم ﷺ کی شہادت سے بڑی تھی۔ نہیں۔ اس لیے کہ جو تکلیف آپ کو اسلام کے لیے اٹھانی پڑی۔ وہ حضرت امام حسین کو نہیں اٹھانی پڑی۔ اسی طرح حضرت مسیح موعود کی شہادت بھی بہت بڑھی ہوئی تھی۔ بعض لوگ کہتے ہیں کہ مرزا صاحب اپنے گھر رہے۔ پھر کس طرح امام حسین سے بڑھ گئے۔ میں کہتا ہوں کیا محمد ﷺ اسی طرح فوت ہوئے۔ جس طرح امام حسین فوت ہوئے۔ نہیں۔ مگر کوئی ہے جو کہے۔ محمد ﷺ کی قربانی حضرت امام حسین کی قربانی سے کم تھی۔ محمد ﷺ کی ایک سیکنڈ کی قربانی حضرت امام حسین کی ساری عمر کی قربانی سے بڑی تھی پس جس طرح محمد ﷺ کی قربانی بڑی تھی۔ اسی طرح وہ شخص جو انہی حالات میں کھڑا ہو گا جن میں محمد ﷺ کھڑے ہوئے۔ اس کی قربانی بھی بہت بڑھ کر ہو گی۔ اسی طرح حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے کہا ہے۔

کربلا است سیر ہر آنم
صد حسین است در گریبانم

کہ مجھ پر تو ہر لحہ سو سو کربلا کی مصیبتیں گزرتی ہیں اور میں تو ہر گھڑی کربلا کی سیر کر رہا ہوں"۔

(خطبہ مرزا بشیرالدین محمود' روزنامہ الفضل قادیان شمارہ نمبر80 جلد نمبر13' 26 جنوری 1926ء)

## (15) VIEW PROOF حضرت حسینؓ سے بڑھ کر

"اے عیسائی مشنریو! اب ربنا المسیح مت کہو۔ اور دیکھو کہ آج تم میں ایک ہے جو اس مسیح سے بڑھ کر ہے۔ اور اے قوم شیعہ اس پر اصرار مت کرو کہ حسین تمہارا منجی ہے کیونکہ میں سچ سچ کہتا ہوں کہ آج تم میں ایک ہے کہ اس حسین سے بڑھ کر ہے۔"

(دافع البلاء ص 17 - مندرجہ روحانی خزائن جلد 18 ص 233 از مرزا قادیانی)

## (16) حضرت فاطمہؓ کی شرمناک توہین VIEW PROOF

"حضرت فاطمہؓ نے کشفی حالت میں اپنی ران پر میرا سر رکھا اور مجھے دکھایا کہ میں اس میں سے ہوں؟"

(ایک غلطی کا ازالہ (حاشیہ) ص 11 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## 17) VIEW PROOF پنج تنؓ کی توہین

"میری اولاد سب تیری عطا ہے
ہر اک تیری بشارت سے ہوا ہے
یہ پانچوں جو کہ نسل سیدہ ہے
یہی ہیں پنج تن جن پر بنا ہے"

(در ثمین اردو ص 45 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (18) "ام المومنینؓ" مرزا قادیانی کی بیوی VIEW PROOF

❑ "ام المومنین" کا لفظ جو مسیح موعودؑ کی بیوی کی نسبت استعمال کیا جاتا ہے اس پر بعض لوگ اعتراض کرتے ہیں۔ حضرت اقدس علیہ الصلوۃ والسلام نے سن کر فرمایا:

"اعتراض کرنے والے بہت ہی کم غور کرتے اور اس قسم کے اعتراض صاف بتاتے ہیں کہ وہ محض کینہ اور حسد کی بناء پر کیے جاتے ہیں' ورنہ نبیوں یا ان کے اظلال کی بیویاں اگر امہات المومنین نہیں ہوتی ہیں تو کیا ہوتی ہیں؟ خدا تعالیٰ کی سنت اور قانون قدرت کے اس تعامل سے بھی پتہ لگتا ہے کہ کبھی کسی نبی کی بیوی سے کسی نے شادی نہیں کی۔ ہم کہتے ہیں کہ ان لوگوں سے جو اعتراض کرتے ہیں کہ ام المومنین کیوں کہتے ہو؟ پوچھنا چاہیے۔ کہ تم بتاؤ جو مسیح موعود تمہارے ذہن میں ہے اور جسے تم سمجھتے ہو کہ وہ آکر نکاح بھی کرے گا۔ کیا اس کی بیوی کو تم ام المومنین کہو گے یا نہیں؟"

(ملفوظات احمدیہ جلد اول از مرزا غلام احمد قادیانی)




(19)

❑ "ملک غلام حسین صاحب مہاجر خادم المسیح محلہ دارالرحمت قادیان کا بیان ہے کہ حضرت صاحبؑ شام کی نماز پڑھ کر مسجد میں لیٹ جایا کرتے تھے۔ اور بچے حضورؑ کو دبایا کرتے تھے۔ میرا بچہ محمدؐ حسین بھی دبا رہا تھا۔ حضرت اقدسؑ کی آنکھیں بند تھیں۔ ایک اور لڑکا جلال جو "پٹی" کا تھا۔ اور مغل تھا' وہ بھی دبا رہا تھا۔ حضرت ام المومنین (مرزا قادیانی کی بیوی) بھی پاس بیٹھی تھیں۔ یکدم جو حضرت صاحبؑ نے آنکھ کھولی۔ تو فرمایا کہ

"محمد حسین ڈپٹی کمشنر بنے گا۔"

اور جلال اس کے گھوڑے کو چارہ ڈالا کرے گا۔ حضرت ام المومنینؓ نے جب یہ الفاظ سنے۔ تو فوراً اٹھ کر اندر گئیں اور میری بیوی کو جا کر مبارکباد دی۔" (رجسٹر روایات صحابہ جلد 11 ص 92)"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 812' 813 - طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)




(20) مرزا قادیانی کے 313 صحابی

"میاں امام الدین صاحب سیکھوانی نے بذریعہ تحریر مجھ سے بیان کیا کہ

جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے تین سو تیرہ اصحاب کی فہرست تیار کی تو بعض دوستوں نے خطوط لکھے کہ حضور ہمارا نام بھی اس فہرست میں درج کیا جائے۔ یہ دیکھ کر ہم کو بھی خیال پیدا ہوا کہ حضور علیہ السلام سے دریافت کریں کہ آیا ہمارا نام درج ہوگیا ہے یا کہ نہیں۔ تب ہم تینوں برادران مع منشی عبدالعزیز صاحب حضور کی خدمت میں حاضر ہوئے اور دریافت کیا۔ اس پر حضور نے فرمایا کہ میں نے آپ کے نام پہلے ہی درج کئے ہوئے ہیں۔ مگر ہمارے ناموں کے آگے "مع اہل بیت" کے الفاظ بھی زائد کئے تھے۔

خاکسار عرض کرتا ہے کہ یہ فہرست حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے 1896'97ء میں تیار کی تھی۔ اور اسے ضمیمہ انجام آتھم میں درج کیا تھا۔ احادیث سے پتہ لگتا ہے کہ آنحضرت صلعم نے بھی ایک دفعہ اسی طرح اپنے اصحاب کی ایک فہرست تیار کروائی تھی۔ نیز خاکسار عرض کرتا ہے کہ تین سو تیرہ کا عدد اصحاب بدر کی نسبت سے چنا گیا تھا۔ کیونکہ ایک حدیث میں ذکر آیا ہے کہ مہدی کے ساتھ اصحاب بدر کی تعداد کے مطابق 313 اصحاب ہوں گے جن کے اسماء ایک مطبوعہ کتاب میں درج ہونگے۔ (دیکھو ضمیمہ انجام آتھم صفحہ 40 تا 45)"

(سیرت المہدی جلد سوئم ص 128 - از مرزا بشیر احمد ابن مرزا غلام احمد قادیانی)



BACK

اثر صحابہ کے دل پر کیا کہ وہ مدینہ کے بازاروں میں یہ آیت پڑھتے پھرتے تھے گویا اُسی دن وہ نازل ہوئی تھی۔ اور اسلام میں یہ اجماع تمام اجماعوں سے پہلا تھا کہ تمام نبی فوت ہو چکے ہیں۔ مگر اے مولوی صاحب! آپ کو صحابہ کے اس اجماع سے کیا غرض۔ آپکا مذہب تو تعصب ہے نہ کہ اسلام۔

صفحہ۱۲۰ مذہب اسلام ایسے باطل عقیدوں سے دن بدن تباہ ہوتا جاتا ہے مگر آپ لوگ خوش ہیں ؎

رونقِ دیں عقائدت بُردہ ؛ دشمناں شاد دیار آزردہ

معلوم ہوتا ہے کہ اس اجماع سے پہلے جو تمام انبیاء علیہم السلام کی وفات پر ہوا بعض نادان صحابی جن کو درایت سے کچھ حصہ نہ تھا وہ بھی اس عقیدہ سے بے خبر تھے کہ کل انبیاء فوت ہو چکے ہیں۔ اور اسی وجہ سے صدیق رضی اللہ عنہ کو اس آیت کے سُنانے کی ضرورت پڑی اور اس آیت کے سُننے کے بعد سب نے یقین کر لیا کہ تمام گذشتہ لوگ داخلِ قبور ہو چکے ہیں۔ اسی وجہ سے حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ نے یہ چند شعر آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے مرثیہ میں بنائے جس میں اُس نے اسی طرف اشارہ کیا ہے اور وہ یہ ہیں ؎

کنت السّواد لناظری فعمی علیک النّاظر ؛ من شاء بعدک فلیمت فعلیک کنت احاذر

(ترجمہ) تو میری آنکھوں کی پتلی تھا پس مَیں تو تیرے مرنے سے اندھا ہو گیا۔ اب بعد تیرے جو شخص چاہے مرے (عیسیٰ ہو یا موسیٰ ہو) مجھے تو تیرے ہی مرنے کا خوف تھا۔ جزاہ اللہ خیر الجزاء محبت اسی کا نام ہے۔+

+ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا اس امت پر اتنا بڑا احسان ہے کہ اس کا شکر نہیں ہو سکتا اگر وہ تمام صحابہ رضی اللہ عنہم کو مسجد نبوی میں اکٹھے کر کے یہ آیت نہ سُناتے کہ تمام گذشتہ نبی فوت ہو چکے ہیں تو یہ امت ہلاک ہو جاتی۔ کیونکہ ایسی صورت میں اس زمانے کے مفسد علماء یہی کہتے کہ صحابہ رضی اللہ عنہم کا بھی یہی مذہب تھا کہ حضرت عیسیٰ زندہ ہیں۔ مگر اب صدیق اکبرؓ کی آیت ممدوحہ پیش کرنے سے اس بات پر کل صحابہ کا اجماع ہو چکا کہ کل گذشتہ نبی فوت ہو چکے ہیں بلکہ

حوالہ نمبر ۱

جن کی درایت عمدہ نہیں تھی۔ عیسائیوں کے اقوال سُن کر جو ارد گرد رہتے تھے۔ پہلے کچھ یہ خیال تھا کہ عیسٰی آسمان پر زندہ ہے جیسا کہ ابوہریرہ جو غبی تھا اور درایت اچھی نہیں رکھتا تھا لیکن جب حضرت ابوبکر نے جن کو خدا نے علم قرآن عطا کیا تھا یہ آیت پڑھی تو سب صحابہ پر موت جمیع انبیاء ثابت ہو گئی اور وہ اس آیت سے بہت خوش ہوئے اور ان کا وہ صدمہ جو ان کے پیارے نبیؐ کی موت کا ان کے دل پر تھا جاتا رہا۔ اور ۱۹۱ مدینہ کی گلیوں، کوچوں میں یہ آیت پڑھتے پھرے۔ اسی تقریب پر حسان بن ثابت نے مرثیہ کے طور پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی جدائی میں یہ شعر بھی بنائے۔ شعر

كُنْتَ السَّوَادَ لِنَاظِرِيْ ❊ فَعَمِيَ عَلَيْكَ النَّاظِرُ

مَنْ شَاءَ بَعْدَكَ فَلْيَمُتْ ❊ فَعَلَيْكَ كُنْتُ أُحَاذِرُ

یعنی تُو اے نبی صلی اللہ علیہ وسلم میری آنکھوں کی پتلی تھا۔ میں تو تیری جدائی سے اندھا ہو گیا اب جو چاہے مرے عیسٰی ہو یا موسٰی۔ مجھے تو تیری ہی موت کا دھڑکا تھا یعنی تیرے مرنے کے ساتھ ہم نے یقین کر لیا کہ دوسرے تمام نبی مر گئے ہیں ان کی کچھ پروا نہیں۔ مصرعہ

عجب تھا عشق اس دل میں محبت ہو تو ایسی ہو

پھر آپ لوگ خدا تعالیٰ کو اس طرح پر جھوٹا قرار دیتے ہیں کہ خدا تو کہتا ہے کہ واقعہ صلیب کے بعد عیسٰی اور اس کی ماں کو ہم نے ایک ٹیلہ پر جگہ دی جس میں صاف پانی بہتا تھا یعنی چشمے جاری تھے بہت آرام کی جگہ تھی اور جنت نظیر تھی جیسا کہ فرماتا ہے وَاٰوَيْنٰهُمَآ اِلٰى رَبْوَةٍ ذَاتِ قَرَارٍ وَّمَعِيْنٍ[1] یعنی ہم نے واقعہ صلیب کے بعد جو ایک بڑی مصیبت تھی عیسٰی اور اس کی ماں کو ایک بڑے ٹیلہ پر جگہ دی جو بڑے آرام کی جگہ اور پانی خوشگوار تھا یعنی خطہ کشمیر۔ اب اگر آپ لوگوں کو عربی سے کچھ بھی مس ہے تو آپ سمجھ سکتے ہیں کہ آوی کا لفظ اُسی موقعہ پر آتا ہے کہ جب کسی مصیبت پیش آمدہ سے بچا کر پناہ دیجاتی ہے یہی محاورہ تمام قرآن شریف میں اور تمام اقوال عرب میں اور احادیث میں موجود ہے اور خدا تعالیٰ کے کلام سے ثابت ہے کہ



[1] المومنون : ۵۱

حوالہ نمبر 2

یہ ضمیر پھرتی تو دوسری قرأت میں موتہم کیوں آتا؟ دیکھو تفسیر ثنائی کہ اس میں بڑے زور سے ہمارے اس بیان کی تصدیق موجود ہے اور اس میں یہ بھی لکھا ہے کہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کے نزدیک یہی معنے ہیں مگر صاحب تفسیر لکھتا ہے کہ "ابوہریرہ فہم قرآن میں ناقص ہے اور اس کی درایت پر محدثین کو اعتراض ہے۔ ابوہریرہ میں نقل کرنے کا مادہ تھا اور درایت اور فہم سے بہت ہی کم حصہ رکھتا تھا۔" اور میں کہتا ہوں کہ اگر ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ نے ایسے معنے کئے ہیں تو یہ اس کی غلطی ہے جیسا کہ اور کئی مقام میں محدثین نے ثابت کیا ہے کہ جو امور فہم اور درائت کے متعلق ہیں اکثر ابوہریرہ رضؓ ان کے سمجھنے میں ٹھوکر کھاتا ہے اور غلطی کرتا ہے۔ یہ مسلّم امر ہے کہ ایک صحابی کی رائے شرعی حجّت نہیں ہو سکتی۔ شرعی حجّت صرف اجماع صحابہ ہے۔ سو ہم بیان کر چکے ہیں کہ اس بات پر اجماع صحابہ ہو چکا ہے کہ تمام انبیاء فوت ہو چکے ہیں۔

اور یاد رکھنا چاہیئے کہ جبکہ آیت قبل موتہ کی دوسری قرأت قبل موتہم موجود ہے ۲۳۵ جو بموجب اصول محدثین کے حکم صحیح حدیث کا رکھتی ہے یعنی ایسی حدیث جو آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے تو اس صورت میں محض ابوہریرہ کا اپنا قول ردّ کرنے کے لائق ہے کیونکہ وہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے فرمودہ کے مقابل پر ہیچ اور لغو ہے اور اس پر اصرار کرنا کفر تک پہنچا سکتا ہے۔ اور پھر صرف اسی قدر نہیں بلکہ ابوہریرہ کے قول سے قرآن شریف کا باطل ہونا لازم آتا ہے کیونکہ قرآن شریف تو جابجا فرماتا ہے کہ یہود و نصاریٰ قیامت تک رہیں گے ان کا بکلّی استیصال نہیں ہوگا اور ابوہریرہ کہتا ہے کہ یہود کا استیصال بکلّی ہو جائیگا اور یہ سراسر مخالف قرآن شریف ہے۔ جو شخص قرآن شریف پر ایمان لاتا ہے اسکو چاہیئے کہ ابوہریرہ کے قول کو ایک ردّی متاع کی طرح پھینک دے بلکہ چونکہ قرأت ثانی حسب اصول محدثین صحیح حدیث کا حکم رکھتی ہے اور اسجگہ آیت قبل موتہ کی دوسری قرأت قبل موتہم موجود ہے جس کو حدیث صحیح سمجھنا چاہیئے۔ اس صورت میں ابوہریرہ کا قول قرآن اور حدیث دونوں کے مخالف ہے۔ فلا شک انہ باطل ومن تبعہ فانہ مفسد بطّال۔

کلمہ
سنہ

حوالہ نمبر 3

پیش کر کے یہ غلطی دُور کر دی اور اسلام میں یہ پہلا اجماع تھا کہ سب نبی فوت ہو چکے ہیں۔

غرض اِس مرثیہ سے معلوم ہوتا ہے کہ بعض کم تدبّر کرنیوالے صحابی جن کی درایت اچھی نہیں تھی (جیسے ابوہریرہ) وہ اپنی غلط فہمی سے عیسیٰ موعود کے آنےکی پیشگوئی پر نظر ڈال کر یہ خیال کرتے تھے کہ حضرت عیسیٰ ہی آجائیں گے۔ جیساکہ ابتداء میں ابوہریرہ کو بھی یہی دھوکہ لگا ہُوا تھا اور اکثر باتوں میں ابوہریرہ بوجہ اپنی سادگی اور کمی درایت کے ایسے دھوکوں میں پڑ جایا کرتا تھا۔ چنانچہ ایک صحابی کے آگ میں پڑجانے کی پیشگوئی میں بھی اسکو یہی دھوکہ لگا تھا اور آیت وَاِنۡ مِّنۡ اَہۡلِ الۡکِتٰبِ اِلَّا لَیُؤۡمِنَنَّ بِہٖ قَبۡلَ مَوۡتِہٖ[1] کے ایسے اُلٹے معنی کرتا تھا جس سے سُننے والے کو ہنسی آتی تھی کیونکہ وہ اس آیت سے یہ ثابت کرنا چاہتا تھا کہ حضرت عیسیٰ کی موت سے پہلے سب اُس پر ایمان لے آئیں گے۔ حالانکہ دُوسری قرأت اس آیت میں بجائے قَبۡلَ مَوۡتِہٖ کے قَبۡلَ مَوۡتِہِمۡ موجود ہے اور یہ عقیدہ کُھلے طور پر قرآن شریف کے مخالف ہے کہ کوئی زمانہ ایسا بھی آئیگا کہ سب لوگ حضرت عیسیٰ کو قبول کرلیں گے۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ قرآن شریف میں فرماتا ہے :۔

یٰعِیۡسٰۤی اِنِّیۡ مُتَوَفِّیۡکَ وَرَافِعُکَ اِلَیَّ وَمُطَہِّرُکَ مِنَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡا وَجَاعِلُ الَّذِیۡنَ اتَّبَعُوۡکَ فَوۡقَ الَّذِیۡنَ کَفَرُوۡۤا اِلٰی یَوۡمِ الۡقِیٰمَۃِ۔[2] یعنی اے عیسیٰ میں تجھے موت دُونگا اور پھر موت کے بعد مومنوں کی طرح اپنی طرف تجھے اُٹھاؤنگا اور پھر تمام تہمتوں سے تجھے بری کرونگا اور پھر قیامت تک تیرے متبعین کو تیرے مخالفوں پر غالب رکھونگا۔ اب ظاہر ہے کہ اگر قیامت سے پہلے تمام لوگ حضرت عیسیٰ پر ایمان لے آئیں گے تو پھر وُہ کونسے مخالف ہیں جو قیامت تک رہیں گے۔ پھر اللہ تعالیٰ ایک اور مقام میں فرماتا ہے۔

وَاَلۡقَیۡنَا بَیۡنَہُمُ الۡعَدَاوَۃَ وَالۡبَغۡضَآءَ اِلٰی یَوۡمِ الۡقِیٰمَۃِ۔[3] یعنی یہود اور نصاریٰ میں قیامت تک عداوت رہیگی۔ پس ظاہر ہے کہ اگر تمام یہود قیامت سے پہلے ہی حضرت عیسیٰ پر ایمان لے آوینگے تو قیامت تک عداوت رکھنے والا کون رہیگا۔

[1] النسآء : ۱۶۰ [2] آل عمران : ۵۶ [3] المآئدۃ : ۶۵

حوالہ نمبر 4

# مجموعہ اشتہارات

## حضرت مسیح موعود علیہ السلام

جلد سوم

(از ۱۸۹۸ء تا ۱۹۰۸ء)

الناشر
الشركة الاسلامية لمیٹڈ ربوہ

تعلق جوڑ لیں گے۔ میں اپنے ایمان سے کہتا ہوں کہ میں ان کو صدہا درجہ مولوی عبداللہ غزنوی سے بہتر سمجھوں گا اور سمجھتا ہوں کیونکہ خدا تعالیٰ ان کو وہ نشان دکھلاتا ہے کہ جو مولوی عبداللہ صاحب نے نہیں دیکھے اور اُن کو وہ معارف سمجھاتا ہے جن کی مولوی عبداللہ کو کچھ بھی خبر نہیں تھی اور انہوں نے اپنی خوش قسمتی سے مسیح موعود کو پایا اور اُسے قبول کیا مگر مولوی عبداللہ اس نعمت سے محروم گذر گئے۔ آپ میری نسبت کیسا ہی بدگمان کریں اس کا فیصلہ تو خدا تعالیٰ کے پاس ہے۔ لیکن میں بار بار کہتا ہوں کہ میں وہی ہوں اور اس نور میں میرا پودہ لگایا گیا ہے جس نور کا وارث مہدی آخر زمان چاہیئے تھا۔ میں وُہی مہدی ہوں جس کی نسبت ابن سیرین سے سوال کیا گیا کہ کیا وہ حضرت ابوبکرؓ کے درجہ پر ہے تو انہوں نے جواب دیا کہ ابوبکرؓ کیا وہ تو بعض انبیاء سے بہتر ہے۔ یہ خدا تعالیٰ کی عطا کی تقسیم ہے۔ اگر کوئی بخل سے مر بھی جائے تو اس کو کیا پرواہ ہے۔ اور جو شخص مولوی عبداللہ صاحب غزنوی کے ذکر سے مجھ سے ناراض ہوتا ہے اس کو ذرہ خدا سے شرم کرکے اپنے نفس سے ہی سوال کرنا چاہیئے کہ کیا یہ عبداللہ اس مہدی و مسیح موعود کے درجہ پر ہو سکتا ہے جس کو ہمارے نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے سلام کہا اور فرمایا کہ خوش قسمت ہے وہ امت جو دو بناہوں کے اندر ہے ایک میں جو خاتم الانبیاء ہوں اور ایک مسیح موعود جو ولایت کے تمام کمالات کو ختم کرتا ہے اور فرمایا کہ یہی لوگ ہیں جو نجات پائیں گے۔ اب فرمائیے کہ جو شخص مسیح موعود سے کنارہ کرکے عبداللہ غزنوی کی وجہ سے اس سے ناراض ہوتا ہے اس کا کیا حال ہے۔ کیا سچ نہیں ہے کہ تمام مسلمانوں کا متفق علیہ عقیدہ یہی ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی امت کے صلحاء اور اولیاء اور ابدال اور قطبوں اور غوثوں میں سے کوئی بھی مسیح موعود کی شان اور مرتبہ کو نہیں پہونچتا۔ پھر اگر یہ سچ ہے تو آپ کا مسیح موعود کے مقابل پر مولوی عبداللہ غزنوی کا ذکر کرنا اور بار بار یہ شکایت کرنا کہ عبداللہ کے حق میں یہ کہا ہے کس قدر خدا تعالیٰ کے احکام اور اس کے رسُول کریمؐ کی وصیتوں سے لاپروائی

حوالہ نمبر 5

وجعلنٰهم ائمة يهدون بامرنا واوحينا اليهم فعل الخيرات واقام الصلوة وايتاء الزكوة وكانوا لنا عٰبدين

# مشن احمدیت مسائل احمدیت احیاء احمدیت

کا

نمبروار سلسلہ

۱۰۷

# المہدی

نمبر ۲ و ۳


محرر خصوصی حکیم محمد حسین مرہم عیسیٰ

مہدی منزل احمدیہ بلڈنگز

لاہور


لجنة ادارہ انجمن اشاعت اسلام لاہور [illegible]

کی زندگی میں تو کسی نے کبھی بھی نہ لکھا اور نہ کہا کہ ہم بھی درحقیقت حضرت صاحب کو نبی اللہ اور رسول اللہ جانتے اور مانتے ہیں بلکہ حضرت امام مسیح موعود علیہ السلام نے اپنی کتاب انجام آتھم میں بایں الفاظ اس کی تردید فرمائی ہے "صاحب انصاف طلب ..... ایک طرف تو ..... نہایت مہربانی سے فرماتے ہیں کہ مسلمان کو کافر کہنا زیبا نہیں اور پھر دوسری طرف اسی منہ سے میری نسبت رائے ظاہر کرتے ہیں کہ **گویا میری جماعت درحقیقت مجھے رسول اللہ جانتی ہے اور گویا میں نے درحقیقت نبوت کا دعویٰ** کیا ہے اگر راقم صاحب کی پہلی رائے صحیح ہے کہ میں مسلمان ہوں اور قرآن شریف پر ایمان رکھتا ہوں تو پھر یہ دوسری رائے غلط ہے جس میں ظاہر کیا گیا ہے کہ میں خود نبوت کا مدعی ہوں اور اگر دوسری رائے صحیح ہے تو پھر وہ پہلی رائے غلط ہے جس میں ظاہر کیا گیا کہ میں مسلمان ہوں اور قرآن شریف کو مانتا ہوں کیا **ایسا بدبخت مفتری جو خود رسالت اور نبوت کا دعوے کرتا ہے قرآن شریف پر ایمان** رکھ سکتا ہے! اور کیا ایسا وہ شخص جو قرآن شریف پر ایمان رکھتا ہے اور آیت ولکن رسول اللہ و خاتم النبیین کو خدا کا کلام یقین رکھتا ہے وہ کہہ سکتا ہے کہ میں بھی آنحضرت صلعم کے بعد رسول اور نبی ہوں؟

اللہ اکبر کہاں حضرت اقدس کی یہ تعلیم اور کہاں آج یہ غلو اور انتہا درجہ کی بے راہی میں نے قرآن مجید میں پڑھا ہے لا تطع المکذبین ودوا لو تدھن فیدھنون اسلئے عزت کی خواہش اور طعن اور ملامت سے بچنے کی آرزو مجھے سچ کہنے اور حق لکھنے سے باز نہیں رکھ سکتی نہ مداہنت کر کے جھوٹی تعریف کی تمنا میرے دل میں پیدا ہو سکتی ہے مجھے اہل بیت مسیح موعود علیہ السلام سے خاص محبت اور عاشقانہ تعلق تھا مجھے اس وقت بھی تمام خاندان مسیح موعود کے ساتھ دلی ارادت ہے اور میں ان سب کی کفش برداری اپنا فخر سمجھتا ہوں۔ مجھے اس خاندان کی طفیل سے بڑے بڑے نفع ہوئے ہیں میں ان کے احسانات کا شکر ادا نہیں کر سکتا۔ میرے ایک محب تھے جو اسوقت مولوی فاضل بھی ہیں۔ اور اہل بیت مسیح موعود کے خاص رکن رکین ہیں انہوں نے مجھے ایک دفعہ فرمایا کہ سچ تو یہ ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی بھی اتنی پیشگوئیاں نہیں جتنی کہ مسیح موعود کی ہیں پھر انہوں نے ٹھیک ایسا ہی دکھ دینے والا فقرہ بولا کہ ابوبکر و عمر کیا تھے وہ تو حضرت غلام احمد کی جوتیوں کے تسمہ کھولنے کے بھی لائق نہ تھے۔ ان فقروں نے مجھے ایسا دکھ دیا اور ان کے سننے سے مجھے ایسی تکلیف ہوئی کہ میری نظر میں جو توقیر اور عزت اہل بیت مسیح موعود میں سے ہونے کی اُن کی نسبت تھی وہ سب جاتی رہی اور اس وقت مجھے بقول شخصے یہ شعر یاد آگیا ؎

چو کفر از کعبہ برخیزد کجا ماند مسلمانی

(باقی آئندہ)

BACK

حوالہ نمبر 6

کیونکہ داخلہ بذریعہ ٹکٹ تھا کوٹھی کے دروازہ پر ٹکٹ دیکھے جاتے تھے اور صرف ٹکٹ والے اندر جانے پاتے تھے میں بچہ ہی تھا اور ساتھ چلا گیا تھا محمد کبیر میرا خالہ زاد بھائی بھی ہمراہ تھا۔ ہم نے حضرت صاحب سے کہا کہ ہم بھی اندر چلیں گے۔ اس وقت کو ٹکٹ پورے ہو چکے تھے۔ اور ہم مباحثہ کو پوری طرح سمجھ بھی نہ سکتے تھے۔ مگر حضرت صاحب نے ہماری درخواست پر ایک آدمی ڈپٹی عبد اللہ آتھم یا پادری مارٹن کلارک کے پاس بھیجا۔ کہ ہمارے ہمراہ ڈولڑکے آگئے ہیں اگر آپ اجازت دیں تو ہم ان کو اپنے ہمراہ لے آئیں انہوں نے اجازت دیدی اور ہم سب کے ساتھ اندر چلے گئے کوئی اور ہوتا تو ہم کو واپس گھر بھیج دیتا۔ کہ تمہارا یہاں کوئی کام نہیں۔ مگر یہ حضرت صاحب ہی کی دلداری تھی جو آپ نے ایسا کیا۔

۵۴۷ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ خاکسار عرض کرتا ہے کہ مجھ سے ہماری ہمشیرہ مبارکہ بیگم صاحبہ نے بیان کیا ہے کہ جب حضرت صاحب آخری سفر میں لاہور تشریف لے جانے لگے تو آپ نے ان سے کہا کہ مجھے ایک کام درپیش ہے دُعا کرو اور اگر کوئی خواب آئے تو مجھے بتانا۔ مبارکہ بیگم نے خواب دیکھا کہ وہ چوبارہ پر گئی ہیں اور وہاں حضرت مولوی نورالدین صاحب ایک کتاب لئے بیٹھے ہیں اور کہتے ہیں کہ دیکھو اس کتاب میں میرے متعلق حضرت صاحب کے الہامات ہیں اور میں ابوبکر ہوں دوسرے دن صبح مبارکہ بیگم سے حضرت صاحب نے پوچھا کہ کیا کوئی خواب دیکھا ہے؟ مبارکہ بیگم نے یہ خواب سُنائی تو حضرت صاحب نے فرمایا۔ یہ خواب اپنی اماں کو نہ سُنانا۔ مبارکہ بیگم کہتی ہیں کہ اس وقت میں نہیں سمجھی تھی کہ اس سے کیا مراد ہے۔

خاکسار عرض کرتا ہے کہ یہ خواب بہت واضح ہے اور اس سے یہ مراد تھی کہ حضرت صاحب کی وفات کا وقت آن پہونچا ہے اور یہ کہ آپ کے بعد حضرت مولوی صاحب خلیفہ ہونگے۔ نیز خاکسار عرض کرتا ہے کہ اس وقت ہمشیرہ مبارکہ بیگم صاحبہ کی عمر گیارہ سال کی تھی۔ دوسری روایتوں سے پتہ لگتا ہے کہ حضرت صاحب اس سفر پر تشریف لے جاتے ہوئے بہت متامل تھے کیونکہ حضور کو یہ احساس ہو چکا تھا کہ اسی سفر میں آپ کو سفر آخرت پیش آنے والا ہے۔ مگر حضور نے سوائے اشارے کنایہ کے اس کا اظہار نہیں فرمایا۔ نیز خاکسار عرض کرتا ہے کہ ہماری ہمشیرہ کا یہ خواب غیر مبایعین کے خلاف بھی حجت ہے۔ کیونکہ اس میں حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے بعد خلافت کی طرف صریح اشارہ ہے۔

۵۴۸ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ حافظ نور محمد صاحب ساکن فیض اللہ چک نے بذریعہ تحریر مجھ سے بیان کیا

حوالہ نمبر 7

BACK

# ملفوظات

## حضرت مرزا غلام احمد قادیانی

مسیح موعود و مہدی معہود

بانی جماعت احمدیہ

جلد اوّل

مَیں تو بار بار یہی کہتا ہوں کہ ہمارا طریق تو یہ ہے کہ نئے سرے سے مُسلمان بنو۔ پھر اللہ تعالیٰ اصل حقیقت خود کھول دے گا۔ مَیں سچ کہتا ہوں کہ اگر وُہ امام جن کے ساتھ یہ اس قدر محبت کا غلو کرتے ہیں زندہ ہوں، تو اُن سے سخت بیزاری ظاہر کریں۔

جب ہم ایسے لوگوں سے اعراض کرتے ہیں تو پھر کہتے ہیں کہ ہم نے ایسا اعتراض کیا، جس کا جواب نہ آیا اور پھر بعض اوقات اشتہار دیتے پھرتے ہیں۔ مگر ہم ایسی باتوں کی کیا پروا کر سکتے ہیں، ہم کو تو وہ کرنا ہے، جو ہمارا کام ہے۔

اس لیے یاد رکھو کہ پرانی خلافت کا جھگڑا چھوڑ دو۔ اب نئی خلافت لو۔ ایک زندہ علی تم میں موجود ہے اُس کو چھوڑتے ہو اور مُردہ علی کی تلاش کرتے ہو[۱]۔

## ۸ر دسمبر ۱۹۰۰ء

### ایک الہام اور اپنی وحی پر یقین

فرمایا: کل رات میری اُنگلی کے پوٹے میں درد تھا اور اس شدت کے ساتھ درد تھا کہ مجھے خیال آیا تھا کہ رات کیونکر بسر ہوگی۔ آخر ذرا سی غنودگی ہوئی اور الہام ہوا۔ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلَامًا۔ اور سلاما کا لفظ ابھی ختم نہ ہونے پایا تھا کہ معًا درد جاتا رہا ایسا کہ کبھی ہوا ہی نہیں تھا۔

نیز فرمایا کہ:

"ہم کو تو خدا تعالیٰ کے اس کلام پر جو ہم پر وحی کے ذریعہ نازل ہوتا ہے۔ اس قدر یقین اور علیٰ وجہ البصیرت یقین ہے کہ بیت اللہ میں کھڑا کر کے جس قسم کی چاہو قسم دے دو۔ بلکہ میرا تو یقین یہاں تک ہے کہ اگر مَیں اس بات کا انکار کروں، یا وہم بھی کروں کہ یہ خدا کی طرف سے نہیں تو معًا کافر ہو جاؤں[۲]۔"

## ۱۳ر دسمبر ۱۹۰۰ء

### نصرتِ الٰہی فیصلہ کُن قاضی ہے

الٰہی بخش لاہوری مخالف کی کتاب "عصائے موسیٰ" تمام وکمال پڑھ کر حضرت اقدسؑ نے فرمایا:

"اللہ تعالیٰ جانتا ہے کہ اس کی فضولیات کو چھوڑ کر چند گھنٹوں کا کام ہے اس کا جواب دے دینا، لیکن مَیں

---

۱؎ الحکم جلد ۴ نمبر ۴۱ صفحہ ۲-۱ مورخہ ۱۷ر نومبر ۱۹۰۰ء

۲؎ الحکم جلد ۴ نمبر ۴۴ صفحہ ۲ مورخہ ۱۰ر دسمبر ۱۹۰۰ء

حوالہ نمبر 8

الیک اردّ محامدی رُدّت کلّها | وما انا الّا مثل ذرقٍ یعفّرُ

میں تیری طرف ان تمام تعریفوں کو رد کرتا ہوں جن کا تو قصد کرتا ہے۔ اور میں نہیں ہوں مگر ایک سرگین کیطرح جو خاک میں ملایا جاتا ہے

وقالوا علی الحسنین فضّل نفسه | اقول نعم واللّٰه ربّی سیظهر

اور انہوں نے کہا کہ اس شخص نے امام حسن اور حسین سے اپنے تئیں اچھا سمجھا | میں کہتا ہوں کہ ہاں اور میرا خدا عنقریب ظاہر کر دے گا

ولو کنتُ کذّابًا لما کنت بعده | کمثل یهودیٍّ ومن یتنصّر

اور اگر میں جھوٹا ہوتا تو پھر اس کے بعد | میں ایک یہودی اور مرتد نصرانی کی مانند بھی نہ ہوتا

ولکنّنی من امر ربّی خلیفة | مسیحٌ سمعتم وعده فتفکّروا

مگر میں اپنے خدا کے حکم سے خلیفہ | اور مسیح موعود ہوں اب تم سوچ لو۔

فما شان موعودٍ وما فیه عندکم | من القول قول نبیّنا فتدبّروا

پس مسیح موعود کی کیا شان ہے اور تمہارے پاس اسکے بابمیں | نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا کیا قول ہے۔

حدیثٌ صحیحٌ عندکم تقرءونه | فلا تکتموا ما تعلمون واظهروا

تمہارے پاس ایک صحیح حدیث ہے جس کو تم پڑھتے ہو | پس جو کچھ تم جانتے ہو اسکو پوشیدہ مت کرو اور ظاہر کرو

ومن یکتمن شهادةً کان عنده | فسوف یری تعذیب نارٍ تسعّر

اور جو شخص اس گواہی کو پوشیدہ کریگا جو اسکے پاس ہے۔ | پس عنقریب وہ آگ کا عذاب دیکھے گا جو خوب بھڑکائی جائے گی

فلا تجعلوا اکذابًا علیکم عقوبة | ودع یا ثناء اللّٰه قولًا تزوّر

پس تم جھوٹ کو اپنے لئے وبال کا ذریعہ مت ٹھیراؤ | اور اے ثناء اللہ تو جھوٹ بولنا چھوڑ دے۔

ترکتَ طریق کرامِ قومٍ وخُلقهم | هجوتَ بمُدٍّ عامدًا لتحقّر

تُو نے شریفوں کے خُلق اور طریق کو چھوڑ دیا۔ | اور تُو نے موضع مُد میں قصداً ہماری ہجو کی تا تُو تحقیر کرے

وشتّان ما بین الکرام وبینکم | وانّ الفتی یخشی الحسیب ویحذر

اور کہاں شریف اور کہاں تم لوگ | اور نیک انسان خدا سے ڈرتا ہے اور بدی سے پرہیز کرتا ہے

ترکناك حتّی قیل لا یعرف القلی | فجئتَ خصیمًا ایّها المستکبر

ہم نے تجھے چھوڑ دیا تھا یہاں تک کہ تم لوگ کہتے تو کہ اب کیوں کچھ لکھتے نہیں۔ پس تُو خود مقابلہ کے لئے آیا ہے اے متکبر۔



حوالہ نمبر 9

تکاد السموات العُلیٰ من کلامکم
قریب ہے کہ آسمان تمہاری کلام سے

تفطرن لولا وقتها منقرّر
پھٹ جائیں اگر ان کے پھٹنے کا وقت مقرر نہ ہو

أكان حسین افضل الرسل کلهم
کیا حسین تمام نبیوں سے بڑھ کر تھا۔

أكان شفیع الانبیاء ویُؤثر
کیا وہی نبیوں کا شفیع اور سب سے برگزیدہ تھا۔

ألا لعنة الله الغیور علی الذی
خبردار ہو کہ خدائے غیور کی لعنت اس شخص پر ہے

ص۶۹ یمین باطراء ولا یتبصّر
جو مبالغہ آمیز باتوں سے جھوٹ بولتا ہے اور نہیں دیکھتا

واما مقامی فاعلموا انّ خالقی
اور میرا مقام یہ ہے کہ میرا خدا

یحمّدنی من عرشه و یوقّر
عرش پر سے میری تعریف کرتا ہے اور عزت دیتا ہے

لنا جنة سُبل الهُدیٰ ازهارها
ہمارے لئے ایک بہشت ہے کہ ہدایت کی راہیں اسکے پھول ہیں

نسیم الصبا من شانها تتحیّر
اور نسیم صبا اس کی شان سے حیران ہو رہی ہے۔

تکدّر ماء السّابقین وعیننا
پہلوں کا پانی مکدر ہوگیا۔

الیٰ آخر الایّام لا تتکدّر
اور ہمارا پانی اخیر زمانہ تک مکدر نہیں ہوگا۔

رأینا وانتم تذکرون رواتکم
ہم نے دیکھ لیا اور تم اپنے راویوں کا ذکر کرتے ہو۔

وهل من نقول عند عین تبصّر
اور کیا قصے دیکھنے کے مقابل پر کچھ چیز ہیں۔

وشتّان ما بینی و بین حسینکم
اور مجھ میں اور تمہارے حسین میں بہت فرق ہے۔

فانّی اؤیّد کلّ آنٍ و اُنصر
کیونکہ مجھے تو ہر ایک وقت خدا کی تائید اور مدد مل رہی ہے۔

واما حسین فاذکروا دشت کربلا
مگر حسین پس تم دشت کربلا کو یاد کر لو۔

الیٰ هذه الایّام تبکون فانظروا
اب تک تم روتے ہو پس سوچ لو۔

وانی بفضل الله فی حِجر خالقی
اربّی و اُعصم من لئام تنمّروا
اور میں خدا کے فضل سے اسکے کنار عاطفت میں ہوں پرورش پا رہا ہوں اور ہمیشہ لئیموں کے حملہ سے جو پلنگ صورت ہیں۔ بچایا جاتا ہوں۔

وان یأتنی الاعداء بالسیف والقنا
اور اگر دشمن تلواروں اور نیزوں کے ساتھ میرے پاس آویں

فوالله انی اُحفظن و اظفر
پس بخدا میں بچایا جاؤں گا اور مجھے فتح ملے گی۔



BACK

حوالہ نمبر 10

| | |
|---|---|
| ویوم فعلتم ما فعلتم بغدرکم | باخ الحسین وولده اذ احصروا |
| اور جبکہ تم نے وہ کام کیا جو کیا حسین کے بھائی مسلم کے ساتھ اور اس کی اولاد کے ساتھ اور وہ قید کئے گئے | |
| فظل الأسارى يلعنون وفاءكم | فرزتم واهل البيت اوذوا ودمّروا |
| پس وہ قیدی یعنی اہلبیت تمہاری وفا پر لعنت کرتے تھے | تم بھاگ گئے اور اہلبیت دکھ دیئے گئے اور قتل کئے گئے |
| هناك تراءى عجز من تحسبونه | شفيع النبي محمّدٍ فتفكّروا |
| تب عجز اور ضعف اس شخص کا یعنی حسین کا ظاہر ہو گیا۔ | جسکو تم کہتے تھے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی بھی قیامت کو وہی شفاعت کریگا |
| زعمتم حسينًا انه سيّد الورٰى | وكل نبيّ منه ينجو ويغفرُ |
| تم گمان کرتے ہو کہ حسین تمام مخلوق کا سردار ہے۔ | اور ہر ایک نبی اسی کی شفاعت سے نجات پائیگا اور بخشا جائیگا |
| فان كان هٰذا الشرك في الدين جائزًا | فبا للغو رسل الله في الناس بعثروا |
| پس اگر یہ شرک دین میں جائز ہوتا۔ | تو تمام پیغمبر محض لغو طور پر مبعوث شمار کئے جاتے۔ |
| وذٰلك بهتان وتوهين شانهم | لك الويل يا غول الفلا كيف تجسر |
| اور یہ بہتان ہے اور انبیاء علیہم السلام کی گستاخی ہے | اے جنگلوں کے غول تجھ پر ویل یہ تو کیا دلیری کر رہا ہے |
| طلبتم فلاحًا من قتيلٍ بخيبةٍ | فخيّبكم ربّ غيور متبّرُ |
| تم نے اُس کشتہ سے نجات چاہی کہ جو نومیدی سے مر گیا | پس تم کو خدا نے جو غیور ہے ہر ایک امر سے نومید کیا وہ خدا جو ہلاک کر نیوالا ہے |
| وو الله ليست فيه منّي زيادةٌ | وعندي شهادات من الله فانظروا |
| اور بخدا اُسے مجھ سے کچھ زیادت نہیں۔ | اور میرے پاس خدا کی گواہیاں ہیں پس تم دیکھ لو |
| واني قتيل الحبّ لكن حسينكم | قتيل العدا فالفرق اجلى واظهر |
| اور میں خدا کا کشتہ ہوں لیکن تمہارا حسین | دشمنوں کا کشتہ ہے پس فرق کھلا کھلا اور ظاہر ہے |
| حدرنا سفائنكم الى اسفل الثرٰى | واوثانكم في كل وقتٍ نكسّرُ |
| ہم نے تمہاری کشتیاں تحت الثریٰ کی طرف اُتار دیں | اور تمہارے بُت ہر وقت توڑ رہے ہیں۔ |
| ووالله انّ الدهر في كلّ وقته | نصيحٌ لكم في نصحه لا يقصّرُ |
| اور بخدا کہ زمانہ اپنے ہر ایک وقت میں | تمہیں نصیحت کر رہا ہے اور نصیحت میں کچھ قصور نہیں کرتا |



حوالہ نمبر 11

تناهى لسان الناس عن ذات فحشهم
تمام لوگوں نے بدزبانی کی عادت چھوڑ دی۔

ومقولكم يجري ولا يتحسر
اور تمہاری زبان ابتک لعنت بازی پر جاری ہو رہی ہے اور نہیں تھکتی۔

اشعتم طريق اللعن في اهل سنة
تم نے لعنت بازی کے طریقوں کو اہل سنت والجماعت میں شائع کر دیا

فاجروا طريقكم فان شئتم انظروا
پس انہوں نے بھی یہ طریق جاری کر دیا اگر چاہو تو دیکھ لو

فياليت متم قبل تلك الطرائق
پس کاش تم ان تمام طریقوں سے پہلے ہی مر جاتے۔

ولم يك دين الله منكم يخسر
اور خدا کا دین تمہارے سبب سے تباہ نہ ہوتا۔

جعلتم حسينا افضل الرسل كلهم
تم نے حسین کو تمام انبیاء سے افضل ٹھہرا دیا۔

وجزتم حدود الصدق والله ينظر
اور سچائی کی حدوں سے آگے گذر گئے۔

اعند النوائب والاذى تذكرونه
اور مصیبتوں اور دکھوں کے وقت تم اسی کو یاد کرتے ہو

كأن حسينا ربكم يا مزور
گویا حسین تمہارا رب ہے اے بدبخت جھوٹ بولنے والے

وخرت* له احباركم مثل ساجد ص۸۲
اور تمہارے علماء سجدہ کرنیوالوں کی طرح اسکے آگے گر گئے۔

فما جرم قوم اشركوا او تنصروا
پس اب مشرکوں یا نصرانیوں کا کیا گناہ ہے۔

نسيتم جلال الله والمجد والعلى
تم نے خدا کے جلال اور مجد کو بھلا دیا۔

وما وردكم الا الحسين اتنكر
اور تمہارا ورد صرف حسین ہی کیا تو انکار کرتا ہے۔

فهذا على الاسلام احدى المصائب
پس یہ اسلام پر ایک مصیبت ہے۔

لدى نفحات المسك قذر مقنطر
کستوری کی خوشبو کے پاس گوہ کا ڈھیر ہے۔

وان كان هذا الشرك في الدين جائزا
اور اگر شرک دین میں جائز ہے۔

فباللغو رسل الله في الناس بعثروا
پس خدا کے پیغمبر بیہودہ طور پر لوگوں میں بھیجے گئے

داني صلاح ساق جند نبينا
اور کیا غرض تھی کہ ہمارے نبی کا لشکر مقابلہ کیلئے چلا گیا۔

الى حرب حزب المشركين فدمروا
مشرکوں کی لڑائی کے مقابل پر پس ان کو ہلاک کیا۔

* حاشیہ۔ اس شعر کا یہ مطلب ہے کہ جبکہ شرک جائز تھا اور کافر دوسرے اپنے معبودوں کی حمایت میں جو حسین کی طرح غیر اللہ تھے مسلمانوں کو قتل کرنا شروع کر دیا تھا جیسا آخر مسلمانوں کو اجازت ہوئی کہ اب تم بھی ان مشرکوں کا

BACK

حوالہ نمبر 12

| | | | |
|---|---|---|---|
| آنچناں عشق تیز مرکب راند | کہ ازاں مشت خاک ہیچ نماند | کشتۂ دلبر و دلآرامے | رستہ یکسر ز ننگ از نامے صہ۹۹ |
| پُر ز عشق و تہی ز ہر آزے | قصہ کوتاہ کرد آوازے | آں ندائے یقیں کہ گوش شنید | کرد کار و ز غیر حق ببرید |
| رفتہ بیروں ز حلقۂ اغیار | دل بریدہ ز غیر آں دلدار | پاک گشتہ ز لوث ہستی خویش | رستہ از بند خود پرستی خویش |
| آنچناں یار در کمند انداخت | کہ ندانند بدیگرے پرداخت | قدم خود زدہ براہِ عدم | گم بیادش ز فرق تا بقدم |
| ذکرِ دلبر غذائے او گشتہ | ہمہ دلبر برائے او گشتہ | سوختہ ہر غرض بجز دلدار | دوختہ چشم دل ز غیر نگار |
| دل و جان بر رُخے فدا کردہ | وصل او اصل مدعا کردہ | مردہ و خویشتن فنا کردہ | عشق جوشید و کارہا کردہ |
| از خودی ہائے خود فتادہ جُدا | سیل پُر زد در بود بُرد از جا | تن چو فرسود دلستاں آمد | دل چو از دست رفت جاں آمد |
| عشق دلبر بروئے او بارید | ابر رحمت بکوئے او بارید | از یقینے کہ شد ز گفتارے | در دلِ او برست گلزارے |
| ہر ظہورے سببے دارد | داند آں کو بدل طلب دارد | پس چنیں شورش محبت یار | کہ بشوید ہم از خودی آثار |
| ایں میسّر نمے شود زنہار | جز سخن ہائے دلبرِ دلدار | عشق کو رو نماید از دیدار | نیز گر گرم خیزد از گفتار |
| بالخصوص آں سخن کہ از دلدار | خاصیت دارد اندر ایں اسرار | کشتۂ او نیک نہ دو نہ ہزار | ایں قتیلانِ او برون ز شمار |
| ہر زمانے قتیل تازہ بخواست | غازۂ روئے او دمِ شہداست | ایں سعادت چو بود قسمت ما | رفتہ رفتہ رسید نوبت ما |
| کربلائیست سیرِ ہر آنم | صد حسین است در گریبانم | آدمم نیز احمدِ مختار | در برم جامۂ ہمہ ابرار |
| کارہائے کہ کرد با من یار | برتر آں دفتر است از اظہار | آنچہ داد است ہر نبی را جام | داد آں جام را مرا بتمام |
| دل من بردہ و الفتِ خود داد | خود مرا شد بوحی خود اُستاد | وحی او را عجب اثر دیدم | روئے آں مہر زاں قمر دیدم |
| دیدم از خلق رنج و مکروہات | وآنچہ چیز است مثل ایں لذات | دیدم از ہجر خلق جلوۂ یار | کار دیگر برآمد از یک کار |
| آنچہ من بشنوم ز وحی خدا | بخدا پاک دانمش ز خطا | ہمچو قرآں منزہ اش دانم | از خطاہا ہمیں است ایمانم |
| من خدا را بدو شناختہ ام | دل بدیں آتشش گداختہ ام | بخدا ہست ایں کلام مجید | از دہان خدائے پاک وحید |
| آنچہ بر من عیاں شد از اسرار | آفتاب است با دو صد انوار | ایں عطائے ست رب اربابم | بکہ رو آرم اماند تابم |
| انبیاء گرچہ بودہ اند بسے | من بعرفاں نہ کمترم ز کسے | وارث مصطفےٰ شدم بیقیں | شدہ رنگیں برنگ یار حسیں |
| آں یقینے کہ بود عیسےٰ را | بر کلامے کہ شد برو القا | واں یقینِ کلیم بر تورات | واں یقین ہائے سید السادات |



حوالہ نمبر 13

صکا یہ خدا کا کلام ہے۔ اس کے یہ معنے ہیں کہ اے جو طلقت کے لئے مسیح کر کے بھیجا گیا ہے۔ ہماری اس مہلک بیماری کیلئے شفاعت کر۔ تم یقیناً سمجھو کہ آج تمہارے لئے بجز اس مسیح کے اور کوئی شفیع نہیں باستثناء آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور یہ شفیع آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے جدا نہیں ہے بلکہ اسکی شفاعت درحقیقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ہی شفاعت ہے۔ اے عیسائی مشنریو! اب ربنا المسیح مت کہو۔ اور دیکھو کہ آج تم میں ایک ہے جو اُس مسیح سے بڑھکر ہے۔ اور اے قوم شیعہ! اس پر اصرار مت کرو کہ حسین تمہارا منجی ہے کیونکہ میں سچ سچ کہتا ہوں کہ آج تم میں ایک ہے کہ اُس حسین سے بڑھ کر ہے۔ اور اگر میں اپنی طرف سے یہ باتیں کہتا ہوں تو میں جھوٹا ہوں۔ لیکن اگر میں ساتھ اس کے خدا کی گواہی رکھتا ہوں تو تم خدا سے مقابلہ مت کرو۔ ایسا نہ ہو کہ تم اُس سے لڑنے والے ٹھہرو۔ اب میری طرف دوڑو کہ وقت ہے جو شخص اسوقت میری طرف دوڑتا ہے میں اسکو اس سے تشبیہ دیتا ہوں کہ جو عین طوفان کے وقت جہاز پر بیٹھ گیا۔ لیکن جو شخص مجھے نہیں مانتا میں دیکھ رہا ہوں کہ وہ طوفان میں اپنے تئیں ڈال رہا ہے اور کوئی بچنے کا سامان اُسکے پاس نہیں۔ سچا شفیع میں ہوں جو اُس بزرگ شفیع کا سایہ ہوں اور اُس کا ظلّ جس کو اس زمانہ کے اندھوں نے قبول نہ کیا اور اُسکی بہت ہی تحقیر کی یعنی حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم۔ اِس لئے خدا نے اسوقت اِس گناہ کا ایک ہی لفظ کے ساتھ پادریوں سے بدلہ لے لیا کیونکہ عیسائی مشنریوں نے عیسٰی بن مریم کو خدا بنایا اور ہمارے سید و مولیٰ حقیقی شفیع کو گالیاں دیں اور بدزبانی کی کتابوں سے زمین کو نجس کر دیا اس لئے اُس مسیح کے مقابل پر جس کا نام خدا رکھا گیا۔ خدا نے اِس اُمت میں سے مسیح موعود بھیجا۔ جو اس پہلے مسیح سے اپنی تمام شان میں بہت بڑھکر ہے اور اُس نے اِس دوسرے مسیح کا نام غلام احمد رکھا۔ تا یہ اشارہ ہو کہ عیسائیوں کا مسیح کیسا خدا ہے جو احمد کے ادنیٰ غلام سے بھی مقابلہ نہیں کر سکتا یعنے وہ کیسا مسیح ہے جو اپنے قرب اور شفاعت کے

صہ۱۴



حوالہ نمبر 15

چونکہ میں ظلی طور پر محمدؐ ہوں صلی اللہ علیہ وسلم پس اس طور سے خاتم النبیین کی مُہر نہیں ٹوٹی۔ کیونکہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت محمدؐ تک ہی محدود رہی یعنے بہرحال محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہی نبی رہے نہ اور کوئی یعنی جبکہ میں بروزی طور پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم ہوں اور بروزی رنگ میں تمام کمالاتِ محمدی مع نبوت محمدیہ کے میرے آئینہ ظلّیت میں منعکس ہیں تو پھر کونسا الگ انسان ہوا جس نے علیحدہ طور پر نبوت کا دعویٰ کیا۔ بھلا اگر مجھے قبول نہیں کرتے تو یوں سمجھ لو کہ مہدی موعود خَلق اور خُلق میں ہمرنگ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم ہوگا اور اس کا اسم آنجناب کے اسم سے مطابق ہوگا یعنی اس کا نام بھی محمدؐ اور احمدؐ ہوگا اور اسکے اہلبیت میں سے ہوگا* اور بعض حدیثوں میں ہے کہ مجھ میں سے ہوگا یہ عمیق اشارہ اِس بات کیطرف ہے کہ وہ رُوحانیت کے رُو سے اسی نبی میں سے نکلا ہوگا اور اسی کی رُوح کا رُوپ ہوگا۔ اِسپر نہایت قوی قرینہ یہ ہے کہ جن الفاظ کے

* حاشیہ۔ یہ بات میرے اجداد کی تاریخ سے ثابت ہے کہ ایک دادی ہماری شریف خاندان سادات سے اور بنی فاطمہ میں سے تھی۔ اسکی تصدیق آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی کی اور خواب میں مجھے فرمایا کہ سلمان منا اھل البیت علی مشرب الحسن۔ میرا نام سلمان رکھا یعنے دو سلم۔ اور سلم عربی میں صلح کو کہتے ہیں یعنی مقدر ہے کہ دو صلح میرے ہاتھ پر ہونگی۔ ایک اندرونی جو اندرونی بغض اور عناد کو دُور کریگی۔ دُوسری بیرونی کہ جو بیرونی عداوت کے وجوہ کو پامال کرکے اور اسلام کی عظمت دکھا کر غیر مذاہب والوں کو اسلام کیطرف جھکا دیگی۔ معلوم ہوتا ہے کہ حدیث میں جو سلمان آیا ہے اُس سے بھی مَیں مُراد ہوں۔ ورنہ اُس سلمان پر دو صلح کی پیشگوئی صادق نہیں آتی۔ اور مَیں خدا سے وحی پاکر کہتا ہوں کہ مَیں بنی فارس میں سے ہوں بموجب اُس حدیث کے جو کنز العمال میں درج ہے بنی فارس بھی بنی اسرائیل اور اہلبیت میں سے ہیں اور حضرت فاطمہؓ نے کشفی حالت میں اپنی ران پر میرا سر رکھا اور مجھے دکھایا کہ مَیں انہیں میں سے ہوں۔ چنانچہ یہ کشف براہین احمدیہ میں موجود ہے۔ منہ

BACK

حوالہ نمبر 16

خُدایا تیرے فضلوں کو کروں یاد — بشارت تُونے دی اور پھر یہ اولاد
کہا ہرگز نہیں ہوں گے یہ برباد — بڑھیں گے جیسے باغوں میں ہوں شمشاد
خبر مجھ کو یہ تُونے بارہا دی
فَسُبْحَانَ الَّذِیْ اَخْزَی الْاَعَادِیْ

مری اولاد سب تیری عطا ہے — ہر اِک تیری بشارت سے ہُوا ہے
یہ پانچوں جو کہ نسلِ سیّدہ ہے — یہی ہیں پنج تن جن پر بِنا ہے
یہ تیرا فضل ہے اَے میرے ہادی
فَسُبْحَانَ الَّذِیْ اَخْزَی الْاَعَادِیْ

دِیے تُونے مجھے یہ مہر و مہتاب — یہ سب ہیں میرے پیارے تیرے اسباب
دِکھایا تُونے وہ اَے ربِّ ارباب — کہ کم ایسا دِکھا سکتا کوئی خواب
یہ تیرا فضل ہے اَے میرے ہادی
فَسُبْحَانَ الَّذِیْ اَخْزَی الْاَعَادِیْ

مَیں کیونکر گِن سکُوں تیرے یہ انعام — کہاں ممکن ترے فضلوں کا ارقام
ہر اک نعمت سے تُونے بھر دیا جام — ہر اِک دُشمن کیا مردُود و ناکام
یہ تیرا فضل ہے اَے میرے ہادی
فَسُبْحَانَ الَّذِیْ اَخْزَی الْاَعَادِیْ

بشارت دی کہ اِک بیٹا ہے تیرا — جو ہوگا ایک دِن محبُوب میرا
کروں گا دُور اُس مہ سے اندھیرا — دِکھاؤں گا کہ اِک عالَم کو پھیرا
بشارت کیا ہے اِک دل کی غذا دی

حوالہ نمبر 17

تو وہ دنیا کی طرف سے توڑتا ہے اور خدا میں پیوند کرتا ہے اور یہ تب ہوتا ہے جبکہ کامل توکّل ہو جیسے ہمارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کامل متبتّل تھے۔ ویسے ہی کامل متوکّل بھی تھے اور یہی وجہ ہے کہ اتنے وجاہت والے اور قوم و قبائل والے سرداروں کی ذرا بھی پروا نہیں کی اور ان کی مخالفت سے کچھ بھی متاثر نہ ہوتے۔ آپؐ میں ایک فوق العادت یقین خدا تعالیٰ کی ذات پر تھا۔ اسی لیے اس قدر عظیم الشان بوجھ کو آپؐ نے اٹھالیا اور ساری دنیا کی مخالفت کی اور ان کی کچھ بھی ہستی نہ سمجھی۔ یہ بڑا نمونہ ہے توکّل کا جس کی نظیر دنیا میں نہیں ملتی۔ اس لیے کہ اس میں خدا کو پسند کرکے دنیا کو مخالف بنالیا جاتا ہے۔ مگر یہ حالت پیدا نہیں ہوتی جب تک گویا خدا کو نہ دیکھ لے۔ جبتک یہ امید نہ ہو کہ اس کے بعد دُوسرا دروازہ ضرور کھلنے والا ہے۔ جب یہ امید اور یقین ہو جاتا ہے تو وہ عزیزوں کو خدا کی راہ میں دشمن بنالیتا ہے۔ اس لیے کہ وہ جانتا ہے کہ خدا اور دوست بنادے گا۔ جائیداد کھو دیتا ہے کہ اس سے بہتر ملنے کا یقین ہوتا ہے۔

خلاصہ کلام یہ ہے کہ خدا ہی کی رضا کو مقدم کرنا تو تبتّل ہے اور پھر تبتّل اور توکّل توام ہیں۔ تبتّل کا راز ہے توکّل اور توکّل کی شرط ہے تبتّل۔ یہی ہمارا مذہب اس امر میں ہے۔[1]

---

۱۴؍ستمبر ۱۹۰۱ء بعد مغرب

### "اُمّ المؤمنین" کے لفظ کا استعمال

"اُمّ المؤمنین" کا لفظ جو مسیح موعودؑ کی بیوی کی نسبت استعمال کیا جاتا ہے اس پر بعض لوگ اعتراض کرتے ہیں۔ حضرت اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام نے سُن کر فرمایا:

"اعتراض کرنے والے بہت ہی کم غور کرتے اور اس قسم کے اعتراض صاف بتاتے ہیں کہ وہ محض کینہ اور حسد کی بنا پر کیے جاتے ہیں؛ ورنہ نبیوں یا ان کے اظلال کی بیویاں اگر اُمّہات المؤمنین نہیں ہوتی ہیں تو کیا ہوتی ہیں؟ خدا تعالیٰ کی سُنّت اور قانونِ قدرت کے اس تعامل سے بھی پتہ لگتا ہے کہ کبھی کسی نبی کی بیوی سے کسی نے شادی نہیں کی۔ ہم کہتے ہیں کہ ان لوگوں سے جو اعتراض کرتے ہیں کہ اُمّ المؤمنین کیوں کہتے ہو؟ یہ پوچھنا چاہیئے کہ تم بتاؤ جو مسیح موعود تمہارے ذہن میں ہے اور جسے تم سمجھتے ہو کہ وہ آکر نکاح بھی کرے گا۔ کیا اس کی بیوی کو تم اُمّ المؤمنین کہو گے یا نہیں؟ مُسلّم میں تو مسیح موعود کو نبی ہی کہا گیا ہے اور قرآن شریف میں انبیاء علیہم السلام

---

[1] الحکم جلد ۵ نمبر ۳۷ صفحہ ۱ تا ۳ پرچہ ۱۰؍اکتوبر ۱۹۰۱ء

BACK

حوالہ نمبر 18

اور جسم پنجرہ کی طرح ہوگیا۔ یہاں (قادیان) لے آئے۔ حضرت صاحبؑ دو ماہ تک علاج کرتے رہے۔ آخر۔۔۔۔ حضورؑ نے بھائی حامد علی صاحب کو فرمایا کہ اب تم اپنے بھائی کو واپس لے جاؤ۔ اس کا بچنا محال ہے۔۔۔۔ آدمی (کہار کو بلانے کے لئے) گاؤں کو چل پڑا۔ ابھی غالباً رجادہ[1] ہی پہنچا ہوگا کہ پیچھے سے حضرت صاحبؑ کو الہام ہوگیا کہ:۔

"برکت علی صحتیاب ہوجائیگا"

حضورؑ نے اسی وقت حامد علی کو بلاکر فرمایا کہ جس آدمی کو آپ نے بھیجا ہے۔ واپس بلالو۔۔۔۔ آدمی واپس آگیا۔ اور دوسرے دن بخار ٹوٹ گیا۔" (رجسٹر روایات صحابہ جلد ۱۱ ص۶۵)

شیخ زین العابدین صاحب نے بیان کیا کہ:۔ ۱۸۴

"مہر علی[2] کو یہاں[3] لایا گیا۔ حضورؑ نے مہینہ ڈیڑھ مہینہ علاج کیا۔ مروڑ ہٹ گئے۔ مگر حضورؑ کو الہام ہوا کہ:۔

"یہ بچہ بچ نہیں سکے گا"

(چنانچہ کئی دنوں کے بعد وہ فوت ہوگیا) حضرت صاحبؑ نے جنازہ پڑھایا۔ اور یہیں دفن کیا۔" (رجسٹر روایات صحابہ جلد ۱۱ ص۶۶، ۶۷)

ملک غلام حسین صاحب مہاجر خادم المسیح محلّہ دارالرحمت قادیان کا بیان ہے کہ حضرت صاحبؑ شام کی نماز پڑھ کر مسجد میں لیٹ جایا کرتے تھے۔ اور بچے حضورؑ کو دبایا کرتے تھے۔ میرا بچہ محمد حسین بھی دبا رہا تھا۔ حضرت اقدسؑ کی آنکھیں بند تھیں۔ ایک اور لڑکا جلال جو "بیٹی" کا تھا اور مغل تھا، وہ بھی دبا رہا تھا۔ حضرت ام المومنین رضی اللہ تعالیٰ عنہا ۱۸۵

[1] قادیان کے قریب ایک گاؤں۔ (مرتب) [2] یعنی راوی شیخ زین العابدین صاحب کا بھائی جو سخت بیمار تھا۔ جسے چھ ماہ سے دست آرہے تھے۔ (مرتب)

[3] یعنی قادیان میں۔ (مرتب)

MORE

حوالہ نمبر 19

بھی پاس بیٹھی تھیں۔ یکدم جو حضرت صاحبؑ نے آنکھ کھولی۔ تو فرمایا کہ

"محمد حسین ڈپٹی کمشنر[۱] بنے گا"

اور جلالؔ اس کے گھوڑے کو چارہ ڈالا کریگا۔ حضرت اُمّ المومنین رضؓ نے جب یہ الفاظ سُنے۔ تو فوراً اُٹھ کر اندر گئیں اور میری بیوی کو جا کر مبارکباد دی" (رجسٹر روایاتِ صحابہ جلد ۱۱ صفحہ ۹۲)

۱۸۶ منشی ظفر احمدؓ صاحب کپور تھلوی نے بیان کیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السّلام نے فرمایا: "رات مَیں نے رُویا دیکھا کہ میرے خدا کو کوئی گالیاں دیتا ہے۔ مجھے اس کا بڑا صدمہ ہوُا۔ جب آپؑ نے رُویا کا ذکر فرمایا۔ تو اس سے اگلے روز چوہدری[۲] صاحب کا لڑکا فوت ہو گیا۔ اس کی والدہ نے بہت جزع فزع کی۔ اور اس حالت میں اس کے منہ سے (یہ کلمہ) نکلا۔ ارے ظالم تُو نے مجھ پر ظلم کیا۔ حضورؑ کو جب اس کی اطلاع ہوئی۔ تو سخت ناراض ہوئے اور اُسے گھر سے نکل جانے کا حکم فرمایا"۔

(رجسٹر روایاتِ[۳] صحابہ جلد ۱۲ صفحہ ۳۶۱ روایت منشی ظفر احمدؓ صاحب کپور تھلوی)

۱۸۷ مولوی صدر الدین صاحب سابق مبلغ ایرانؔ نے خاکسار مرتب تذکرہ کو اپنی روایات کی کاپی میں سے ایک یہ روایت سُنائی۔ کہ:-

حضرت مسیح موعود علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ایک خادم فضل الدین صاحب المعروف فجا نے انہیں ایک روایت سُنائی۔ کہ "ایک دفعہ اتفاقاً

---

[۱] چنانچہ آخری عمر میں جبکہ وہ افریقہ میں تھا۔ نیروبی کا ڈپٹی کمشنر جب چار ماہ کی رخصت پر گیا۔ تو اُس کا عارضی قائم مقام محمد حسین کو مقرر کیا گیا" (رجسٹر روایات صحابہ جلد ۱۱ صفحہ ۹۵)

[۲] یعنی چوہدری رستم علی خاں صاحب مرحوم انسپکٹر ریلوے۔ (مرتب)

[۳] منشی عبد الرحمان صاحب کی روایت جو الحکم جلد ۳۰ نمبر ۴۰ بابت ۲۸ نومبر ۱۹۳۲ء صفحہ ۱ پر شائع ہوئی ہے۔ اس میں اس واقعہ بے ادبی کا تو ذکر ہے۔ مگر ابتدائی حصہ یعنی رُویا کا ذکر نہیں۔ (مرتب)

BACK



(۱۰) ستارہ قیصرہ صـ ۳ ۔

(۱۱) اشتہار ۱۰ ر دسمبر ۱۸۹۲ء واشتہار ۲ ر فروری ۱۸۹۸ء وغیرہ

۶۹۲ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ میاں امام الدین صاحب سیکھوانی نے بذریعہ تحریر مجھ سے بیان کیا کہ جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے تین سو تیرہ اصحاب کی فہرست تیار کی۔ تو بعض دوستوں نے خطوط لکھے کہ حضور ہمارا نام بھی اس فہرست میں درج کیا جائے۔ یہ دیکھکر ہم کو بھی خیال پیدا ہوا۔ کہ حضور علیہ السلام سے دریافت کریں۔ کہ آیا ہمارا نام درج ہوگیا ہے یا کہ نہیں۔ تب ہم تینوں برادران مع منشی عبدالعزیز صاحب حضور کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ اور دریافت کیا اس پر حضور نے فرمایا کہ مَیں نے آپ کے نام پہلے ہی درج کئے ہوئے ہیں۔ مگر ہمارے ناموں کے آگے "مع اہل بیت" کے الفاظ بھی زائد کئے تھے۔

خاکسار عرض کرتا ہے کہ یہ فہرست حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے ۱۸۹۶ء میں تیار کی تھی۔ اور اسے ضمیمہ انجام آتھم میں درج کیا تھا۔ احادیث سے پتہ لگتا ہے کہ آنحضرت صلعم نے بھی ایک دفعہ اسی طرح اپنے اصحاب کی ایک فہرست تیار کروائی تھی۔ نیز خاکسار عرض کرتا ہے کہ تین سو تیرہ کا عدد اصحاب بدر کی نسبت سے چنا گیا تھا کیونکہ ایک حدیث میں ذکر آتا ہے کہ مہدی کے ساتھ اصحاب بدر کی تعداد کے مطابق ۳۱۳ اصحاب ہوں گے جن کے اسماء ایک مطبوعہ کتاب میں درج ہونگے (دیکھو ضمیمہ انجام آتھم صفحہ ۴۰ تا ۴۵)

۶۹۳ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ میاں امام الدین صاحب سیکھوانی نے بذریعہ تحریر مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ حضرت اقدس نے بیان فرمایا۔ کہ طاعون دنیا سے اس وقت تک نہیں جائیگی۔ کہ یا تو یہ گناہ کو کھا جائے گی۔ اور یا آدمیوں کو کھا جائے گی۔

خاکسار عرض کرتا ہے کہ معنوی رنگ میں طاعون کے اندر وہ دوسرے عذاب بھی شامل ہیں جو خدا کی طرف سے اپنے مسیح کی تائید کے لئے نازل ہوئے یا آئندہ ہونگے۔

۶۹۴ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ۔ میاں امام الدین صاحب سیکھوانی نے بذریعہ تحریر مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے فرمایا۔ بسا اوقات اگر کوئی شخص اس گورنمنٹ کے آگے سچ بولے۔ تو وہ پکڑا جاتا ہے۔ لیکن اگر خدا تعالےٰ کے سامنے سچ بولے تو چھوٹ جاتا ہے۔

حوالہ نمبر 20



اللہ تعالیٰ نے انسانیت کی ہدایت کے لیے جہاں سلسلہ نبوت قائم فرمایا اور اس کا اختتام حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پر کر دیا۔ وہاں مختلف اوقات میں کتابیں بھی نازل فرمائیں۔ اس سلسلہ کتب کی آخری کڑی قرآن مجید اور فرقان حمید ہے جو اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس کے بندوں کے لیے رحمت' ہدایت اور شفاء ہے۔

جس کی حفاظت و صیانت کا وعدہ خود حضرت حق جل مجدہ نے کیا جس کی آیات کے سامنے بڑے بڑے زبان آور' دم بخود رہ گئے اور اس کی ایک آیت کا مقابلہ کرنے کی تاب نہ لا سکے۔

یہ عظیم کتاب صدیوں سے اپنی عظمت کا لوہا منوا رہی ہے۔ مرزا کی سرپرست برطانوی سرکار نے اسے مٹانے کی عجیب احمقانہ تدابیر کیں لیکن منہ کی کھائی۔

"عربی مبین" میں نازل ہونے والی اس کتاب کے بالمقابل قادیانی گنوار نے وحی و الہام کا جس طرح ڈھونگ رچایا اور اسے قرآن سے برتر و بالا قرار دیا اور جابجا فخریہ اس کا اظہار کیا' وہ ایسی ناروا جسارت ہے جس پر آسمان ٹوٹ پڑے اور زمین پھٹ جائے تو عجب نہیں۔

قرآن کے بالمقابل خرافاتی الہام کے لیے مرزا کی تحریرات دیکھیں اور

سوچیں کہ آیا یہ شخص صحیح الدماغ تھا یا اس کا ذہنی توازن خراب تھا؟

VIEW PROOF

## (1) "قرآن مجید قادیان کے قریب نازل ہوا"

" انا انزلناہ قریبا من القادیان"

اس کی تفسیر یہ ہے کہ انا انزلناہ قریبا" من دمشق بطرف شرقی عند المنارۃ البیضاء کیونکہ اس عاجز کی سکونتی جگہ قادیان کے شرقی کنارہ پر ہے۔"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 76 طبع ددم۔ از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF

## (2) قرآن' مرزا قادیانی پر دوبارہ اترا

"ہم کہتے ہیں کہ قرآن کہاں موجود ہے؟ اگر قرآن موجود ہوتا تو کسی کے آنے کی کیا ضرورت تھی۔ مشکل تو یہی ہے کہ قرآن دنیا سے اٹھ گیا ہے۔ اسی لیے تو ضرورت پیش آئی کہ محمد رسول اللہ (مرزا قادیانی) کو بروزی طور پر دوبارہ دنیا میں مبعوث کر کے آپ پر قرآن شریف اتارا جاوے۔"

(کلمتہ الفصل ص 173 از صاحبزادہ مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (3) قرآن شریف' مرزا کی باتیں

"قرآن شریف خدا کی کتاب اور میرے منہ کی باتیں ہیں۔"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 635 - طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF

## (4) مرزا کے الہامات' قرآن کی طرح

❑ "میں خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میں ان الہامات پر اسی طرح ایمان لاتا ہوں جیسا کہ قرآن شریف پر اور خدا کی دوسری کتابوں پر۔ اور جس طرح میں قرآن شریف کو یقینی اور قطعی طور پر خدا کا کلام جانتا ہوں' اسی طرح اس کلام کو بھی جو میرے پر نازل ہوتا ہے۔ خدا کا کلام یقین کرتا ہوں۔"

(حقیقتہ الوحی ص 220 - مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 ص 220 از مرزا قادیانی)

VIEW PROOF (5)

"آنچہ من بشنوم ز وحی خدا
بخدا پاک دانمش زخطاء
ہمچوں قرآن منزاش دانم
از خطاہا ہمینست ایمان
بخدا ہست ایں کلام مجید
از دہان خدائے پاک وحید
وان یقین حکیم بر تورات
وان یقین ہائے سید سادات
کم نیم زاں ہمہ بروئے یقین
ہر کہ گوید دروغ ہست لعین"

ترجمہ = "جو کچھ میں اللہ کی وحی سے سنتا ہوں۔ خدا کی قسم اسے ہر قسم کی خطا سے پاک سمجھتا ہوں۔ قرآن کی طرح میری وحی خطاؤں سے پاک ہے۔ یہ میرا ایمان ہے۔ خدا کی قسم یہ کلام مجید ہے' جو خدائے پاک یکتا کے منہ سے نکلا ہے جو یقین عیسیٰؑ کو اپنی وحی پر' موسیٰؑ کو توریت پر اور حضورؐ کو قرآن مجید پر تھا' میں از روئے یقین ان سب سے کم نہیں ہوں' جو جھوٹ کہے وہ لعنتی ہے۔"

(نزول المسیح ص 99- مندرجہ روحانی خزائن جلد 18 ص 477 از مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (6) احادیث رسولؐ کی توہین

"تائیدی طور پر ہم وہ حدیثیں بھی پیش کرتے ہیں جو قرآن شریف کے مطابق ہیں اور میری وحی کے معارض نہیں۔ اور دوسری حدیثوں کو ہم ردی کی طرح پھینک دیتے ہیں۔"

(اعجاز احمدی ص 30 - مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 ص 140 از مرزا قادیانی)

کیا کہتے ہیں کہ ہم ایک قوی جماعت ہیں۔ جواب دینے پر قادر ہیں۔ عنقریب یہ ساری جماعت بھاگ جائے گی۔ اور پیٹھ پھیر لیں گے۔ اور جب یہ لوگ کوئی نشان دیکھتے ہیں۔ تو کہتے ہیں کہ یہ ایک معمولی اور قدیمی سحر ہے۔ حالانکہ ان کے دل ان نشانوں پر یقین کر گئے ہیں۔ اور دلوں میں انہوں نے سمجھ لیا ہے کہ اب گریز کی جگہ نہیں۔ اور یہ خدا کی رحمت ہے کہ تو ان پر نرم ہوا۔ اور اگر تو سخت دل ہوتا۔ تو یہ لوگ تیرے نزدیک نہ آتے۔ اور تجھ سے الگ ہو جاتے۔ اگرچہ قرآنی معجزات ایسے دیکھتے۔ جن سے پہاڑ جنبش میں آجاتے۔

یہ آیات ان بعض لوگوں کے حق میں بطور الہام القاء ہوئیں۔ جن کا ایسا ہی خیال اور حال تھا۔ اور شاید ایسے ہی اور لوگ بھی نکل آویں۔ جو اس قسم کی باتیں کریں اور بدرجہ یقین کامل پہنچ کر پھر منکر رہیں۔" (براہین احمدیہ حصہ چہارم صفحہ ۴۹۷، ۴۹۸)

۱۸۸۳ء ۱۰۵

پھر بعد اس کے فرمایا۔

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ قَرِيْبًا مِّنَ الْقَادِيَانِ۔ وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ۔ صَدَقَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ۔ وَكَانَ اَمْرُ اللّٰهِ مَفْعُوْلًا۔

یعنی ہم نے ان نشانوں اور عجائبات کو اور نیز اس الہام پُر از معارف و حقائق کو قادیان کے قریب اُتارا ہے۔ اور ضرورت حقہ کے ساتھ اُتارا ہے۔ اور

ملہ (ترجمہ از مرتب) بدخلق، سخت کلام۔ ملہ اس الہام پر نظر غور کرنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ قادیان میں خدا تعالیٰ کی طرف سے اس عاجز کا ظاہر ہونا الہامی نوشتوں میں بطور پیشگوئی کے پہلے سے لکھا گیا تھا۔ ..... اب ایک نئے الہام سے یہ بات بپایہ ثبوت پہنچ گئی۔ کہ قادیان کو خدا تعالیٰ کے نزدیک دمشق سے مشابہت ہے۔ تو اس پہلے الہام کے معنے بھی اس سے کھل گئے۔ ..... اس کی تفسیر یہ ہے کہ انا انزلناہ قریباً من دمشق بطرف شرقی عند المنارۃ البیضاء۔

کیونکہ اس عاجز کی سکونتی جگہ قادیان کے شرقی کنارہ پر ہے۔" (ازالہ اوہام صفحہ ۷۲، ۷۵ حاشیہ)

ملہ ازالہ اوہام میں یہ فقرہ یوں ہے۔ وکان وعد اللہ مفعولاً۔

(ازالہ اوہام صفحہ ۷۳)

حوالہ نمبر 1





BACK

قرار دیدیا۔ صاحب شریعت نبی جن کا قرآن میں ذکر ہے وہ دو ہی ہیں حضرت موسیٰ اور نبی کریمؐ انکے سوا جتنے نبی ہیں وہ سب غیر شرعی ہیں۔ تو گویا کہ معترض کے اصل کو لیکر سوائے دو نبیوں کے اللہ تعالیٰ کے باقی تمام نبیوں کو چھوڑنا پڑتا ہے۔ نعوذ باللہ من ذلک۔ خدا تو کہتا ہے کہ مومن کا یہ قول ہونا چاہیئے کہ لا نفرق بین احد من رسلہ لیکن ہم کو یہ سنایا جاتا ہے کہ نہیں صرف دو نبیوں کو ماننا ضروری ہے باقیوں کو نہ ماننے سے کوئی حرج واقع نہیں ہوتا۔ اے کاش ہمارے مخالف اعتراض کرنے سے پہلے قرآن شریف پر تو غور کر لیتے۔ قرآن کھلے اور غیر تاویل طلب الفاظ میں کہ رہا ہے کہ ما نرسل المرسلین الا مبشرین و منذرین یعنی مرسلین کے بھیجنے سے ہمارا مطلب صرف یہ ہوتا ہے کہ وہ ماننے والوں کو بشارتیں دیں اور نہ ماننے والوں کو عذاب الٰہی سے ڈرائیں پس جب ماموریں کے مبعوث کرنے کی بڑی غرض ہی انذار و تبشیر ہوتی ہے تو شرعی اور غیر شرعی کا سوال ہی بیجا ہے۔ اور پھر ہم کہتے ہیں کہ اگر نبی کریمؐ کے بعد کسی اور کے آنے کی ضرورت نہیں تو کیوں خود نبی کریمؐ نے مسیح موعودؑ پر ایمان لانے کو ضروری قرار دیا اور اس کا انکار کرنے والوں کو یہودی اور ناری ٹھہرایا۔ اگر مسیح موعودؑ پر ایمان لانے کو ضروری قرار دینا غلطی ہے تو یہ غلطی سب سے پہلے خود نبی کریمؐ سے سرزد ہوئی نعوذ باللہ من ذلک۔ اور پھر یہ غلطی اللہ تعالیٰ سے سرزد ہوئی جس نے ایک ایسے شخص کی خاطر جس پر ایمان لانا ضروری نہیں دنیا کو عذابوں سے بھر دیا۔ مجھے تعجب پر تعجب آتا ہے کہ نبی کریمؐ تو یہ فرماویں کہ ایک وقت میری امت پر ایسا آئیگا کہ ان کے درمیان سے قرآن اٹھ جائیگا اور لوگ قرآن کو پڑھیں گے مگر وہ انکے حلق سے نیچے نہیں اتریگا لیکن ہم کو یہ کہا جاتا ہے کہ قرآن کے ہوتے ہوئے کسی شخص کو ماننا ضروری کیسے ہو گیا۔ ہم کہتے ہیں کہ قرآن کہاں موجود ہے اگر قرآن موجود ہوتا تو کسی کے آنے کی کیا ضرورت تھی۔ مشکل تو یہی ہے کہ قرآن دنیا سے اٹھ گیا ہے۔ اسی لیئے تو ضرورت پیش آئی کہ محمد رسول اللہ صلعم کو بعضی طور پر دوبارہ دنیا میں مبعوث کر کے آپ پر قرآن شریف اتارا جاوے۔ معترض کو چاہیئے کہ بعثت ماموریں کی اصل غرض پر غور کرے کیونکہ یہ دھوکا قلت تدبر کی وجہ سے ہی پیدا ہوا ہے ہندوستان میں چونکہ اکثر لوگ ان مذاہب میں اسلیئے

---

ﻪ حاشیہ اسجگہ موسیٰ اور انکے بعد کے انبیاء کا ذکر ہے۔ منہ

حوالہ نمبر 2

اٰیَةً لِّلنَّاسِ وَرَحْمَةً مِّنَّا وَكَانَ اَمْرًا مَّقْضِيًّا۔ قَوْلَ الْحَقِّ

کیلئے ایک نشان اور ایک نمونہ رحمت بنائینگے اور یہ ابتدا سے مقدر تھا۔ یہ وہی امر ہے

الَّذِیْ فِیْهِ تَمْتَرُوْنَ۔ سَلَامٌ عَلَیْكَ جُعِلْتَ مُبَارَكًا۔

جس میں تم شک کرتے تھے۔ تیرے پر سلام تو مبارک کیا گیا۔

اَنْتَ مُبَارَكٌ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ۔ اَمْرَاضُ النَّاسِ وَبَرَكَاتُهٗ۔

تو دنیا اور آخرت میں مبارک ہے۔ تیرے ذریعہ سے مریضوں پر برکت نازل ہوگی۔

بخرام کہ وقتِ تو نزدیک رسید و پائے محمدیاں برمنار بلند تر محکم افتاد۔ پاک محمد مصطفٰے نبیوں کا سردار۔ خدا تیرے سب کام درست کر دیگا اور تیری ساری مرادیں تجھے دیگا۔ ربّ الافواج اِس طرف توجہ کریگا۔ اِس نشان کا مُدّعا یہ ہے کہ قرآن شریف خدا کی کتاب اور میرے مُنہ کی باتیں ہیں۔ یَا عِیْسٰی اِنِّیْ مُتَوَفِّیْكَ وَرَافِعُكَ اِلَیَّ وَ

اے عیسٰی میں تجھے وفات دوں گا۔ اور تجھے اپنی طرف اٹھاؤں گا اور

۱؎ یہ خدا کا قول کہ تیرے ذریعہ سے مریضوں پر برکت نازل ہوگی۔ رُوحانی اور جسمانی دونو قسم کے مریضوں پر مشتمل ہے۔ رُوحانی طور پر اس لئے کہ مَیں دیکھتا ہوں کہ میرے ہاتھ پر ہزارہا لوگ بیعت کرنیوالے ایسے ہیں کہ پہلے ان کی عملی حالتیں خراب تھیں اور پھر بیعت کرنے کے بعد ان کے عملی حالات درست ہوگئے اور طرح طرح کے معاصی سے انہوں نے توبہ کی اور نماز کی پابندی اختیار کی اور مَیں صدہا ایسے لوگ اپنی جماعت میں پاتا ہوں کہ جن کے دلوں میں یہ سوزش اور تپش پیدا ہوگئی ہے کہ کس طرح وہ جذباتِ نفسانیہ سے پاک ہوں۔ اور جسمانی امراض کی نسبت میں نے بارہا مشاہدہ کیا ہے کہ اکثر خطرناک امراض والے میری دُعا اور توجہ سے شفایاب ہوئے ہیں۔" (حقیقۃ الوحی ص۸۹ و ص۹۰ حاشیہ)

۲؎ (ترجمہ از مرتب) خوش خوش چل کہ تیرا وقت نزدیک پہنچا ہے اور محمدی گروہ کا پاؤں ایک بہت اونچے مینار پر مضبوطی سے قائم ہوگیا ہے۔

حوالہ نمبر 3

اِس الہامِ الٰہی کے ساتھ ایسا دل قوی ہوگیا کہ جیسے ایک سخت دردناک زخم کسی مرہم سے
ایک دم میں اچھا ہو جاتا ہے۔ درحقیقت یہ امر بارہا آزمایا گیا ہے کہ وحی الٰہی میں دلی تسلّی
دینے کے لئے ایک ذاتی خاصیت ہے اور جڑھ اِس خاصیت کی وُہ یقین ہی ہے جو وحی الٰہی
پر ہو جاتا ہے۔ افسوس ان لوگوں کے کیسے الہام ہیں کہ باوجود دعویٰ الہام کے یہ بھی کہتے
ہیں کہ یہ ہمارے الہام ظنّی امور ہیں نہ معلوم یہ شیطانی ہیں یا رحمانی ایسے الہاموں کا
ضرر اُن کے نفع سے زیادہ ہے مگر میں خدا تعالیٰ کی قسم کھا کر کہتا ہوں کہ میں اِن الہامات پر ۲۱۱
اُسی طرح ایمان لاتا ہوں جیسا کہ قرآن شریف پر اور خدا کی دوسری کتابوں پر۔ اور جس طرح
مَیں قرآن شریف کو یقینی اور قطعی طور پر خدا کا کلام جانتا ہوں اُسی طرح اِس کلام کو بھی جو میرے
پر نازل ہوتا ہے۔ خدا کا کلام یقین کرتا ہوں کیونکہ اس کے ساتھ الٰہی چمک اور نُور دیکھتا ہوں
اور اُسکے ساتھ خدا کی قدرتوں کے نمونے پاتا ہوں۔ غرض جب مجھ کو یہ الہام ہُوا کہ الیس اللّٰہ
بکافٍ عبدہٗ تو مَیں نے اُسی وقت سمجھ لیا کہ خدا مجھے ضائع نہیں کریگا۔ تب مَیں نے ایک
ہندو کھتری ملاوامل نام کو جو ساکن قادیان ہے اور ابھی تک زندہ ہے وُہ الہام لکھکر دیا اور
سارا قصہ اُسکو سُنایا اور اُس کو امرتسر بھیجا کہ تا حکیم مولوی محمد شریف کلانوری کی معرفت اسکو
کسی نگینہ میں کُھدوا کر اور مُہر بنوا کر لے آوے اور مَیں نے اس ہندو کو اس کام کیلئے محض اِس
غرض سے اختیار کیا کہ تا وُہ اس عظیم الشان پیشگوئی کا گواہ ہو جائے اور تا مولوی محمد شریف بھی
گواہ ہو جاوے۔ چنانچہ مولوی صاحب موصوف کے ذریعہ سے وہ انگشتری بصرف (الیس اللّٰہ بکافٍ عبدہٗ)
مبلغ پانچ روپیہ طیار ہو کر میرے پاس پہنچ گئی جو ابتک میرے پاس موجود ہے جس کا نشان یہ ہے
یہ اُس زمانہ میں الہام ہُوا تھا جبکہ ہماری معاش اور آرام کا تمام مدار ہمارے والد صاحب کی محض
ایک مختصر آمدنی پر منحصر تھا اور بیرونی لوگوں میں سے ایک شخص بھی مجھے نہیں جانتا تھا اور مَیں ایک گمنام
انسان تھا جو قادیان جیسے ویران گاؤں میں زاویہ گمنامی میں پڑا ہُوا تھا۔ پھر بعد اسکے خدا نے
اپنی پیشگوئی کے موافق ایک دُنیا کو میری طرف رجوع دے دیا اور ایسی متواتر فتوحات سے

BACK

حوالہ نمبر 4

ص۹۹

| | | | |
|---|---|---|---|
| آنچناں عشق تیز مرکب راند | کہ ازاں مشت خاک ہیچ نماند | کشتۂ دلبر و دلآرامے | رستہ یکسر زننگ از نامے |
| پُر ز عشق و تہی ز ہر آزے | قصہ کوتاہ کرد آوازے | آں ندائے یقیں کہ گوش شنید | کرد کار و زغیر حق ببرید |
| رفتہ بیروں ز حلقۂ اغیار | دل بریدہ ز غیر آں دلدار | پاک گشتہ ز لوث ہستی خویش | رستہ از بند خود پرستی خویش |
| آنچناں یار در کمند انداخت | کہ ندانند دیگرے پرداخت | قدم خود زدہ براہِ عدم | گم بیادش ز فرق تا بقدم |
| ذکرِ دلبر غذائے او گشتہ | ہمہ دلبر برائے او گشتہ | سوختہ ہر غرض بجز دلدار | دوختہ چشم دل ز غیر نگار |
| دل و جان بر رُخے فدا کردہ | وصل او اصل مدعا کردہ | مردہ و خویشتن فنا کردہ | عشق جوشید و کارہا کردہ |
| از خودی ہائے خود فتادہ جُدا | سیل پُر زد ربود بُرد از جا | تن چو فرسود دلستاں آمد | دل چو از دست رفت جاں آمد |
| عشق دلبر بروئے او بارید | ابر رحمت بکوئے او بارید | از یقینے کہ شد ز گفتارے | در دلِ او برست گلزارے |
| ہر ظہورے یکے سبب دارد | داند آں کو بدل طلب دارد | پس چنیں شورش محبت یار | کہ بشوند ہم از خودی آثار |
| ایں میسر نمے شود ز نہار | جز سخن ہائے دلبر و دلدار | عشق کو رو نماید از دیدار | نیز گہ گہ بہ خیزد از گفتار |
| بالخصوص آں سخن کہ از دلدار | خاصیتے دارد اندریں اسرار | کشتۂ او نہ یک نہ دو نہ ہزار | ایں قتیلان او برون ز شمار |
| ہر زمانے قتیل تازہ بخواست | غازۂ روئے او دمِ شہداست | ایں سعادت چو بود قسمت ما | رفتہ رفتہ رسید نوبت ما |
| کربلائیست سیرِ ہر آنم | صد حسین است در گریبانم | آدمم نیز احمدِ مختار | در برم جامۂ ہمہ ابرار |
| کارہائے کہ کرد با من یار | برتر آں دفتر است از اظہار | آنچہ داد است ہر نبی را جام | داد آں جام را مرا بتمام |
| دل من بردہ الفت خود داد | خود مرا شد بوحی خود اُستاد | وحی او را عجب اثر دیدم | روئے آں مہر زاں قمر دیدم |
| دیدم از خلق رنج و مکروہات | تو آنچہ چیز است مثل ایں لذات | دیدم از ہجر خلق جلوۂ یار | کار دیگر برآمد از یک کار |
| آنچہ من بشنوم ز وحی خدا | بخدا پاک دانمش ز خطا | ہمچو قرآں منزہ اش دانم | از خطاہا ہمیں است ایمانم |
| من خدا را بدو شناختہ ام | دل بدیں آتشش گداختہ ام | بخدا ہست ایں کلامِ مجید | از دہانِ خدائے پاک و وحید |
| آنچہ بر من عیاں شد از دادار | آفتابے است با دو صد انوار | ایں خطائے ست رب اربابم | بلکہ رد آرم ار زند تابم |
| انبیاء گرچہ بودہ اند بسے | من بعرفاں نہ کمترم ز کسے | وارثِ مصطفےٰ شدم بیقیں | شدہ رنگیں برنگ یار حسیں |
| آں یقینے کہ بود عیسیٰ را | بر کلامے کہ شد برو القا | واں یقینِ کلیم بر تورات | واں یقینہائے سید السادات |



حوالہ نمبر 5

ص۱۰۱

کم نیم زاں ہمہ بروئے یقین ‌ ‌ ہر کہ گوید دروغ ہست لعین
ہر کہ آں یار بر دلِ من ریخت ‌ ‌ نہ شیاطین بود نہ نفس آمیخت
ہست آں وحی تیرہ سوختنی ‌ ‌ کہ نبوداست بر یقین مبنی
آمدم آں زماں کہ بادِ خزان ‌ ‌ کرد یکسر ریاضِ دین ویران
عاشقِ زر شدند و دولت و جاہ ‌ ‌ دل تہی از محبتِ آں شاہ
پس مرا از جہانیاں بگزید ‌ ‌ در دلم روحِ پاکِ خویش دمید
کرد دیوانہ و خردہا داد ‌ ‌ بست یک در ہزار در بکشاد
من نیم کور تا چو کورانی ‌ ‌ بگزینم چہے ز بستانی
گر جہانے بدشمنی خیزد ‌ ‌ تیغ گیرد کہ خونِ من ریزد
برخت و ہرگز ز کوچہ اش نہ رمم ‌ ‌ بزدلان دیگراند و من دگرم
شورشِ عشق ہست ہر آنے ‌ ‌ تا کجے خیر ایں گریبانے
آمدم چون سحر بلجۂ نور ‌ ‌ تا شود تیرگی ز نورم دور
غافلاں من ز یار آمدہ ام ‌ ‌ ہمچو بادِ بہار آمدہ ام
آمدم تا نگار باز آید ‌ ‌ بیدلان را قرار باز آید
نورِ الہام ہمچو بادِ صبا ‌ ‌ نزدم آمد ز غیب خوشبوہا
پُر شد از نورِ من نہانِ زمین ‌ ‌ سر بسوزت بر آسماں از کین
از تو رخ بر متن نہادی یا ‌ ‌ ہوش کن اے بریدہ زاں یکتا
رو بدو کن کہ رو رخِ یار است ‌ ‌ ہمہ روہا فدائے دلدار است
تا نہ کارِ دلت بجان برسد ‌ ‌ چوں سیاست ز دلستان برسد
تا نیائی ز نفس خود بیرون ‌ ‌ تا نہ گردی بروئے او مجنون
تا نہ خونت چکد بجائے کسے ‌ ‌ تا نہ جانت شود فدائے کسے

لیک آئینہ ام ز ربِ غنی ‌ ‌ از پئے صورتِ مہِ مدنی
خالص آمد کلام آں دادار ‌ ‌ زین سبب شد دلم پُر از انوار
لیکن ایں وحی بالیقین ز خداست ‌ ‌ ہمہ کارم ازاں یقین خود راست
نور مشائخ نماند جز تزویر ‌ ‌ عالمان ہم نشستہ ہمچو زریر
اندر ایں روزہائے چوں شبِ تار ‌ ‌ قوم را دید حق بحالتِ زار
در دلِ من ز عشق شور افگند ‌ ‌ خود مرا شد گسست ہر پیوند
خلق و مردم نصیحتم بکنند ‌ ‌ تا ببرّم ز یارِ خود پیوند
آں برِ تازہ کان عطیہ یار ‌ ‌ چون ز دست افگنم پئے مردار
من نہ آنم کہ ترکِ او گویم ‌ ‌ جانِ من ہست یارِ مہ رویم
فارغم کرد عشقِ صورتِ یار ‌ ‌ از غم حملہائے ایں اغیار
ناصحاں را خبر ز حالم نیست ‌ ‌ گوشہ سوئے آں زلالم نیست
شور افگندہ ام کہ تا زیں کار ‌ ‌ خلق گردد ز خواب خود بیدار
ایں زمانم زمانہ گلزار ‌ ‌ موسمِ لالہ زار و وقتِ بہار
دستِ غیبم بپرورد ہر دم ‌ ‌ کرد عیشش بمن ظہورِ اتم
زندہ شد ہر نبی بآمدنم ‌ ‌ ہر رسولے نہاں بہ پیراہنم
باخدا جنگہا کنی ہیہات ‌ ‌ ایں چہ جور و جفا کنی ہیہات
از پئے خلق و ننگ و نام و رسوم ‌ ‌ تا فتی رو ز حضرتِ قیوم
وحیِ حق را چو بشنوی از ما ‌ ‌ این مگو ما نیافتیم چرا
تا نہ از خود روی جدا گردی ‌ ‌ تا نہ قربانِ آشنا گردی
تا نہ خاکت شود بسانِ غبار ‌ ‌ تا نہ گردد غبارِ تو خونبار
چون دہندت بکوئے جانان را ‌ ‌ چون ندا آیدت ازان درگاہ

اشاعۃ السنۃ میں کیا لکھا ہے اور اب کیا کہتے ہیں۔ صاحب من اقرار کے بعد کوئی تمہی انکار نہیں سُن سکتا۔ آپ تو اقرار کر چکے ہیں کہ اہل کشف اور مکالمات کا مقام بلند ہے اُن کیلئے ضروری نہیں ہے کہ خواہ مخواہ محدثین کی تنقید کی اطاعت کریں بلکہ محدثین نے تو مُردوں سے روایت کی ہے اور اہل کشف زندہ حیّ و قیوم سے سُنتے ہیں۔ پس آپ کا اُس شخص کی نسبت کیا گمان ہے جس کا نام حکم رکھا گیا ہے۔ کیا یہ مرتبہ اُسکو حاصل نہیں جو آپ دُوسروں کیلئے تجویز کرتے ہیں۔

پھر مولوی ثناء اللہ صاحب کہتے ہیں کہ آپکو مسیح موعود کی پیشگوئی کا خیال کیوں دل میں آیا آخر وُہ حدیثوں۔ سے ہی لیا گیا پھر حدیثوں کی اور علامات کیوں قبول نہیں کی جاتیں یہ سادہ لوح یا تو افتراء سے ایسا کہتے ہیں اور یا محض حماقت سے۔ اور ہم اسکے جواب میں خدا تعالےٰ کی قسم کھا کر بیان کرتے ہیں کہ میرے اس دعویٰ کی حدیث بنیاد نہیں بلکہ قرآن اور وہ وحی ہے جو میرے پر نازل ہوئی۔ ہاں تائیدی طور پر ہم وُہ حدیثیں بھی پیش کرتے ہیں جو قرآن شریف کے مطابق ہیں اور میری وحی کے معارض نہیں۔ اور دُوسری حدیثوں کو ہم ردّی کی طرح پھینک دیتے ہیں۔ اگر حدیثوں کا دُنیا میں وجود بھی نہ ہوتا تب بھی میرے اس دعوے کو کچھ حرج نہ پہنچتا تھا۔ ہاں خدا نے میری وحی میں جا بجا قرآن کریم کو پیش کیا ہے۔ چنانچہ تم براہین احمدیہ میں دیکھو گے کہ اس دعوے کے متعلق کوئی حدیث بیان نہیں کی گئی۔ جا بجا خدا تعالیٰ نے میری وحی میں قرآن کو پیش کیا ہے۔ ص۳۱

میں اب خیال کرتا ہوں کہ جو کچھ مولوی ثناء اللہ صاحب نے مباحثہ کے وقت مُدّ میں فریب دہی کے طور پر اعتراض پیش کئے تھے سب کا کافی جواب ہو چکا ہے۔ ہاں یاد آیا ایک یہ بھی خیال اُنہوں نے پیش کیا تھا کہ جو کسوف خسوف کی حدیث مہدی کے ظہور کی علامت ہے جو دارقطنی اور کتاب اکمال الدین میں موجود ہے۔ اس میں قمر کا خسوف تیرہ۱۳ تاریخ سے پہلے کسی ایسی تاریخ میں ہوگا جس میں چاند کو قمر کہہ سکتے ہوں۔ پس یاد رہے کہ یہ بھی یہودیوں کی مانند تحریف ہے۔ خُدا نے قمر کے خسوف کیلئے اپنی سُنّت کے موافق تین راتیں مقرر کر رکھی



حوالہ نمبر 6



امت مسلمہ اس حقیقت کو بدل و جان تسلیم کرتی ہے کہ حرمین شریفین (مکہ مکرمہ اور مدینہ طیبہ) زادھما اللہ شرفا و تعظیما۔ کائنات ارضی کے سب سے محترم' مبارک اور مقدس قطعات ہیں۔

رب العزت کی تجلیات کا مرکز ارض حرم ہے تو اس کی رحمتوں کے نزول کی جگہ ارض مدینہ' جہاں کائنات کا سب سے عظیم انسان محو استراحت ہے۔

حج بیت اللہ' اسلام کے ارکان خمسہ میں سے ایک ہے جو عشق و جنون کا سفر ہے اور جس میں حضرت حق کے بندے اپنی نیازمندی کا بھرپور مظاہرہ کرتے ہیں۔

محمد عربی علیہ الصلواۃ والسلام کے سچے امتیوں کے لیے ارض مدینہ کی زیارت بھی گویا اس مبارک سفر کا ایک حصہ ہے۔

لیکن دیکھیں کہ مرزا جیسے شاطر' فریبی اور دولت انگلشیہ کے ایجنٹ نے کس طرح ان پاک شہروں کی توہین کی۔ اپنی جنم بھومی قادیان کا ان سے کس طرح جوڑ جوڑا بلکہ اسے قرآن میں مندرج قرار دے کر اسے مکہ و مدینہ سے بھی بہتر و افضل قرار دیا اور قادیان ہی کی زیارت کو حج سے تعبیر کر کے بیت اللہ اور مناسک

جج کی توہین کی۔

آسماں را حق بود گر خوں بیارو بر زمیں

VIEW PROOF

## (1) قرآن شریف میں تین شہروں کا نام

"اس روز کشفی طور پر میں نے دیکھا کہ میرے بھائی صاحب مرحوم میرزا غلام قادر میرے قریب بیٹھ کر باآواز بلند قرآن شریف پڑھ رہے ہیں اور پڑھتے پڑھتے انہوں نے ان فقرات کو پڑھا کہ انا انزلنه قریبا" من القادیان تو میں نے سن کر بہت تعجب کیا کہ کیا قادیان کا نام بھی قرآن شریف میں لکھا ہوا ہے؟ تب انہوں نے کہا کہ یہ دیکھو' لکھا ہوا ہے۔ تب میں نے نظر ڈال کر جو دیکھا تو معلوم ہوا کہ فی الحقیقت قرآن شریف کے دائیں صفحہ پر شاید قریب نصف کے موقع پر یہی الہامی عبارت لکھی ہوئی موجود ہے۔ تب میں نے اپنے دل میں کہا کہ ہاں واقعی طور پر قادیان کا نام قرآن شریف میں درج ہے اور میں نے کہا کہ تین شہروں کا نام اعزاز کے ساتھ قرآن شریف میں درج کیا گیا ہے۔ مکہ اور مدینہ اور قادیان"

(ازالہ اوہام (حاشیہ) حصہ اول ص 40 - مندرجہ روحانی خزائن جلد 3 ص 140 از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF

## (2) مسجد اقصیٰ کی توہین

"مسجد اقصیٰ سے مراد مسیح موعود کی مسجد ہے جو قادیان میں واقع ہے۔ جس کی نسبت براہین احمدیہ میں خدا کا کلام یہ ہے۔ مبارک و مبارک و کل امر مبارک یجعل فیه - اور یہ مبارک کا لفظ جو بصیغہ مفعول اور فاعل واقع ہوا' قرآن شریف کی آیت بارکنا حوله کے مطابق ہے۔ پس کچھ شک نہیں جو قرآن شریف میں قادیان کا ذکر ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ سبحان الذی اسریٰ بعبده لیلا من المسجد الحرام الی المسجد الاقصا الذی بارکنا حوله"

(خطبہ الہامیہ حاشیہ ص 21 - مندرجہ روحانی خزائن جلد 16 ص 21 از مرزا غلام احمد

قادیانی)

(3) VIEW PROOF قادیان کی فضیلت

❑ "لوگ معمولی اور نفلی طور پر حج کرنے کو بھی جاتے ہیں مگر اس جگہ (قادیان میں آنا - ناقل) نفلی حج سے ثواب زیادہ ہے اور غافل رہنے میں نقصان اور خطر۔ کیونکہ سلسلہ آسمانی ہے اور حکم ربانی۔"

(آئینہ کمالات اسلام ص 352 - مندرجہ روحانی خزائن جلد 5 ص 352 مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی)

(4) VIEW PROOF

❑ "زمین قادیان اب محترم ہے
ہجوم خلق سے ارض حرم ہے"

(در ثمین، ص 52، از مرزا غلام احمد قادیانی)

(5) مکہ اور مدینہ کی چھاتیوں کا دودھ VIEW PROOF

"حضرت مسیح موعود نے اس کے متعلق بڑا زور دیا ہے۔ اور فرمایا ہے۔ کہ جو بار بار یہاں نہیں آتے۔ مجھے ان کے ایمان کا خطرہ ہے۔ پس جو قادیان سے تعلق نہیں رکھے گا۔ وہ کاٹا جائے گا۔ تم ڈرو۔ کہ تم میں سے نہ کوئی کاٹا جائے۔ پھر یہ تازہ دودھ کب تک رہے گا۔ آخر ماؤں کا دودھ بھی سوکھ جایا کرتا ہے۔ کیا مکہ اور مدینہ کی چھاتیوں سے یہ دودھ سوکھ گیا کہ نہیں۔"

(حقیقتہ الرویاء ص 46، از مرزا بشیر الدین محمود ابن مرزا قادیانی)

حالانکہ وہ بجائے خود اپنے تئیں معذور سمجھتے تھے کیونکہ اُن کی بائبل کے ظاہری الفاظ پر نظر تھی۔ افسوس کہ ہمارے مسلمان بھائی بھی اسی گرداب میں پڑے ہوئے ہیں اور حضرت مسیح کی نسبت یہودیوں کی طرح اُن کے دلوں میں بھی یہی خیال جما ہوا ہے کہ ہم انہیں سچ مچ آسمان سے اُترتے دیکھیں گے اور یہ اعجوبہ ہم بچشم خود دیکھیں گے کہ حضرت مسیح زرد رنگ کی پوشاک پہنے ہوئے آسمان سے اُترتے چلے آتے ہیں اور دائیں بائیں فرشتے اُن کے ساتھ ہیں اور تمام بازاری لوگ اور دیہات کے آدمی ایک بڑے میلہ کی طرح اکٹھے ہو کر دُور سے اُن کو دیکھ رہے ہیں اور

---

فیہ اختلافاً کثیرا۔ قل لو اتبع اللّٰہ اھواءکم لفسدت السموات والارض ومن فیھنّ ولبطلت حکمتہ وکان اللّٰہ عزیزا حکیما۔ قل لو کان البحر مدادًا لکلمات ربی لنفد البحر قبل ان تنفد کلمات ربی ولو جئنا بمثلہ مددًا۔ قل ان کنتم تحبون اللّٰہ فاتبعونی یحببکم اللّٰہ وکان اللّٰہ غفورا رحیماً۔ پھر اس کے بعد الہام کیا گیا کہ ان علماء نے میرے گھر کو بدل ڈالا۔ میری عبادت گاہ میں ان کے چولھے ہیں میری پرستش کی جگہ میں اُن کے پیالے اور ٹھوٹھیاں رکھی ہوئی ہیں اور چوہوں کی طرح میرے نبی کی حدیثوں کو کتر رہے ہیں (ٹھوٹھیاں وہ چھوٹی پیالیاں ہیں جن کو ہندوستان میں سکوریاں کہتے ہیں۔ عبادت گاہ سے مراد اس الہام میں زمانہ حال کے اکثر مولویوں کے دل ہیں جو دنیا سے بھرے ہوئے ہیں) اس جگہ مجھے یاد آیا کہ جس روز وہ الہام مذکورہ بالا جس میں قادیان میں نازل ہونے کا ذکر ہے ہُوا تھا اس روز کشفی طور پر میں نے دیکھا کہ میرے بھائی صاحب مرحوم میرزا غلام قادر میرے قریب بیٹھ کر باآواز بلند قرآن شریف پڑھ رہے ہیں اور پڑھتے پڑھتے انہوں نے ان فقرات کو پڑھا کہ انا انزلناہ قریبًا من القادیان تو میں نے سُن کر بہت تعجب کیا کہ کیا قادیان کا نام بھی قرآن شریف میں لکھا ہُوا ہے؟ تب انہوں نے کہا کہ یہ دیکھو لکھا ہُوا ہے تب میں نے نظر ڈال کر جو دیکھا تو معلوم ہوا کہ فی الحقیقت قرآن شریف کے دائیں صفحہ میں شاید قریب نصف کے موقع پر یہی الہامی عبارت لکھی ہوئی موجود ہے تب میں نے اپنے دل میں کہا کہ ہاں واقعی طور پر قادیان کا نام قرآن شریف میں درج ہے اور میں نے کہا کہ تین شہروں کا نام اعزاز کے ساتھ قرآن شریف میں درج کیا گیا ہے مکہ اور مدینہ اور قادیان۔ یہ کشف تھا



حوالہ نمبر1

صحیح

الاقصیٰ الذی بارکنا حولہ۔ اور جس کے منارہ کا ذکر حدیث میں بھی ہے کہ مسیح کا نزول منارہ کے پاس ہوگا۔ دمشق کا ذکر اس حدیث میں جو مسلم نے بیان کی ہے اس غرض سے ہے کہ تین خدا بنانے کی تخم ریزی اول دمشق سے شروع ہوئی ہے اور مسیح موعود کا نزول اس

حاشیہ

قرآن شریف کی یہ آیت کہ سبحان الذی اسریٰ بعبدہ لیلاً من المسجد الحرام الی المسجد الاقصا الذی بارکنا حولہ معراج مکانی اور زمانی دونوں پر مشتمل ہے اور بغیر اس کے معراج ناقص رہتا ہے پس جیسا کہ سیر مکانی کے لحاظ سے خدا تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو مسجد الحرام سے بیت المقدس تک پہنچا دیا تھا۔ ایسا ہی سیر زمانی کے لحاظ سے آنجناب کو شوکت اسلام کے زمانہ سے جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ تھا برکات اسلامی کے زمانہ تک جو مسیح موعود کا زمانہ ہے پہنچا دیا۔* پس اس پہلو کے رو سے جو اسلام کے انتہاء زمانہ تک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا سیر کشفی ہے مسجد اقصیٰ سے مراد مسیح موعود کی مسجد ہے جو قادیان میں واقع ہے جس کی نسبت براہین احمدیہ میں خدا کا کلام یہ ہے۔ مبارک و مبارک و کل امر مبارک یجعل فیہ۔ اور یہ مبارک کا لفظ جو بصیغہ مفعول اور فاعل واقع ہوا قرآن شریف کی آیت بارکنا حولہ کے مطابق ہے۔ پس کچھ شک نہیں جو قرآن شریف میں قادیان کا ذکر ہے جیسا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ سبحان الذی اسریٰ بعبدہ لیلاً من المسجد الحرام الی المسجد الاقصا الذی بارکنا حولہ۔ اس آیت کے ایک تو وہی معنے ہیں جو علماء میں مشہور ہیں۔ یعنی یہ کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے مکانی معراج کا یہ بیان ہے۔ مگر

صحیح

*حاشیہ در حاشیہ

شوکت اسلامی کا زمانہ جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ تھا اس کا اثر غالب یہ تھا کہ حضرت موسیٰ کی طرح مومنوں کو کفار کے حملہ سے نجات دی۔ اس لئے بیت اللہ کا نام بھی بیت امن رکھا گیا۔ لیکن زمانہ برکات کا جو مسیح موعود کا زمانہ ہے اس کا یہ اثر ہے کہ ہر قسم کے آرام زمین میں پیدا ہو جائیں اور نہ صرف امن بلکہ عیش رغد بھی حاصل ہو۔ منہ



ؐ بنی اسرآئیل: ۲

حوالہ نمبر 2

مندرجہ نشان آسمانی استخارہ کریں تو میں آپ کیلئے دُعا کرونگا۔ کیا خوب ہو کہ یہ استخارہ میرے رُوبرو ہو۔ تا میری توجہ زیادہ ہو۔ آپ پر کچھ بھی مشکل نہیں لوگ معمولی اور نفلی طور پر حج کرنے کو بھی جاتے ہیں مگر اس جگہ نفلی حج سے ثواب زیادہ ہے اور غافل رہنے میں نقصان اور خطر۔ کیونکہ سلسلہ آسمانی ہے اور حکم ربانی۔

سچی خواب اپنی سچائی کے آثار آپ ظاہر کر دیتی ہے۔ وہ دل پر ایک نور کا اثر ڈالتی ہے اور میخ آہنی کی طرح اندر کھب جاتی ہے اور دل اُس کو قبول کر لیتا ہے اور اُسکی نورانیت اور ہیبت بال بال پر طاری ہو جاتی ہے۔ میں آپ سے عہد کرتا ہوں کہ اگر آپ میرے رُوبرو اور میری ہدایت اور تعلیم کے موافق اِس کام میں مشغول ہوں تو میں آپکے لئے بہت کوشش کرونگا کیونکہ میرا خیال آپکی نسبت بہت نیک ہے اور خدا تعالیٰ سے چاہتا ہوں کہ آپکو ضائع نہ کرے اور رشد اور سعادت میں ترقی دے۔ اب میں نے آپکا وقت بہت لے لیا ختم کرتا ہوں۔ والسلام علیٰ من اتبع الھدیٰ۔

آپکا مکرر خط پڑھ کر ایک بات کچھ زیادہ تفصیل کی محتاج معلوم ہوئی اور وہ یہ ہے کہ استخارہ کے لئے ایسی دُعا کی جائے کہ ہریک شخص کا استخارہ شیطان کے دخل سے محفوظ ہو۔ عزیز من یہ بات خدا تعالیٰ کے قانونِ قدرت کے برخلاف ہے کہ وہ شیاطین کو اُنکے مواضع مناسبہ سے معطّل کر دیوے۔ اللہ جلّشانہٗ قرآنِ کریم میں فرماتا ہے وما ارسلنا من قبلك من رسول ولا نبی الا اذا تمنیٰ القی الشیطان فی امنیتہ فینسخ اللہ ما یلقی الشیطان ثم یحکم اللہ ایاتہ واللہ علیم حکیم[1] یعنے ہم نے کوئی ایسا رسول اور نبی نہیں بھیجا کہ اُسکی یہ حالت نہ ہو کہ جب وہ کوئی تمنا کرے یعنے اپنے نفس سے کوئی بات چاہے تو شیطان اُسکی خواہش میں کچھ نہ ملاوے یعنی جب کوئی رسول یا کوئی نبی اپنے نفس کے جوش سے کسی بات کو چاہتا ہے تو شیطان اُس میں بھی دخل دیتا ہے تب وحی متلو جو شوکت اور ہیبت اور روشنی تام رکھتی ہے اُس دخل کو اُٹھا دیتی ہے اور منشاء الٰہی کو مصفّا کر کے دکھلا دیتی ہے۔ یہ اِس بات کی طرف اشارہ ہے کہ نبی کے دل میں جو خیالات اُٹھتے ہیں اور جو کچھ خواطر اُسکے نفس میں پیدا ہوتی ہیں درحقیقت وہ تمام وحی ہوتی ہیں جیسا کہ قرآنِ کریم اِسپر شاہد ہے۔ وما ینطق عن الھویٰ ان ھو الا وحی یوحیٰ۔[2] لیکن قرآن کی وحی دُوسری وحی سے جو صرف معانی منجانب اللہ ہوتی ہیں تمیز کلی رکھتی ہے اور نبی کے اپنے تمام اقوال وحی غیر متلو میں داخل ہوتے ہیں کیونکہ رُوح القدس کی برکت اور چمک ہمیشہ نبی کے شامل حال رہتی ہے اور ہریک بات اُسکی برکت سے بھری ہوئی ہوتی ہے اور وہ برکت رُوح القدس سے اُس کلام میں رکھی جاتی ہے لہٰذا ہریک

[1] الحج: ۵۳ [2] النجم: ۴-۵

حوالہ نمبر 3

فَسُبْحَانَ الَّذِیْ اَخْزَی الْاَعَادِیْ

کوئی مُردوں میں کیونکر راہ پاوے | مرے تب بےگماں مُردوں میں جاوے
خدا عیسیٰ کو کیوں مُردوں سے لاوے | وہ خود کیوں مُہرِ ختمیت مٹاوے
کہاں آیا کوئی تا وہ بھی آوے | کوئی اِک نام ہی ہم کو بتاوے

تمہیں کس نے یہ تعلیم خطا دی
فَسُبْحَانَ الَّذِیْ اَخْزَی الْاَعَادِیْ

وہ آیا منتظر جس کے تھے دن رات | معمہ کھُل گیا روشن ہوئی بات
دکھائیں آسماں نے ساری آیات | زمیں نے وقت کی دے دیں شہادات
پھر اس کے بعد کون آئیگا ہیہات | خدا سے کچھ ڈرو چھوڑو معادات

خدا نے اِک جہاں کو یہ سُنا دی
فَسُبْحَانَ الَّذِیْ اَخْزَی الْاَعَادِیْ

مسیح وقت اب دُنیا میں آیا | خدا نے عہد کا دن ہے دکھایا
مبارک وہ جو اَب ایمان لایا | صحابہؓ سے مِلا جب مجھ کو پایا

وہی مَے اُن کو ساقی نے پلا دی
فَسُبْحَانَ الَّذِیْ اَخْزَی الْاَعَادِیْ

خدا کا ہم پہ بس لُطف و کرم ہے | وہ نعمت کون سی باقی جو کم ہے
زمینِ قادیاں اب مُحترم ہے | ہجومِ خلق سے ارضِ حرم ہے
ظہورِ عَون و نصرت دمبدم ہے | حسد سے دشمنوں کی پُشت خم ہے
سُنو اب وقتِ توحیدِ اَتم ہے | ستم اب مائلِ مُلکِ عدم ہے

BACK

حوالہ نمبر 4

ما کان لبشر أن یکلمه الله إلا وحیا أو من ورآئ حجاب أو یرسل رسولا فیوحی بإذنه ما یشآء إنه علی حکیم

# حقیقۃ الرؤیا

سنہ ۱۳۳۶ھ

حضرت مرزا بشیر الدین **محمود احمد** صاحب خلیفۃ المسیح والمہدی ثانی (ایدہ اللہ تعالیٰ)
کی تقریر فلسفۂ خواب پر مع اُن دوسری تقریروں کے جو آپ نے سالانہ جلسہ ۱۹۱۷ء پر فرمائیں

مرتبہ

**غلام نبی** (بلانوی) **ایڈیٹر الفضل** قادیان

قیمت فی جلد ۱۰ر

آپ لوگ شاید یہ کہیں۔ کہ ہم سالانہ جلسہ پر جو آیا کرتے ہیں۔ ہمارا یہی آنا کافی ہے۔ مگر یہ ٹھیک نہیں ہے۔ اس موقعہ پہ اجمالی باتیں بتائی جاتی ہیں۔ اور کام کرنے کی تاکید کی جاتی ہے۔ نہ کہ پڑھنے اور سکھانے کی فرصت ہوتی ہے۔ اس کے لئے جلسہ کے ایام کے علاوہ ہی موقعہ ہوتا ہے۔ اس لئے جلسہ کے علاوہ اور وقتوں میں بھی آنا چاہیئے۔ جو دوست اور دنوں میں آتے ہیں۔ انہوں نے چونکہ دیکھ لیا ہے۔ کہ تازہ اور ڈبوں کے دودھ میں کیا فرق ہے۔ اس لئے وہ کوئی چھٹی اور کوئی موقعہ ایسا نہیں جانے دیتے۔ کہ یہاں نہیں آجاتے۔ خرچ کی تنگی برداشت کرتے ہیں۔ گھر کے آرام وآسائش کو ترک کرتے ہیں۔ بیوی بچوں سے جدا رہتے ہیں۔ مگر آتے ضرور ہیں۔ اور انہیں فائدہ بھی بہت پہنچتا ہے۔ ان کا باربار آنا ہی بتاتا ہے۔ کہ انہیں فائدہ حاصل ہوتا ہے۔ ورنہ وہ کیوں آئیں۔ تو یہاں آنا نہایت ضروری ہے۔ حضرت مسیح موعود نے اس کے متعلق بڑا زور دیا ہے۔ اور فرمایا ہے۔ کہ جو بار بار یہاں نہیں آتے۔ مجھے ان کے ایمان کا خطرہ ہے۔ پس جو قادیان سے تعلق نہیں رکھیگا۔ وہ کاٹا جائیگا۔ تم ڈرو۔ کہ تم میں سے نہ کوئی کاٹا جائے۔ پھر یہ تازہ دودھ کب تک رہیگا۔ آخر ماؤں کا دودھ بھی سوکھ جایا کرتا ہے۔ کیا مکہ اور مدینہ کی چھاتیوں سے یہ دودھ سوکھ گیا کہ نہیں۔ اسی طرح ایک وہ وقت بھی آئیگا۔ خدا ہماری اولادوں اور ان کی اولادوں سے بھی پرے اسے پھینک دے۔ جبکہ یہ دودھ سوکھ جائیگا۔ لیکن یہ وقت آئیگا ضرور۔ اس لئے تمہیں چاہیئے۔ کہ اس دودھ کو پیو۔ اور اس سے فائدہ اٹھاؤ۔ سال میں صرف ایک دفعہ تمہارا آنا کوئی زیادہ مفید نہیں ہو سکتا۔ مگر افسوس ہے۔ کہ اکثر لوگ اس طرف خیال نہیں کرتے۔ بھرپوری اور فائدہ بخش تعلیم استاد اسی وقت دے سکتا ہے۔ جب کہ طالب علم سے اچھی طرح واقفیت بھی رکھتا ہو۔ اور اس کی عادات کو خوب جانتا ہو۔ مگر صرف جلسہ کے موقعہ پر آنے والے دوستوں سے ہمیں ایسی واقفیت نہیں ہو سکتی بیسیوں لوگ ہونگے۔ جو مجھے چاروں جلسوں پر ملے ہونگے۔ اور انہوں نے اپنے نام بھی بتلائے ہونگے لیکن پھر بھی میں انہیں نہیں پہچان سکتا۔ کیونکہ اس قدر ہجوم میں کوئی پتہ نہیں رہتا۔ اور تعلیم بغیر پوری واقفیت کے دی نہیں جاسکتی۔ اور واقفیت اسی طرح ہو سکتی ہے۔ کہ دوست باربار آئیں اور جلسہ کے ایام کے علاوہ اوقات میں آئیں۔ ایسی صورت میں معلوم ہو سکیگا۔ کہ فلاں کو کس طریق سے پڑھانے کی ضرورت ہے۔ اور فلاں کو کس علم کی حاجت۔ پھر اسی کے مطابق اس کی تعلیم کا انتظام کیا جائیگا۔ جو دوست یہاں آتے رہتے ہیں۔ ان کو کسی نہ کسی رنگ میں تعلیم دیجاتی ہے۔ اور انہیں بہت فائدہ ہوتا ہے۔ کوئی یہ نہ کہے۔ کہ ہمارے پاس حضرت مسیح موعود کی کتابیں جو موجود ہیں

حوالہ نمبر 5



حضرات علماء کرام اور اولیاء عظام' اللہ تعالیٰ کی انسانی مخلوق کا نہایت بیش قیمت حصہ ہے۔ ایسا حصہ جسے اللہ رب العزت نے خود اپنا دوست قرار دیا۔ انہیں ایمان و تقویٰ کا علمبردار بتلایا اور واضح فرمایا کہ دنیا و آخرت میں ہر قسم کی بشارتیں ان کے لیے ہیں۔ اہل علم کے لیے قرآن و سنت میں جابجا تعریف آمیز کلمات ہیں اور کیوں نہ ہو کہ علم نور ہے۔ اللہ تعالیٰ کی صفت ہے۔ اس سے کسی کو حصہ ملنا بڑی ہی سعادت ہے۔

علماء کی توہین و تذلیل کو حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بدترین جرم قرار دیا اور ایسے لوگوں کے متعلق واضح کیا کہ ان لوگوں کا مجھ سے کوئی تعلق نہیں۔

لیکن صد ہزار حیف اس قادیانی مردود پر کہ اس نے قریب العہد اور قریب العصر نامور علماء و صلحاء کا نام لے لے کر انہیں مغلظات سنائیں اور برا بھلا کہا۔ بھلا ایسا آدمی اس قابل ہے کہ اسے کوئی منہ لگائے۔

حیرت ہے ان لوگوں پر جو اس ذات شریف کو نبی بنا کر بیٹھے ہیں ۔

کار شیطان می کند نامش "نبی"
گر "نبی" این است لعنت بر "نبی"

VIEW PROOF

## (1) مرزا قادیانی' خاتم الاولیاء

"اور وہ خاتم الانبیاء ہیں۔ اور میں خاتم الاولیاء ہوں۔ میرے بعد کوئی ولی نہیں مگر وہ جو مجھ سے ہوگا اور میرے عہد پر ہوگا۔"

(خطبہ الہامیہ ص 70 مدرجہ روحانی خزائن جلد 16 ص 70 از مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (2) حضرت عبدالقادر جیلانیؒ کی توہین

❑ "سلطان عبدالقادر اس الہام میں میرا نام سلطان عبدالقادر رکھا گیا۔ کیونکہ جس طرح سلطان دوسروں پر حکمران اور افسر ہوتا ہے۔ اسی طرح مجھ کو تمام روحانی درباریوں پر افسری عطا کی گئی ہے۔ یعنی جو لوگ خدا تعالیٰ سے تعلق رکھنے والے ہیں۔ ان کا تعلق نہیں رہے گا جب تک وہ میری اطاعت نہ کریں۔ اور میری اطاعت کا جوا اپنی گردن پر نہ اٹھائیں۔ یہ اسی قسم کا فقرہ ہے جیسا کہ یہ فقرہ کہ قدمی ھذہ علی رقبۃ کل ولی اللہ یہ فقرہ سید عبدالقادر رضی اللہ عنہ کا ہے۔ جس کے معنی ہیں۔ کہ ہر ایک ولی کی گردن پر میرا قدم ہے۔"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 706 طبع دوم۔ از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF

## (3)

❑ "حافظ نور محمد صاحب نے مجھ سے بیان کیا۔ کہ ایک دفعہ حضور (مرزا قادیانی) نے فرمایا کہ میں نے خواب میں ایک مرتبہ دیکھا کہ سید عبدالقادرؒ صاحب جیلانی آئے ہیں اور آپ نے پانی گرم کرا کر مجھے غسل دیا ہے اور نئی پوشاک پہنائی ہے اور گول کمرہ کی سیڑھیوں کے پاس کھڑے ہو کر فرمانے لگے کہ آؤ ہم اور تم برابر برابر کھڑے ہو کر قد ناپیں۔ پھر انہوں نے میرے بائیں طرف کھڑے ہو کر کندھے سے کندھا ملایا۔ تو اس وقت دونوں برابر برابر رہے۔"

(سیرت المہدی جلد سوئم ص 16 از مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (4) حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی ؒ کی توہین

❑ "مجھے ایک کتاب کذاب (حضرت پیر مہر علی شاہ) کی طرف سے پہنچی ہے۔ وہ خبیث کتاب اور بچھو کی طرح نیش زن۔ پس میں نے کہا کہ اے گولڑہ کی زمین، تجھ پر لعنت۔ تو ملعون کے سبب سے ملعون ہو گئی پس تو قیامت کو ہلاکت میں پڑے گی۔"

(اعجاز احمدی ص 75 مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 ص 188 از مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (5)

❑ "دیکھو اہل حق پر حملہ کرنے کا یہ اثر ہوتا ہے کہ مجھے چند فقرہ کا سارق قرار دینے سے ایک تمام و کمال کتاب کا خود چور ثابت ہو گیا اور نہ صرف چور بلکہ کذاب بھی کہ ایک گندہ جھوٹ اپنی کتاب میں شائع کیا اور کتاب میں لکھ مارا کہ یہ میری تالیف ہے حالانکہ یہ اس کی تالیف نہیں۔ کیوں پیر جی اب اجازت ہے کہ اس وقت ہم بھی کہہ دیں کہ لعنۃ اللہ علی الکاذبین۔ رہا محمد حسن پس چونکہ وہ مر چکا ہے، اس لیے اس کی نسبت لمبی بحث کی ضرورت نہیں، وہ اپنی سزا کو پہنچ گیا۔ اس نے جھوٹ کی نجاست کھا کر وہی نجاست پیر صاحب کے منہ میں رکھ دی۔"

(نزول المسیح حاشیہ ص 70 مندرجہ روحانی خزائن جلد 18 ص 448 از مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (6)

❑ "معمار، معمار کی نکتہ چینی کر سکتا ہے اور حداد، حداد کی مگر ایک خاکروب کو حق نہیں پہنچتا کہ ایک دانا معمار کی نکتہ چینی کرے۔ آپ کی ذاتی لیاقت تو یہ ہے کہ ایک سطر بھی عربی نہیں لکھ سکتے۔ چنانچہ سیف چشتیائی میں بھی آپ نے چوری کے مال کو اپنا مال قرار دیا تو پھر اس لیاقت کے ساتھ کیوں آپ کے نزدیک شرم نہیں آتی۔ اے بھلے آدمی پہلے اپنی عربی دانی ثابت کر، پھر میری کتاب کی

غلطیاں نکال اور فی غلطی ہم سے پانچ روپیہ لے اور بالمقابل عربی رسالہ لکھ کر میرے اس کلامی معجزہ کا باطل ہونا دکھلا۔ افسوس کہ دس برس کا عرصہ گذر گیا' کسی نے شریفانہ طریق سے میرا مقابلہ نہیں کیا۔ غایت کار اگر کیا تو یہ کیا کہ تمہارے فلاں لفظ میں فلاں غلطی ہے اور فلاں فقرہ فلاں کتاب کا مسروقہ معلوم ہوتا ہے۔ مگر صاف ظاہر ہے کہ جب تک خود انسان کا صاحب علم ہونا ثابت نہ ہو کیونکر اس کی نکتہ چینی صحیح مان لی جائے' کیا ممکن نہیں کہ وہ خود غلطی کرتا ہو اور جو شخص بالمقابل لکھنے پر قادر نہیں' وہ کیوں کہتا ہے کہ کتاب میں بعض فقرے بطور سرقہ ہیں' اگر سرقہ سے یہ امر ممکن ہے تو کیوں وہ مقابل پر نہیں آتا اور لونمبڑی کی طرح بھاگا پھرتا ہے۔ اے نادان' اول کسی تفسیر کو عربی فصیح میں لکھنے سے اپنی عربی دانی ثابت کر' پھر تیری نکتہ چینی بھی قابل توجہ ہو جائے گی ورنہ بغیر ثبوت عربی دانی کے میری نکتہ چینی کرنا اور کبھی سرقہ کا الزام دینا اور کبھی صرفی نحوی غلطی کا۔ یہ صرف گوہ کھانا ہے۔ اے جاہل' بے حیا' اول عربی بلیغ فصیح میں کسی سورۃ کی تفسیر شائع کر' پھر تجھے ہر ایک کے نزدیک حق حاصل ہوگا کہ میری کتاب کی غلطیاں نکالے یا مسروقہ قرار دے۔"

(نزول المسیح ص 65 مندرجہ روحانی خزائن جلد 18 ص 441 از مرزا قادیانی)

## دیگر اولیاء و علماء کی توہین

VIEW PROOF

(7)

❑ مولانا ثناء اللہ امرتسریؒ کو

"عورتوں کی عار کہا۔"

(اعجاز احمدی ص 83 مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 ص 196 از مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

(8)

❑ اہل حدیث راہنما مولانا محمد حسین بٹالوی کے متعلق لکھا کہ

"کذاب' متکبر' سربراہ گمراہان' جاہل' شیخ احمقان' عقل کا دشمن' بدبخت' طالع' منحوس' لاف زن' شیطان' گمراہ شیخ مفتری"

(انجام آتھم ص 241'242 مندرجہ روحانی خزائن جلد 11 ص 241'242 از مرزا غلام احمد قادیانی)




(9)

❑ مولانا نذیر حسین دہلوی کے متعلق لکھا کہ

"وہ گمراہ اور کذاب ہے۔"

(انجام آتھم ص 251 مندرجہ روحانی خزائن جلد 11 ص 251 از مرزا قادیانی)




(10)

❑ مولانا رشید احمد گنگوہی کے متعلق لکھا کہ

"اندھا شیطان' گمراہ دیو' شقی' ملعون"

(انجام آتھم ص 252 مندرجہ روحانی خزائن جلد 11 ص 252 از مرزا قادیانی)




(11)

❑ مولانا علی حائری شیعہ راہنما کے متعلق کہا کہ

"سب سے جاہل تر ہے۔"

(اعجاز احمدی ص 76 مندرجہ روحانی خزائن جلد 19 ص 186 از مرزا غلام احمد قادیانی)




(12)

❑ مولانا سعد اللہ کے بارے میں لکھا

"اور لئیموں میں سے ایک فاسق آدمی کو دیکھتا ہوں کہ ایک شیطان ملعون

ہے۔ سفیہوں کا نطفہ، بدگو ہے اور خبیث اور مفسد اور جھوٹ کو ملمع کر کے دکھانے والا، منحوس ہے جس کا نام جاہلوں نے سعد اللہ رکھا ہے۔"

(حقیقتہ الوحی تتمہ ص 445 مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 ص 445 از مرزا غلام احمد قادیانی)

قارئین کرام! آپ نے مرزا قادیانی کی مندرجہ بالا مغلظات و ہفوات پڑھ لی ہیں۔ اس کے باوجود اس کا دعویٰ ہے کہ



## (13) گالیاں دینا سفلوں اور کمینوں کا کام ہے

"ناحق گالیاں دینا سفلوں اور کمینوں کا کام ہے۔"

(ست بچن ص 21 مندرجہ روحانی خزائن جلد 10 ص 133 از مرزا غلام احمد قادیانی)



## (14) بدزبان بدتر ہے

"بدتر ہر ایک بد سے وہ ہے جو بدزبان ہے
جس دل میں یہ نجاست بیت الخلاء یہی ہے۔"

(قادیان کے آریہ اور ہم ص 42 مندرجہ روحانی خزائن جلد 20 ص 458 از مرزا غلام احمد قادیانی)



عَلٰی مَقَامِ الْخَتْمِ مِنَ النُّبُوَّۃِ۔ وَاِنَّہٗ خَاتَمُ الْاَنْبِیَاءِ۔

نبوت ختم گردیدہ و او خاتم الانبیاء است

نبوت کے سلسلہ کو ختم کرنے والے تھے اور وہ خاتم الانبیا ہیں۔

وَاَنَا خَاتَمُ الْاَوْلِیَاءِ۔ لَا وَلِیَّ بَعْدِیْ۔ اِلَّا الَّذِیْ ھُوَ

و من خاتم الاولیاء ہیچ ولی بعد من نیست مگر آنکہ

اور میں خاتم الاولیاء ہوں میرے بعد کوئی ولی نہیں مگر وہ جو

مِنِّیْ وَعَلٰی عَھْدِیْ۔ وَاِنِّیْ اُرْسِلْتُ مِنْ رَّبِّیْ بِکُلِّ

از من باشد و بر عہد من باشد۔ و من از خدائے خود بتمام تر

مجھ سے ہوگا اور میرے عہد پر ہوگا اور میں اپنے خدا کی طرف سے تمام تر

قُوَّۃٍ وَّ بَرَکَۃٍ وَّعِزَّۃٍ۔ وَاِنَّ قَدَمِیْ ھٰذِہٖ عَلٰی

قوت و برکت و عزت فرستادہ شدہ ام و ایں قدم من براں

قوت اور برکت اور عزت کے ساتھ بھیجا گیا ہوں اور یہ میرا قدم ایک ایسے

مَنَارَۃٍ خُتِمَ عَلَیْھَا کُلُّ رِفْعَۃٍ۔ فَاتَّقُوا اللّٰہَ اَیُّھَا

منارا ست کہ برو بلندی ختم گردیدہ پس اے جواناں

منارہ پر ہے جو اس پر ہر ایک بلندی ختم کی گئی ہے پس خدا سے ڈرو

اَلْفِتْیَانُ۔ وَاعْرِفُوْنِیْ وَاَطِیْعُوْنِیْ وَلَا تَمُوْتُوْا ص ۳۶

بترسید و مرا بشناسید و اطاعت من کنید و بحکم نافرماناں

اے جوانمردو اور مجھے پہچانو اور نافرمانی مت کرو اور نافرمانی پر

بِالْعِصْیَانِ۔ وَقَدْ قَرُبَ الزَّمَانُ۔ وَحَانَ اَنْ

نہ میرید و بہ تحقیق زمانہ نزدیک رسید و آں وقت

مت مرو اور زمانہ نزدیک آگیا ہے اور وہ وقت



حوالہ نمبر 1

(۳) إِنَّ اللّٰهَ مَعَ الْأَبْرَارِ[۱]

(۴) کوئی درباری میرے حلقۂ اطاعت سے گزرنے نہ پاوے۔ کوئی درباری اس جُرم پر سزا سے محفوظ نہیں رہے گا۔

یعنی جو شخص خدا سے تعلق رکھنے والا ہے۔ اس کا تعلق قائم نہیں رہ سکتا۔ جب تک وہ مجھے قبول نہ کرے۔ اور جو شخص اس حُکم سے لاپرواہ ہے وہ سزا سے محفوظ نہیں رہے گا۔

(۵) سلطان عبدالقادر

اس الہام میں میرا نام سلطان عبدالقادر رکھا گیا۔ کیونکہ جس طرح سلطان دوسروں پر حکمران اور افسر ہوتا ہے۔ اسی طرح مجھ کو تمام روحانی درباریوں پر افسری عطا کی گئی ہے۔ یعنی جو لوگ خداتعالے سے تعلق رکھنے والے ہیں۔ ان کا تعلق نہیں رہے گا جب تک وہ میری اطاعت نہ کریں۔ اور میری اطاعت کا جُوآ اپنی گردن پر نہ اٹھائیں۔ یہ اسی قسم کا فقرہ ہے جیساکہ یہ فقرہ کہ:۔ قَدَمِیْ هٰذِهٖ عَلٰی رَقَبَةِ كُلِّ وَلِيِّ اللّٰهِ۔ یہ فقرہ سید عبدالقادر رضی اللہ عنہ کا ہے۔ جس کے معنے ہیں۔ کہ ہر ایک ولی کی گردن پر میرا قدم ہے۔

(۶) أُحِلَّ لَهُ الطَّيِّبَاتُ۔ قُلْ مَا فَعَلْتُ إِلَّا مَا أَمَرَنِيَ اللّٰهُ۔

(تشریح) اس سلطان عبدالقادر کے لئے وہ تمام چیزیں حلال کی گئیں۔ جو پاک ہیں۔ کہہ مَیں نے ایسا کوئی کام نہیں کیا۔ جو خدا کے حکم کے برخلاف ہو۔ بلکہ وہی کیا جو خدا نے مجھے فرمایا۔

(۷) پھر بعد اس کے کشفی رنگ میں وہ مقرہ مجھے دکھلایا گیا۔

[۱] (ترجمہ از مرتب) خدا نیکوں کے ساتھ ہے۔

حوالہ نمبر2

۴۷۹ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ ڈاکٹر سید عبدالستار شاہ صاحب نے بذریعہ تحریر مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ مَیں گھوڑی سے گر پڑا۔ اور میری داہنی کلائی کی ہڈی ٹوٹ گئی۔ اس لئے یہ ہاتھ کمزور ہو گیا تھا۔ کچھ عرصہ بعد مَیں قادیان میں حضور کی زیارت کے لئے حاضر ہوا۔ حضور نے پُوچھا۔ شاہ صاحب آپ کا کیا حال ہے مَیں نے عرض کیا کہ کلائی کی ہڈی ٹوٹنے کی وجہ سے میرے ہاتھ کی انگلیاں کمزور ہوگئی ہیں اور اچھی طرح مٹھی بند نہیں ہوتی۔ حضور دعا فرمائیں کہ پنجہ ٹھیک ہوجاوے۔ مجھکو یقین تھا کہ اگر حضور نے دعا فرمائی۔ تو شفا بھی اپنا کام ضرور کرے گی۔ لیکن بلا تأمل حضور نے فرمایا۔ کہ شاہ صاحب ہمارے مونڈھے پر بھی ضرب آئی تھی۔ جس کی وجہ سے اب تک وہ کمزور ہے۔ ساتھ ہی حضور نے مجھے اپنا شانہ ننگا کر کے دکھایا۔ اور فرمایا۔ کہ آپ بھی صبر کریں۔ پس اس وقت سے وہی ہاتھ کی کمزوری مجھکو بدستور ہے اور مَیں نے سمجھ لیا کہ اب یہ تقدیر ٹلنے والی نہیں۔

خاکسار عرض کرتا ہے۔ کہ اس واقعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت صاحب اپنے اصحاب سے کس قدر بے تکلف تھے کہ فوراً اپنا شانہ ننگا کر کے دکھا دیا۔ تا کہ شاہ صاحب اسے دیکھکر تسلّی پائیں۔

۴۸۰ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ حافظ نور محمدؐ صاحب ساکن فیض اللہ چک نے مجھ سے بیان کیا۔ کہ بعض لوگ بیعت کے بعد حضرت مسیح موعودؑ سے پوچھتے تھے۔ کہ یا حضرت ! ہم کونسا وظیفہ پڑھا کریں۔ تو حضور فرماتے کہ الحمد للہ اور درود شریف اور استغفار اور دُعا پر مداومت اختیار کرو اور دعا اھدنا الصراط المستقیم کثرت سے پڑھا کرو۔

۴۸۱ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ حافظ نور محمد صاحب نے مجھ سے بیان کیا۔ کہ ایک دفعہ حضور نے فرمایا کہ مَیں نے خواب میں ایک مرتبہ دیکھا کہ سید عبدالقادر صاحب جیلانی آئے ہیں اور آپ نے پانی گرم کرا کر مجھے غسل دیا ہے اور نئی پوشاک پہنائی ہے اور گول کمرہ کی سیڑھیوں کے پاس کھڑے ہو کر فرمانے لگے کہ آؤ ہم اور تم برابر برابر کھڑے ہو کر قد ناپیں۔ پھر انہوں نے میرے بائیں طرف کھڑے ہو کر کندھے سے کندھا ملایا۔ تو اس وقت دونوں برابر برابر رہے۔

خاکسار عرض کرتا ہے۔ کہ یہ اوائل زمانہ کا رویا ہو گا۔ کیونکہ بعد میں تو آپ کو وہ روحانی مرتبہ حاصل ہوا کہ امتِ محمدیہ میں آپ سب پر سبقت لے گئے۔ جیسا کہ آپ کا یہ الہام بھی ظاہر کرتا ہے کہ "آسمان سے کئی تخت اُترے پر تیرا تخت سب سے اُوپر بچھایا گیا۔" اور آپ نے صراحت کے ساتھ لکھا

BACK

حوالہ نمبر 3

بلکہ وہی ہے اور اگر مسیح موعودؑ کا منکر کافر نہیں تو نعوذ باللہ نبی کریم کا منکر بھی کافر نہیں کیونکہ یہ کس طرح ممکن ہے کہ پہلی بعثت میں تو آپ کا انکار کفر ہو مگر دوسری بعثت میں جس میں بقول حضرت مسیح موعودؑ آپ کی روحانیت اقویٰ اور اکمل اور اشد ہے آپ کا انکار کفر نہ ہو۔

# باب پنجم

اس باب میں حضرت خلیفۂ اوّل کے فتاویٰ در بارہ مسئلہ کفر و اسلام درج کیئے جائیں گے تا اس بات کا پتہ لگے کہ مہدی علیہ السلام پر ایمان لانے کے دعویٰ میں کون سچا ہے اور کس کا دعویٰ نفاق اور مصلحت وقت پر مبنی ہے۔

سو واضح ہو کہ ایک دفعہ حضرت خلیفۂ اوّل کے سوال پیش ہُوا کہ جو غیر احمدی مسلمان ہم سے پوچھے کہ ہماری بابت تمہارا کیا خیال ہے اسے کیا جواب دیا جاوے۔ فرمایا " لا الٰہ الا اللہ کے ماننے کے نیچے خدا کے سارے ماموروں کے ماننے کا حکم آجاتا ہے۔ اللہ کو ماننے کا یہی حکم ہے کہ اسکے سارے حکموں کو مانا جاوے۔ اب سارے ماموروں کو ماننا لا الٰہ الا اللہ کے معنوں میں داخل ہے حضرت آدمؑ۔ حضرت ابراہیمؑ حضرت موسیٰؑ۔ حضرت مسیحؑ ان سب کا ماننا اسی لا الٰہ الا اللہ کے ماتحت ہے حالانکہ انکا ذکر اس کلمہ میں نہیں ہے۔ قرآن مجید کا ماننا سیدنا حضرت محمدؐ خاتم النبیین پر ایمان لانا۔ قیامت کا ماننا سب مسلمان جانتے ہیں کہ اس کلمہ کے مفہوم میں داخل ہے اور یہ جو کہتے ہیں کہ ہم مرزا صاحب کو نیک مانتے ہیں لیکن وہ اپنے دعویٰ میں جھوٹے تھے یہ لوگ بڑے جھوٹے ہیں خدا تعالیٰ فرماتا ہے ومن اظلم ممن افترىٰ على اللہ كذبًا او كذب بالحق لما جاءه۔ دنیا میں سب سے بڑھکر ظالم دو ہی ہیں ایک وہ جو اللہ پر افترا کرے۔ دوم جو حق کی تکذیب کرے۔ پس یہ کہنا کہ مرزا نیک ہے اور دعاوی میں جھوٹا گویا نور و ظلمت کو جمع کرنا ہی جو ناممکن ہے" یہ مضمون چھپ چکا ہے (دیکھو بدر نمبر ۱۹ جلد ۱۰ مورخہ ۹۔ مارچ سنہ ۱۹۱۱ء)

پھر ایک دفعہ اور (۲) ایک دوست کا خط حضرت کی خدمت میں پیش ہُوا کہ بعض غیر احمدی




# آئینۂ صداقت

جسمیں

امام جماعت احمدیہ سیدنا حضرت مرزا بشیر الدین محمود احمد خلیفۃ المسیح ایدہ اللہ الاحد

نے

مولوی محمد علی صاحب اور اُن کے معدودے چند رفقاء کی جماعت احمدیہ سے علیحدگی کے

اسباب صحیح واقعات اور سچے حالات کا انکشاف اور سپلٹ سے پیدا ہو سکنے والی

غلط فہمیوں کا سدباب فرمایا ہے



# باب اوّل

## اُن غلط واقعات کی تردید میں جو مولوی محمد علی صاحب نے اختلافِ سلسلہ کے حالات کا ذکر کرتے ہوئے بیان کئے ہیں۔

---

**مولوی محمد علی صاحب کا تبدیلِ عقیدہ کے متعلق مجھ پر بے جا الزام**

مسیحیوں سے غلط طور پر ہماری مشابہت بتلانے کے بعد مولوی محمد علی صاحب نے اختلافات کی ایک تاریخ بیان کی ہے۔ جس میں انھوں نے اپنی طرف سے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ کس طرح حضرت مسیح موعودؑ کی وفات کے بعد بعض اقوالِ شخصی سے متاثر ہو کر مَیں نے (یعنے اس عاجز نے) اپنے عقائد میں تبدیلی پیدا کی ہے ٭

**تعداد عقائد**

یہ تبدیلیٔ عقیدہ مولوی صاحب تین اُمور کے متعلق بیان کرتے ہیں۔ اوّل یہ کہ مَیں نے حضرت مسیح موعود کے متعلق یہ خیال پھیلایا ہے کہ آپ فی الواقع نبی ہیں۔ دوّم یہ کہ آپ ہی آیت اِسمہٗ احمد کی پیشگوئی مذکورہ قرآن کریم (سورۂ صف آیتؔ) کے مصداق ہیں۔ سوّم یہ کہ کل مسلمان جو حضرت مسیح موعودؑ کی بیعت میں شامل نہیں ہوئے خواہ انھوں نے حضرت مسیح موعودؑ کا نام بھی نہیں سُنا۔ وہ کافر اور دائرۂ اسلام سے خارج ہیں ٭

**ہرسہ عقائد کا بیان**

(میں تسلیم کرتا ہوں کہ میرے یہ عقائد ہیں) لیکن اس بات کو تسلیم نہیں کرتا کہ ۱۹۱۴ء یا اس سے تین چار سال پہلے سے مَیں نے یہ عقائد اختیار کئے ہیں۔ بلکہ جیسا کہ میں آگے ثابت کروں گا۔ ان میں سے اوّل الذکر اور آخر الذکر حضرت مسیح موعود کے وقت سے ہیں۔ اور ثانی الذکر عقیدہ جیسا کہ خود مَیں نے اپنے لیکچروں میں بیان کیا ہے۔ جو چھپ بھی چکے ہیں۔ حضرت مسیح موعودؑ کی وفات کے بعد حضرت استاذی المکرم خلیفۃ المسیح اوّل رضؓ سے گفتگو اور انکی تعلیم کا نتیجہ ہے ٭



مرزائیوں کا عجب معاملہ ہے کہ وہ ایک طرف تو مسلمانوں سے یہ تقاضا کرتے ہیں کہ انہیں اپنا حصہ سمجھا جائے' انہیں برابر کے حقوق ملیں اور مسلمان معاشرتی زندگی میں ان سے مل جل کر رہیں۔ اس کو آپ حقیقت کا نام دیں گے یا منافقت کا کہ ان کی یہ جملہ خواہشیں اور جملہ تقاضے ان کے گرو اور ان کے پسماندگان کی تعلیمات کے خلاف ہیں۔

مرزائی دنیا کی تحریرات میں شادی بیاہ سے لے کر جنازہ اور تدفین تک جملہ معاملات میں بائیکاٹ اور انقطاع کی تعلیم ہے اور اس پر بھرپور زور دیا گیا ہے کہ مسلمانوں سے کسی قسم کا معاملہ نہ رکھیں حتیٰ کہ ان کے معصوم بچوں کا جنازہ تک نہ پڑھیں۔

مرزا غلام احمد قادیانی کے سلسلہ کے تمام لوازم اور مناسبات کو دیکھتے ہوئے اس امر کا فیصلہ کرنے میں کوئی دقت نہیں ہوگی کہ وہ اپنے پیروؤں کو تمام مسلمانوں سے ایک الگ امت بنانے میں کس درجہ ساعی و کوشاں ہیں۔

سوال یہ ہے کہ جب مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کے "خلفاء" کی تعلیمات یہ ہیں تو پھر وہ مسلمانوں سے باہمی روابط کا کیوں مطالبہ اور تقاضا کرتے ہیں۔

ان دوغلے اور منافقانہ رول کا اندازہ کرنے کے لیے درج ذیل تحریرات سب سے بڑا ثبوت ہیں۔ حسب ذیل تصریحات ملاحظہ فرمائیں۔

VIEW PROOF

## (1) مسلمانوں سے تعلقات حرام

"ہم تو دیکھتے ہیں کہ حضرت مسیح موعودؑ نے غیر احمدیوںؑ کے ساتھ صرف وہی سلوک جائز رکھا ہے جو نبی کریمؐ نے عیسائیوں کے ساتھ کیا۔

غیر احمدیوںؑ سے ہماری نمازیں الگ کی گئیں' ان کو لڑکیاں دینا حرام قرار دیا گیا' ان کے جنازے پڑھنے سے روکا گیا' اب باقی کیا رہ گیا ہے جو ہم ان کے ساتھ مل کر کر سکتے ہیں۔ دو قسم کے تعلقات ہوتے ہیں' ایک دینی' دوسرے دنیوی۔ دینی تعلق کا سب سے بڑا ذریعہ عبادت کا اکٹھا ہونا ہے اور دنیوی تعلقات کا بھاری ذریعہ رشتہ و ناطہ ہے۔ سو یہ دونوں ہمارے لیے حرام قرار دیئے گئے۔ اگر کہو کہ ہم کو ان کی لڑکیاں لینے کی اجازت ہے تو میں کہتا ہوں نصاریٰ کی لڑکیاں لینے کی بھی اجازت ہے۔ اور اگر یہ کہو کہ غیر احمدیوں کو سلام کیوں کہا جاتا ہے۔ تو اس کا جواب یہ ہے کہ حدیث سے ثابت ہے کہ بعض اوقات نبی کریمؐ نے یہود تک کو سلام کا جواب دیا ہے۔"

(کلمتہ الفصل ص 169'170 از مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا قادیانی)

VIEW PROOF

## (2) مسلمانوں کے پیچھے نماز قطعی حرام

"خدا نے مجھے اطلاع دی ہے' تمہارے پر حرام ہے اور قطعی حرام ہے کہ کسی مکفر اور مکذب یا متردد کے پیچھے نماز پڑھو۔ بلکہ چاہیے کہ تمہارا وہی امام ہو جو تم میں سے ہو۔"

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 401 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF

## (3) غیروں کے پیچھے نماز

"کسی نے سوال کیا کہ جو لوگ آپ کے مرید نہیں' ان کے پیچھے نماز پڑھنے سے آپ نے اپنے مریدوں کو کیوں منع فرمایا ہے۔ حضرت نے فرمایا:

"جن لوگوں نے جلد بازی کے ساتھ بد ظنی کر کے اس سلسلہ کو جو اللہ تعالیٰ نے قائم کیا ہے' رد کر دیا ہے اور اس قدر نشانوں کی پروا نہیں کی اور اسلام پر جو مصائب ہیں' اس سے لاپروا پڑے ہیں۔ ان لوگوں نے تقویٰ سے کام نہیں لیا اور اللہ تعالیٰ اپنے پاک کلام میں فرماتا ہے۔ انما یتقبل اللہ من المتقین (المائدہ: 28) خدا صرف متقی لوگوں کی نماز قبول کرتا ہے۔ اس واسطے کہا گیا ہے کہ ایسے آدمی کے پیچھے نماز نہ پڑھو جس کی نماز خود قبولیت کے درجہ تک پہنچنے والی نہیں۔"

(ملفوظات احمدیہ جلد اول ص 449 از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF

## (4) غیروں کے پیچھے نماز نہ پڑھنے کی حکمت

"صبر کرو اور اپنی جماعت کے غیر کے پیچھے نماز مت پڑھو۔ بہتری اور نیکی اسی میں ہے اور اسی میں تمہاری نصرت اور فتح عظیم ہے اور یہی اس جماعت کی ترقی کا موجب ہے۔ دیکھو دنیا میں روٹھے ہوئے اور ایک دوسرے سے ناراض ہونے والے بھی اپنے دشمن کو چار دن منہ نہیں لگاتے اور تمہاری ناراضگی اور روٹھنا تو خدا کے لیے ہے۔ تم اگر ان میں رلے ملے رہے تو خدا تعالیٰ جو خاص نظر تم پر رکھتا ہے' وہ نہیں رکھے گا۔ پاک جماعت جب الگ ہو' تو پھر اس میں ترقی ہوتی ہے۔"

(ملفوظات احمدیہ جلد اول ص 525 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (5) غیر احمدیوں کے پیچھے نماز نہ پڑھنے اور انہیں احمدی لڑکیوں کا رشتہ نہ دینے کے متعلق احکامات



❏ "حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے اس سال میں خدا سے علم پاکر جماعت کی تنظیم و تربیت کے متعلق دو مزید احکامات جاری فرمائے یعنی اول تو آپ نے اس بات کا اعلان فرمایا کہ آئندہ کوئی احمدی کسی غیر احمدی کی امامت میں نماز ادا نہ کرے بلکہ صرف احمدی امام کی اقتداء میں نماز ادا کی جائے۔ یہ حکم ابتداء 1898ء میں زبانی طور پر جاری ہوا تھا مگر بعد میں 1900ء میں تحریری طور پر بھی اس کا اعلان کیا گیا۔ آپ کا یہ فرمان جو خدائی منشاء کے ماتحت تھا' اس حکمت پر مبنی تھا کہ جب غیر احمدی مسلمانوں نے آپ کے دعویٰ کو رد کر کے اور آپ کو جھوٹا اور مفتری قرار دے کر اس خدائی سلسلہ کی مخالفت پر کمر باندھی ہے جو خدا نے اس زمانہ میں دنیا کی اصلاح کے لیے جاری کیا ہے اور جس سے دنیا میں اسلام اور روحانی صداقت کی زندگی وابستہ ہے تو اب وہ اب بات کے مستحق نہیں رہے کہ کوئی شخص جو حضرت مسیح موعود پر ایمان لاتا ہے' وہ آپ کے منکر کی امامت میں نماز ادا کرے۔ نماز ایک اعلیٰ درجہ کی روحانی عبادت ہے اور اس کا امام گویا خدا کے دربار میں اپنے مقتدیوں کا لیڈر اور زعیم ہوتا ہے۔ پس جو شخص خدا کے مامور کو رد کر کے اس کے غضب کا مورد بنتا ہے' وہ ان لوگوں کا پیش رو نہیں ہو سکتا جو اس کے مامور کو مان کر اس کی رحمت کے ہاتھ کو قبول کرتے ہیں۔ اس میں کسی کے برا منانے کی بات نہیں ہے بلکہ یہ سلسلہ احمدیہ کے قیام کا ایک طبعی اور قدرتی نتیجہ تھا جو جلد یا بدیر ضرور ظاہر ہونا تھا۔ چنانچہ حدیث میں بھی اس بات کی طرف اشارہ پایا جاتا ہے کہ جب مسیح موعود آئے گا تو اس کے متبعین کا امام انہی میں سے ہوا کرے گا۔ چنانچہ حضرت مسیح موعود اپنی جماعت کو مخاطب کر کے فرماتے ہیں۔

"یاد رکھو کہ جیسا کہ خدا نے مجھے اطلاع دی ہے' تمہارے پر حرام اور قطعی حرام ہے کہ کسی مکفر یا مکذب یا متردد کے پیچھے

نماز پڑھو۔ بلکہ چاہیے کہ تمہارا وہی امام ہو جو تمہیں میں سے ہو۔ اسی کی طرف حدیث بخاری کا ایک پہلو میں اشارہ ہے کہ امامکم منکم یعنی جب مسیح نازل ہوگا تو تمہیں دوسرے فرقوں کو جو دعویٰ اسلام کرتے ہیں' بکلی ترک کرنا پڑے گا اور تمہارا امام تم میں سے ہوگا۔"

دوسری ہدایت جو آپ نے اپنی جماعت کے لیے جاری فرمائی' وہ احمدیوں کے رشتہ ناطہ کے متعلق تھی۔ اس وقت تک جیسا کہ احمدیوں اور غیر احمدی مسلمانوں کی نماز مشترک تھی یعنی احمدی لوگ غیر احمدیوں کے پیچھے نماز پڑھ لیتے تھے' اسی طرح باہمی رشتہ ناطہ کی بھی اجازت تھی یعنی احمدی لڑکیاں غیر احمدی لڑکوں کے ساتھ بیاہ دی جاتی تھیں مگر 1898ء میں حضرت مسیح موعود نے اس کی بھی ممانعت فرما دی اور آئندہ کے لیے ارشاد فرمایا کہ کوئی احمدی لڑکی غیر احمدی مرد کے ساتھ نہ بیاہی جائے۔ یہ اس حکم کی ایک ابتدائی صورت تھی جس کے بعد اس میں مزید وضاحت ہوتی گئی اور اس حکم میں حکمت یہ تھی کہ طبعا" اور قانونا" ازدواجی زندگی میں مرد کو عورت پر انتظامی لحاظ سے غلبہ حاصل ہوتا ہے پس اگر ایک احمدی لڑکی غیر احمدی کے ساتھ بیاہی جائے تو اس بات کا قوی اندیشہ ہو سکتا ہے کہ مرد' عورت کے دین کو خراب کرنے کی کوشش کرے گا اور خواہ اسے' اس میں کامیابی نہ ہو لیکن بہرحال یہ ایک خطرہ کا پہلو ہے جس سے احمدی لڑکیوں کو محفوظ رکھنا ضروری تھا۔ علاوہ ازیں چونکہ اولاد عموما" باپ کی تابع ہوتی ہے اس لیے اس قسم کے رشتوں کی اجازت دینے کے یہ معنی بھی بنتے ہیں کہ ایک احمدی لڑکی کو اس غرض سے غیر احمدیوں کے سپرد کر دیا جائے کہ وہ اس کے ذریعہ غیر احمدی اولاد پیدا کریں۔ اس قسم کی وجوہات کی بنا پر آپ نے آئندہ کے لیے یہ ہدایت جاری فرمائی کہ گو حسب ضرورت غیر احمدی لڑکی کا رشتہ لیا جاسکتا ہے مگر کوئی احمدی لڑکی غیر احمدی کے ساتھ نہ بیاہی جائے بلکہ احمدیوں کے رشتے صرف آپس میں ہوں۔"

(سلسلہ احمدیہ ص 84'85 از صاحبزادہ مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا قادیانی)

VIEW PROOF (6)

"ہمارا یہ فرض ہے کہ ہم غیر احمدیوں کو مسلمان نہ سمجھیں اور ان کے پیچھے نماز نہ پڑھیں۔ کیونکہ ہمارے نزدیک وہ خدا تعالیٰ کے ایک نبی کے منکر ہیں۔"
(انوار خلافت ص 90 از مرزا بشیرالدین محمود)

## (7) مرزا نے اپنے مسلمان بیٹے کا جنازہ نہ پڑھا

VIEW PROOF

"آپ (مرزا قادیانی) کا ایک بیٹا فوت ہوگیا جو آپ کی زبانی طور پر تصدیق بھی کرتا تھا' جب وہ مرا تو مجھے یاد ہے' آپ ٹہلتے جاتے اور فرماتے کہ اس نے کبھی شرارت نہ کی تھی۔ بلکہ میرا فرمانبردار ہی رہا ہے۔ ایک دفعہ میں سخت بیمار ہوا اور شدت مرض میں مجھے غش آگیا جب مجھے ہوش آیا تو میں نے دیکھا کہ وہ میرے پاس کھڑا نہایت درد سے رو رہا تھا۔ آپ یہ بھی فرماتے کہ یہ میری بڑی عزت کیا کرتا تھا۔ لیکن آپ نے اس کا جنازہ نہ پڑھا۔ حالانکہ وہ اتنا فرمانبردار تھا کہ بعض احمدی بھی اتنے نہ ہوں گے۔ محمدی بیگم کے متعلق جب جھگڑا ہوا تو اس کی بیوی اور اس کے رشتہ دار بھی ان کے ساتھ شامل ہو گئے۔ حضرت صاحب نے اس کو فرمایا کہ تم اپنی بیوی کو طلاق دے دو۔ اس نے طلاق لکھ کر حضرت صاحب کو بھیج دی کہ آپ کی جس طرح مرضی ہے' اسی طرح کریں۔ لیکن باوجود اس کے جب وہ مرا تو آپ نے اس کا جنازہ نہ پڑھا۔"

(انوار خلافت ص 91 از مرزا بشیرالدین محمود)

مرزا قادیانی کا بیٹا فضل احمد سمجھتا تھا کہ اس کے والد نے نبوت کا دعویٰ کر کے امت مسلمہ سے غداری کی ہے۔ اس لیے اس نے اپنے باپ کے "دعویٰ نبوت" کو کبھی تسلیم نہیں کیا جس کی بناء پر مرزا قادیانی نے اپنے فرماں بردار بیٹے کا نماز جنازہ نہ پڑھا کیونکہ وہ اپنے بیٹے کو غیر مسلم سمجھتا تھا۔

## (8) VIEW PROOF غیر احمدیوں کو لڑکی دینا

"ایک اور بھی سوال ہے کہ غیر احمدیوں کو لڑکی دینا جائز ہے یا نہیں۔ حضرت مسیح موعود (مرزا غلام احمد قادیانی) نے اس احمدی پر سخت ناراضگی کا اظہار کیا ہے جو اپنی لڑکی غیر احمدی کو دے۔ آپ سے ایک شخص نے بار بار پوچھا اور کئی قسم کی مجبوریوں کو پیش کیا۔ لیکن آپ نے اس کو یہی فرمایا کہ لڑکی کو بٹھائے رکھو لیکن غیر احمدیوں میں نہ دو۔ آپ کی وفات کے بعد اس نے غیر احمدیوں کو لڑکی دے دی تو حضرت خلیفہ اول نے اس کو احمدیوں کی امامت سے ہٹا دیا اور جماعت سے خارج کر دیا۔ اور اپنی خلافت کے چھ سالوں میں اس کی توبہ قبول نہ کی۔ باوجودیکہ وہ بار بار توبہ کرتا رہا۔"

(انوار خلافت ص 93'94 از مرزا بشیر الدین محمود ابن مرزا قادیانی)



جس سے ظاہر ہے کہ مسیح کے ماننے والوں (خواہ حقیقی طور پر پیرو ہوں یا برائے نام) کا جب کبھی منکران مسیح سے مقابلہ ہوا۔ تو متبعانِ مسیح ان منکران مسیح پر غالب رہے۔ حالانکہ حقیقت عیسائی مسیح کے پیرو نہیں بلکہ صرف اسمی طور پر اسکی طرف منسوب ہیں اگر پیشگوئی کا تعلق صرف حقیقی متبعین سے ہوتا تو عیسائیوں کا غلبہ ہرگز نہ ہوتا۔ پس برائے نام پیرووں کا غلبہ ثبوت ہے اس بات کا کہ پیشگوئی کا تعلق اسم سے ہوتا ہے اسلئے جب تک موجودہ مدعیان اسلام رسمی طور سے مسلمان کہلاتے ہیں اور عیسائیوں اور یہودیوں میں شامل نہیں جاتے اسوقت تک اگر وہ مکہ مدینہ پر قابض رہیں تو پیشگوئی کے صدق پر کوئی نقص لازم نہیں آتا۔ پھر ہم کہتے ہیں کہ یہ اعتراض تو غیر احمدیوں کی طرف سے ہو سکتا ہے خلافت کے منکرین کی طرف سے نہیں ہو سکتا کیونکہ خلافت کے منکرین کے لئے تو اتنا سوچنا ہی کافی ہے کہ مکہ مدینہ کے علماء کی طرف سے بھی مسیح موعود پر کفر کا فتویٰ لگ چکا ہے پس وہ تو تکفیر کی وجہ سے کافر بن چکے ہیں اور تکفیر کا مسئلہ منکرین خلافت کے نزدیک بھی مسلّم ہے۔ فتدبروا

**گیارھواں اعتراض** یہ پیش کیا جاتا ہے کہ اچھا اگر حضرت مسیح موعود واقعی اپنے منکروں کو کافر سمجھتے تھے تو کیوں آپ نے ان سے وہ سلوک روا رکھا جو کافروں سے جائز نہیں۔

تو اس کا **جواب** یہ ہے کہ ایسا اعتراض کرنا معترض کی ناواقفیت پر دلالت کرتا ہے کیونکہ ہم تو دیکھتے ہیں کہ حضرت مسیح موعود نے غیر احمدیوں کے ساتھ صرف وہی سلوک جائز رکھا ہے جو نبی کریمؐ نے عیسائیوں کے ساتھ کیا۔

غیر احمدیوں سے ہماری نمازیں الگ کی گئیں ان کو لڑکیاں دینا حرام قرار دیا گیا انکے جنازے پڑھنے سے روکا گیا اب باقی کیا رہ گیا ہے جو ہم انکے ساتھ ملکر کر سکتے ہیں۔ دو قسم کے تعلقات ہوتے ہیں ایک دینی دوسرے دنیوی۔ دینی تعلق کا سب سے بڑا ذریعہ عبادت کا اکٹھا ہونا ہے اور دنیوی تعلقات کا بھاری ذریعہ رشتہ و ناطہ ہے سو یہ دونوں ہمارے لئے حرام قرار دے گئے۔ اگر کہو کہ ہم کو ان کی لڑکیاں لینے کی اجازت ہے تو میں کہتا ہوں نصاریٰ کی لڑکیاں لینے کی بھی اجازت ہے۔ اور اگر یہ کہو کہ غیر احمدیوں کو سلام

MORE

حوالہ نمبر1

کیوں کہا جاتا ہے۔ تو اس کا جواب یہ ہے کہ حدیث سے ثابت ہے کہ بعض اوقات نبی کریمؐ نے
یہودنک کو سلام کا جواب دیا ہے ہاں اشد مخالفین کو حضرت مسیح موعودؑ نے کبھی سلام نہیں
کہا اور نہ انکو سلام کہنا جائز ہے غرض ہر ایک طریقہ سے ہم کو حضرت مسیح موعودؑ نے غیروں سے
الگ کیا ہے اور ایک کوئی تعلق نہیں جو اسلام نے مسلمانوں کے ساتھ خاص کیا ہو اور پھر
ہم کو اس سے نہ روکا گیا ہو۔ اسجگہ یہ اعتراض پیدا ہوتا ہے کہ اگر یہ بات ہے تو کیوں ایسی
احمدی عورت کا نکاح فسخ نہیں قرار دیا جاتا جس کا خاوند غیر احمدی ہے یا کیوں ایک احمدی باپ کا
ورثہ غیر احمدی بیٹے کو جاتا ہے حالانکہ مسلمان کا کافر وارث نہیں ہو سکتا تو اس کا جواب یہ ہے
کہ شریعت کے احکام دو قسم کے ہیں ایک وہ جو ہر ایک انسان کے لئے ہیں اور ایک وہ جو صرف
حکومت کے لئے ہیں مثلاً نماز پڑھنا ہر ایک کا فرض ہے لیکن چور کے ہاتھ کاٹنا ہر ایک کا فرض
نہیں بلکہ حکومت کا فرض ہے اسی طرح روزہ رکھنا ہر ایک مسلمان کے لئے فرض ہے مگر زانی کو
سنگسار کرنا ہر ایک مسلمان کا فرض نہیں بلکہ صرف اسلامی حکومت کا فرض ہے اب اگر اس اصل
کے ماتحت غیر احمدیوں اور احمدیوں کے تعلقات پر نظر ڈالی جاوے تو سارے جھگڑے کا
فیصلہ ہو جاتا ہے اور وہ اس طرح کہ چونکہ نماز الگ کرنے کا مسئلہ حکومت کے ساتھ تعلق نہیں
رکھتا اس لئے اسپر عملدرآمد کا حکم دیا گیا یہی حال جنازوں اور رشتے ناطوں کا ہے لیکن
وراثت اور نکاح فسخ ہو جانے کا مسئلہ حکومت کے ساتھ تعلق رکھتا ہے اس لئے حضرت
مسیح موعودؑ نے اس کے متعلق کچھ نہیں لکھا اگر آپ کو حکومت دی جاتی تو آپ انکے متعلق
بھی حکم جاری فرماتے پس مسئلہ وراثت کے متعلق ہم پر کوئی اعتراض نہیں ہاں اگر کوئی ایسا
مسئلہ ہے جو حکومت کے ساتھ تعلق نہیں رکھتا اور پھر حضرت مسیح موعودؑ نے اس کے متعلق
فیصلہ نہیں فرمایا تو اسکو پیش کیا جاوے ورنہ یہ کہنا کہ غیر احمدیوں کے ساتھ بعض اسلامی
معاملات جائز رکھے گئے ہیں ایک دعویٰ ہے جسکی کوئی بھی دلیل نہیں۔ فتدبروا

بارھواں اعتراض یہ کیا جاتا ہے کہ حضرت مسیح موعودؑ نے جو عبدالحکیم کو خط لکھا
ہے اس میں آپنے لکھا ہے کہ خدا تعالیٰ نے مجھ پر ظاہر کیا ہے کہ جسکو تیری دعوت پہنچی ہے اور
اس نے تجھے قبول نہیں کیا وہ مسلمان نہیں اس سے پتہ لگتا ہے کہ کم از کم وہ لوگ کافر

۵۲۴ سنہ ۱۹۰۰ء "خدا نے مجھے اطلاع دی ہے۔ تمہارے پر حرام ہے اور قطعی حرام ہے کہ کسی مکفّر اور مکذّب یا متردّد[1] کے پیچھے نماز پڑھو۔ بلکہ چاہیئے کہ تمہارا وہی امام ہو جو تم میں سے ہو۔ اسی کی طرف حدیث بخاری کے ایک پہلو میں اشارہ ہے کہ اِمَامُکُمْ مِنْکُمْ۔" (اربعین ۳ حاشیہ ص۲۸)

۵۲۵ سنہ ۱۹۰۰ء

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ جَعَلَکَ الْمَسِیْحَ ابْنَ مَرْیَمَ۔ اَنْتَ الشَّیْخُ الْمَسِیْحُ الَّذِیْ لَا یُضَاعُ وَقْتُہٗ۔ کَمِثْلِکَ دُرٌّ لَا یُضَاعُ۔

یعنی خدا کی سب حمد ہے جس نے تجھ کو مسیح ابن مریم بنایا۔ تو وہ شیخ مسیح ہے جس کا وقت ضائع نہیں کیا جائیگا۔ تیرے جیسا موتی ضائع نہیں کیا جاتا۔

"اور پھر فرمایا۔

لَنُحْیِیَنَّکَ حَیٰوۃً طَیِّبَۃً۔ ثَمَانِیْنَ حَوْلًا اَوْ قَرِیْبًا مِّنْ ذَالِکَ۔ وَتَرٰی نَسْلًا بَعِیْدًا۔ مَظْھَرُ الْحَقِّ وَالْعَلَاءِ۔ کَاَنَّ اللّٰہَ نَزَلَ مِنَ السَّمَاءِ۔

یعنی ہم تجھے ایک پاک اور آرام کی زندگی عنایت کریں گے۔ اسّی برس یا اس کے قریب قریب۔ یعنی دو چار برس کم یا زیادہ۔ اور تو ایک دور کی نسل دیکھے گا۔ بلندی اور غلبہ کا مظہر۔ گویا خدا آسمان سے نازل ہوا۔

"اور پھر فرمایا۔

یَاْتِیْ قَمَرُ الْاَنْبِیَاءِ وَاَمْرُکَ یَتَاَتّٰی۔ مَا اَنْتَ اَنْ تَتْرُکَ الشَّیْطَانَ قَبْلَ اَنْ تَغْلِبَہٗ۔ اَلْفَوْقُ مَعَکَ وَالتَّحْتُ مَعَ اَعْدَاءِکَ۔

یعنی نبیوں کا چاند چڑھے گا اور تو کامیاب ہو جائیگا۔ تو ایسا نہیں کہ شیطان کو چھوڑ دے قبل اس کے کہ اس پر غالب ہو۔ اور اوپر رہنا تیرے حصے میں ہے۔ اور نیچے رہنا تیرے دشمنوں کے حصہ میں۔"

[1] یعنی متردد بین التکفیر والتکذیب۔ (مرتب)

حوالہ نمبر 2

ہونے میں دیر کرتا ہے، تو اُس کی نماز ہی فاسد ہے۔[1]

---

## ۲۰ فروری ۱۹۰۱ء

**استغفار** ایک شخص نے قرض کے واسطے دُعا کے لیے عرض کی۔ فرمایا :

" استغفار بہت پڑھا کرو "

**عربی تفسیر کے لیے غیبی قوت** تفسیر کے لکھنے کے متعلق فرمایا :

" دن تھوڑے رہ گئے ہیں۔ اب تو ہم اس طرح جلدی جلدی لکھتے ہیں۔ جیسے اُردو لکھی جاتی ہے۔ بلکہ کئی دفعہ تو قلم برابر چلتا ہے اور ہم نہیں جانتے کہ کیا لکھ رہے ہیں"۔[1]

---

**غیروں کے پیچھے نماز** کسی نے سوال کیا کہ جو لوگ آپ کے مُرید نہیں، ان کے پیچھے نماز پڑھنے سے آپ نے اپنے مُریدوں کو کیوں منع فرمایا ہے۔ حضرتؑ نے فرمایا :

" جن لوگوں نے جلد بازی کے ساتھ بدظنی کر کے اس سلسلہ کو جو اللہ تعالیٰ نے قائم کیا ہے، رد کر دیا ہے اور اس قدر نشانوں کی پروا نہیں کی اور اسلام پر جو مصائب ہیں، اس سے لاپروا پڑے ہیں۔ ان لوگوں نے تقویٰ سے کام نہیں لیا۔ اور اللہ تعالیٰ اپنے پاک کلام میں فرماتا ہے۔ اِنَّمَا يَتَقَبَّلُ اللّٰهُ مِنَ الْمُتَّقِيْنَ (المائدۃ: ۲۸) خدا صرف متقی لوگوں کی نماز قبول کرتا ہے۔ اس واسطے کہا گیا ہے کہ ایسے آدمی کے پیچھے نماز نہ پڑھو جس کی نماز خود قبولیت کے درجہ تک پہنچنے والی نہیں"۔

**مسیح موعود کو نہ ماننے کا نتیجہ** " قدیم سے بزرگانِ دین کا یہی مذہب ہے کہ جو شخص حق کی مخالفت کرتا ہے اس کا سلبِ ایمان ہو جاتا ہے۔ جو پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کو نہ مانے وُہ کافر ہے، مگر جو مہدی اور مسیح کو نہ مانے اس کا بھی سلبِ ایمان ہو جائے گا۔ انجام ایک ہی ہے۔ پہلے مخالف ہوتا ہے پھر اجنبیت پھر عداوت پھر غلو اور آخر کار سلبِ ایمان ہو جاتا ہے"۔[2]

---

[1] الحکم جلد ۵ نمبر، صفحہ ۹-۱۰ پرچہ ۲۴ فروری ۱۹۰۱ء

[2] الحکم جلد ۵ نمبر، صفحہ ۱۰ پرچہ ۲۴ فروری ۱۹۰۱ء

حوالہ نمبر 3

ہیں۔اس کے جواب میں اللہ تعالیٰ بھی اُن کے ساتھ افراط و تفریط کا معاملہ کرتا ہے۔

---

**استغفار**

ایک شخص نے پوچھا کہ میں کیا وظیفہ پڑھا کروں۔فرمایا :

"استغفار بہت پڑھا کرو۔انسان کی دو ہی حالتیں ہیں۔یا تو وُہ گناہ نہ کرے یا اللہ تعالیٰ اس گناہ کے بد انجام سے بچائے۔سو استغفار پڑھنے کے وقت دونوں معنوں کا لحاظ رکھنا چاہیے۔ایک تو یہ کہ اللہ تعالیٰ سے گذشتہ گناہوں کی پردہ پوشی چاہے اور دُوسرا یہ کہ خدا سے توفیق چاہے کہ آئندہ گناہوں سے بچائے۔مگر استغفار صرف زبان سے پورا نہیں ہوتا ، بلکہ دل سے چاہیے۔نماز میں اپنی زبان میں بھی دُعا مانگو یہ ضروری ہے۔"

---

**ہر نیکی کی جڑ یہ اتقاء ہے**

فرمایا :"تقویٰ اختیار کرو۔تقویٰ ہر چیز کی جڑ ہے۔تقویٰ کے معنی ہیں ہر ایک باریک در باریک رگِ گناہ سے بچنا۔تقویٰ اس کو کہتے ہیں کہ جس امر میں بدی کا شبہ بھی ہو،اس سے بھی کنارہ کرے۔"

فرمایا:"دل کی مثال ایک بڑی نہر کی سی ہے۔جس میں سے اور چھوٹی چھوٹی نہریں نکلتی ہیں۔جن کو سُوا کہتے ہیں یا راجباہا کہتے ہیں۔دل کی نہر میں سے بھی چھوٹی چھوٹی نہریں نکلتی ہیں۔مثلاً زبان وغیرہ۔اگر چھوٹی نہر یا سوئے کا پانی خراب اور گندہ اور میلا ہو تو قیاس کیا جاتا ہے کہ بڑی نہر کا پانی خراب ہے۔پس اگر کسی کو دیکھو کہ اُس کی زبان یا دست و پا وغیرہ میں سے کوئی عضو ناپاک ہے،تو سمجھو کہ اس کا دل بھی ایسا ہی ہے۔"

---

**غیروں کے پیچھے نماز نہ پڑھنے کی حکمت**

اپنی جماعت کا غیر کے پیچھے نماز نہ پڑھنے کے متعلق ذکر تھا۔فرمایا :

"صبر کرو اور اپنی جماعت کے غیر کے پیچھے نماز مت پڑھو۔بہتری اور نیکی اسی میں ہے۔اور اسی میں تمہاری نصرت اور فتحِ عظیم ہے اور یہی اس جماعت کی ترقی کا موجب ہے۔دیکھو دُنیا میں رُوٹھے ہوئے اور ایک دُوسرے سے ناراض ہونے والے بھی اپنے دشمن کو چار دن مُنہ نہیں لگاتے اور تمہاری ناراضگی اور رُوٹھنا تو خدا کے لیے ہے۔تم اگر ان میں رَلے ملے رہے تو خدا تعالیٰ جو خاص نظر تم پر رکھتا ہے،وہ نہیں رکھے گا۔پاک جماعت جب الگ ہو،تو پھر اس میں ترقی ہوتی ہے۔"

B A C K

حوالہ نمبر 4




بتقریب خلافت جوبلی

# سلسلہ احمدیہ

تصنیف لطیف

حضرت صاحبزادہ مرزا بشیر احمد صاحب ایم اے

جس میں سلسلہ احمدیہ کی پچاس سالہ تاریخ کے علاوہ سلسلہ کے مخصوص عقائد سلسلہ کی غرض و غایت اور سلسلہ کے مستقبل کے متعلق سیر کن بحث کی گئی ہے



نظارت تالیف و تصنیف قادیان نے

حضرت امیر المؤمنین خلیفۃ المسیح الثانی کی خلافت جوبلی کے موقع پر

طبع کرا کے شائع کیا



دسمبر ۱۹۳۹ء

حضرت مسیح موعودؑ علیہ السلام نے اس سال میں خدا سے علم پاکر جماعت کی تنظیم و تربیت کے متعلق دو مزید احکامات جاری فرمائے یعنی اوّل تو آپ نے اس بات کا اعلان فرمایا کہ آئندہ کوئی احمدی کسی غیر احمدی کی امامت میں نماز ادا نہ کرے بلکہ صرف احمدی امام کی اقتداء میں نماز ادا کی جاوے یہ حکم ابتداءً ۱۹۰۰ء میں زبانی طور پر جاری ہُوا تھا مگر بعد میں ۱۹۰۱ء میں تحریری طور پر بھی اس کا اعلان کیا گیا۔ آپ کا یہ فرمان جو خدائی منشاء کے ماتحت تھا اس حکمت پر مبنی تھا کہ جب غیر احمدی مسلمانوں نے آپ کے دعویٰ کو ردّ کرکے اور آپ کو جھوٹا اور مفتری قرار دے کر اس خدائی سلسلہ کی مخالفت پر کمر باندھی ہے جو خدا نے اس زمانہ میں دُنیا کی اصلاح کے لئے جاری کیا ہے اور جس سے دُنیا میں اسلام اور رُوحانی صداقت کی زندگی وابستہ ہے تو اب وہ اس بات کے مستحق نہیں رہے کہ کوئی شخص جو حضرت مسیح موعود پر ایمان لاتا ہے وہ آپ کے منکر کی امامت میں نماز ادا کرے۔ نماز ایک اعلیٰ درجہ کی رُوحانی عبادت ہے اور اس کا امام گویا خدا کے دربار میں اپنے مقتدیوں کا لیڈر اور زعیم ہوتا ہے۔ پس جو شخص خدا کے مامور کو ردّ کرکے اس کے غضب کا مورد بنتا ہے وہ ان لوگوں کا پیشرو نہیں ہوسکتا جو اس کے مامور کو مان کر اس کی رحمت کے ہاتھ کو قبول کرتے ہیں۔ اس میں کسی کے بُرا منانے کی بات نہیں ہے بلکہ یہ سلسلہ احمدیہ کے قیام کا ایک طبعی اور قدرتی نتیجہ تھا جو جلد یا بدیر ضرور ظاہر ہونا تھا۔ چنانچہ حدیث میں بھی اس بات کی طرف اشارہ پایا جاتا ہے کہ جب مسیح موعودؑ آئیگا تو اس کے متبعین کا امام انہی میں سے ہُوا کرے گا چنانچہ حضرت مسیح موعودؑ اپنی جماعت کو مخاطب کرکے فرماتے ہیں:۔

"یاد رکھو کہ جیسا کہ خدا نے مجھے اطلاع دی ہے تمہارے پر حرام اور قطعی حرام ہے کہ کسی مکفّر یا مکذّب یا متردّد کے پیچھے نماز پڑھو۔ بلکہ چاہیئے کہ تمہارا وہی امام ہو جو تمہیں میں سے ہو۔ اسی کی طرف حدیث بخاری کے ایک پہلو میں اشارہ ہے کہ اِمَامُکُمْ مِنْکُمْ یعنی جب مسیح نازل ہوگا تو تمہیں دوسرے فرقوں کو جو دعوٰئے اسلام کرتے ہیں بکلّی ترک کرنا پڑے گا اور تمہارا امام تم میں

حوالہ نمبر 5

سے ہوگا"۔[1]

دوسری ہدایت جو آپ نے اپنی جماعت کے لئے جاری فرمائی وہ احمدیوں کے رشتہ ناطہ کے متعلق تھی۔ اس وقت تک جیسا کہ احمدیوں اور غیر احمدی مسلمانوں کی نماز مشترک تھی یعنی احمدی لوگ غیر احمدیوں کے پیچھے نماز پڑھ لیتے تھے اسی طرح باہمی رشتہ ناطہ کی بھی اجازت تھی یعنی احمدی لڑکیاں غیر احمدی لڑکوں کے ساتھ بیاہ دی جاتی تھیں مگر ۱۸۹۸ء میں حضرت مسیح موعودؑ نے اس کی بھی ممانعت فرما دی اور آئندہ کے لئے ارشاد فرمایا کہ کوئی احمدی لڑکی غیر احمدی مرد کے ساتھ نہ بیاہی جاوے۔[2] یہ اس حکم کی ایک ابتدائی صورت تھی جس کے بعد اس میں مزید وضاحت ہوتی گئی اور اس حکم میں حکمت یہ تھی کہ طبعًا اور قانونًا ازدواجی زندگی میں مرد کو عورت پر انتظامی لحاظ سے غلبہ حاصل ہوتا ہے پس اگر ایک احمدی لڑکی غیر احمدی کے ساتھ بیاہی جائے تو اس بات کا قوی اندیشہ ہو سکتا ہے کہ مرد عورت کے دین کو خراب کرنے کی کوشش کریگا اور خواہ اُسے اس میں کامیابی نہ ہو لیکن بہرحال یہ ایک خطرہ کا پہلو ہے جس سے احمدی لڑکیوں کو محفوظ رکھنا ضروری تھا۔ علاوہ ازیں چونکہ اولاد عمومًا باپ کی تابع ہوتی ہے اس لئے اس قسم کے رشتوں کی اجازت دینے کے یہ معنے بھی بنتے ہیں کہ ایک احمدی لڑکی کو اس غرض سے غیر احمدیوں کے سپرد کر دیا جائے کہ وہ اس کے ذریعہ غیر احمدی اولاد پیدا کریں۔ اس قسم کی وجوہات کی بناء پر آپ نے آئندہ کے لئے یہ ہدایت جاری فرمائی کہ گو حسب ضرورت غیر احمدی لڑکی کا رشتہ لیا جا سکتا ہے مگر کوئی احمدی لڑکی غیر احمدی کے ساتھ نہ بیاہی جاوے بلکہ احمدیوں کے رشتے صرف آپس میں ہوں۔ لیکن جو لڑکیاں اس ہدایت سے پہلے غیر احمدیوں کے نکاح میں آچکی تھیں ان کے متعلق آپ نے یہ ہدایت نہیں دی کہ ان کے نکاح فسخ ہو گئے ہیں کیونکہ اول تو اس کا عملی اجراء اپنے اختیار میں نہیں تھا دوسرے اس قسم کے حکم سے فتنوں اور پیچیدگیوں کے پیدا ہونے کا احتمال تھا جس سے بہر صورت بچنا لازم ہے۔

---

[1] تحفہ گولڑویہ۔ [2] اشتہار مورخہ ۷ رجون ۱۸۹۸ء۔

مقبول ہو۔ اس کا یہی جواب دیتے ہیں کہ جس پر گورنمنٹ خوش ہو اسی کو پیش کیا کرتے ہیں۔ پس اگر گورنمنٹ کے سامنے اپنا ڈیپوٹیشن لے جانے کے لئے کسی ایسے انسان کی ضرورت ہوتی ہے جو اسکی نظر میں مقبول ہو۔ تو پھر یہ کونسی عقلمندی ہے کہ خداتعالیٰ کے حضور پیش ہونے کے لئے ایک ایسے آدمی کو اپنے آگے کھڑا کیا جائے جو مغضوب ہو یہ کوئی مشکل بات نہیں۔ آسانی سے سمجھ میں آسکتی ہے اس لئے ان لوگوں کو اپنا امام نہیں بنانا چاہیئے جنہوں نے حضرت مسیح موعود کو قبول نہیں کیا کیونکہ وہ خداتعالیٰ کے حضور مغضوب ٹھہر چکے ہیں۔ اور ہمیں اس وقت تک کسی کے پیچھے نماز نہیں پڑھنی چاہیئے جب تک کہ وہ بیعت میں داخل نہ ہو جائے۔ اور ہم میں شامل نہ ہو۔ خداتعالےٰ کے مامور ایک بڑی چیز ہوتے ہیں جو ان کو قبول نہیں کرتا وہ خدا کی نظر میں قبول نہیں ہوسکتا اس میں شک نہیں کہ بعض غیر احمدی ایسے ہونگے جو سچے دل سے حضرت مسیح موعود کو صادق نہیں مانتے۔ اس لئے قبول نہیں کرتے۔ لیکن ہم بھی مجبور ہیں کہ ایسے لوگوں کے پیچھے نماز نہ پڑھیں کیونکہ خواہ کسی وجہ سے ہی وہ حق کے منکر ہیں۔ غیر احمدیوں کا اس بات پر چڑنا کہ ہم ان کے پیچھے نماز کیوں نہیں پڑھتے ایک لغو امر ہے۔ وہ غیر احمدی جو یہ سمجھتا ہے کہ مرزا صاحب جھوٹے ہیں وہ ہم کو مسلمان کیونکر سمجھتا ہے۔ اور کیوں اس بات کا خواہاں ہے کہ ہم اس کے پیچھے نماز پڑھیں۔ ہمارا اس کے پیچھے نماز پڑھ لینا اسے کیا فائدہ پہنچا سکتا ہے ہمارا یہ فرض ہے کہ ہم غیر احمدیوں کو مسلمان نہ سمجھیں اور ان کے پیچھے نماز نہ پڑھیں۔ کیونکہ ہمارے نزدیک وہ خداتعالےٰ کے ایک نبی کے منکر ہیں یہ دین کا معاملہ ہے اس میں کسی کا اپنا اختیار نہیں کہ کچھ کر سکے۔ لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ غیر احمدیوں سے ہم دیگر دُنیاوی اور تمدّنی تعلقات کو منقطع کر دیں۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تو عیسائیوں کو بھی اپنی مسجد میں نماز پڑھنے کی اجازت دے دی تھی۔ پس جب باوجود اس قدر اختلاف کے دین میں ایک دوسرے کو مذہبی سہولتیں بہم پہنچانے کا حکم ہے تو دُنیاوی تعلقات کو ترک کرنا کس طرح جائز ہو سکتا ہے۔ دوسروں سے محبت کرو پیار کرو۔ ان کی مصیبت کے وقت ان کے کام آؤ۔ بیمار کا علاج کرو۔ بھوکے کو روٹی

حوالہ نمبر 6





BACK

ہماؤ۔ ننگے کو کپڑا پہناؤ۔ ان باتوں کا تمہیں ضرور ثواب ملے گا۔ لیکن دین کے معاملہ میں تم ان کو اپنا امام نہیں بنا سکتے۔ حضرت مسیح موعود نے اس کے متعلق بار بار حکم دیا ہے۔ پس اس بات کو خوب یاد رکھو۔ اور سختی سے اس پر عملدرآمد کرو +

# غیر احمدی کا جنازہ پڑھنا

پھر ایک سوال غیر احمدی کے جنازہ پڑھنے کے متعلق کیا جاتا ہے۔ اس میں ایک مشکل پیش کی جاتی ہے کہ حضرت مسیح موعود نے بعض صورتوں میں جنازہ پڑھنے کی اجازت دی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ بعض حوالے ایسے ہیں جن سے یہ بات معلوم ہوتی ہے۔ اور ایک خط بھی ملا ہے۔ جس پر غور کی جائے گی۔ لیکن حضرت مسیح موعود علیہ السلام کا عمل اس کے برخلاف ہے چنانچہ آپ کا ایک بیٹا فوت ہو گیا۔ جو آپ کی زبانی طور پر تصدیق بھی کرتا تھا۔ جب وہ مرا۔ تو مجھے یاد ہے۔ آپ ٹہلتے جاتے اور فرماتے کہ اس نے کبھی شرارت نہ کی تھی۔ بلکہ میرا فرمانبردار ہی رہا ہے۔ ایک دفعہ میں سخت بیمار ہوا اور شدت مرض میں مجھے غش آگیا جب مجھے ہوش آیا تو میں نے دیکھا کہ وہ میرے پاس کھڑا نہایت درد سے رو رہا تھا۔ آپ یہ بھی فرماتے کہ یہ میری بڑی عزت کیا کرتا تھا۔ لیکن آپ نے اس کا جنازہ نہ پڑھا۔ حالانکہ وہ اتنا فرمانبردار تھا کہ بعض احمدی بھی اتنے نہ ہوں گے۔ محمدی بیگم کے متعلق جب جھگڑا ہوا تو اسکی بیوی اسکے رشتہ دار بھی ان کے ساتھ شامل ہو گئے۔ حضرت صاحب نے اس کو فرمایا کہ تم اپنی بیوی کو طلاق دے دو۔ اس نے طلاق لکھ کر حضرت صاحب کو بھیج دی کہ آپ کی جس طرح مرضی ہے اسی طرح کریں۔ لیکن باوجود اسکے جب وہ مرا تو آپ نے اُس کا جنازہ نہ پڑھا +

حدیث میں آیا ہے کہ جب ابوطالب جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا تھے فوت ہونے لگے (بعض نے تو ان کو مسلمان لکھا ہے لیکن اصل بات یہی ہے کہ وہ مسلمان نہ تھے) تو آنحضرت صلعم نے کہا کہ چچا ایک دفعہ لا الٰہ الا اللہ کہہ دو۔ تا کہ میں آپکی شفاعت

BACK



حوالہ نمبر 7

شریعت کا فتوے استعمال کرتے ہیں۔ ایسے لوگوں کو کہو اگر تمہارے خیال میں ہم ایک جھوٹے مسیح کو مانتے ہیں تو پھر ہمارے جنازہ پڑھنے سے تمہارے مُردہ کو فائدہ کیا ہوگا۔ کیا جس صورت میں کہ ہم مسلمان ہی نہیں۔ ہماری دُعا سے آپ کا مُردہ بخشا جا سکتا ہے۔ پس اگر ان باتوں پر کوئی غور کرے تو کوئی لڑائی جھگڑا نہیں ہو سکتا +

اب ایک اور سوال رہ جاتا ہے کہ غیر احمدی تو حضرت مسیح موعود کے منکر ہوئے اس لئے ان کا جنازہ نہیں پڑھنا چاہیئے۔ لیکن اگر کسی غیر احمدی کا چھوٹا بچہ مر جائے۔ تو اُس کا جنازہ کیوں نہ پڑھا جائے۔ وہ تو مسیح موعود کا مکفر نہیں۔ میں یہ سوال کرنیوالے سے پوچھتا ہوں کہ اگر یہ بات درست ہے۔ تو پھر ہندوؤں اور عیسائیوں کے بچوں کا جنازہ کیوں نہیں پڑھا جاتا اور کتنے لوگ ہیں جو اِن کا جنازہ پڑھتے ہیں۔ اصل بات یہ ہے کہ جو ماں باپ کا مذہب ہوتا ہے شریعت وہی مذہب ان کے بچہ کا قرار دیتی ہے۔ پس غیر احمدی کا بچہ بھی غیر احمدی ہی ہوا۔ اس لئے اس کا جنازہ بھی نہیں پڑھنا چاہیئے۔ پھر میں کہتا ہوں۔ بچہ تو گنہگار نہیں ہوتا۔ اس کو جنازہ کی ضرورت ہی کیا ہے بچہ کا جنازہ تو دُعا ہوتی اس کے پسماندگان کے لئے۔ اور اس کے پسماندگان ہمارے نہیں بلکہ غیر احمدی ہوتے ہیں۔ اس لئے بچہ کا جنازہ بھی نہیں پڑھنا چاہیئے۔ باقی رہا کوئی ایسا شخص جو حضرت صاحب کو تو سچا مانتا ہے لیکن ابھی اس نے بیعت نہیں کی یا احمدیت کے متعلق غور کر رہا ہے اور اسی حالت میں مر گیا ہے اس کو ممکن ہے کہ خدا تعالےٰ کوئی سزا نہ دے۔ لیکن شریعت کا فتوے ظاہری حالات کے مطابق ہوتا ہے۔ اس لئے ہمیں اس کے متعلق بھی یہی کرنا چاہیئے۔ کہ اس کا جنازہ نہ پڑھیں +

# غیر احمدیوں کو لڑکی دینا

ایک اور بھی سوال ہے کہ غیر احمدیوں کو لڑکی دینا جائز ہے یا نہیں۔ حضرت مسیح موعود نے اس احمدی پر سخت ناراضگی کا اظہار کیا ہے جو اپنی لڑکی غیر احمدی کو دے۔ آپ سے

ایک شخص نے بار بار پوچھا اور کئی قسم کی مجبوریوں کو پیش کیا۔ لیکن آپ نے اس کو یہی فرمایا کہ لڑکی کو بیٹھائے رکھو لیکن غیر احمدیوں میں نہ دو۔ آپ کی وفات کے بعد اس نے غیر احمدیوں کو لڑکی دے دی۔ تو حضرت خلیفہ اول نے اس کو احمدیوں کی امامت سے ہٹا دیا۔ اور جماعت سے خارج کر دیا۔ اور اپنی خلافت کے چھ سالوں میں اسکی توبہ قبول نہ کی۔ باوجودیکہ وہ بار بار توبہ کرتا رہا۔ (اب بیٹے اس کی یہی توبہ دیکھ کر قبول کر لی ہے) +

حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو لوگوں نے کہا تھا۔ کہ اگر آپ نے اپنے بعد عمرؓ کو جانشین مقرر کیا۔ تو بڑا غضب ہوگا۔ کیونکہ یہ بہت غصیلے ہیں۔ انھوں نے فرمایا کہ ان کا غصہ اسی وقت تک گرمی دکھاتا ہے جب تک کہ میں نرم ہوں۔ اور جب میں نہ رہوں گا تو یہ خود نرم ہو جائینگے۔ اسی طرح میرا نفس تھا۔ جو یہ کہتا تھا کہ اگر کوئی ذرا بھی حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے حکم کے خلاف کرے تو اسے بہت سخت سزا دی جائے لیکن اب تو کچلا گیا ہے۔ اور بہت نرمی کرنی پڑتی ہے۔ تاہم میں اس بات سے خوش ہوں کہ دس ہی پکے احمدی ہوں۔ لیکن اس بات سے سخت ناخوش ہوں۔ کہ دس کروڑ ایسے احمدی ہوں جو حضرت مسیح موعود کا حکم نہ ماننے والے ہوں۔ پس وہ لوگ جو ایسے ہیں وہ سُن لیں کہ حضرت مسیح موعودؑ نے اس بات پر بہت زور دیا ہے۔ اس لئے اس پر ضرور عمل درآمد ہونا چاہیئے۔ میں کسی کو جماعت سے نکالنے کا عادی نہیں۔ لیکن اگر کوئی اس حکم کے خلاف کرے گا تو میں اس کو جماعت سے نکال دونگا۔ ابھی چند ماہ ہوئے ایک شخص نے غیر احمدیوں میں اپنی لڑکی دی تھی۔ میں نے اسے جماعت سے الگ کر دیا۔ بعد میں اس نے بہت توبہ کی۔ اور معافی مانگی۔ لیکن میں نے کہا کہ تمہارا یہ اخلاص بعد از جنگ یاد آیا ہے۔ اس لئے برکلۂ خود باید زد کے مطابق اپنے سر پر مارو۔ ہمیں دیندار لوگوں کی ضرورت ہے۔ میں اگر کسی کی بیعت لے بھی لوں۔ تو کیا اس وقت تک وہ احمدی ہو سکتا ہے۔ جب تک کہ خدا کی نظر میں احمدی نہ ہو۔ احمدی اصل میں وہی ہے جو خدا کی نظر میں احمدی ہے۔ میرے احمدی کر لینے سے کوئی احمدی نہیں بن جاتا۔



آنجہانی مرزا غلام احمد قادیانی کا اپنی ذات کے متعلق ایک شعر ہے۔

کرم خاکی ہوں میرے پیارے نہ آدم زاد ہوں
ہوں بشر کی جائے نفرت اور انسانوں کی عار

واقعہ یہ ہے کہ اللہ تبارک و تعالیٰ جو حاکم مطلق اور مختار کل ہیں' انہوں نے اپنی قدرت کاملہ اور لازوال طاقت کے ذریعہ "متنبی قادیان" کی زبان و قلم سے وہ کچھ کہلوایا جس سے مرزا قادیانی کی حقیقت الم نشرح ہو کر رہ گئی۔ موصوف کی تحریرات کو ایک خاص نظم و ترتیب سے سامنے رکھا جائے تو مرزا قادیانی کے پاگل پن' مراقی طبیعت اور حماقت کی حقیقت سامنے آ جاتی ہے اور ہر شریف آدمی یہ سمجھنے پر مجبور ہو جاتا ہے کہ مرزا قادیانی اسلامی روایات چھوڑ' عام انسانی اخلاق سے بھی عاری اور محروم ہے' چہ جائیکہ نبوت کا عالی مرتبت منصب' جو اللہ تعالیٰ کی نعمتوں میں انسانیت کے لیے سب سے بڑی نعمت ہے۔ ایسی نعمت جس کی تکمیل اللہ رب العزت نے حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ پر کر دی۔ سید ولد آدم محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ و علی آلہ و اصحابہ وسلم کے بعد اس منصب کے بہت سے ڈاکو اس جہان رنگ و بو میں نمودار ہوئے لیکن آقائے مدنی کے خادموں نے ان کی ایک نہ چلنے دی اور اکثر تو "ارتداد" کے سنگین جرم کے سبب تہ تیغ کر دیئے گئے۔

مرزا کی خوش قسمتی یہ تھی کہ انہوں نے اس منصب پر اس وقت ڈاکہ ڈالا' جب گوری اقلیت حکمران تھی اور بلکہ اسی اقلیت نے اسے کام کے لیے منتخب کیا۔ اسی اقلیت کے زیر سایہ موصوف پروان چڑھے اور 1908ء میں عبرت ناک موت کے بعد بھی ان کی جماعت پھلتی پھولتی رہی تاآنکہ 1974ء میں پاکستان کی منتخب پارلیمنٹ نے انہیں اور ان کے نام لیواؤں کو جسد ملی سے آئینی اور دستوری طور پر کاٹ کر پھینک دیا۔

گذشتہ اوراق میں آپ مرزا غلام احمد قادیانی کی اسلام' نبی کریم ﷺ اور دیگر مقدس شخصیات کے بارے میں کلیجہ شق کر دینے اور آنکھوں میں خون اتار دینے والی گستاخیاں' ہرزہ سرائیاں اور توہینیں پڑھ آئے ہیں۔ جس کی مثال پوری تاریخ انسانی میں نہیں ملتی۔ ایسی گستاخیوں کی جرات تو شیطان کو بھی نہ ہو سکی۔ مسیلمہ کذاب' اسود عنسی' راج پال' لیکھ رام اور سلمان رشدی' مرزا قادیانی کے مقابلہ میں اسلام کے خلاف گستاخیوں کے حوالہ سے بونے نظر آتے ہیں۔ جبکہ مرزا قادیانی کا ذاتی کردار اس قدر مضحکہ خیز ہے کہ اسے نبی تو کیا' ایک شریف آدمی بھی کہنا' شرافت کی توہین ہے۔ مرزا قادیانی صورت و سیرت کے حوالہ سے غلاظت کا ڈھیر تھا۔ آیئے مرزا قادیانی کی کہانی' ان کے اپنوں کی زبانی ملاحظہ فرمائیں۔

{اس باب میں زیادہ تر حوالہ جات "تذکرہ" اور "سیرت المہدی" نامی قادیانی کتب سے لیے گئے ہیں۔

"تذکرہ" مرزا غلام احمد قادیانی پر اترنے والی خود ساختہ وحیوں اور الہامات کا مجموعہ ہے۔ قادیانیوں کے نزدیک اس کی حیثیت نعوذ باللہ قرآن مجید جیسی ہے۔ قرآن مجید کے بہت سے نام ہیں جن میں ایک نام "تذکرہ" بھی ہے۔ قادیانیوں نے دجل و تلبیس سے کام لیتے ہوئے اس کا نام تذکرہ رکھا۔

"سیرت المہدی" مرزا بشیر احمد ایم اے کی تصنیف ہے۔ مرزا بشیر احمد' مرزا قادیانی کا منجھلا بیٹا ہے جسے مرزا نے "قمرالانبیاء" قرار دیا تھا۔ اس کتاب میں مرزا بشیر احمد نے اپنے باپ مرزا قادیانی کے تمام حالات زندگی اور ذاتی کردار بیان کیا ہے۔ اس لیے اس کی تمام

روایات قادیانیوں کے نزدیک مستند ہیں جن سے وہ انکار نہیں کرسکتے۔ قادیانیوں کے نزدیک نعوذ باللہ یہ حدیث اور سنت کی کتاب ہے۔ کیونکہ جو کچھ مرزا قادیانی نے کہا اور کوئی عمل کیا ہے' قادیانیوں کے نزدیک نعوذ باللہ حدیث و سنت کے زمرے میں آتا ہے۔ جس طرح ہماری حدیث کی کتابوں (بخاری و مسلم وغیرہ) میں ہر حدیث شریف کے شروع میں درج ہوتا ہے کہ مثلاً "روایت کیا ہے حضرت ابو ہریرہؓ نے کہ نبی کریم علیہ الصلوۃ والسلام فرماتے ہیں-----" اس کی نقل اتارتے ہوئے مرزا بشیر احمد نے اس کتاب میں درج تمام روایات کے شروع میں لکھا کہ مثلاً روایت کیا ہے ام المومنینؓ (مرزا قادیانی کی بیوی) نے کہ حضرت مرزا غلام احمد مسیح موعود علیہ الصلوۃ والسلام فرماتے ہیں----"

قادیانی روزنامہ "الفضل" قادیان مورخہ 14 ستمبر 1929ء کے مطابق اس کتاب میں کافی چھان بین اور غور و خوض کے بعد مرزا قادیانی کے خصائص و شمائل و سیرت کے متعلق نہایت ثقہ روایات درج کی گئی ہیں۔" 19 فروری 1924 کے "الفضل" کے مطابق "ہر روایت کتب حدیث کی طرز پر بیان کی گئی ہیں۔ ہر روایت پڑھنے سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جیسے حدیث کی کتاب پڑھی جا رہی ہے۔ ہر احمدی کے پاس اس کتاب کا ہونا لازم ہے۔"

خدا کی زمین پر اس سے بڑی توہین اور کیا ہوگی!

## تاریخ پیدائش کا دلچسپ اختلاف

مرزا غلام احمد قادیانی پنجاب میں ضلع گورداسپور کے ایک قصبے "قادیان" میں پیدا ہوا۔ یہ قصبہ امرتسر سے شمال مشرق کی طرف ریلوے لائن پر ایک قدیم شہر بٹالہ سے گیارہ میل کے فاصلے پر واقع ہے۔ مرزا صاحب کی تاریخ پیدائش کا تذکرہ کئی کتابوں سے ملتا ہے' لیکن ان کی تاریخ پیدائش کے بارے میں اختلاف پایا جاتا ہے۔ مرزا غلام احمد قادیانی اپنی پیدائش کے بارے میں لکھتے ہیں:

VIEW PROOF (1)

❑ "میری پیدائش 1839ء یا 1840ء میں سکھوں کے آخری وقت میں

ہوئی اور میں 1857ء میں سولہ برس یا سترھویں برس میں تھا اور ابھی ریش و بروودت کا آغاز نہیں تھا۔"

("کتاب البریہ" (حاشیہ) ص 159' مندرجہ روحانی خزائن جلد 13 ص 117' مصنفہ مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF (2)

❑ "لیکن بعد میں ان کے خاندان کے افراد میں ان کے سال ولادت کے بارے میں اختلاف پیدا ہو گیا' ان کے بیٹے مرزا بشیر احمد' جو ان کے سوانح نگار اور سیرت المہدی کے مصنف ہیں' کے پہلے نظریے کے مطابق سال ولادت 1836 یا 1837ء ہو سکتا ہے۔"

(سیرت المہدی' جلد 2' صفحہ 150 از مرزا بشیر احمد ایم اے)

VIEW PROOF (3)

❑ پس 13 فروری 1835ء عیسوی بمطابق 14 شوال 1250 ہجری بروز جمعہ والی تاریخ صحیح قرار پاتی ہے۔"

(سیرت المہدی' جلد 3' صفحہ 76 از مرزا بشیر احمد ایم اے)

VIEW PROOF (4)

❑ "ایک تخمینہ کے مطابق سال ولادت 1831ء ہو سکتا ہے۔"

(سیرت المہدی جلد 3 ص 74 از مرزا بشیر احمد ایم اے)

VIEW PROOF (5)

❑ "معراج دین نے تاریخ ولادت 17 فروری 1832ء مقرر کی ہے۔"

(سیرت المہدی جلد 3 ص 302 از مرزا بشیر احمد ایم اے)

(6)

"جبکہ دیگر 1833ء یا 1834ء کو سال ولادت قرار دیتے ہیں۔"

(سیرت المہدی جلد 3 ص 194 از مرزا بشیر احمد ایم اے)

مولانا ابوالحسن ندوی نے اپنی کتاب "قادیانیت" کے صفحہ 23 کے حاشیہ پر تحریر کیا ہے کہ مرزا صاحب کی عمر میں ترمیم ایک خاص مقصد کے لئے کی گئی تھی تاکہ ان کی ایک پیشین گوئی کو سچ ثابت کیا جاسکے مرزا غلام احمد قادیانی کی یہ پیشین گوئی اربعین نمبر3 ص 80 پر درج کی گئی ہے۔ یاد رہے کہ مرزا غلام احمد قادیانی کی یہ پیشین گوئی بھی غلط ثابت ہوئی۔

نہایت افسوس کا مقام ہے کہ مرزائی حضرات نے مرزا قادیانی کی مقام افسوس اور خلاف الہام وفات سے سبق لینے کی بجائے اس کے واقعات عمر میں ہی رد و بدل کرنا شروع کر دیا۔ وفات کی تاریخ تو وہ بدل نہ سکتے تھے۔ ناچار انہوں نے تاریخ پیدائش میں اختلاف کرنا شروع کر دیا کہ کسی نہ کسی بہانے واقعات کو پیش گوئی پر منطبق کیا جاسکے۔

؎ کیا بنے بات جہاں بات بنائے نہ بنے

## (7) پیدائش



"میں توام پیدا ہوا تھا اور میرے ساتھ ایک لڑکی تھی جس کا نام جنت تھا اور یہ الہام کہ یا آدم اسکن انت و زوجک الجنتہ جو آج سے بیس برس پہلے براہین احمدیہ کے صفحہ 496 میں درج ہے۔ اس میں جو جنت کا لفظ ہے اس میں یہ ایک لطیف اشارہ ہے کہ وہ لڑکی جو میرے ساتھ پیدا ہوئی' اس کا نام جنت تھا۔"

(تریاق القلوب ص 351 مندرجہ روحانی خزائن جلد 15 ص 479 از مرزا قادیانی)

VIEW PROOF (8)

"میرے ساتھ ایک لڑکی پیدا ہوئی تھی جس کا نام جنت تھا۔ اور پہلے وہ لڑکی پیٹ میں سے نکلی تھی اور بعد اس کے میں نکلا تھا اور میرے بعد میرے والدین کے گھر میں اور کوئی لڑکی یا لڑکا نہیں ہوا اور میں ان کے لئے خاتم الاولاد تھا۔"

(تریاق القلوب ص 351 مندرجہ روحانی خزائن جلد 15 ص 479 از مرزا قادیانی)

## (9) مرزا کی تلاش

VIEW PROOF

"کوئی حضرت مرزا صاحب سے ملنے آتا اور آپ کے متعلق دریافت کرتا تو فرماتے کہ مسجد کے سقاوہ کی کسی ٹونٹی میں جا کر دیکھو۔ اگر وہاں نہ پاؤ تو مسجد کے اندر کسی گوشہ میں تلاش کرو۔ اگر وہاں بھی نہ ہو تو دیکھنا کہ کسی صف میں کوئی لپیٹ کر کھڑا کر گیا ہو گا۔ کیونکہ وہ زندگی میں ہی مرا ہوا ہے۔"

(مجدد اعظم ص 27 از ڈاکٹر بشارت احمد قادیانی)

## (10) مرزا قادیانی کے استاد

VIEW PROOF

"جب میں چھ سات سال کا تھا تو ایک فارسی خواں معلم میرے لئے نوکر رکھا گیا جنہوں نے قرآن شریف اور چند فارسی کتابیں مجھے پڑھائیں اور اس بزرگ کا نام فضل الٰہی تھا۔ اور جب میری عمر تقریباً" دس برس کی ہوئی تو ایک عربی خواں مولوی صاحب میری تربیت کے لئے مقرر کئے گئے جن کا نام فضل احمد تھا۔ میں خیال کرتا تھا کہ چونکہ میری تعلیم خدا تعالیٰ کے فضل کی ایک ابتدائی تخم ریزی تھی اس لئے ان استادوں کے نام کا پہلا لفظ بھی فضل ہی تھا۔ مولوی صاحب موصوف جو ایک دیندار اور بزرگوار آدمی تھے' وہ بہت توجہ اور محنت سے پڑھاتے رہے اور میں نے صرف کی بعض کتابیں اور کچھ قواعد نحو ان سے پڑھے اور بعد اس کے جب میں سترہ یا اٹھارہ سال کا ہوا تو ایک اور مولوی صاحب سے چند سال پڑھنے کا اتفاق

ہوا۔ ان کا نام گل علی شاہ تھا۔ ان کو بھی میرے والد صاحب نے نوکر رکھ کر قادیان میں پڑھانے کے لئے مقرر کیا تھا اور ان آخرالذکر مولوی صاحب سے میں نے نحو اور منطق اور حکمت وغیرہ علوم مروجہ کو جہاں تک خدا تعالیٰ نے چاہا' حاصل کیا۔"

(کتاب البریہ حاشیہ ص 163,162 مندرجہ روحانی خزائن جلد 13 ص 181,180 از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF

## (11) مقدمات میں وقت ضائع

"میرے والد صاحب اپنے بعض آباء و اجداد کے دیہات کو دوبارہ لینے کے لئے انگریزی عدالتوں میں مقدمات کر رہے تھے' انہوں نے ان ہی مقدمات میں مجھے بھی لگایا اور ایک زمانہ دراز تک میں ان کاموں میں مشغول رہا مجھے افسوس ہے کہ بہت سا وقت عزیز میرا ان بیہودہ جھگڑوں میں ضائع ہو گیا اور اس کے ساتھ ہی والد صاحب موصوف نے زمینداری امور کی نگرانی میں مجھے لگا دیا۔ میں اس طبیعت اور فطرت کا آدمی نہیں تھا۔ اس لیے اکثر والد صاحب کی ناراضگی کا نشانہ رہتا رہا۔"

(کتاب البریہ ص 164 مندرجہ روحانی خزائن جلد 13 ص 182 از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF

## (12) پچاس اور پانچ کا قادیانی فرق

مرزا قادیانی نے شروع شروع میں ایک عالم کا روپ دھارا اور اعلان کیا کہ وہ عیسائیت' ہندومت اور آریہ سماج کے خلاف کتاب لکھے گا جس میں اسلام کی حقانیت اور ان مذکورہ مذاہب کا ابطال ہو گا اور یہ کتاب پچاس جلدوں پر مشتمل ہو گی۔ مرزا قادیانی نے اعلان کیا کہ تمام مسلمان مخیر حضرات اس کی طباعت وغیرہ کے لیے پیشگی رقوم ارسال کریں۔ مرزا قادیانی کے بیان کے مطابق لوگوں نے

پچاس جلدوں کی رقم پیشگی بھجوا دی۔ مرزا قادیانی نے براہین احمدیہ کے نام سے اس کتاب کو لکھا۔ 5 جلدیں مکمل ہونے پر اعلان کر دیا کہ چونکہ 5 اور 50 میں صرف صفر کا فرق ہے۔ اس لیے پانچویں جلد کے ساتھ ہی ان کا پچاس جلدیں لکھنے کا وعدہ پورا ہو گیا ہے۔ ملاحظہ فرمائیے مرزا قادیانی کی مضحکہ خیز دلیل!

❑ "پہلے پچاس حصے لکھنے کا ارادہ تھا مگر پچاس سے پانچ پر اکتفا کیا گیا اور چونکہ پچاس اور پانچ کے عدد میں صرف ایک نقطہ کا فرق ہے' اس لئے پانچ حصوں سے وہ وعدہ پورا ہو گیا۔"

(براہین احمدیہ حصہ پنجم دیباچہ ص 7 مندرجہ روحانی خزائن جلد 21 ص 9 از مرزا غلام احمد قادیانی)

VIEW PROOF

## (13) چوہڑی' زانیہ اور کنجروں کے خواب

"بعض فاسق اور فاجر اور زانی اور ظالم اور غیر متدین اور چور اور حرامخور اور خدا کے احکام کے مخالف چلنے والے بھی ایسے دیکھے گئے ہیں کہ ان کو بھی کبھی کبھی سچی خوابیں آتی ہیں اور یہ میرا ذاتی تجربہ ہے (تجربہ کے لیے مرزا صاحب ان کے پاس جاتے تھے یا وہ ان کے پاس آتے تھے؟) کہ بعض عورتیں جو قوم کی چوہڑی یعنی بھنگن تھیں جن کا پیشہ مردار کھانا اور ارتکاب جرائم کام تھا' انہوں نے ہمارے روبرو بعض خوابیں' بیان کیں اور وہ سچی نکلیں۔ اس سے بھی عجیب تر یہ کہ بعض زانیہ عورتیں اور قوم کے کنجر جن کا دن رات زنا کاری کام تھا' ان کو دیکھا گیا کہ بعض خوابیں انہوں نے بیان کیں اور وہ پوری ہو گئیں۔"

(حقیقۃ الوحی ص 3 مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 ص 5 از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (14) ٹیچی ٹیچی

VIEW PROOF

"5 مارچ 1905ء کو میں نے خواب میں دیکھا کہ ایک شخص جو فرشتہ معلوم

ہوتا تھا' میرے سامنے آیا اور اس نے بہت سا روپیہ میرے دامن میں ڈال دیا۔ (یلی کو خواب چھچھڑوں کے) میں نے اس کا نام پوچھا اس نے کہا' نام کچھ نہیں' میں نے کہا آخر کچھ تو نام ہو گا۔ اس نے کہا میرا نام ہے ٹیچی۔ ٹیچی پنجابی زبان میں وقت مقررہ کو کہتے ہیں یعنی عین ضرورت کے وقت پر آنے والا۔ تب میری آنکھ کھل گئی۔"

(حقیقۃالوحی ص 332 مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 ص 346 از مرزا قادیانی)

مرزا قادیانی کے فرشتے کا نام ٹیچی ٹیچی ہے۔ جب قادیانیوں سے اس کے بارے میں پوچھا جاتا ہے تو وہ کہتے ہیں کہ یہ لفظ "ٹچ" سے بنا ہے جس کا مطلب تیز رفتار ہے۔ یہ فرشتہ ٹچ کر کے مرزا قادیانی کا پیغام اللہ تعالیٰ کے پاس لے جاتا ہے اور ٹچ کر کے واپس آتا ہے۔ اب اگر کوئی مسلمان کسی قادیانی کو ازراہ مذاق "ٹیچی ٹیچی" کہتا ہے تو وہ غصہ سے آگ بگولا ہو جاتا ہے۔ کئی قادیانی اساتذہ نے طلبہ کی طرف سے بلیک بورڈ پر "ٹیچی ٹیچی" لکھنے یا کورس کے انداز میں باآواز بلند ٹیچی ٹیچی کہنے پر اپنے تبادلے کروا لیے ہیں۔ (آزمائش شرط ہے) جس کی وجہ بظاہر ہمیں نظر نہیں آتی۔ حالانکہ انہیں تو خوش ہونا چاہیے کہ مسلمان ان کے فرشتے کا نام لے رہے ہیں۔

VIEW PROOF

## (15) عجیب و غریب الہامات

1- پریشن - عمر براطوس - یا پلاطوس

2- ھو شعنا- نعسا

ہمیں تو یہ جہنم کی آوازیں معلوم ہوتی ہیں۔

VIEW PROOF

## (16) انگریزی الہامات

1- You must do what I told you.

2- Though all men should be angry but God is with you. He shall help you. Words of God cannot exchange.

3- I shall help you.

4- You have to go Amritsar.

5- He halts in the Zilla Peshawar.

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 119, 120, 121 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)



I love you. I am with you. Yes I am happy. Life of pain. I shall help you. I can, what I will do. We can, what we will do. God is coming by His army. He is with you to kill enemy. The days shall come when God shall help you. Glory be to the Lord. God maker of earth and heaven.

(حقیقۃ الوحی ص 304 مندرجہ روحانی خزائن جلد 22 ص 316 از مرزا قادیانی)

## (17) پنجابی الہام



مرزا غلام احمد قادیانی نے محمدی بیگم کے ساتھ شادی کروانے کی ہر ممکن کوشش کی۔ ترغیب، لالچ، دھمکیاں، ڈرانے اور دھمکانے کا ہر حربہ استعمال کیا مگر ناکام رہے۔ آخر محمدی بیگم کی شادی اس کے رشتہ دار سلطان احمد سے ہوگئی۔ سلطان احمد موضع "پٹی" ضلع قصور کا رہنے والا تھا۔ مرزا قادیانی نے کہا کہ اسے الہام ہوا ہے کہ:

❑ "پٹی پٹی گئی"

یعنی "پٹی" تباہ ہو جائے گی۔

(تذکرہ مجموعہ الہامات ص 297 طبع دوم از مرزا غلام احمد قادیانی)

## (18) VIEW PROOF ٹانک وائن

"محبی اخویم حکیم محمد حسین صاحب سلمہ اللہ تعالیٰ۔ السلام علیکم و رحمتہ اللہ و برکاتہ۔ اس وقت میاں یار محمد بھیجا جاتا ہے آپ اشیاء خریدنی خود خرید دیں اور ایک بوتل "ٹانک وائن" کی پلومر کی دکان سے خرید دیں مگر ٹانک وائین چاہئے اس کا لحاظ رہے۔ باقی خیریت ہے۔ والسلام۔"

مرزا غلام احمد عفی عنہ

(خطوط امام بنام غلام ص 5 از حکیم محمد حسین قریشی قادیانی)

(ٹانک وائن ایک ولائتی شراب ہے جو پاکستان بننے سے پہلے ای پلومر کی دکان سے دستیاب ہوتی تھی۔ یہ دکان لاہور ہائی کورٹ کے سامنے کارنر پر واقع ہے۔ اب یہاں نظر کے چشمے وغیرہ ملتے ہیں۔ پہلے اس میں شراب کے چشمے ابلتے تھے۔ ناقل)

## (19) VIEW PROOF جائے نفرت

"کرم خاکی ہوں مرے پیارے نہ آدم زاد ہوں
ہوں بشر کی جائے نفرت اور انسانوں کی عار"

(درثمین اردو ص 116 از مرزا غلام احمد قادیانی)

یعنی مرزا قادیانی کہتا ہے کہ میں کرم خاکی ہوں اور آدم زاد نہیں ہوں۔ بلکہ انسانوں کی عار اور جائے نفرت ہوں۔ قادیانیوں کا کہنا ہے کہ اس شعر میں مرزا قادیانی نے عاجزی و انکساری کا اظہار کیا ہے۔ یہ کیسی عاجزی ہے جس میں آدمی خود کو انسان کا بچہ ماننے سے انکار کر دے اور خود کو انسانوں کی نفرت والی جگہ (؟)

قرار دے۔

## (20) VIEW PROOF ادھر ادھر

"بیان کیا مجھ سے حضرت والدہ صاحبہ نے کہ ایک دفعہ اپنی جوانی کے زمانہ میں حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) تمہارے دادا کی پنشن وصول کرنے گئے تو پیچھے پیچھے مرزا امام الدین بھی چلا گیا جب آپ نے پنشن وصول کر لی تو وہ آپ کو پھسلا کر اور دھوکہ دے کر بجائے قادیان لانے کے' باہر لے گیا اور ادھر ادھر (کبھی کماؤ میں' کبھی کھوٹے میں' کبھی زیر' کبھی زبر' کبھی ادھر' کبھی ادھر) پھراتا رہا پھر جب اس نے سارا روپیہ اڑا کر ختم کر دیا تو آپ کو چھوڑ کر کہیں اور چلا گیا۔ حضرت مسیح موعود اس شرم سے واپس گھر نہیں آئے (بے شرمی کا کام نہ کرتے) اور چونکہ تمہارے دادا کا منشاء رہتا تھا کہ آپ کہیں ملازم ہو جائیں' اس لئے آپ سیالکوٹ شہر میں ڈپٹی کمشنر کی کچہری میں قلیل تنخواہ پر ملازم ہو گئے۔" ..................

.......... "والدہ صاحبہ بیان کرتی ہیں کہ حضرت صاحب فرماتے تھے کہ ہمیں چھوڑ کر پھر مرزا امام الدین ادھر ادھر پھرتا رہا۔ آخر اس نے چائے کے ایک قافلہ پر ڈاکہ مارا اور پکڑا گیا مگر مقدمہ میں رہا ہو گیا۔ حضرت صاحب فرماتے تھے کہ معلوم ہوتا ہے اللہ تعالیٰ نے ہماری ("خدمت خاص" کی) وجہ سے ہی اسے قید سے بچا لیا ورنہ خواہ وہ خود کیسا ہی آدمی تھا' ہمارے مخالف یہی کہتے کہ ان کا ایک چچا زاد بھائی جیل خانہ میں رہ چکا ہے۔"

(سیرت المہدی جلد اول ص 44,43 از مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا قادیانی)

## (21) VIEW PROOF سندھی

"بیان کیا مجھ سے حضرت والدہ صاحبہ نے کہ تمہاری دادی ایمہ ضلع ہوشیار پور کی رہنے والی تھیں۔ حضرت صاحب فرماتے تھے کہ ہم اپنی والدہ کے ساتھ بچپن میں کئی دفعہ ایمہ گئے ہیں۔ والدہ صاحبہ نے فرمایا کہ وہاں حضرت صاحب

بچپن میں چڑیاں پکڑا کرتے تھے اور چاقو نہیں ملتا تھا تو سرکنڈے سے ذبح کر لیا کرتے تھے۔ والدہ صاحبہ نے فرمایا کہ ایک دفعہ ایمہ سے چند بوڑھی عورتیں آئیں تو انہوں نے باتوں باتوں میں کہا کہ سندھی ہمارے گاؤں میں چڑیاں پکڑا کرتا تھا۔ والدہ صاحبہ نے فرمایا کہ میں نہ سمجھ سکی کہ سندھی سے کون مراد ہے۔ آخر معلوم ہوا کہ ان کی مراد حضرت صاحب سے ہے۔ والدہ صاحبہ فرماتی تھیں کہ دستور ہے کہ کسی منت ماننے کے نتیجہ میں بعض لوگ خصوصاً" عورتیں اپنے کسی بچے کا عرف سندھی رکھ دیتے ہیں۔ چنانچہ اسی وجہ سے آپ کی والدہ اور بعض عورتیں آپ کو بھی بچپن میں کبھی اس لفظ سے پکار لیتی تھیں۔ خاکسار عرض کرتا ہے کہ سندھی غالباً" دسوندھی یا دسبندھی سے بگڑا ہوا ہے۔ جو ایسے بچے کو کہتے ہیں جس پر کسی منت کے نتیجہ میں دس دفعہ کوئی چیز باندھی جاوے اور بعض دفعہ منت کوئی نہیں ہوتی بلکہ یونہی پیار سے عورتیں اپنے کسی بچے پر یہ رسم ادا کر کے اسے سندھی پکارنے لگ جاتی ہیں۔"

(سیرت المہدی جلد اول ص 45 از مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا قادیانی)

## (22) کھانے کا انداز

VIEW PROOF

"کھانا کھاتے ہوئے روٹی کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرتے جاتے تھے' کچھ کھاتے تھے' کچھ چھوڑ دیتے تھے' کھانے کے بعد آپ کے سامنے سے بہت سے ریزے اٹھتے تھے۔"

(سیرت المہدی جلد اول ص 51 از مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا قادیانی)

## (23) ریشمی ازار بند

VIEW PROOF

"خاکسار عرض کرتا ہے کہ جب ہم بچے تھے تو حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) خواہ کام کر رہے ہوں یا کسی اور حالت میں ہوں' ہم آپ کے پاس چلے جاتے تھے کہ ابا پیسہ دو اور آپ اپنے رومال سے پیسہ کھول کر دے دیتے تھے۔ اگر

ہم کسی وقت کسی بات پر زیادہ اصرار کرتے تھے تو آپ فرماتے تھے کہ میاں میں اس وقت کام کر رہا ہوں۔ زیادہ تنگ نہ کرو۔ خاکسار عرض کرتا ہے کہ آپ معمولی نقدی وغیرہ اپنے رومال میں جو بڑے سائز کا ململ کا بنا ہوا ہوتا تھا' باندھ لیا کرتے تھے اور رومال کا دوسرا کنارہ واسکٹ کے ساتھ سلوا لیتے یا کاج میں بندھوا لیتے تھے اور چابیاں ازاربند کے ساتھ باندھتے تھے جو بوجھ سے بعض اوقات لٹک آتا تھا (کیا نظارہ ہوتا ہو گا کہ نبوت جا رہی ہے؟) اور والدہ صاحبہ بیان فرماتی ہیں کہ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) عموماً" ریشمی ازاربند رکھتے تھے تاکہ کھلنے میں آسانی ہو اور گرہ بھی پڑ جاوے تو کھولنے میں دقت نہ ہو۔ سوتی ازاربند میں آپ سے بعض وقت گرہ پڑ جاتی تھی تو آپ کو بڑی تکلیف ہوتی تھی۔"

(سیرت المہدی جلد اول ص 55 از مرزا بشیر احمد ایم اے ابن مرزا قادیانی)

## (24) VIEW PROOF پھجے دی ماں

"بیان کیا مجھ سے حضرت والدہ صاحبہ نے کہ حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) کو اوائل سے ہی مرزا فضل احمد کی والدہ سے جن کو لوگ عام طور پر " پھجے دی ماں" کہا کرتے تھے' بے تعلقی سی تھی۔ جس کی وجہ یہ تھی کہ حضرت صاحب کے رشتہ داروں کو دین سے سخت بے رغبتی تھی اور ان کا ان کی طرف میلان تھا اور وہ اسی رنگ میں رنگین تھیں۔ اس لیے حضرت مسیح موعود (مرزا قادیانی) نے ان سے مباشرت ترک کر دی تھی۔"

(سیرت المہدی جلد اول ص 33 از مرزا بشیر احمد ابن مرزا قادیانی)

قادیانی ذہنیت کی پستی ملاحظہ فرمائیں کہ مرزا بشیر احمد ایم اے جو مرزا قادیانی کی دوسری بیوی نصرت جہاں بیگم کی اولاد میں سے ہے جب اپنی والدہ کا ذکر کرتا ہے تو اسے "ام المومنین" کے لقب سے یاد کرتا ہے اور جب مرزا قادیانی کی پہلی بیوی کا ذکر کرتا ہے تو اسے "پھجے کی ماں" کہتا ہے۔ پھجا سے مراد مرزا فضل احمد ہے جس نے مرزا قادیانی کو نبی تسلیم کرنے سے انکار کر دیا تھا۔

ابن مریم کے ذکر کو چھوڑو

اس سے بہتر غلام احمد ہے

# تذکرۃ المہدی ۴

نوشتہ

اخویم پیر سراج الحق صاحب نعمانی جمالی السرسوی سرساوی احمدی

بماہ جون ۱۹۱۵ء

صرف ٹائیٹل

ضیاء الاسلام [illegible] قادیان میں [illegible] طبع کرا کر

ایم قاسم علی صاحب ایڈیٹر الحق دہلی نے قادیان سے

شائع کیا

قیمت صرف [illegible]

بار اول ۵۰۰

BACK



کیا تھا۔ اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا انکار مکہ کے قریش نے کیا۔
یہودیوں نے کہا کہ یہ وہ مسیح نہیں ہے جس کی آمد کی خبر ہے کہ وہ کسی آیندہ
زمانہ میں آویگا۔ بلکہ یہود تو ابتک مسیح کے انتظار میں ہیں۔

اُس شخص نے کہا کہ کیا ہم یہودی ہیں۔ میں نے کہا کہ تم اپنے گریبان
میں منہ ڈالکر دیکھو کہ تمہارے قول و فعل کس سے ملتے جلتے ہیں۔ اس بات پر
وہ شخص سخت غضبناک ہو کر کہنے لگا۔ دیکھو جی مرزا رات کو لگائی
سے بدکاری کرتا ہے اور صبح کو بے غسل لوٹا ابھرا ہوا ہوتا
ہے اور کہدیتا ہے کہ مجھے یہ الہام ہوا اور وہ الہام ہوا میں
مہدی ہوں مسیح ہوں۔ مجھ جیسا انسان غیرت مند کب روا رکھ
سکتا تھا کہ حضرت اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام (فداہ جانی وروحی ونفسی
وامی وابی) کی نسبت ایسا گندہ جملہ سُن سکے۔ بس میں نے اُسکے ایک
ایسا تھپڑ مارا کہ اُسکی ٹوپی پگڑی سر پر سے اُتر کر دور جا پڑی اور
کہا او مردود دشمن مقبول الٰہی تو ایسا جملہ ناپاک ایسے صادق مصدوق
طاہر و مطہر انسان کی نسبت اور میرے سامنے بکتا ہے۔ اور نہیں
جانتا کہ میں اُنکا خادم اور مرید ہوں ماورد وہ میرے آقا اور مرشد
اور رہنما ہیں۔ خبردار جو آج سے میرے پاس آیا۔ اور یا مجھ سے ملا میٰنے

سلہ یعبینہ وہی الفاظ ہیں جو اُس مردود کے مُنہ سے نکلے تھے میں نے
وہی الفاظ نقل کر دیئے ہیں۔ تاکہ اُس کا انجام سُنکر لوگوں کو بھی
عبرت ہو۔ سنہ

حوالہ نمبر 10

لکھے گا۔ ورنہ خود یہ لڑکے کی طرح کہ پکار رہا ہے۔ سمجھ جاویں گے۔ کہ جھوٹا ہے۔ کون منصف اس عذر کو سن سکتا ہے۔ کہ ایک آدمی کہتا ہے۔ کہ تمہارا وید ناقص ہے۔ تم یہ احکام وید سے نکال دو۔ اگر ناقص نہیں تم یہ جواب دیتے ہو ہمیں فرصت نہیں۔ وید یہاں موجود نہیں۔ بھلا یہ بھی جواب ہے؟ اس جواب سے تو تم جھوٹے ٹھیرتے ہو۔ جس حالت میں ہم پانسو روپیہ نقد دینا کرتے ہیں۔ نوٹس لکھ دیتے ہیں۔ رجسٹری کرا دیتے ہیں۔ تو پھر اگر تمہارا وید بھی کچھ چیز ہے۔ تو کس دن کے واسطے رکھا ہوا ہے۔ دس بیس روز کی ہم سے مہلت لے لو۔ پنڈت دیانند کو اپنا مددگار بنالو ہم کو وہ احکام نکال دو جو ہم نیچے فرقان مجید سے نکال کر لکھیں گے۔ یا یہ اقرار کر دو۔ کہ یہ احکام ہمارے نزدیک ناجائز ہیں۔ تب پھر انکے ناجائز ہونیکا ثبوت وید سے حوالہ دو۔ غرض تم ہمارے ہاتھ سے کہاں بھاگ سکتے ہو۔ اور یہ جو تم محض شرارت سے بارادہ توہین حضرت خاتم الانبیاءؐ کی نسبت بد زبانی کرتے ہو۔ یہ محض تمہاری بداصلی ہے۔ اپنے پرچہ میں بھی تم نے اسے ایسی اہانت سب پیغمبروں کی نسبت لکھی ہے۔

## ہم کو خدا نے یہ شرف بخشا ہے کہ ہم سب پیغمبروں کی تعظیم کرتے ہیں

اور جیسا کہ خدا نے ہم کو فرمایا ہے۔ نجات سب مخلوقات کی اسلام میں سمجھتے ہیں۔ تم کو اگر حضرت خاتم الانبیاءؐ پر کچھ اعتراض ہے۔ تو زبان تہذیب سے وہ اعتراض جو سب سے بھاری ہو تحریر کر کے پیش کرو ہم تحریر کر دیتے ہیں۔ کہ اگر وہ اعتراض تمہارا صحیح ہوا۔ تو ہزار روپیہ (۱۰۰۰) ہم تم کو دینگے۔ اور تم ایک نوٹس لکھ دو کہ اگر وہ اعتراض جھوٹا نکلا۔ تو سو روپیہ بطور جرمانہ تم ہم کو دو گے۔ اور اب اگر ہماری یہ تحریر سُنکر چُپ ہو جاؤ۔ اور اس شرط پر بحث شروع نہ کرو۔ تو ہر ایک منصف سمجھ جائیگا۔ کہ وہ سب توہین تم نے بے ایمانی سے کی تھی۔ اکثر لوگوں کا اکثر قاعدہ ہے کہ آفتاب پر تھوکتے ہیں۔ اور بجھا ہوا چراغ لئے بیٹھے ہو۔ دنیا کو بڑی چیز سمجھ رکھا ہے۔ کہ موت سے ڈرتے نہیں۔ ورنہ ایسے آفتاب کی توہین کرنا جو لمبڑ دنیا کا ہے نری حرامزدگی ہے۔ چھوٹے آدمی کی یہ نشانی ہے۔ کہ جاہلوں کے روبرو تو بہت لاف گزاف مارتے ہیں۔ مگر جب کوئی دامن پکڑ کر پوچھے کہ ذرا ثبوت دیکر جاؤ تو جہاں سے نکلے تھے وہیں داخل ہو جاتے ہیں۔ اب ہم نیچے وہ احکام فرقان مجید کے لکھتے ہیں۔ کہ جن میں ہمارا یہ دعویٰ ہے۔ کہ وید میں یہ تمام احکام ضرور یہ ہرگز موجود نہیں۔ اسلئے وید ناقص تعلیم ہے۔ اور تم کہتے ہو کہ ہیں اور ہم کہتے ہیں کہ ہرگز نہیں

اور لعنت اس شخص پر کہ جھوٹا ہے۔

اوّل۔ خدا تعالیٰ کی نسبت جو احکام فرقان مجید کے ہیں۔ خلاصہ آیات کا نیچے لکھتا ہوں۔

(۱) تم خدا کو اپنے جسموں اور روحوں کا رب سمجھو۔ جس نے تمہارے جسموں کو بنایا۔ اُسی نے تمہاری روحوں کو پیدا کیا۔ وہی تم سب کا خالق ہے۔ اس بن کوئی چیز موجود نہیں ہوئی۔

(۲) آسمان اور زمین اور سورج اور چاند اور جتنی نعمتیں زمین آسمان میں نظر آتی ہیں۔ یہ کسی عمل کنندہ کے عمل کی پاداش

حوالہ نمبر 11

BACK

محدود معین ہے۔ خاوندوں کی حاجت براری کے بارے میں جو عورتوں کی فطرت میں ایک نقصان پایا جاتا ہے جیسے ایام حمل اور حیض نفاس میں یہ طریق بابرکت اُس نقصان کا تدارک تام کرتا ہے اور جس حق کا مطالبہ مرد اپنی فطرت کی رُو سے کر سکتا ہے وہ اُسے بخشتا ہے۔ ایسا ہی مرد اور کئی وجوہات اور موجبات سے ایک سے زیادہ بیوی کرنے کیلئے مجبور ہوتا ہے۔ مثلاً اگر مرد کی ایک بیوی تغیرِ عمر یا کسی بیماری کیوجہ سے بدشکل ہو جائے تو مرد کی قوتِ فاعلی جس پر سارا مدار عورت کی کارروائی کا ہے بیکار اور معطل ہو جاتی ہے۔ لیکن اگر مرد بدشکل ہو تو عورت کا کچھ بھی حرج نہیں کیونکہ کارروائی کی کل مرد کو دیگئی ہے اور عورت کی تسکین کرنا مرد کے ہاتھ میں ہے۔ ہاں اگر مرد اپنی قوتِ مردی میں قصور یا عجز رکھتا ہے تو قرآنی حکم کے رُو سے عورت اُس سے طلاق لے سکتی ہے۔ اور اگر پوری پوری تسلی کرنے پر قادر ہو تو عورت یہ عُذر نہیں کر سکتی کہ دوسری بیوی کیوں کی ہے۔ کیونکہ مرد کی ہر روزہ حاجتوں کی عورت ذمہ وار اور کار برار نہیں ہو سکتی۔ اور اس سے مرد کا استحقاق دوسری بیوی کرنے کے لئے قائم رہتا ہے۔ جو لوگ قوی الطاقت اور متقی اور پارسا طبع ہیں اُن کیلئے یہ طریق نہ صرف جائز بلکہ واجب ہے۔ بعض اسلام کے مخالف نفس امارہ کی پیروی سے سب کچھ کرتے ہیں مگر اس پاک طریق سے سخت نفرت رکھتے ہیں کیونکہ بوجہ اندرونی بے قیدی کے جو اُن میں پھیل رہی ہے اُن کو اس پاک طریق کی کچھ پروا اور حاجت نہیں۔ اس مقام میں عیسائیوں پر سب سے بڑھ کر افسوس ہے کیونکہ وہ اپنے مسلّم النبوت انبیاء کے حالات سے آنکھ بند کر کے مسلمانوں پر ناحق دانت پیسے جاتے ہیں۔ بشرم کی بات ہے کہ جن لوگوں کا اقرار ہے کہ حضرت مسیح کے جسم اور وجود کا خمیر اور اصل جڑھ اپنی ماں کی جہت سے وُہی کثرتِ ازدواج ہے جس کی حضرت داؤد (مسیح کے باپ) نے نہ دو نہ تین بلکہ سو بیوی تک نوبت پہنچائی تھی وہ بھی ایک سے زیادہ بیوی کرنا زنا کرنے کی مانند سمجھتے ہیں اور اس پُرخبث کلمہ کا نتیجہ جو حضرت مریم

حوالہ نمبر 12

آگ کو ٹھنڈا کر دینے کی خاصیت اسکے اندر قائم رہے گی۔ خاکسار عرض کرتا ہے کہ یہ ایک نہایت ہی لطیف نکتہ ہے جسے نہ سمجھنے کی وجہ سے عیسائی اور ہندو مذہب تباہ ہو گئے اور لاکھوں مسلمان کہلانے والے انسان بھی مایوسی کا شکار ہو گئے۔

(۴۰۶) بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ مولوی شیر علی صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کی زبان مبارک پر بعض فقرے کثرت کے ساتھ رہتے تھے مثلاً آپ اپنی گفتگو میں اکثر فرمایا کرتے تھے دست در کار دل بایار۔ خدا داری چہ غم داری۔ الاعمال بالنیات۔ انا عند ظن عبدی بی۔ آنچناں صیقل زوند کہ آئینہ نماند۔ گر حفظ مراتب نہ کنی زندیقی۔ مالا یدرک کلہ لا یترک کلہ الطریقۃ کلھا ادب ادب تاجیست از لطف الٰہی۔ بنہ بر سر برو ہر جا کہ خواہی۔

(۴۰۷) بسم اللہ الرحمٰن۔ مولوی شیر علی صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ حضرت صاحب فرمایا کرتے تھے کہ ہماری جماعت کے آدمیوں کو چاہیئے کہ کم از کم تین دفعہ ہماری کتابوں کا مطالعہ کریں اور فرماتے تھے کہ جو ہماری کتب کا مطالعہ نہیں کرتا۔ اسکے ایمان کے متعلق مجھے شبہ ہے۔

(۴۰۸) بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ ڈاکٹر میر محمد اسماعیل صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ ایک دفعہ حضرت مسیح موعود علیہ السلام کے زمانہ میں ایک بچہ نے گھر میں ایک چھپکلی ماری اور پھر اسے مذاقاً مولوی عبدالکریم صاحب مرحوم کی چھوٹی اہلیہ پر پھینک دیا جس پر مارے ڈر کے ان کی چیخیں نکل گئیں اور چونکہ مسجد کا قرب تھا ان کی آواز مسجد میں بھی سنائی دی۔ مولوی عبدالکریم صاحب جب گھر آئے تو انہوں نے غیرت کے جوش میں اپنی بیوی کو بہت کچھ سخت سست کہا حتیٰ کہ انکی یہ غصہ کی آواز حضرت مسیح موعود علیہ السلام نے نیچے اپنے مکان میں بھی سن لی۔ چنانچہ اس واقعہ کے متعلق اسی شب حضرت صاحب کو یہ الہام ہوا کہ "یہ طریق اچھا نہیں۔ اس سے روک دیا جائے مسلمانوں کے لیڈر عبدالکریم کو" لطیفہ یہ ہوا کہ صبح مولوی صاحب مرحوم تو اپنی اس بات پر شرمندہ تھے۔ اور لوگ انہیں مبارکبادیں دے رہے تھے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کا نام مسلمانوں کا لیڈر رکھا ہے۔

(۴۰۹) بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ مولوی شیر علی صاحب نے مجھ سے بیان کیا کہ جب حضرت مسیح موعود علیہ السلام ایک شہادت کے لئے ملتان تشریف لے گئے تو رستہ میں



# قادیانی کلمہ کی حقیقت

یہ تصویر نائجیریا (افریقہ) میں قادیانیوں کی بڑی عبادت گاہ "احمدیہ سنٹرل ماسک" کی ہے۔ جو قادیانی جماعت کے تیسرے بڑے سربراہ مرزا ناصر احمد کے دورہ افریقہ پر تصویری کتاب "AFRICA SPEAKS" سے لی گئی ہے۔ قادیانیوں کی اس عبادت گاہ پر کلمہ طیبہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کی بجائے لا الہ الا اللہ احمد رسول اللہ لکھا ہوا ہے۔ جس کا ترجمہ ہے "اللہ کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں' احمد (مرزا غلام احمد قادیانی) اللہ کے رسول ہیں۔" قادیانی کلمہ کی مزید وضاحت مرزا قادیانی کے بیٹے مرزا بشیرالدین محمود کے مندرجہ ذیل اقتباس سے ہو جاتی ہے۔

## احمد سے مراد مرزا قادیانی

"اور اس آنے والے (مرزا قادیانی) کا نام جو احمد رکھا گیا ہے' وہ بھی اس کے مثیل ہونے کی طرف اشارہ ہے کیونکہ محمدؐ جلالی نام ہے اور احمد جمالی۔ اور احمد

اور عیسیٰ اپنے جمالی معنوں کے رو سے ایک ہی ہیں۔ اسی کی طرف یہ اشارہ ہے و مبشراً برسول یاتی من بعدی اسمہ احمد مگر ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم فقط احمد ہی نہیں بلکہ محمدؐ بھی ہیں یعنی جامع جلال و جمال ہیں لیکن آخری زمانہ میں برطبق پیش گوئی مجرد احمد جو اپنے اندر حقیقت عیسویت رکھتا ہے' بھیجا گیا۔"

(ازالہ اوہام ص 673 مندرجہ روحانی خزائن جلد 3 ص 463 از مرزا قادیانی)

اس عبارت سے ظاہر ہے کہ آپ (مرزا قادیانی) اس آیت کا مصداق اپنے آپ کو ہی قرار دیتے ہیں کیونکہ آپ نے اس میں دلیل کے ساتھ ثابت کیا ہے کہ اگر رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس جگہ مراد ہوتے تو محمدؐ و احمدؐ کی پیش گوئی ہوتی۔ لیکن یہاں صرف احمد کی پیش گوئی ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ کوئی اور شخص ہے جو مجرد احمد ہے۔ پس یہ حوالہ صاف طور پر ثابت کر رہا ہے کہ آپ (مرزا قادیانی) احمد تھے بلکہ یہ کہ اس پیش گوئی کے آپ ہی مصداق ہیں۔"

(انوار خلافت ص 37 مرزا بشیر الدین محمود ابن مرزا قادیانی)

اس اقتباس کا عکسی فوٹو اس کتاب کے صفحہ نمبر 223 پر ملاحظہ فرمائیں۔

## تصویر بولتی ہے

اسرائیل میں نام نہاد مذہبی جماعت (قادیانی جماعت) کی موجودگی اس بات کا بین ثبوت ہے کہ قادیانی مذہبی نہیں بلکہ ایک خالص سیاسی جماعت ہے۔ یہودی وہ سرا بنیا ہے جو کبھی خسارے کا سودا نہیں کرتا۔ اسرائیل نے قادیانیوں کو اپنے نظریاتی ملک میں جو مذہبی آزادی دے رکھی ہے' وہ اس کے اصول اور قواعد و ضوابط کے صریحاً" خلاف ہے۔ قادیانی جماعت یہودی ٹکڑوں پر پلنے والا استعماری پٹھو ہے۔ قادیانیوں اور اسرائیل کے باہمی تعلقات اور روابط کا اندازہ قومی اخبارات میں 22 فروری 85ء کے "یروشلم پوسٹ" کے حوالے سے چھپنے والی اس تصویر سے لگایا جاسکتا ہے' جس میں دو قادیانی مبلغوں کو اسرائیلی صدر کے ساتھ نہایت مودب انداز میں ملاقات کرتے ہوئے دکھایا گیا ہے۔ اس تصویر میں اسرائیل



Friday, November 22, 1985 The Jerusalem Post

Sheikh Sharif Ahmed Amini (centre), the outgoing head of the Ahmediya, an Indian Moslem sect locally based in Haifa, introduces his successor, Sheikh Mohammed Hamid Kawpar, to President Chaim Herzog yesterday at Beit Hanassi. The new leader of the sect, which has 1,200 followers in Israel, brought numerous documents as evidence that the sect is persecuted in Pakistan. The outgoing sheikh, who is returning to India, praised Israel for allowing his sect to enjoy complete religious freedom. (Rahamim Israeli)

میں سبکدوش ہونے والے قادیانی سربراہ شیخ شریف امینی نئے سربراہ شیخ محمد حمید کا اسرائیل کے صدر سے تعارف کروا رہے ہیں۔ اس موقع پر شیخ شریف نے قادیانیوں کو اسرائیل میں مکمل مذہبی آزادی دینے پر اسرائیلی حکومت کی تعریف کی اور ان کا شکریہ ادا کیا۔ یہ تصویر قادیانیوں کی اسلام دشمنی اور یہودی دوستی کا منہ بولتا ثبوت ہے۔

"یروشلم پوسٹ" کے حوالہ سے شائع ہونے والی تصویر میں اصل عبارت سے قادیانیوں کے اسرائیل کے ساتھ باہمی روابط کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔

ہندوستان میں بٹالہ کے نزدیک واقع قادیان اور پاکستان میں ربوہ کے بعد ان کا سب سے منظم مرکز اسرائیل کے شہر "حیفا" میں ہے۔ اس وقت بھی جب اسرائیل میں مسلمانوں کا رہنا دوبھر ہے' قادیانیوں کو اسرائیل میں کام کرنے کی پوری آزادی ہے۔ فلسطینی عرب مسلمان آزادی کی جنگ لڑ رہے ہیں اور قادیانی اسرائیلی وزیراعظم' صدر اور میئر وغیرہ سے ملاقاتیں کرتے ہیں۔ اسرائیل کا مسلمانوں پر ظلم وستم اور قادیانیوں پر اتنی عنایات! آخر کس صیہونی منصوبے کا حصہ ہیں؟

## جادو وہ جو سر چڑھ کر بولے

صدر ایوب خان مرحوم کے دور میں 1962ء کی قومی اسمبلی میں میاں عبدالخالق مرحوم رکن قومی اسمبلی نے سوال اٹھایا کہ آیا اسرائیل میں کادیانی مشن موجود ہے؟ اس پر اس وقت کے وزیر خارجہ جناب ذوالفقار علی بھٹو مرحوم نے کہا کہ اگر کوئی صاحب اس سلسلہ میں ٹھوس معلومات فراہم کریں تو حکومت پاکستان ان کی مشکور ہوگی۔ اس موقع پر بھٹو صاحب نے یہ بھی بتایا کہ پاکستانی شہری اسرائیل نہیں جاسکتے اور نہ ہی پاکستان سے اسرائیل رقم بھیجی جاسکتی ہے۔ کیونکہ پاکستان کے اسرائیل کے ساتھ سفارتی تعلقات نہیں ہیں۔ چنانچہ میرے والد مولانا تاج محمود مرحوم نے ربوہ لائبریری سے چنیوٹ کے ایک طالب علم پرویز کی معرفت کادیانی جماعت کے بیرونی مشنوں کے متعلق کتابیں منگوائیں۔ ایک کتاب (Our Foreign Mission) آور فارن مشن جو کادیانی جماعت کے زیر اہتمام ربوہ میں چھپی تھی اس کے صفحہ 97 پر کادیانی جماعت کے اسرائیل میں حیفہ کے مقام پر کادیانی مشن کی تفصیلات کا ذکر موجود ہے۔ میرے والد گرامی نے وزیر خارجہ ذوالفقار علی بھٹو مرحوم کو بذریعہ ٹیلی گرام یہ دستاویزی ثبوت بہم پہنچائے۔ بعد ازاں آغا شورش کاشمیری نے اپنے جریدہ ہفت روزہ چٹان لاہور میں اس کتاب کی تحریر کے فوٹو شائع کیے۔ اس طرح پہلی مرتبہ یہ بات منظر عام پر آئی۔ اسرائیل میں کادیانی مشن کی بابت تفصیلات کا عکس ملاحظہ فرمائیں ـــــ یہ کتاب مرزا غلام احمد کے پوتے مرزا مبارک احمد کی تصنیف کردہ ہے۔

OUR FOREIGN MISSIONS

A brief Account of the Ahmadiyya Work to push Islam in various parts of the World

A TABSHIR BOOK

MIRZA MUBARAK AHMAD



# ISRAEL MISSION

The Ahmadiyya Missson in Israel is situated in Haifa at Mount Karmal. We have a mosque there, a Mission House, a library, a book depot, and a school. The mission also brings out a monthly. entitled *Al-Bushra* which is sent out to thirty different countries accessible through the medium of Arabic. Many works of the Promised Massih have been translated into Arabic through this mission.

In many ways this Ahmadiyya Mission has been deeply affected by the Partition of what formerly was called Palestine. The small number of Muslims left in Israel derive a great deal of strength from the presence of our mission which never misses a chance of being of service to them. Some time ago, our missionary had an interview with the Mayor of Haifa, when during the discussion on many points, he offered to build for us a school at Kababeer, a village near Haifa, where we have a strong and well-established Ahmadiyya community of Palestinian Arabs. He also promised that he would come to see our missionary at Kababeer, which he did later, accompanied by four notables from Haifa. He was duly received by members of the community, and by the students of our school, a meeting having been held to welcome the guests. Before his return he entered his impressions in the Visitors' Book.

Another small incident, which would give readers some idea of the position our mission in Israel occupies, is that in 1956 when our missionary Choudhry Muhammad Sharif, returned to the Headquarters of the movement in Pakistan, the President of Israel sent word that he (our missionary) should see him before embarking on the journey back: Choudhry Muhammad Sharif utilized the opportunity to present a copy of the German translation of the Holy Quran to the President, which he gladly accepted. This interview and what transpired at it was widely reported in the Israeli Press, and a brief account was also broadcast on the radio.

( OUR FOREIGN MISSIONS )
( by Mirza Mubarak Ahmad )

ترجمہ ـــ "احمدیہ مشن اسرائیل میں حیفہ (ماؤنٹ کرمل) کے مقام پر واقع ہے اور وہاں ہماری ایک مسجد' ایک مشن ہاؤس' ایک لائبریری' ایک بک ڈپو اور ایک سکول موجود ہے۔ ہمارے مشن کی طرف سے "البشریٰ" کے نام سے ایک ماہانہ عربی رسالہ جاری ہے جو تیس مختلف ممالک میں بھیجا جاتا ہے۔ مسیح موعود کی بہت سی تحریریں اس مشن نے عربی میں ترجمہ کی ہیں۔ فلسطین کے تقسیم ہونے سے یہ مشن کافی متاثر ہوا۔ چند مسلمان جو اس وقت اسرائیل میں موجود ہیں ہمارا مشن ان کی ہر ممکن خدمت کر رہا ہے اور مشن کی موجودگی سے ان کے حوصلے بلند ہیں۔ کچھ عرصہ قبل ہمارے مشنری کے لوگ حیفہ کے میئر سے ملے اور ان سے گفت و شنید کی۔ میئر نے وعدہ کیا کہ احمدیہ جماعت کے لیے کبابیر میں حیفہ کے قریب وہ ایک سکول بنانے کی اجازت دے دیں گے۔ یہ علاقہ ہماری جماعت کا مرکز اور گڑھ ہے۔ کچھ عرصہ بعد میئر صاحب ہماری مشنری دیکھنے کے لیے تشریف لائے۔ حیفہ کے چار معززین بھی ان کے ہمراہ تھے۔ ان کا پروقار استقبال کیا گیا' جس میں جماعت کے سرکردہ ممبر اور سکول کے طالب علم بھی موجود تھے۔ ان کی آمد کے اعزاز میں ایک جلسہ بھی منعقد ہوا' جس میں انہیں سپاس نامہ پیش کیا گیا۔ واپسی سے پہلے میئر صاحب نے اپنے تاثرات مہمانوں کے رجسٹر میں بھی تحریر کیے۔ ہماری جماعت کے موثر ہونے کا ثبوت ایک چھوٹے سے مندرجہ ذیل واقعہ سے ہوسکتا ہے۔ 1956ء میں جب ہمارے مبلغ چودھری محمد شریف صاحب ربوہ پاکستان واپس تشریف لا رہے تھے اس وقت اسرائیل کے صدر سے ہماری مشنری کو پیغام بھیجا کہ چودھری صاحب روانگی سے پہلے صدر صاحب سے ملیں۔ موقع سے فائدہ اٹھا کر چودھری صاحب نے ایک قرآن حکیم کا نسخہ جو جرمن زبان میں تھا صدر محترم کو پیش کیا۔ جس کو خلوص دل سے قبول کیا گیا۔ چودھری صاحب کا صدر صاحب سے انٹرویو اسرائیل کے ریڈیو سے نشر

کیا گیا اور ان کی ملاقات کو اخبارات میں جلی سرخیوں سے شائع کیا گیا"۔

"لندن سے شائع ہونے والی کتاب "اسرائیل اے پرو فائل (ISRAEL A PROFILE) میں انکشاف کیا گیا ہے کہ حکومت اسرائیل نے اپنی فوج میں پاکستانی قادیانیوں کو بھرتی ہونے کی اجازت دے دی ہے۔ یہ کتاب پولٹیکل سائنس کے ایک یہودی پروفیسر آئی۔ نوبائی نے لکھی ہے اور اسے ادارہ پال مال' لندن نے شائع کیا ہے۔ اس کتاب میں یہ بھی بتایا گیا ہے کہ "1972ء تک اسرائیلی فوج میں چھ سو پاکستانی قادیانی شامل ہو چکے ہیں"۔

(روزنامہ نوائے وقت لاہور صفحہ 5' 29 دسمبر 1975ء)

مندرجہ بالا کرب انگیز انکشاف پر اہل فکر تشویش کا اظہار کر رہے تھے کہ قومی اسمبلی کے فاضل رکن ظفر احمد انصاری صاحب نے ایک ہفت روزہ کو انٹرویو دیتے ہوئے بتایا کہ وہ آئندہ اجلاس میں اس مسئلے کو زیر بحث لانا چاہتے ہیں۔۔۔۔ اس سوال کے جواب میں کہ اسرائیلی فوج میں احمدیوں کی موجودگی ایک خوفناک انکشاف ہے' یہودیوں اور احمدیوں میں اس تعاون کی کیا تفصیل ہے اور آپ اسے پاکستان کی قومی اسمبلی میں کیوں زیر بحث لانا چاہتے ہیں۔ آپ نے جواب دیا۔

پاکستان مسلم مملکت ہے اور یہودی ہر مسلم مملکت کو نیست و نابود کرنے کا عہد کر چکے ہیں۔ وہ اس کے لیے ہر ذریعے اور ہر واسطے کو استعمال میں لا رہے ہیں۔ ان کے آلہ کار بننے والوں میں یہ مرزائی یا کادیانی بھی شامل ہیں جو اپنے آپ کو احمدی کہتے ہیں۔ اسرائیل یہودی صیہونیت کا ہتھیار ہے۔ جس کے ذریعے یہودی عالم اسلام کو زیر کرنا چاہتے ہیں۔۔۔۔ 1972ء تک اسرائیل میں موجود "احمدیوں" کی تعداد چھ سو تھی جن پر اسرائیلی فوج میں "خدمت" کے دروازے کھول دیے گئے تھے۔ یہ تفصیل پولٹیکل سائنس کے یہودی پروفیسر آئی۔ نوبائی کی کتاب (ISRAEL

(A PROFILE کے صفحہ 75 پر موجود ہے۔ یہ کتاب پال مال لندن 1972ء میں چھپی ہے۔ دلچسپ چیز یہ ہے کہ اس کتاب کے صفحہ 54 پر صاف طور پر بتایا گیا ہے کہ عربوں پر یہ پابندی اب بھی قائم ہے کہ وہ کسی سرسبز گاؤں میں نہیں رہ سکتے اور اسرائیلی فوج میں بھرتی بھی نہیں ہوسکتے۔ اس کتاب کے صفحہ 75 پر یہ بھی موجود ہے کہ یہ "احمدی" پاکستان سے ہیں اور مسلمان بالخصوص پاکستانی مسلمان کے لیے یہ بات یوں بھی انتہائی افسوس کا موجب ہے کہ ان احمدیوں کو پاکستانی قرار دیا گیا ہے۔ اس لیے بھی یہ تحریک التوا کے ذریعہ اسے پاکستان کے مقتدر ترین ایوان میں زیر بحث لانا چاہتے ہیں۔

○ اب اسرائیل سے احمدیوں کے گٹھ جوڑ کی مصدقہ کہانی خود ان کے رسائل و جرائد سے حاضر ہے۔ ان شرمناک سرگرمیوں اور استحصالی ہتھکنڈوں کا سلسلہ تو بہت پرانا اور طویل ہے۔ تاہم چند واقعات ملاحظہ کریں۔ تحریک جدید کے مبلغ فلسطین رشید احمد چغتائی اسرائیل سے پاکستان ارسال کردہ ماہ اگست تا اکتوبر 1948ء اپنی رپورٹ میں لکھتے ہیں۔

> "فلسطین کے شہر صور اپنے حیفا کے احمدی بھائیوں تک پہنچنے کے سلسلہ میں گیا۔ جہاں فلسطینی پناہ گزینوں میں تبلیغ کی۔ احمدی بھائیوں کی خواہش پر دو یوم قیام رہا۔ تبلیغ کے علاوہ ان کی تربیت کے لیے بھی وقت صرف کیا۔ یہاں 29 کس کو تبلیغ کی۔ ایک شخص سے خاص طور پر تبادلہ خیالات دو روز تک چار سے چھ گھنٹے تک ہوتا رہا۔ انہیں بعض کتب بھی مطالعہ کے لیے دی گئیں"۔

(اخبار "الفضل" 12 مارچ 1949ء)

## تاریخی حقائق

اسرائیل مشن کے بارے میں کادیانیوں کا یہی موقف رہا ہے۔ یہ مشن کادیان

(بھارت) کے ماتحت ہیں۔ حالانکہ دنیا جانتی ہے کہ ربوہ (پاکستان) کادیانیوں کا ہیڈ کوارٹر ہے اور کادیانی جماعت کی تمام تنظیمیں اسی مرکز سے وابستہ ہیں اور اسی کے زیر انتظام چلتی ہیں۔ کادیانی اپنے نام نہاد اور جعلی نبی کی طرح جھوٹ بولنے میں ماہر ہیں۔ اسرائیل میں کادیانی مشن کی موجودگی اور کادیانیوں کے اسرائیل کی حکومت کے ساتھ سفارتی تعلقات اور روابط کی قلعی تاریخی دستاویزات اور حقائق سے کھل جاتی ہے۔

● ربوہ کی تحریک جدید کے سالانہ بجٹ 67 - 1966ء سے ثابت ہوتا ہے کہ اسرائیل میں جماعت احمدیہ کا مشن کس کے زیر اہتمام چل رہا ہے؟ اس بجٹ کے صفحہ 25 کا فوٹو سٹیٹ ملاحظہ فرمائیں اور فیصلہ کریں کہ کادیانی اپنے موقف میں سچے ہیں یا جھوٹے۔

# تفصیل آمد خرچ مشنہائے بیرون

## حیفا

(۱۲)

(اسرائیل پونڈ
[illegible])

### خرچ

مرکز

| شمار | نام مدات | اصل اخراجات ۶۴-۶۵ | بجٹ ۶۵-۶۶ | بجٹ ۶۶-۶۷ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | مرکزی مبلغین ۱ | ۹۶۳ | ۹۶۲ | ۹۶۲ |
| ۲ | | | | |
| | میزان مرکز | ۹۶۳ | ۹۶۲ | ۹۶۲ |

سائر

| شمار | نام مدات | اصل موصول ۶۴-۶۵ | بجٹ ۶۵-۶۶ | بجٹ ۶۶-۶۷ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | اشاعت لٹریچر | ۱٬۰۵۵ | ۴۰ | ۴۰ |
| ۲ | تبلیغی مجالس وجلسے | | ۶۰ | ۶۰ |
| ۳ | دورے وسفر خرچ | | ۴۰ | ۴۰ |
| ۴ | مہمان نوازی | | ۵۰ | ۵۰ |
| ۵ | کرایہ مکان فرنیچر | | | |
| ۶ | بجلی پانی گیس وغیرہ | | - | - |
| ۷ | سٹیشنری | | ۱۵ | ۱۵ |
| ۸ | ڈاک تار و ٹیلیفون | | ۵۰ | ۵۰ |
| ۹ | کتب اخبارات | | ۵۰ | ۵۰ |
| ۱۰ | متفرق | | ۵۰ | ۵۰ |
| ۱۱ | اخراجات رسالہ البشریٰ | | ۴۰۰ | ۴۰۰ |
| | میزان سائر | ۱٬۰۵۵ | ۱٬۰۵۵ | ۱٬۰۵۵ |
| | کل خرچ مرکز و سائر | ۲٬۰۵۷ | ۲٬۰۵۷ | ۲٬۰۵۷ |
| | ریبیٹ مرکزی | ۱٬۳۴۳ | ۱٬۳۴۳ | ۱٬۳۴۳ |
| | کل میزان | ۳٬۴۰۰ | ۳٬۴۰۰ | ۳٬۴۰۰ |

### آمد

| شمار | نام مدات | اصل موصول ۶۴-۶۵ | بجٹ ۶۵-۶۶ | بجٹ ۶۶-۶۷ |
|---|---|---|---|---|
| ۱ | چندہ تحریک جدید | ۳٬۴۰۰ | ۱٬۳۵۰ | ۱٬۳۵۰ |
| ۲ | چندہ عام و حصہ آمد | | ۱٬۷۰۰ | ۱٬۷۰۰ |
| ۳ | زکوٰۃ | | ۱۰۰ | ۱۰۰ |
| ۴ | عید فنڈ | | | |
| ۵ | فطرانہ | | ۱۲۵ | ۱۲۵ |
| ۶ | متفرق | | ۱۲۵ | ۱۲۵ |
| | میزان آمد | ۳٬۴۰۰ | ۳٬۴۰۰ | ۳٬۴۰۰ |

### خلاصہ

| | |
|---|---|
| آمد | ۳٬۴۰۰ |
| خرچ | ۳٬۴۰۰ |
| خالص | - |

(احمدیہ تحریک جدید کے سالانہ بجٹ 67-1966ء کے صفحہ 25 کا عکس)

# اکھنڈ بھارت



یہ تصویر پاکستان میں قادیانیوں کے مرکز ربوہ (ضلع جھنگ) کے قادیانی قبرستان میں نصرت جہاں بیگم (مرزا قادیانی کی بیوی) اور مرزا بشیرالدین محمود کی بیوی کی قبروں کی ہیں جن پر مرزا بشیرالدین محمود کے حسب ذیل فرمودات کا بورڈ آویزاں ہے۔

## "ارشاد حضرت خلیفہ المسیح ثانی رضی اللہ تعالیٰ عنہ"

"جماعت کو نصیحت ہے کہ جب بھی ان کو توفیق ملے' حضرت ام المومنین (مرزا قادیانی کی بیوی) اور دوسرے اہل بیت (مرزا قادیانی کے گھر والے) کی نعشوں کو مقبرہ بہشتی قادیان میں لے جا کر دفن کریں' چونکہ مقبرہ بہشتی کا قیام اللہ تعالیٰ کے الہام سے ہوا ہے۔ اس میں حضرت ام المومنین اور خاندان حضرت مسیح موعود کے دفن کرنے کی پیشگوئی ہے' اس لیے یہ بات فرض کے طور پر ہے'

جماعت کو اسے کبھی نہیں بھولنا چاہیے۔"

ایک اور موقع پر مرزا بشیرالدین محمود نے کہا تھا کہ

"ہم ہندوستان کی تقسیم پر رضامند ہوئے تو خوشی سے نہیں بلکہ مجبوری سے اور پھر یہ کوشش کریں گے کہ کسی نہ کسی طرح پھر متحد ہو جائیں"

(روزنامہ الفضل قادیان 17 مئی 1947ء)

# باؤنڈری کمیشن میں قادیانیوں کا موقف

صاحبزادہ طارق محمود اپنی شہرہ آفاق کتاب "قادیانیت کا سیاسی تجزیہ" میں لکھتے ہیں۔

"قادیانی جماعت کی بھرپور مخالفت کے باوجود جب ہندوستان کی تقسیم ناگزیر ہو گئی اور پاکستان کا قیام ممکن نظر آنے لگا تو قادیانیوں نے پاکستان کی جغرافیائی صورت کو نقصان پہنچانے کی بھیانک کوشش کی۔ کشمیر اپنی تاریخی ہیئت اور جغرافیائی محل وقوع کے اعتبار سے پاکستان کا حصہ ہونا چاہیے تھا۔ چونکہ پاکستان میں بہنے والے سارے دریاؤں کا منبع اور سرچشمہ کشمیر ہے' بھارت ہمارے دریاؤں کا پانی بند کر کے ہمارے سرسبز کھیتوں اور لہلہاتی فصلوں کو تباہ کر سکتا تھا۔ کشمیر اور پاکستان مذہبی' سیاسی اور ثقافتی نکتہ نظر سے بھی ایک دوسرے کے لیے لازم و ملزوم تھے۔ اس لیے قائداعظم رحمتہ اللہ علیہ نے فرمایا تھا کہ کشمیر پاکستان کی شہ رگ ہے۔ حد بندی کمیشن جن دنوں بھارت اور پاکستان کی حد بندی کی تفصیلات طے کر رہا تھا' کانگریس اور مسلم لیگ کے نمائندے اپنا اپنا موقف بیان کر رہے تھے۔ مسلم لیگ کی طرف سے سر ظفراللہ خان قادیانی وکالت کے فرائض سرانجام دے رہے تھے۔ باؤنڈری کمیشن اس وقت ورطہ حیرت میں پڑ گیا' جب جماعت احمدیہ کی طرف سے الگ میمورنڈم (محضرنامہ) پیش کیا گیا' جس میں قادیانی جماعت نے اپنے بانی مولد و مرکز قادیان کو ویٹیکن سٹی (Vitigen City) قرار دینے کا مطالبہ کیا۔

○ جماعت احمدیہ کے میمورنڈم میں قادیانیوں کے علیحدہ مذہب' سول و

فوجی ملازمین کی مبالغہ آمیز تعداد' کیفیت اور آبادی کی تفصیلات درج ہیں۔ گزشتہ چند برس پہلے حکومت پاکستان کی طرف سے شائع ہونے والی کتاب (Partition Of The Punjab) جلد 1' ص 469-428 میں قادیانی عرضداشت اور اس کی جملہ تفصیلات موجود ہیں۔

قادیانی جماعت نے ریڈ کلف کمیشن کو اپنا نقشہ بھی پیش کیا' جس میں قادیانیوں کی آبادی کو مسلمانوں سے علیحدہ ظاہر کیا گیا۔ جماعت احمدیہ نے یہ نقشہ 1940ء میں تیار کیا تھا۔ حد بندی کمیشن کو الگ میمورنڈم پیش کرنے کا افسوسناک پہلو یہ تھا کہ قادیانی جماعت کا مقتدر رہنما ظفر اللہ خان ایک طرف تو کمیشن کے سامنے پاکستان کیس کی وکالت کر رہا تھا' جبکہ دوسری طرف اس کی جماعت کی طرف سے الگ میمورنڈم پیش کیا جا رہا تھا--- قادیانیوں کا City Vitigen کا مطالبہ تو تسلیم نہ کیا گیا' البتہ باؤنڈری کمیشن نے احمدیوں کے محضرنامہ سے فائدہ اٹھاتے ہوئے احمدیوں کو مسلمانوں سے خارج کر کے گورداسپور کو مسلم اقلیت کا ضلع قرار دے کر اس کے اہم علاقے بھارت میں شامل کر دیے۔ اس طرح نہ صرف گورداسپور کا ضلع پاکستان سے گیا بلکہ بھارت کو کشمیر ہڑپ کر لینے کی راہ میسر آگئی۔ نتیجتاً کشمیر پاکستان سے کٹ گیا۔

مجاہد ختم نبوت مولانا تاج محمودؒ برصغیر پاک و ہند کی تقسیم میں قادیانی جماعت کے منافقانہ کردار کا پوسٹ مارٹم کرتے ہوئے رقمطراز ہیں:

○ "چنانچہ سید میر نور احمد سابق ڈائریکٹر تعلقات عامہ اپنی یادداشتوں: "مارشل لا سے مارشل لا تک" میں اس واقعہ کو یوں تحریر کرتے ہیں:

"لیکن اس سے یہ بات واضح ہوگئی ہے کہ ایوارڈ پر ایک مرتبہ دستخط ہونے کے بعد ضلع فیروزپور کے متعلق' جس میں 17 اور 19 اگست کے درمیانی عرصہ میں ردوبدل کیا گیا اور ریڈ کلف سے ترمیم شدہ ایوارڈ حاصل کیا گیا۔

کیا ضلع گورداسپور کی تقسیم اس ایوارڈ میں شامل تھی جس پر ریڈ کلف نے 8 اگست کو دستخط کیے تھے یا ایوارڈ کے اس حصہ میں بھی ماؤنٹ بیٹن نے نئی ترامیم کرائی؟ افواہ یہی ہے اور ضلع فیروز پور والی فائل سے اس کی تصدیق ہوتی ہے۔

اگر ایوارڈ کے ایک حصہ میں ناجائز طریق پر ردوبدل ہو سکتی تھی تو دوسرے حصوں کے متعلق بھی یہ شبہ پیدا ہوتا ہے۔ پنجاب حد بندی کمیشن کے مسلمان ممبروں کا تاثر ریڈ کلف کے ساتھ آخری گفتگو کے بعد یہی تھا کہ گورداسپور' جو بہرحال مسلم اکثریت کا ضلع تھا' قطعی طور پر پاکستان کے حصے میں آرہا ہے' لیکن جب ایوارڈ کا اعلان ہوا تو نہ ضلع فیروز پور کی تحصیلیں پاکستان میں آئیں اور نہ ضلع گورداسپور (ماسوا تحصیل شکر گڑھ) پاکستان کا حصہ بنا۔ کمیشن کے سامنے وکلاء کی بحث کا کوئی ریکارڈ موجود نہیں۔ یہ کہنا مشکل ہے کہ کمیشن کے سامنے کشمیر کے نقطہ نگاہ سے ضلع گورداسپور کی تحصیل پٹھان کوٹ کی اہمیت کا کوئی ذکر آیا تھا یا نہیں۔ غالباً نہیں آیا تھا' کیونکہ یہ پہلو کمیشن کے نقطہ نگاہ سے قطعاً" غیر متعلق تھا۔ ممکن ہے ریڈ کلف کو اس نقطے کا کوئی علم ہی نہ ہو' لیکن ماؤنٹ بیٹن کو معلوم تھا کہ تحصیل پٹھانکوٹ کے ادھر ادھر ہونے سے کن احکامات کے راستے کھل سکتے ہیں اور جس طرح وہ کانگریس کے حق میں ہر قسم کی بے ایمانی کرنے پر اتر آیا تھا' اس کے پیش نظر یہ بات ہرگز بعید از قیاس نہیں کہ ریڈ کلف عواقب اور نتائج کو پوری طرح سمجھا ہی نہ ہو اور اس پاکستان دشمنی کی سازش میں کردار اعظم ماؤنٹ بیٹن نے ادا کیا ہو

ضلع گورداسپور کے سلسلے میں ایک اور بات بھی قابل ذکر ہے۔ اس کے متعلق چودھری ظفر اللہ خان' جو مسلم لیگ کی وکالت کر رہے تھے' خود بھی ایک افسوسناک حرکت کر چکے تھے۔ انہوں نے جماعت احمدیہ کا نقطہ نگاہ عام مسلمانوں سے (جن کی نمائندگی مسلم لیگ کر رہی تھی) جداگانہ حیثیت میں پیش کیا۔ جماعت احمدیہ کا نقطہ نگاہ بے شک یہی تھا کہ وہ پاکستان میں شامل ہونا پسند کریں گی' لیکن جب سوال یہ تھا کہ مسلمان ایک طرف اور باقی سب دوسری طرف تو کسی جماعت کا اپنے آپ کو مسلمانوں سے علیحدہ ظاہر کرنا مسلمانوں کی عددی قوت کو کم ثابت کرنے کے مترادف تھا۔ اگر جماعت احمدیہ یہ حرکت نہ کرتی تب بھی ضلع گورداسپور کے متعلق شاید فیصلہ وہی ہوتا جو ہوا' لیکن یہ حرکت اپنی جگہ بہت عجیب تھی۔"

(روزنامہ "مشرق" 3 فروری 1964ء)

اب اس سلسلہ میں خود حد بندی کمیشن کے ایک ممبر جسٹس منیر کا ایک

حوالہ بھی ملاحظہ فرمائیں:

"اب ضلع گورداسپور کی طرف آیئے۔ کیا یہ مسلم اکثریت کا علاقہ نہیں تھا۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ اس ضلع میں مسلم اکثریت بہت معمولی تھی' لیکن پٹھانکوٹ تحصیل اگر بھارت میں شامل کر دی جاتی تو باقی ضلع میں مسلم اکثریت کا تناسب خود بخود بڑھ جاتا۔

مزید بر آں مسلم اکثریت کی تحصیل شکر گڑھ کو تقسیم کرنے کی مجبوری کیوں پیش آئی۔ اگر اس تحصیل کو تقسیم کرنا ضروری تھا تو دریائے راوی کی قدرتی سرحد یا اس کے ایک معاون نالے کو کیوں نہ قبول کیا گیا' بلکہ اس مقام سے اس نالے کے مغربی کنارے کو سرحد قرار دیا گیا' جہاں یہ نالہ ریاست کشمیر سے صوبہ پنجاب میں داخل ہوتا ہے۔ کیا گورداسپور کو اس لیے بھارت میں شامل کیا گیا کہ اس وقت بھی بھارت کو کشمیر سے منسلک رکھنے کا عزم و ارادہ تھا۔

اس ضمن میں' میں ایک بہت ناگوار واقعہ کا ذکر کرنے پر مجبور ہوں۔ میرے لیے یہ بات ہمیشہ ناقابل فہم رہی ہے کہ احمدیوں نے علیحدہ نمائندگی کا کیوں اہتمام کیا۔ اگر احمدیوں کو مسلم لیگ کے موقف سے اتفاق نہ ہوتا تو ان کی طرف سے علیحدہ نمائندگی کی ضرورت ایک افسوسناک امکان کے طور پر سمجھ میں آسکتی تھی۔ شاید وہ علیحدہ ترجمانی سے مسلم لیگ کے موقف کو تقویت پہنچانا چاہتے تھے' لیکن اس سلسلہ میں انہوں نے شکر گڑھ کے مختلف حصوں کے لیے حقائق اور اعداد و شمار پیش کیے۔ اس طرح احمدیوں نے یہ پہلو اہم بنا دیا کہ نالہ بھین اور نالہ بسنتر کے درمیانی علاقہ میں غیر مسلم اکثریت میں ہیں اور اسی دعوئی کے لیے دلیل میسر کر دی کہ اگر نالہ اچھ اور نالہ بھین کا درمیانی علاقہ از خود بھارت کے حصہ میں آجائے گا۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ یہ علاقے ہمارے (پاکستان) کے حصے میں آگیا ہے' لیکن گورداسپور کے متعلق احمدیوں نے اس وقت ہمارے لیے سخت مخمصہ پیدا کر دیا۔

(روزنامہ "نوائے وقت" 7 جولائی 1964ء)

("قادیانیوں کے عقائد اور عزائم" ص 56 تا 59 از مولانا تاج محمود")

○ 1953ء کی تحریک ختم نبوت کے متعلق حالات و واقعات کی تحقیقات کرنے والی عدالت میں باؤنڈری کمیشن کے سامنے قادیانی جماعت کی دوغلی پالیسی کا کردار سامنے آیا تھا۔ قادیانیوں نے اس الزام کے جواب میں واقعات کا سرے سے انکار کیا تھا۔ حد یہ کہ تحقیقاتی عدالت کے ایک رکن چیف جسٹس منیر نے قادیانیوں کی صفائی میں قادیانیوں سے بڑھ چڑھ کر حصہ لیا تھا اور بڑے تند و تیز لہجے میں الزام عاید کرنے والوں کا استخفاف کیا تھا لیکن دس گیارہ برس کے بعد منیر صاحب کو ہوش آیا یا شاید حالات نے ثابت کر دکھایا کہ جماعت احمدیہ پر لگائے گئے الزامات بے بنیاد نہ تھے' بلکہ وہ حقائق پر مبنی تھے۔

ہائے اس زود پشیماں کا پشیماں ہونا

○ ان حقائق سے معلوم ہوتا ہے کہ سر ظفراللہ خان نے تقسیم کے عمل میں کس قدر گھناؤنا کردار ادا کیا۔ روزنامہ مشرق کے ایک اداریہ سے قادیانی جماعت کے راہنما چوہدری ظفراللہ خان کے منافقانہ کردار اور خبث باطنی کا بخوبی اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔

"بھارت کے مشہور اخبار "ہندوستان ٹائمز" میں بھارت کے سابق کمشنر سری پرکاش کی قسط وار خودنوشت سوانح عمری چھپ رہی ہے۔ جس میں انہوں نے پاکستان کے سابق وزیر خارجہ اور عالمی عدالت کے جج سر ظفراللہ کے بارے میں لکھا ہے کہ 1947ء میں انہوں نے قائداعظم محمد علی جناح کو بیوقوف قرار دیا تھا اور کہا تھا کہ اگر پاکستان بن گیا تو اس سے ہندوؤں سے زیادہ مسلمانوں کو نقصان پہنچے گا۔" مسٹر سری پرکاش نے مزید لکھا ہے کہ "کچھ عرصہ بعد جب کراچی میں سر ظفر اللہ خان سے ملاقات ہوئی اور میں نے ان سے پوچھا کہ اب قائداعظم اور پاکستان کے بارے میں کیا خیال ہے تو انہوں نے کہا "میرا جواب اب بھی وہی ہے جو پہلے دن تھا۔"

(روزنامہ مشرق لاہور 15 فروری 1964ء)

تقسیم ہند کے وقت مسلمان 51 فیصد تھے' ہندو 49 فیصد قادیانی 2 فیصد۔ جب یہ مسلمانوں سے علیحدہ ہوگئے تو مسلمان 51 کی بجائے 49 فیصد ہوگئے۔ اس سے

گورداسپور جاتا رہا اور کشمیر کا مسئلہ پیدا ہو گیا۔

# سپریم کورٹ آف پاکستان کا تاریخ ساز فیصلہ

7 ستمبر 1974ء کو پاکستان کی منتخب پارلیمنٹ نے تقریباً" 14 روز کی علمی بحث کے بعد متفقہ طور پر قادیانیوں کو ان کے کفریہ عقائد کی بنا پر غیر مسلم قرار دے دیا۔ اسمبلی میں قادیانیوں کے سربراہ مرزا ناصر احمد کو مکمل صفائی کا موقع فراہم کیا گیا۔ ان دنوں ذوالفقار علی بھٹو پاکستان کے وزیراعظم تھے۔ ان کے بعد صدر پاکستان جنرل محمد ضیاء الحق نے 26 اپریل 1984ء کو امتناع قادیانیت آرڈیننس جاری کیا۔ جس میں قادیانیوں کو شعائر اسلامی استعمال کرنے اور خود کو مسلمان ظاہر کرنے پر پابندی لگا دی گئی۔ قادیانیوں نے اس قانون کی صریحا" خلاف ورزی کی اور آئین شکنی پر اتر آئے جس پر قادیانیوں کے خلاف مقدمات' سول عدالتوں سے ہائی کورٹوں تک پہنچے۔ چاروں صوبوں کی ہائی کورٹس نے بھی قادیانیوں کے کفریہ عقائد پر مہر تصدیق ثبت کی۔ قادیانیوں نے ہائی کورٹوں کے ان فیصلوں کے خلاف سپریم کورٹ آف پاکستان میں اپیلیں دائر کیں۔ جوں جوں ہائی کورٹوں میں ان کے خلاف فیصلے ہوتے گئے' قادیانی سپریم کورٹ سے رجوع کرتے گئے۔ 1992ء تک ان اپیلوں کی تعداد آٹھ ہو گئی۔

جولائی 1993ء میں سپریم کورٹ کے چیف جسٹس جناب جسٹس محمد افضل ظلہ نے ان اپیلوں کی سماعت کے لیے پانچ رکنی بنچ تشکیل دیا۔ جو جسٹس شفیع الرحمٰن' جسٹس عبدالقدیر چوہدری' جسٹس محمد افضل لون' جسٹس ولی محمد خاں اور جسٹس سلیم اختر پر مشتمل تھا۔ سپریم کورٹ کے اس بنچ نے متفقہ طور پر قادیانیوں کے کفریہ عقائد پر تاریخ ساز فیصلہ دیا جو پڑھنے کے لائق ہے۔

اس فیصلہ کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ اس میں قادیانیوں کے کفریہ عقائد پر سیر حاصل بحث کی گئی ہے اور آخر میں جج صاحبان اس نتیجہ پر پہنچے ہیں کہ ہر

قادیانی اپنے کفریہ عقائد کی بنا پر "سلمان رشدی" کی طرح ہے۔

ذیل میں اس فیصلہ کے چند اقتباسات دیئے جا رہے ہیں جو اس فیصلہ کی روح ہیں' ملاحظہ فرمائیں۔

"سادہ الفاظ میں جو لوگ دوسروں کو دھوکا دیتے ہیں' ان کی حوصلہ شکنی کی جانی چاہیے' خواہ ان کی حرکت سے پہنچنے والے نقصان کی مالیت چند کوڑیوں کے برابر ہو۔ ہمارے ہاں قائداعظم اور اس کے مماثل لقب کی حفاظت کے لیے قانون وضع کیا گیا ہے جسے کسی حلقے نے چیلنج نہیں کیا۔ بہرحال پاکستان جیسی نظریاتی ریاست میں اپیل کنندگان (قادیانی) جو کہ غیر مسلم ہیں' اپنے عقیدہ کو اسلام کے طور پر پیش کرکے دھوکہ دینا چاہتے ہیں؟ یہ بات خوش آئند اور لائق تحسین ہے کہ دنیا کے اس خطے میں عقیدہ آج بھی مسلمان کے لیے سب سے قیمتی متاع ہے' وہ ایسی حکومت کو ہرگز برداشت نہیں کرے گا جو اسے ایسی جعل سازیوں اور دسیسہ کاریوں سے تحفظ فراہم کرنے کو تیار نہ ہو۔

دوسری طرف اپیل کنندگان اصرار کر رہے ہیں کہ انہیں نہ صرف اپنے مذہب کو اسلام کے طور پر پیش کرنے کا لائسنس دیا جائے بلکہ وہ یہ بھی چاہتے ہیں کہ انتہائی محترم و مقدس شخصیات کے ساتھ استعمال ہونے والے القابات اور خطابات وغیرہ کو ان بدعتی غیر مسلموں کے ناموں کے ساتھ چسپاں کیا جائے' جو مسلم شخصیات کے پاسنگ بھی نہیں۔ حقیقتاً" مسلمان اس اقدام کو اپنی عظیم ہستیوں کی بے حرمتی اور توہین و تنقیص پر محمول کرتے ہیں۔ پس اپیل کنندگان اور ان کی برادری کی طرف سے ممنوعہ القابات اور شعائر اسلام کے استعمال پر اصرار اس بارے میں کوئی شک و شبہ باقی نہیں رہنے دیتا کہ وہ قصداً" ایسا کرنا چاہتے ہیں' نہ صرف جو ان مقدس ہستیوں کی بے حرمتی کرنے بلکہ دوسروں کو دھوکا دینے کے مترادف بھی ہے۔ اگر کوئی مذہبی گروہ دھوکہ دہی و فریب کاری کو اپنا بنیادی حق سمجھ کر اس پر اصرار کرے اور اس سلسلے میں عدالتوں سے مدد کا طلب گار ہو تو اس کا خدا ہی حافظ ہے۔ امریکہ کی سپریم کورٹ "Cantwell vs Connecticut (310 US 296 at 306)" نامی مقدمہ میں قرار

دے چکی ہے کہ

"مذہب یا مذہبی عقیدہ کا لبادہ کسی شخص کو' عام لوگوں کو فریب دینے پر تحفظ فراہم نہیں کرتا۔"

علاوہ ازیں اگر اپیل کنندگان یا ان کی برادری' دوسروں کو دھوکہ دینے کا ارادہ نہیں رکھتے تو وہ اپنے لیے نئے القاب وغیرہ کیوں وضع نہیں کر لیتے؟ کیا انہیں اس بات کا احساس نہیں کہ دوسرے مذاہب کے شعائر' مخصوص نشانات' علامات اور اعمال پر انحصار کر کے' وہ خود اپنے مذہب کی ریاکاری کا پردہ چاک کریں گے۔ اس صورت میں اس کے معنی یہ بھی ہو سکتے ہیں کہ ان کا نیا مذہب' اپنی طاقت' میرٹ اور صلاحیت کے بل پر ترقی نہیں کر سکتا یا فروغ نہیں پا سکتا بلکہ اسے جعل سازی و فریب پر انحصار کرنا پڑ رہا ہے؟ آخر کار دنیا میں اور بھی بہت سے مذاہب ہیں۔ انہوں نے مسلمانوں یا دوسرے لوگوں کے القابات وغیرہ پر کبھی غاصبانہ قبضہ نہیں کیا۔ بلکہ وہ اپنے عقائد کی پیروی اور اس کی تبلیغ بڑے فخر سے کرتے ہیں اور اپنے ہیروز کی' اپنے طریقہ سے مدح و ستائش کرتے ہیں۔ یہاں یہ بات قابل ذکر ہے کہ پاکستان میں ایسا کوئی قانون نافذ نہیں جو احمدیوں کو ان کے اپنے القابات تخلیق کرنے اور انہیں مخصوص افراد کے ساتھ استعمال کرنے سے روکتا ہو نیز ان کے مذہب پر کسی قسم کی دوسری پابندیاں عائد نہیں ہیں۔

84- جہاں تک رسول اکرمؐ کی ذات گرامی کا تعلق ہے' مسلمانوں کو ہدایت کی گئی ہے:-

"ہر مسلمان کے لیے جس کا ایمان پختہ ہو' لازم ہے کہ وہ رسول اکرمؐ کے ساتھ اپنے بچوں' خاندان' والدین اور دنیا کی ہر محبوب ترین شے سے بڑھ کر پیار کرے۔"

(صحیح بخاری کتاب الایمان' باب حب الرسول من الایمان)

کیا ایسی صورت میں کوئی کسی مسلمان کو موردِ الزام ٹھہرا سکتا ہے' اگر وہ ایسا توہین آمیز مواد جیسا کہ مرزا صاحب نے تخلیق کیا ہے' سننے' پڑھنے یا دیکھنے کے بعد اپنے آپ پر قابو نہ رکھ سکے؟

85- ہمیں اس پس منظر میں احمدیوں کے صد سالہ جشن کی تقریبات کے موقع پر احمدیوں کے اعلانیہ رویہ کا تصور کرنا چاہیے اور اس ردعمل کے بارے میں سوچنا چاہیے جس کا اظہار مسلمانوں کی طرف سے ہو سکتا تھا۔ اس لیے اگر کسی احمدی کو انتظامیہ کی طرف سے یا قانوناً" شعائر اسلام کا اعلانیہ اظہار کرنے یا انہیں پڑھنے کی اجازت دے دی جائے تو یہ اقدام اس کی شکل میں ایک اور "رشدی" تخلیق کرنے کے مترادف ہوگا۔ کیا اس صورت میں انتظامیہ اس کی جان' مال اور آزادی کے تحفظ کی ضمانت دے سکتی ہے اور اگر دے سکتی ہے تو کس قیمت پر؟ مزید برآں اگر گلیوں یا جائے عام پر جلوس نکالنے یا جلسہ کرنے کی اجازت دی جائے تو یہ خانہ جنگی کی اجازت دینے کے برابر ہے۔ یہ محض قیاس آرائی نہیں' حقیقتاً" ماضی میں بارہا ایسا ہو چکا ہے اور بھاری جانی و مالی نقصان کے بعد اس پر قابو پایا گیا (تفصیلات کے لیے منیر رپورٹ دیکھی جاسکتی ہے) ردعمل یہ ہوتا ہے کہ جب کوئی احمدی یا قادیانی سرعام کسی بلے کارڈ' بیج یا پوسٹر پر کلمہ کی نمائش کرتا ہے' یا دیوار یا نمائشی دروازوں یا جھنڈیوں پر لکھتا ہے یا دوسرے شعائر اسلامی کا استعمال کرتا یا انہیں پڑھتا ہے تو یہ اعلانیہ رسول اکرمؐ کے نام نامی کی بے حرمتی اور دوسرے انبیاء کرام کے اسمائے گرامی کی توہین کے ساتھ ساتھ مرزا صاحب کا مرتبہ اونچا کرنے کے مترادف ہے جس سے مسلمانوں کا مشتعل ہونا اور طیش میں آنا ایک فطری بات ہے اور یہ چیز امن عامہ کو خراب کرنے کا موجب بن سکتی ہے' جس کے نتیجہ میں جان و مال کا نقصان ہو سکتا ہے۔ ایسی صورت حال میں احتیاطی تدابیر بروئے کار لانا لازمی ہے تاکہ امن و امان برقرار رکھا جاسکے اور جان و مال خصوصاً" احمدیوں کے نقصان سے بچا جاسکے۔ اس صورت حال میں مقامی انتظامیہ نے جو فیصلے کیے' یہ عدالت انہیں کالعدم نہیں کرسکتی۔ وہ اس معاملے میں بہترین جج ہیں تاوقتیکہ قانون یا حقیقت کے ذریعے اس کے برعکس ثابت نہ کیا جائے۔

89- ہم یہ بھی نہیں سمجھتے کہ احمدیوں کو اپنی شخصیات' مقامات اور معمولات کے لیے نئے خطاب' القاب یا نام وضع کرنے میں کسی دشواری کا سامنا کرنا پڑے گا۔ آخر کار ہندوؤں' عیسائیوں' سکھوں اور دیگر برادریوں نے بھی تو اپنے

بزرگوں کے لیے القاب و خطاب بنا رکھے ہیں اور وہ اپنے تہوار، امن و امان کا کوئی مسئلہ یا الجھن پیدا کیے بغیر پر امن طور پر مناتے ہیں۔ انتظامیہ جو امن و امان قائم رکھنے اور شہریوں کے جان و مال نیز عزت و آبرو کا تحفظ کرنے کی ذمہ دار ہے، بہرحال مذکورہ بالا اقدار میں سے کسی کو خطرہ لاحق ہونے کی صورت میں مداخلت کرے گی۔

مذکورہ بالا بحث کے نتیجہ میں اس سے متعلقہ اپلیں بھی نامنظور کی جاتی ہیں۔

دستخط

جسٹس عبدالقدیر چودھری

جسٹس محمد افضل لون

جسٹس ولی محمد خاں

REGD. No. L-7774

GRAMS : LADECISION

BY PERMISSION OF THE GOVERNMENT OF PAKISTAN
MINISTRY OF JUSTICE

VOL. XXVI

No. 8

# The Supreme Court Monthly Review

## COMPRISING OF SUPREME COURT CASES

Editors :

KHAWAJA MUHAMMAD ASAF, B.A., LL.B.
MR. MUHAMMAD ZUBAIR SAEED, B.A., LL.B.

## — AUGUST, 1993 —

Citation : 1993 S C M R 1687

[pp. 1557—1792]

SUPREME COURT MONTHLY REVIEW
35-NABHA ROAD, LAHORE
(*Phones : 213497/214883*)



Printed and Published by Malik Muhammad Saeed at the Pakistan Educational Press, Lahore.

Monthly for regular subscribers Rs. 40/-
For non-subscribers Rs. 50/-

Annual Subscription : Rs. 480/-
(Postage/carriage extra)

Coca Cola, even though its price may be a few cents. Further, it is a criminal offence carrying sentences of imprisonment and also fine. The principles involved are; do not deceive and do not violate the property rights of others.

Generally speaking, the people who are deceiving others with falsified names are being discouraged, even though the loss may be in terms of pennies. In our case, a law has been made to protect even the title and semblance of Quaid-e-Azam, without any challenge from any quarter. However, in this Ideological State, the appellants, who are non-Muslims want to pass off their faith as Islam ? It must be appreciated that in this part of the world, faith is still the most precious thing to a Muslim believer, and he will not tolerate a Government which is not prepared to save him of such deceptions or forgeries.

The appellants, on the other hand, insist not only for a licence to pass off their faith as Islam but they also want to attach the exclusive epithets and descriptions etc., of the very reverred Muslim personages to those heretic non-Muslims, who are considered not even a patch on them. In fact the Muslims treat it as defiling and desecration of those personages. Thus the insistence on the part of the appellants and their community, to use the prohibited epithets and the "Shaa'ire Islam ( شعائرِ اسلام ) leave no manner of doubt even to a common man, that the appellants want to do so intentionally and it may, in that case amount to not only defiling those pious personages but deceiving others. And, if a religious community insists on deception as its fundamental right and wants assistance of Courts in doing the same, then God help it. It has been held by the United States Supreme Court in Cantwell v. Connecticut (310 U.S. 296 at 306) that "the cloak of religion or religious belief does not protect anybody in committing fraud upon the public".

Again, if the appellants or their community have no designs to deceive, why do not they coin their own epithets etc. ? Do not they realise that relying on the 'Shaairs' and other exclusive signs, marks and practices of other religions will betray the hollowness of their own religion. It may mean in that event that their new religion cannot progress or expand on its own strength, worth and merit but has to rely on deception. After all there are many other religions in the world and none of them ever usurped the epithets etc., of Muslims or others. Rather, they profess and present their own beliefs proudly and eulogise their heroes their own way. It must, however, be mentioned here that there is no law in Pakistan which forbids Ahmadis to coin their own epithets etc. and use them exclusively and there is no other restriction of any sort, whatever, against their religion.

It was argued that the finding of the Federal Shariat Court that the Ordinance is not contrary to Qur'an and Sunnah, is of no consequence, so far as this Court is concerned.

praise him. Therefore, if anything is said against the Prophet, it will injure the feelings of a Muslim and may even incite him to the breach of peace, depending on the intensity of the attack. The learned Judge in the High Court has quoted extensively from the Ahamdi literature to show how Mirza Ghulam Ahmad belittled also the other Prophets, particularly, Jesus Christ, whose place he wanted to occupy. We may not, however, repeat that material but two examples may suffice. Mirza Ghulam Ahmad wrote:

> "The miracles that the other Prophets possessed individually were all granted to Muhammad (p.b.u.h.). They all were then given to me as I am his shadow. It is for this reason that my names are Adam, Abraham, Moses, Noha, David, Joseph, Soloman, John and Jesus Christ...." (Malfoozaat, Vol. 3, page 270, printed Rabwah).

About Jesus Christ he stated:

> "The ancestors of Jesus Christ were pious and innocent? His three paternal grandmothers and maternal grandmothers were prostitutes and whores and that is the blood he represents."
>
> (Appendix Anjaame Atham, Note 7).

Qur'an on the other hand, praises Jesus Christ, his mother and his family. (See 3: 33-37, 3:45-47, 19: 16-32). Can any Muslim utter anything against Qur'an and can anyone who does so claim to be a Muslim? How can then Mirza Ghulam Ahmed or his followers claim to be Muslims? It may also be noted here that, for his above writings, Mirza Sahib could have been convicted and punished, by and English Court, for the offence of blasphemy, under the Blasphemy Act, 1679, with a term of imprisonment.

84. Again, as far the Holy Prophet Muhammad (p.b.u.h.) is concerned:

> "every Muslim who is firm in his faith, must love him more than his children, family, parents and much more than any one else in the world."
>
> (See Al-Bukhari, Kitabul Eeman, Bab Hubbul Rasool Min-al-Eeman).

Can then anyone blame a Muslim if he loses control of himsel on hearing, reading or seeing such blasphemous material as has been produced by Mirza Sahib?

85. It is in this background that one should visualise the public conduct of Ahmadis, at the centenary celebrations and imagine the reaction that it might have attracted from the Muslims. So, if an Ahmadi is allowed by the administration or the law to display or chant in public, the Shaair-e-Islam', it is like creating a Rushdi' out of him. Can the administration in that case guarantee his life, liberty and property and if so at what cost? Again, if this permisson is given to a procession or assembly on the streets or a public place, it is like permitting civil war. It is not a mere guesswork. It has happened, in

fact many a time, in the past, and had been checked at cost of colossal loss of life and property (For details, Munir's report may be seen). The reason is that when an Ahmadi or Ahmadis display in public on a placard, a badge or a poster or write on walls or ceremonial gates or buntings, the 'Kalima', or chant other 'Shaee're Islam' it would amount to publicly defiling the name of Holy Prophet (p.b.u.h.) and also other Prophets, and exalting the name of Mirza Sahib, thus infuriating and instigating the Muslims so that there may be a serious cause for disturbance of the public peace, order and tranquillity and it may result in loss of life and property. The preventive actions, in such situations are imperative in order to maintain law and order and save loss or damage to life and property particularly of Ahmadis. In that situation, the decisions of the concerned local authorities cannot be overruled by this Court, in this jurisdiction. They are the best judges unless contrary is proved in law or fact. W

86. The action which gave rise to the present proceedings arose out of the order of the District Magistrate, passed under section 144, Cr.P.C. The Ahmadia community who are the predominant residents of Rabwah were informed of the order of the District Magistrate through their office-bearers, by the Resident Magistrate and directed to remove ceremonial gates, banners and illuminations and further ensure that no further writing will be done on the walls. The appellants could not show that the above practices are essential and integral part of their religion. Even the holding of centenary celebrations on the roads and streets was not shown to be the essential and integral part of their religion.

87. The question whether such a requirement is a part of freedom of religion and if they are subject to public safety, law and order etc. has already been discussed in detail, in the light of the judgments from countries like Australia, and the United States, where the fundamental rights are given top priority. We have also quoted judgments even from India. Nowhere the practices which are neither essential nor integral part of the religion are given priority over the public safety and the law and order. Rather, even the essential religious practices have been sacrificed at the altar of public safety and tranquillity.

88. It is stated by the appellants that they wanted to celebrate the 100 years Ahmadia movement in a harmless and innocent manner, inter alia; by offering special thanks-giving prayers, distribution of sweets amongst children, and serving of food to the poor. We do not find any order stopping these activities, in private. The Ahmadis like other minorities are free to profess their religion in this country and no one can take away that right of theirs, either by legislation or by executive orders. They must, however, honour the Constitution and the law and should neither desecrate or defile the pious personage of any other religion including Islam, nor should they use their exclusive epithets, descriptions and titles and also avoid using the exclusive XX

names like mosque and practice like 'Azan', so that the feelings of the Muslim community are not injured and the people are not misled or deceived as regards the faith.

89. We also do not think that the Ahmadis will face any difficulty in coining new names, epithets, titles and descriptions for their personages, places and practices. After all Hindus, Christians, Sikhs and other communities have their own epithets etc., and are celebrating their festivals peacefully and without any law and order problem and trouble. However, the executive, being always under a duty to preserve law and order and safeguard the life, liberty, property and honour of the citizens, shall intervene if there is a threat to any of the above values. XX

90. It may be mentioned here that the learned single Judge has passed a detailed and well-reasoned order and has sagaciously and candidly taken into consideration judgments from such foreign jurisdictions which would infuse confidence in this hypersensitive, non-Muslim minority, i.e. Ahmadis. Therefore, we instead of further burdening the record, would adopt his reasoning also. The Ordinance is thus held to be not ultra vires of the Constitution. The result is that we find that neither is Article 20 of the Constitution attracted to the facts of the case nor is there any merit in this appeal. The appeal is dismissed. YY

91. As a result of the above discussion, the connected appeals are also dismissed.

(Sd.) Abdul Qadeer, Ch. J

(Sd.) Muhammad Afzal Lone, J

(Sd.) Wali Muhammad Khan, J

SALEEM AKHTAR, J.---The appellants have claimed protection of their right under Articles 19, 20 and 25 on the basis of being a minority as declared by the Constitution. They admit to be a minority in terms of the Constitution as distinguished from the Muslims. Their claim being that they should be treated equally under law like other minorities enjoying freedom of speech and expression and they should be allowed to profess, practise and propagate their religion. The first claim is covered by Articles 19 and 25 while the second one is based on Article 20.

2. Law permits reasonable classification and distinction in the same class of persons, but it should be founded on reasonable distinction and reasonable basis. Reference can be made to Government of Balochistan v. Azizullah Memon PLD 1993 SC 314. The Quadianis/Ahmadis on the basis of their faith and religion as elucidated by my learned brother Abdul Qadeer Chaudhry, J. vis-a-vis Muslims stand at a different pedestal as compared to other minorities. Therefore, considering these facts and in order to maintain public order it was felt necessary to classify them differently and promulgate the impugned law to ZZ AAA

# روضہ رسول ﷺ کی توہین

عزت ماب جناب جسٹس میاں نذیر اختر' قادیانیوں کے خلاف توہین رسالت ﷺ کے ایک مقدمہ میں اپنے ایک فیصلہ میں لکھتے ہیں:

"حضور نبی کریم ﷺ سے محبت کی وجہ سے مسلمان اہل بیتؓ سے بھی محبت رکھتے ہیں۔ حتیٰ کہ ان تمام مقامات سے بھی محبت رکھتے ہیں جہاں وہ (نبی اکرمؐ) مقیم رہے یا چلتے پھرتے رہے۔ مسلمان مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کی ریت' گرد و غبار' کھجوروں' حتیٰ کہ گلیوں سے شدید محبت کرتے ہیں۔ وہ حضور اکرم ﷺ کی (مقدس) جائے تدفین (روضہ رسول ﷺ) کو حضور نبی کریم ﷺ کی ایک حدیث مبارکہ کے مطابق جنت الفردوس کا ایک حصہ سمجھتے ہیں۔

مابین بیتی و منبری روضۃ من ریاض الجنۃ

(ترجمہ: میرے گھر اور میرے منبر کا درمیانی حصہ جنت کے باغوں میں سے ایک باغ ہے۔)

(سراج المنیر۔ شرح جامع الصغیر صفحہ 246)

تاہم مرزا غلام احمد نے اپنے آپ کو حضور نبی کریم حضرت محمد ﷺ کے ہمسر ہونے اور ان سے مشابہت رکھنے کا دعویٰ کرکے انتہائی مذموم جسارت کا مظاہرہ کیا ہے' انہوں نے قادیان کو مکہ اور مدینہ کی طرح قابل احترام (حرم) قرار دے کر مکہ اور مدینہ کے مقدس مقامات کی بے حرمتی کی ہے اور اس حد تک دعویٰ کیا ہے کہ قادیان کی ایک زیارت کرنا' نفلی حج سے برتر اور اعلیٰ ہے۔ وہ (مرزا غلام احمد قادیانی) اس حد تک آگے چلا گیا کہ اس نے حضور اکرم حضرت محمد ﷺ کی (مقدس) جائے تدفین (روضہ رسول ﷺ) کا تذکرہ کرتے ہوئے غلیظ زبان کے استعمال کی انتہا کر دی۔ ظاہراً اپنے جوش و جذبہ میں نبی مکرم ﷺ کی حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر برتری ظاہر کرنے کے لئے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے نظریہ نزول آسمانی کو مسترد کرتے ہوئے مرزا صاحب لکھتے ہیں:

"ہم بار ہا لکھ چکے ہیں کہ حضرت مسیح کو اتنی بڑی خصوصیت آسمان پر زندہ چڑھنے اور اتنی مدت تک زندہ رہنے

اور پھر دوبارہ اترنے کی جو دی گئی ہے۔ اس کے ہر ایک پہلو سے ہمارے نبی ﷺ کی توہین ہوتی ہے اور خدا تعالیٰ کا ایک بڑا تعلق جس کا کچھ حد و حساب نہیں' حضرت مسیح سے ہی ثابت ہوتا ہے۔ مثلاً آنحضرت ﷺ کی سو برس تک بھی عمر نہ پہنچی مگر حضرت مسیح اب قریباً دو ہزار برس سے زندہ موجود ہیں اور خدا تعالیٰ نے آنحضرت ﷺ کے چھپانے کے لئے ایک ایسی ذلیل جگہ تجویز کی جو نہایت متعفن اور تنگ اور تاریک اور حشرات الارض کی نجاست کی جگہ تھی۔ مگر حضرت مسیح کو آسمان پر جو بہشت کی جگہ اور فرشتوں کی ہمسائیگی کا مکان ہے' بلا لیا۔ اب بتاؤ محبت کس سے زیادہ کی۔ عزت کس کی زیادہ کی۔ قرب کا مقام کس کو دیا اور پھر دوبارہ آنے کا شرف کس کو بخشا۔"

(تحفہ گولڑویہ صفحہ 112 (حاشیہ) مندرجہ روحانی خزائن جلد 17 صفحہ 205 از مرزا قادیانی)

حضور اکرم حضرت محمد ﷺ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے درمیان تقابلی مقام مرتبہ کا نتیجہ اور قدر و قیمت خواہ کچھ بھی ہو' مگر ایک بات واضح ہے کہ مرزا صاحب نے نبی کریم ﷺ کے مقدس مقام تدفین کے متعلق انتہائی تحقیر آمیز الفاظ استعمال کئے ہیں۔ جس کے تصور ہی سے ایک مسلمان لرز جاتا ہے۔

## درود شریف کی توہین

مرزا غلام احمد کے مندرجہ بالا عقائد و نظریات' جن سے مسلمانوں کو شدید صدمہ پہنچا ہے اور ان کے جذبات مجروح ہوئے ہیں' کے بعد مرزا صاحب نے دعویٰ کیا ہے کہ وہ درود و سلام کے مستحق ہیں۔ بقول مرزا صاحب اللہ تعالیٰ اس پر درود بھیجتا ہے' مرزا غلام احمد کے الہامات اور وحیوں پر مشتمل کتاب "تذکرہ" (طبع دوم) کے صفحہ نمبر 794 پر ایک وحی یہ درج ہے۔

"صلی اللہ علیک و علی محمد"

مرزا غلام احمد نے اپنی کتاب اربعین نمبر 2 میں مندرجہ ذیل دعویٰ کیا ہے۔

"بعض بے خبر یہ اعتراض بھی میرے پر کرتے ہیں کہ اس شخص

کی جماعت اس پر فقرہ علیہ الصلوۃ والسلام کا اطلاق کرتے ہیں اور ایسا کرنا حرام ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ میں مسیح موعود ہوں اور دوسروں کا صلوۃ یا سلام کہنا تو ایک طرف' خود آنحضرت ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص اس کو پاوے' میرا سلام اس کو کہے اور احادیث اور تمام شروح احادیث میں مسیح موعود کی نسبت صدہا جگہ صلوۃ وسلام کا لفظ لکھا ہوا موجود ہے۔ پھر جب کہ میری نسبت نبی علیہ السلام نے یہ لفظ کہا' صحابہ نے کہا بلکہ خدا نے کہا' تو میری جماعت کا میری نسبت یہ فقرہ بولنا کیوں حرام ہوگیا۔"

(اربعین نمبر2 صفحہ نمبر6' مندرجہ روحانی خزائن جلد 17 ص 349 از مرزا قادیانی)

دوبارہ مرزا غلام احمد قادیانی اپنی کتاب حقیقت الوحی باب چہارم ص 75 اور "تذکرہ" طبع دوم ص 625-626 میں دعوئی کرتا ہے کہ مندرجہ ذیل وحی اس پر اتری ہے۔

اصحاب الصفتہ وما ادرک ما اصحب الصفتہ تری اعینھم تفیض من الدمع یصلون علیک

(ترجمہ: "صفہ کے رہنے والے اور تو کیا جانتا ہے کہ کیا ہیں صفہ کے رہنے والے۔ تو دیکھے گا کہ ان کی آنکھوں سے آنسو جاری ہوں گے۔ وہ تیرے (مرزا قادیانی) پر درود بھیجیں گے۔")

یہی وحی مرزا صاحب کی کتاب تذکرہ طبع دوم صفحات 245'246 اور 625' 626 میں درج ہے۔ مطلب یہ ہے کہ اصحاب صفہ مرزا صاحب پر درود بھیجتے ہیں۔ پس اس سے ثابت ہوتا ہے کہ قادیانی' مرزا غلام احمد کے لئے درود و سلام پڑھتے ہیں اور ساتھ ہی مرزا غلام احمد کو حضور اکرم حضرت محمد ﷺ کے برابر گردانتے ہیں۔ قادیانیوں کی اس حرکت اور فعل سے واضح طور پر حضور اکرم حضرت محمد ﷺ کے مقدس اور مبارک نام کی تحقیر اور بے حرمتی ثابت ہوتی ہے۔

(PLD 1992 Lahore)

ہ۱ اور تم میں سے بھی بہتوں میں یہ مادہ موجود ہے۔ پس خبردار رہو اور دُعا میں مشغول رہو تا ٹھوکر نہ کھاؤ۔ اور اس آیت کا دوسرا فقرہ جو الضالین ہے جس کے یہ معنے ہیں کہ ہمیں اے
ہ۲ ہمارے پروردگار اس بات سے بھی بچا کہ ہم عیسائی بن جائیں۔ یہ اس بات کی طرف اشارہ

بقیہ حاشیہ در حاشیہ

ملا ہوا ہے کہ گویا ان رُوحوں میں ایک رُوح ہے اور پھر دنیوی زندگی میں بھی کچھ فتور نہیں۔ اِس جہان میں بھی ہے اور اُس جہان میں بھی۔ گویا دونوں طرف اپنے دو پیر پھیلا رکھے ہیں*۔ ایک پیر دنیا میں اور دوسرا پیر فوت شدہ رُوحوں میں۔ اور دنیوی زندگی بھی عجیب کہ باوجود اس قدر امتداد مدت کے کھانے پینے کی محتاج نہیں اور نیند سے بھی فارغ ہے اور پھر آخری زمانہ میں
ہ۳ بڑے کرّوفر اور جلالی فرشتوں کے ساتھ آسمان پر سے اُترے گا۔ اور گو ہمارے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا معراج کی رات میں نہ چڑھنا دیکھا گیا اور نہ اترنا مگر حضرت مسیح کا اُترنا دیکھا جائیگا تمام مولویوں کے روبرو فرشتوں کے کاندھوں پر ہاتھ رکھتے ہوئے اُترے گا۔ پھر اسی پر بس نہیں بلکہ مسیح نے وہ کام دکھلائے جو ہمارے نبی صلے اللہ علیہ وسلم باوجود اصرار مخالفوں کے دکھلا نہ سکے۔ بار بار قرآنی اعجاز کا ہی حوالہ دیا۔ بقول تمہارے مسیح سچ مچ مُردوں کو زندہ کرتا رہا۔ شہر کے لاکھوں انسان ہزاروں برسوں کے مرے ہوئے زندہ کر ڈالے۔ ایک دفعہ شہر کا شہر زندہ کر دیا۔ مگر

* ہم بارہا لکھ چکے ہیں کہ حضرت مسیح کو اتنی بڑی خصوصیت آسمان پر زندہ چڑھنے اور اتنی مدت تک زندہ رہنے اور پھر دوبارہ اُترنے کی جو دی گئی ہے اسکے ہر ایک پہلو سے ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی توہین ہوتی ہے اور خدا تعالیٰ کا ایک بڑا تعلق جس کا کچھ حد و حساب نہیں حضرت مسیح سے ہی ثابت ہوتا ہے مثلاً آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تو برس تک بھی عمر نہ پہنچی مگر حضرت مسیح اب قریباً دو ہزار برس سے زندہ موجود ہیں۔ اور خدا تعالیٰ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے چھپانے کیلئے ایک ایسی ذلیل جگہ تجویز کی جو نہایت متعفن اور تنگ اور تاریک اور حشرات الارض کی نجاست کی جگہ تھی مگر حضرت مسیح کو آسمان پر جو بہشت کی جگہ اور فرشتوں کی ہمسائیگی کا مکان ہے بلا لیا۔ اب بتلاؤ محبت کس سے زیادہ کی؟ عزت کس کی زیادہ کی؟ قرب کا مکان کس کو دیا اور پھر دوبارہ آنے کا شرف کس کو بخشا؟ منہ

وہ غیب میں داخل ہیں یا چند ایسی پیشگوئیاں پیش کریں جو ان کے نزدیک وہ پوری نہیں ہوئیں۔ مگر وہ امور ایسے ہوں جو انبیاء کے سوانح یا اُنکی پیشگوئیوں میں اُن کی نظیر مل نہ سکے۔ مگر یاد رہے کہ اگر وہ ایسی مہذب اور دانشمند مجلس میں یہ تصفیہ کرنا چاہیں تو ضرور ثابت ہو جائیگا کہ وہ صرف بہتان اور افتراء کرنے والے ہیں۔ غائبانہ ذکر تو صرف غیبت کہلاتا ہے۔ اِس سے زیادہ نہیں اور اُس سے کچھ ثابت نہیں ہوتا کیونکہ اس میں شخص غیبت کنندہ کو بوجہ اکیلا ہونے کے ہر ایک کذب اور افتراء کی بہت گنجائش ہوتی ہے پس بلاشبہ ایسی غیبت جس مجلس میں سُنی جاتی ہے وہ خدا تعالیٰ کے نزدیک صلحاء کی مجلس نہیں ہے۔ اگر انسان اپنے دل میں سچائی کی طلب رکھتا ہے تو جو بات اس کو سمجھ نہ آوے اس کو پوچھ لینا چاہیئے۔ اگر میرے پر یہ الزام لگایا جائے کہ کوئی پیشگوئی میری پوری نہیں ہوئی یا پورا ہونے کی اُمید جاتی رہی تو اگر میں نے بحوالہ انبیاء علیہم السلام کی پیشگوئیوں کے یہ ثابت نہ کر دیا کہ درحقیقت وہ تمام پیشگوئیاں پوری ہو گئی ہیں یا بعض انتظار کے لائق ہیں اور وہ اُسی رنگ کی ہیں جیسا کہ نبیوں کی پیشگوئیاں تھیں۔ تو بلاشبہ میں ہر ایک مجلس میں جھوٹا ٹھیرونگا۔ لیکن اگر میری باتیں نبیوں کی باتوں سے مشابہ ہیں تو جو مجھے جھوٹا کہتا ہے اُس کو خدا تعالیٰ کا خوف نہیں ہے۔ بعض بے خبر ایک یہ اعتراض بھی میرے پر کرتے ہیں کہ اس شخص کی جماعت اس پر فقرہ علیہ الصلوٰۃ والسلام اطلاق کرتے ہیں اور ایسا کرنا حرام ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ میں مسیح موعود ہوں۔ اور دوسروں کا صلوٰۃ یا سلام کہنا تو ایک طرف خود آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جو شخص اس کو پاوے۔ میرا سلام اُس کو کہے۔ اور احادیث اور تمام شروح احادیث میں مسیح موعود کی نسبت صدہا جگہ صلوٰۃ اور سلام کا لفظ لکھا ہوا موجود ہے۔ پھر جبکہ میری نسبت نبی علیہ السلام نے یہ لفظ کہا صحابہ نے کہا بلکہ خدا نے کہا تو میری جماعت کا میری نسبت یہ فقرہ بولنا کیوں حرام ہو گیا۔ خود عام طور پر تمام مومنوں کی نسبت قرآن شریف میں صلا

يُرْضِيْكَ۔ [۵۵] إِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا۔ [۵۶] فَتْحُ الْوَلِيِّ فَتْحٌ

ایسا امر آسمان سے نازل ہوگا جس سے تو خوش ہو جائیگا۔ ہم ایک کھلی کھلی فتح تجھ کو عطا کرینگے۔ ولی کی فتح ایک بڑی

وَقَرَّبْنَاهُ نَجِيًّا۔ [۵۷] أَشْجَعُ النَّاسِ۔ [۵۸] وَلَوْ كَانَ

فتح ہے۔ اور ہم نے اس کو ایسا قریب بخشا کہ ہمراز اپنا بنا دیا۔ وہ تمام لوگوں سے زیادہ بہادر ہے۔ اور اگر

الْإِيْمَانُ مُعَلَّقًا بِالثُّرَيَّا لَنَالَهُ۔ [۵۹] أَنَارَ اللّٰهُ بُرْهَانَهُ۔

ایمان ثریا سے معلق ہوتا تو وہ وہیں جا کر اس کو لے لیتا۔ خدا اس کی حجت روشن کرے گا۔

[۶۰] كُنْتُ كَنْزًا مَّخْفِيًّا فَأَحْبَبْتُ أَنْ أُعْرَفَ۔ [۶۱] يَا قَمَرُ يَا شَمْسُ

میں ایک خزانہ پوشیدہ تھا پس میں نے چاہا کہ ظاہر کیا جاؤں۔ اے چاند! اے سورج!

أَنْتَ مِنِّيْ وَأَنَا مِنْكَ۔ [۶۲] إِذَا جَاءَ نَصْرُ اللّٰهِ وَانْتَهٰى

تو مجھ سے ظاہر ہوا اور میں تجھ سے۔ جب خدا کی مدد آئے گی اور زمانہ

أَمْرُ الزَّمَانِ إِلَيْنَا۔ [۶۳] وَتَمَّتْ كَلِمَةُ رَبِّكَ۔ [۶۴] أَلَيْسَ هٰذَا

ہماری طرف رجوع کرے گا۔ تب کہا جائے گا کہ کیا یہ شخص جو بھیجا گیا حق

بِالْحَقِّ۔ [۶۵] وَلَا تُصَعِّرْ لِخَلْقِ اللّٰهِ وَلَا تَسْئَمْ مِنَ النَّاسِ۔

پر نہ تھا؟ اور چاہیئے کہ خلوق الٰہی کے ملنے کے وقت چیں بجبیں نہ ہو۔ اور چاہیئے کہ تو

[۶۶] وَوَسِّعْ مَكَانَكَ۔ [۶۷] وَبَشِّرِ الَّذِيْنَ آمَنُوْا

لوگوں کی کثرت ملاقات سے تھک نہ جائے۔ اور تجھے لازم ہے کہ اپنے مکانوں کو وسیع کرے کہ لوگ کثرت سے آئیں گے

أَنَّ لَهُمْ قَدَمَ صِدْقٍ عِنْدَ رَبِّهِمْ۔ [۶۸] وَاتْلُ عَلَيْهِمْ

سو تجھے ان کو کوئی تنگی نہ ہو۔ اور ایمانداروں کو خوشخبری دے کہ خدا کے حضور میں ان کا قدم صدق ہے۔ اور جو

مَا أُوْحِيَ إِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ۔ [۶۹] أَصْحَابُ الصُّفَّةِ۔

کچھ تیرے رب کی طرف سے تیرے پر نازل کیا گیا ہے وہ ان لوگوں کو سنا جو تیری جماعت میں داخل ہوں گے۔ صُفّہ

وَمَا أَدْرٰكَ مَا أَصْحَابُ الصُّفَّةِ۔ [۷۰] تَرٰى أَعْيُنَهُمْ

کے بیٹھنے والے۔ اور تو کیا جانتا ہے کہ کیا ہیں صفہ کے بیٹھنے والے۔ تو دیکھے گا کہ ان کی آنکھوں سے

تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ۔ يُصَلُّوْنَ عَلَيْكَ۔ رَبَّنَا إِنَّنَا

آنسو جاری ہوں گے۔ وہ تیرے پر درود بھیجیں گے اور کہیں گے کہ اے ہمارے خدا

سَمِعْنَا مُنَادِيًا يُّنَادِىْ لِلْاِيْمَانِ۔ وَدَاعِيًا اِلَى اللّٰهِ

ہم نے ایک منادی کرنیوالے کی آواز سنی جو ایمان کی طرف بلاتا ہے۔ اور خدا کی طرف

وَسِرَاجًا مُّنِيْرًا۔ يَآ اَحْمَدُ فَاضَتِ الرَّحْمَةُ عَلٰى

بلاتا ہے۔ اور ایک چمکتا ہوا چراغ ہے۔ اے احمدؐ! تیرے لبوں پر رحمت

شَفَتَيْكَ۔ اِنَّكَ بِاَعْيُنِنَا۔ سَمَّيْتُكَ الْمُتَوَكِّلَ۔

جاری کی گئی۔ تو میری آنکھوں کے سامنے ہے۔ میں نے تیرا نام متوکل رکھا۔

يَرْفَعُ اللّٰهُ ذِكْرَكَ۔ وَيُتِمُّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكَ فِى الدُّنْيَا

خدا تیرا ذکر بلند کرے گا۔ اور اپنی نعمت دنیا اور آخرت میں تیرے پر

وَالْاٰخِرَةِ۔ بُوْرِكْتَ يَا اَحْمَدُ۔ وَكَانَ مَا بَارَكَ اللّٰهُ

پوری کرے گا۔ اے احمدؐ! تو برکت دیا گیا۔ اور جو کچھ تجھے برکت دی گئی

فِيْكَ حَقًّا فِيْكَ۔ شَاْنُكَ عَجِيْبٌ وَاَجْرُكَ

وہ تیرا ہی حق تھا۔ تیری شان عجیب ہے اور تیرا اجر

قَرِيْبٌ۔ اَلْاَرْضُ وَالسَّمَاءُ مَعَكَ كَمَا هُوَ مَعِىْ۔

قریب ہے۔ آسمان اور زمین تیرے ساتھ ہیں جیسے کہ وہ میرے ساتھ ہیں۔

اَنْتَ وَجِيْهٌ فِىْ حَضْرَتِىْ۔ اِخْتَرْتُكَ لِنَفْسِىْ۔ سُبْحَانَ

تو میری درگاہ میں وجیہ ہے میں نے تجھے اپنے لئے چُنا۔ خدائے پاک

اللّٰهِ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى زَادَ مَجْدَكَ۔ يَنْقَطِعُ اٰبَاؤُكَ

بڑا برکتوں والا اور بڑا بزرگ ہے وہ تیری بزرگی کو زیادہ کریگا۔ تیرے باپ دادوں کا ذکر منقطع

وَيُبْدَءُ مِنْكَ۔ وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيَتْرُكَكَ۔ حَتّٰى

ہو جائیگا اور تیرے بعد سلسلہ خاندان کا تجھ سے شروع ہوگا۔ اور خدا ایسا نہیں کہ تجھ کو چھوڑ دے جبتک

۱؎ یاد رہے کہ ظاہری بزرگی اور وجاہت کے لحاظ سے اس خاکسار کا خاندان بہت شہرت رکھتا تھا۔ بلکہ

عالمِ اسلام کی تاریخ میں اپنی نوعیت کی منفرد کتاب

# ثبوت حاضر ہیں!

قادیانیوں کے بدترین کفریہ عقائد و عزائم پر مبنی عکسی شہادتیں

ترتیب و تحقیق

**مُحمّد متین خالد**

ہوشربا انکشافات

حیرت انگیز معلومات

سنسنی خیز واقعات

سارے راز بے نقاب

ناقابلِ تردید حقائق

بند کتابوں کی کھلی کہانی

قادیانیت پر مکمل انسائیکلوپیڈیا

ہر گھر اور لائبریری کی ضرورت

**یہ ایک ایسی تاریخی و تحقیقی کتاب ہے**

- جو قادیانیوں کی اسلام کے خلاف ہرزہ سرائیوں اور گستاخیوں کے مستند دستاویزی ثبوت لیے ہوئے ہے۔
- جسے دس سال کی شبانہ روز انتھک محنت کے بعد مکمل کیا گیا ہے
- جس میں قادیانی کتب اور اخبارات و رسائل کے ۵۰ ہزار سے زائد صفحات کھنگالنے کے بعد قادیانیوں کے مذموم عقائد و عزائم کے تحریری ثبوت یکجا کر دیے گئے ہیں۔
- جس کے مطالعے سے ہر قادیانی اپنے عقائد کی آخری اور بھیانک تصویر دیکھ کر راہِ ہدایت پا سکتا ہے۔
- جو سادہ لوح مسلمانوں کو فتنۂ ارتداد سے بچانے کے لیے ایک مؤثر ہتھیار ثابت ہو سکتی ہے۔
- جس کا مطالعہ علماء، خطباء، وکلاء، اساتذہ اور طلباء کو فتنۂ قادیانیت کے خلاف مضبوط دلائل اور ٹھوس معلومات کا ذخیرہ فراہم کرے گا۔
- جسے قادیانیت کے خلاف ہر عدالتی مقدمہ، بحث اور مناظرہ میں مستند حوالے کی حیثیت سے پیش کیا جا سکتا ہے۔
- جسے تمام مکاتیبِ فکر کے جید علماء کرام اور نامور اہلِ علم و دانش کی خواہش پر سرپرستی میں تیار کیا گیا۔

**ایک ایسی دستاویز جس کا مُدتوں سے اِنتظار تھا**
**پڑھیے اور تحفظِ ختمِ نبوت کے لیے آگے بڑھیے!**